# فہرست

# اپنی ذات میں انجمن

تحریک ختم نبوت جلد ہشتم کی تکمیل کے ساتھ اس کتاب کا پاکستانی اڈیشن چار ہزار دوسو چالیس صفحات پر پھیل چکا ہے۔ ہندوستانی اڈیشن کے صفحات اس سے بھی زیادہ ہیں جہاں چھ جلدیں شائع ہو چکی ہیں اور جلد ہفتم اور ہشتم عنقریب طبع ہونے جا رہی ہیں۔ اور مؤلف محترم سے گفتگو کے بعد اندازہ ہوتا ہے کہ انشاء اللہ ابھی مزید دو جلدیں سامنے آئیں گی۔

اس نوعیت کے علمی اور تاریخی کام کرنے کیلئے برسوں پر محیط منصوبے بنائے جاتے ہیں، مقصد سے لگن رکھنے والے اہل علم کے بورڈ بٹھائے جاتے ہیں، فنڈ قائم کئے جاتے ہیں، اپیلیں کر کے مالی وسائل فراہم کئے جاتے ہیں، وظائف کی صورت میں مؤلفین کی معاش کے انتظامات کئے جاتے ہیں، انہیں مددگار فراہم کئے جاتے ہیں، لٹریچر کی فراہمی کیلئے دورے کئے جاتے ہیں، کاتب فراہم کئے جاتے ہیں، طباعت واشاعت کیلئے رقوم مخصوص ہوتی ہیں۔ غرض کیا کیا کچھ نہیں ہوتا۔ لیکن جب اللہ سبحانہ وتعالی کو تحریک ختم نبوت پر زیر نظر کام کروانا منظور ہوا تو اس نے اپنے فضل وکرم سے ہمارے دوست ڈاکٹر بہاء الدین کو ان کی اپنی ذات میں انجمن بنا دیا۔ انہیں پیغمبر آخر الزمان ﷺ کی محبت سے سرشار کر کے اس عظیم منصوبے پر کام کرنے کی لگن عطا فرمائی، ترتیب وتالیف کی صلاحیتوں سے نوازا، طویل منصوبے کی تکمیل کیلئے ضروری عزم وہمت سے نوازا، اور ایک بیمار کو اپنے لامتناہی خزانہ سے وقت کی خیرات عطا فرمائی، لٹریچر کی تلاش اور فراہمی کیلئے چند مخلص دوست مہیا کر دیئے، پاکستان میں اس کی طباعت واشاعت کیلئے ضروری مالی وسائل فراہم کر دیئے۔ ان جیسے بے شمار عطایا وانعامات کے شکریئے میں ڈاکٹر صاحب نے اپنے شب وروز آقائے نامدار ﷺ کی ختم نبوت کے تحفظ کی تاریخ مرتب کرنے میں لگا رکھے ہیں۔ اللہ تعالی اس کام میں برکت ڈال کر اسے حسن قبول عطا فرمائے۔ اور مؤلف اور معاونین کیلئے کفارہ سیئات اور توشہ آخرت بنائے۔

اپنی کاوش کو تو ہر کوئی سراہتا ہے دیکھنا یہ چاہیے کہ دوسرے کیا کہتے ہیں۔ شائد اسی لئے عرب شعراء اپنے قصیدے کو کعبہ شریف میں معلق کر دیا کرتے تھے جو نشر واشاعت کا ایک طریقہ

ہونے کے علاوہ قصیدے پر دیگر اہل علم وفن کی آراء حاصل کرنے کا بھی ایک ذریعہ تھا۔ اور شائد حدیثِ دیگراں ہی نے عربی ادب میں ان قصائد کا مقام متعین کیا ہے۔ میں نے ڈاکٹر صاحب کو تجویز کیا کہ کتاب ہذا کی مختلف جلدوں پر اہل علم نے جو تقریظات اور تبصرے لکھے ہیں انہیں بھی جلد ہذا میں نقل کر دینے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ بنا بریں جلد ہذا کے اختتامی حصے کو چند اہل علم کی آراء سے مزین کیا گیا ہے۔

ایک اور بات بھی قابل ذکر ہے۔ وہ یہ کہ پاکستان میں اس سلسلہ کتب کی طباعت و اشاعت کے مصارف ہمارے مخدوم ڈاکٹر صاحب خود ہی برداشت کر رہے ہیں اور اور مطبوعہ جلدیں اپنے بیٹے سے رابطہ کرنے والے اہل علم کی خدمت میں تحفتاً پیش کئے جا رہے ہیں۔ برصغیر ہندو پاک کی جماعت اہلحدیث کی گذشتہ ایک سو سال کی تاریخ میں اتنی بڑی کتاب کے مؤلف کے اپنے خرچ پر طبع ہو کر یوں تحفتاً تقسیم ہونے کی کم ہی مثالیں ہونگی۔ اللہ تعالی قبول فرمائے۔

محترم قارئین یہ بھی معلوم رہے کہ اللہ تعالی محسن جماعت ڈاکٹر بہاء الدین صاحب دامت برکاتھم سے جہاں تحریک ختم نبوت پر اتنا وقیع، وسیع اور جامع کام لے رہا ہے وہیں برصغیر میں تاریخ اہل حدیث کو مرتب کرنے کا جو اہم کام کئی عشروں سے زیر التوا پڑا تھا، جو گویا کہ جماعت پر بطور قرض باقی تھا، ڈاکٹر صاحب جماعت کے اس قرض کو بھی اعزازاً وتمنناً ادا کرنے میں جٹ گئے ہیں اب تک تاریخ اہل حدیث کی دو جلدیں (جن کی مجموعی ضخامت ۱۳۵۰ صفحات ہے) مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند کی جانب سے شائع ہو چکی ہیں اور تیسری جلد زیر طبع ہے جب کہ دو جلدوں کا مواد ان دنوں زیر ترتیب ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ تاریخ اہل حدیث کا یہ سلسلہ بھی دراز سے دراز تر ہوتا چلا جائیگا۔ بس میں اللہ رب العزت کی ذات کریم سے یہی امید رکھتا ہوں کہ اللہ تعالی ان دونوں اہم عنوانوں پر ڈاکٹر صاحب سے مکمل کام لے لے۔ اس راہ میں جتنی رکاوٹیں ہیں انہیں دور فرمائے اور اس بے لوث خدمت کے بدلے انہیں جنت الفردوس میں اعلی مقام عطا فرمائے۔ آمین یا ربّ العالمین۔

(مولانا) شیر خان جمیل احمد عمری ناظم تعلیمات مرکزی جمعیت اہل حدیث برطانیہ

۲۔ نومبر ۲۰۰۸ء

# آغاز کلام

تحریک ختم نبوت کی زیرنظر جلد میں تحریک کے ابتدائی دور کی گراں قدر تحریریں مثل مولانا محمد ابراہیم میرؒ کی شہادۃ القرآن، مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ کا صحیفہ محبوبیہ، شیخ غلام حیدر کی عشرہ کاملہ اورشحنہ ہند میرٹھ سے مولانا احمد حسن شوکتؒ کی چندتحریریں مثل اتّبعو السّواد الاعظم ، لا یبقی من النّبوّۃ الّا المبشّرات ،وغیرہ ؛اور مولانا محمد حسین بٹالویؒ کے اشاعۃ السنہ سے انکے چند مقالات، مثل: آتھم اور قادیانی کے مباحثہ پر ریویو، جلسہ تحقیق مذاہب، پیش گوئی متعلقہ آتھم، جلسہ اعظم مذاہب، حکم ارتداد وغیرہ شامل ہیں ۔ ان تحریروں کو من وعن نقل کرنے کی بجائے غیرضروری عبارات اورمکررات کوحذف کر دیا گیا ہے۔ مناسب مقامات پر حواشی کا اضافہ کیا گیا ہے اور نئے و پرانے حواشی کومتن کے ساتھ ہی باریک خط میں بین القوسین نقل کر دیا گیا ہے۔

پروف ریڈنگ کا خاطرخواہ انتظام نہ ہو سکنے کے باعث میں نے خود ہی کمپوز شدہ مسودے کو دوتین بار پڑھ لیا ہےلیکن وہ جو کہتے ہیں کہ دوسرے کی آنکھ کا تنکا نظر آجاتا ہےلیکن اپنی آنکھ کا شہتیر بھی نظرنہیں آتا ، اسلئے مجھے خدشہ ہے کہ بڑی بڑی غلطیاں کتاب ہذا میں باقی رہ گئی ہیں۔ وسائل کی کمی اور ہمت کی پستی کی بنا پر کتاب ہذا میں درآنے والی ایسی غلطیوں پر میں معذرت خواہ ہوں اورقارئین سے درخواست کرتا ہوں کہ مطالعہ کتاب کے دوران انہیں کوئی تنکے یا شہتیر نظر آجائیں تو مجھے اطلاع دیں،انشاء اللہ کسی آئندہ موقع پران کی اصلاح کی کوشش کی جائیگی ۔

اس حصہ کی ترتیب وتالیف میں جن محسنین کا تعاون شامل حال رہا ہےان میں ڈاکٹر مقتدی حسن ازہری بنارس،مولانا شیرخان جمیل احمد عمری برمنگھم، شیخ عبدالہادی عمری برمنگھم، مولانا محفوظ الرحمٰن جامعہ سلفیہ بنارس، ڈاکٹرعبد الوہاب انصاری کاسگنج، ڈاکٹرلائق علی خان کاسگنج ، مولانا محمد اشرف جاوید فیصل آباد، پروفیسر ڈاکٹر عبد الرؤف ظفر بہاولپور، مولانا محمد داوٗد ارشد کوٹلی ورکاں ، مولانا رئیس الاعظم فیضی دہلی ، عزیزم محمد سہیل بوریوالہ، شامل ہیں ۔ اللہ تعالی ان سب محسنین کو جزائے خیرعطافرمائے اور کتاب ہذا کواہل اسلام کیلئے نفع مند بنائے ۔

ربّنا تقبل منّا انک انت السّمیع العلیم

فقیر بارگاہ صمدی ۔ **محمد بہاء الدین** ۔ ۳ نومبر ۲۰۰۸ء

بسم اللّٰہ الرّحمن الرّحیم

# آتھم اور قادیانی کے مباحثہ پر ریویو

۱۸۹۳ء میں ڈپٹی عبداللہ آتھم عیسائی کے ساتھ مرزا غلام احمد قادیانی کا امرتسر میں مباحثہ ہوا جس کا ذکر ہم کئی جگہ کر چکے ہیں۔ اس مباحثے کے بعد قادیانی حضرات نے اپنے پیرو مرشد کی مناظرانہ صلاحیتوں کے ترانے گائے اور مباحثے میں فریقین کے پرچوں کو شائع کر کے فخر وتعلّی کا اظہار کیا۔ قادیانیوں نے ظاہر کیا کہ یہ مباحثہ اسلام اور عیسائیت کے مابین تھا حالانکہ اس وقت کے علماء اسلام اسے نئے اور پرانے عیسائیوں کا باہمی مباحثہ قرار دیتے تھے اور خود عیسائیوں نے بھی مباحثے سے قبل کہہ دیا تھا کہ چونکہ مرزا صاحب کو علماء اسلام دائرہ اسلام سے خارج سمجھتے ہیں اس لئے مرزا قادیانی کی فتح وشکست، اسلام کی فتح وشکست قرار نہیں دی جاسکتی۔ مباحثے کے بعد جب قادیانیوں نے فریقین کے پرچے شائع کئے تو مولانا محمد حسین بٹالویؒ نے اپنے ماہنامہ اشاعۃ السنہ کی جلد ۱۶ میں اس پر ایک بسیط اور منصفانہ ریویو کرتے ہوئے بتایا کہ کس موقع پر کس فریق کے دلائل مضبوط تھے اور کس کے کمزور۔ اور جہاں مرزا صاحب نے (مسلمانوں کی طرف سے) کوئی کمزور دلیل پیش کی تھی وہاں مناسب دلیل کون سی ہونا چاہیے تھی، اور مرزا صاحب کو یہ بھی بتایا کہ مسلمانوں کی طرف سے مباحثہ کا صحیح طریق کیا ہونا چاہیے تھا؟ ذیل میں اس مباحثے پر مولانا کا ریویو نقل کیا جاتا ہے۔ کہیں کہیں انگریزی عبارات بائبل کا اضافہ میں نے خود نے کیا ہے۔

مولانا محمد حسین بٹالویؒ لکھتے ہیں:

(قادیانیوں اور عیسائیوں کی) اس جنگ کے متعلق ایک مختصر رائے ہم اس جنگ کے واقع ہونے سے پہلے ظاہر کر چکے ہیں اور ایک مفصل اب ظاہر کرتے ہیں۔ ہر چند وہ مختصر رائے وقوع جنگ سے پہلے چھپ چکی تھی مگر اہل اسلام امرتسر (جن کے اہتمام میں وہ رائے چھپی تھی) کی غفلت

سے وہ عام طور پر پبلک میں شائع نہیں ہوسکی، صرف خاص خاص لوگوں میں اس کی اشاعت ہوئی اور مرزا قادیانی کے پاس بھی اس کی ایک کاپی اس کے ایک حواری کے ہاتھ بھیجی گئی۔ اور چونکہ وہ رائے باوجود وقت اشاعت گذر جانے کے اب بھی کئی فوائد پہنچاتی ہے۔ مثلاً

۱۔ اس سے مرزا قادیانی کی غرض مباحثہ مسلمانوں کو معلوم ہوگی۔

۲۔ اس مباحثہ کے نتیجہ سے اس میں پیش گوئی کی گئی تھی، اس کی مسلمانوں کو اب تصدیق ہوگی تو وہ رائے اور اس کی پیشگوئی وقعت کی نگاہ سے دیکھی جائے گی۔

۳۔ اس سے کئی دام افتادگان قادیانی کو اس کے دام سے مخلصی ہوگی۔

۴۔ قادیانی کے اشتہار مبلغ پانچ ہزار روپئہ مندرجہ صفحہ ۱۱۶ رسالہ الحق نمبر ۷ جلد ۳ کی یہ دروغ گوئی

کہ وہ مختصر رائے مسلمانوں کی لعنت ملامت کے باعث شائع ہونے سے روکی گئی تھی، اور اس کے خلیفہ حامد سیالکوٹی کی صفحہ ۴ فوٹو جنگ مقدس کی یہ دروغ گوئی کہ اس مختصر رائے کی اشاعت مولوی صاحب کو اس لئے ملتوی کرنی پڑی تھی کہ بحث زور شور سے ہو پڑی تھی،

مسلمانوں پر ظاہر ہوگی۔ اور یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچے گی کہ وہ اشاعت کارکنوں کی غفلت سے ملتوی ہوئی تھی، راقم کو اس کا التواء پسند ہوتا اور اس التواء میں وہ فائدہ دیکھتا تو اب اس کی اشاعت رسالہ (یعنی اشاعۃ السنہ جلد ۱۶) میں کیوں کرتا۔

۵۔ مرزا قادیانی کے اشتہار پانچ ہزار روپئہ مطبوعہ ۱۷ مارچ ۱۸۹۴ء کی یہ دروغ گوئی کہ وہ اشتہار (یہ مختصر رائے) مسلمانوں کی لعن طعن کے باعث شائع ہونے سے رگ گیا مسلمانوں پر ظاہر ہوگی اور یہ بات ثابت ہوگی کہ اس التواء کا باعث لعن طعن ہوتا تو اب اس رائے کو کیوں شائع کیا جاتا؟

(مرزا صاحب لکھتے ہیں: بعض دوست یہ اندیشہ نہ کریں کہ ممکن ہے کہ شیخ محمد حسین بٹالوی جو عوام میں مولوی کر کے مشہور ہے، اس وقت بھی ہمارے اس رسالہ کے شائع ہونے پر بالمقابل عربی رسالہ بنانے میں عیسائیوں کی ایسی ہی مدد کرے گا جیسا کہ اس نے جون ۱۸۹۳ء میں ہمارے مباحثہ کے وقت پوشیدہ طور پر ان کی مدد کی تھی اور اپنے اشاعۃ السنہ کا فتوی بھیج دیا تھا اور ان کی تائید میں ایک اشتہار بھی چھپوایا تھا جو بعض مسلمانوں کے لعن طعن کے باعث شائع ہونے سے رک گیا جس کی ایک کاپی ایک خاص ذریعہ سے ہم کو مل گئی، جو اب تک موجود ہے۔ مجموعہ اشتہارات جلد ۲۔ اشتہار معیار الاخیار والاشرار۔ ۱۷ مارچ ۱۸۹۴ء صفحہ ۶ حاشیہ)

وعلی ہذا القیاس اور فوائد ہیں، لہذا اس مختصر رائے کا اس مقام میں نقل کرنا مناسب معلوم

ہوتا ہے اور بعض حضرات کے پاس اصل سابق مطبوعہ پرچہ بھی ارسال کیا جائے گی تاکہ ان کو معلوم ہو کہ جو اس میں پیش گوئی کی گئی ہے وہ مرزا قادیانی کی طرح بعد الوقوع نہیں کی گئی۔

☆ وہ مختصر رائے یہ ہے:

پرانے عیسائیوں (حضرت مسیح صادق علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے پیروان) اور نئے عیسائیوں (مسیح کاذب دجال قادیانی علیہ مایستحقہ کے متبعان) (مرزائیوں کو عیسائی کہنے کی وجہ یہ بھی ہے کہ یہ غلام احمد قادیانی کو ابن اللہ کہتے ہیں جیسے قدیم عیسائی حضرت مسیح کو ابن اللہ کہتے ہیں۔ اور یہ عیسائیوں کی طرح ایک قسم کی تثلیث اور فدیہ کے بھی قائل ہیں مگر دونوں کی تثلیث اور کفارہ میں کسی قدر فرق ہے۔ محمد حسین) میں ایک جنگ مقدس (مذہبی مباحثہ) قرار پائی ہے (جس کا ذکر قدیم عیسائیوں کے اخبار نور افشاں اور جدید عیسائیوں کے رسالہ حجت میں چھپ کر مشتہر ہوا ہے) مگر مسیح کاذب اپنی عادت قدیم دروغ گوئی وحیلہ جوئی سے جو گریز کیلئے اس کے استاد ملہم (معلم الملکوت) نے اس کو سکھا رکھی ہے جنگ کیلئے ایسی مشکل شرط مباہلے کی پخ لگا دی ہے جس سے وہ جنگ ہوتے ہوتے رہ گئی۔

(جس عذر سے پرانے عیسائیوں نے اس جنگ کو موقوف کرنا چاہا تھا اس کا بیان اشاعۃ السنہ جلد ۱۵ نمبر ۱ میں ہے۔ جو اس عذر کا جواب قادیانی نے پرانے عیسائیوں کو دیا تھا وہ اشاعۃ السنہ صفحہ ۲۷۷ نمبر ۱۱ جلد ۱۵ میں منقول ہے۔ اس پر پرانے عیسائیوں نے چشم پوشی کی اور قادیانی کو ایک فرضی طور پر مسلمان قرار دے کر اس سے جنگ منظور کر لی۔ اس باب میں ڈاکٹر کلارک کا ایک خط جو اخبار نور افشاں کے جون ۱۸۹۳ء کے ایک شمارے میں شائع ہوا ہے، اس کی نقل یہ ہے:

مشفق مہربان مرزا صاحب! بعد ما وجب واضح ہو کہ آپ کا خط پہنچا۔ چونکہ اس امر کی ہمیں کچھ پرواہ نہیں کہ آیا آپ کافر ہیں، یا جنہوں نے آپ کو دائرہ اسلام سے خارج ٹھہرایا وہ کافر ہیں۔ یہ آپ کے گھر کی باتیں ہیں۔ آپ جانیں اور وہ جانیں۔ فریقین میں سے کون غلطی پر ہے اس کا فیصلہ ہمارے ذمہ نہیں۔ لیکن چونکہ اسلام کے بڑے مستند علماء وارا کین دین آپ کو نہ کسی فرقہ محمدی سے، پر دائرہ اسلام سے ہی جس میں کل فرقے ہیں، خارج کرتے ہیں۔ آپ پر خوب روشن ہو گا کہ اس حالت میں آپ اسلام کی طرف سے پیشوا ہو کر اس مباحثہ میں نہیں آسکتے، جنڈیالہ کے محمدیوں نے آپ کو پیش کیا۔ جیسی ان کی عقل ہے، آپ خوب جانتے ہیں۔ چنانچہ آپ خود بھی لکھ چکے ہیں۔ خلاصہ ان ساری باتوں کا یہ ہے کہ اگرچہ شرط آپ سے پوری نہیں ہو سکتی، اور الہام تو در کنار، اتنے ہی میں بموجب شرط ان شرائط کے

ہم آپ کو شکست یافتہ تصور کر سکتے ہیں۔ اور اہل اسلام کی طرف سے میں آپ کو قبول بھی نہیں کر سکتا۔ تاہم جس حال میں آپ اپنے آپ کو محمدی قرار دے کر مباحثہ پر آمادہ ہیں، اور قرآن کی رو سے کلام کریں گے تو خاطر خواہ آویں اور مباحثہ ضرور ہووے۔

راقم ڈاکٹر ایچ ایم کلارک میڈیکل مشنری امرتسر۔

مولانا بٹالوی فرماتے ہیں: اور عبداللہ آتھم کا قادیانی کو فرضی مسلمان سمجھنا اثناء تقریرات مباحثہ میں ہوا ہے۔ لہذا اب ہم کو حاجت نہیں رہی کہ اس جنگ کے متعلق زیادہ خامہ فرسائی کریں)۔

ہاں آئندہ اس جنگ کے وقوع کے احتمال وخیال سے دو باتیں، ایک تو مسلمانوں کو اور دوسری عیسائیوں کو، کہہ دینا اپنا فرض سمجھتے ہیں۔

مسلمانوں کو یہ بات کہ اس جنگ میں (اگر آئندہ بہ تسلیم شرط مباہلہ یہ وقوع میں آوے) مسلمان شریک نہ ہوں۔ جو مسلمان اس میں قادیانی کا طرف دار ہو کر شریک ہوگا اس کو عیسائیوں سے ضرور شرمندہ ہونا پڑے گا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر صرف مسائل اختلافیہ مابین اہل اسلام و فرقہ نصرانیہ میں گفتگو ہوتی تو اس وجہ سے کہ اسلام کے اصول و مسائل غالب اور حق ہیں اور الاسلام یعلو و لا یعلی بچا ہوا کلیہ ہے، نہ اس وجہ سے کہ قادیانی کی تقریر یا تحریر میں برکت ولیاقت سے ممکن ومتوقع تھا کہ نئے عیسائیوں کو پرانے عیسائیوں پر فتح ہوگی اور اس کے ذریعہ سے اسلام اور مسلمانوں کو بحکم حدیث انّ اللّٰہ یؤیّد الدّین با لرّجل الفا جر مدد پہنچتی ہے، مگر مشکل یہ ہے کہ مسیح کاذب نے اس گفتگو کے ساتھ مباہلہ کی پخ لگا دی ہے اور یہ امر کہ قادیانی کے ہاتھ سے نشان آسمانی ظاہر ہو، ایسا ناممکن ہے جیسا سوئی کے سوراخ سے اونٹ کا نکل جانا عادۃً ناممکن ہے۔ لہذا وہ فتح بھی ناممکن ہے اور اس لئے مسلمانوں کو جو قادیانی کے طرف دار ہو کر شامل مباہلہ ہونگے ندامت اٹھانا ایک لازمی ولابدی امر ہے۔

اس امر کی دلیل کہ قادیانی کا نشان آسمانی دکھانا ناممکن ہے، محتاج بیان نہیں ہے، کیونکہ مسلمان یقین رکھتے ہیں اور مرزا قادیانی نے بھی اس یقین کو ظاہر کیا اور مان لیا ہے کہ اس وقت آسمانی نشان بجز اہل اسلام کوئی دکھا نہیں سکتا۔ اور یہ بات باتفاق جمہور علماء پنجاب و ہندوستان مسلّم ہو چکی ہے کہ قادیانی مسلمان نہیں ہے بلکہ وہ ملحد و مرتد، زندیق اور دائرہ اسلام سے خارج ہے، تو پھر مسلمانوں کے اعتقاد میں اس کا نشان آسمانی دکھانا کیونکر ممکن ہے؟

جو مسلمان قادیانی کے عقاید سے ناواقف ہونے کی وجہ سے اس کو مسلمان جانتے ہیں وہ

اس اتفاقی دلیل کو نہ مانیں تو ان کیلئے یہ دلیل تسلی بخش ہے کہ اگر قادیانی کے پاس آسمانی نشان دکھانے کی طاقت ہوتی تو اس وقت تک وہ آسمانی نشان دکھا کر ہزاروں بلکہ لاکھوں ہندوؤں، عیسائیوں وغیرہ کو مسلمان کر لیتا۔ اور نہیں تو ڈاکٹر جگن ناتھ ملازم ریاست جموں جیسے مدعیان تسلیم و تصدیق کو ہی نشان دکھا کر اسلام میں لاتا۔ اس سے یہ امر آج تک نہیں ہوا، تو اس سے صاف ثابت ہے کہ اس کے پاس نشان آسمانی کی طاقت نہیں، جو جوہر ہے وہ صرف لفاظی، حیلہ سازی، دھوکہ بازی، افترا پردازی ہے دگر ہیچ۔

اس دلیل میں بھی ان مسلمانوں کو شک ہے تو وہ پہلے قادیانی کا کوئی نشان آسمانی جو اس سے پہلے وہ دکھا چکا ہو ہم مسلمانوں پر ظاہر کریں، اس کے بعد وہ قادیانی کے طرف دار ہو کر عیسائیوں سے مباہلہ و مقابلہ کے مدعی بنیں۔ مسلمان اس کے سابق نشانوں کو نہ مانیں گے تو آئندہ وہ عیسائیوں کو کیوں کر نشان دکھا سکے گا۔ وہ مسلمان ہماری اس دلیل و سوال پر غور کرتے وقت اشاعۃ السنہ نمبر ا لغایت ۸ جلد ۱۵ کو (جس میں اس کے سابق نشانات پر بحث کی گئی ہے) ملاحظہ کریں گے تو امید ہے کہ اس دلیل کو حق جان کر ہمارے سوال کے جواب میں یہی کہیں گے کہ قادیانی نے آج تک کوئی نشان نہیں دکھایا اور نہ آئندہ وہ دکھا سکتا ہے۔

عیسائیوں کو جو بات ہم نے کہنی تھی وہ بات بغیر ہماری ہدایت یا اشارہ کے ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک میڈیکل مشنری امرت سر نے اپنے ایک مطبوعہ خط اسمی مرزا قادیانی میں کہہ دی ہے کہ قادیانی صاحب آپ باتفاق میجارٹی اہل اسلام دائرہ اسلام سے خارج کئے گئے ہیں لہذا آپ سے مباحثہ کرنا محمدیوں سے مباحثہ متصور نہ ہوگا۔ اور نہ آپ پر الزام مسلمانوں پر الزام سمجھا جاوے گا۔ کوئی محمدی (مسلمان) مباحثہ کرے تو ہم اس سے مباحثہ کریں گے، اور یہ بات بھی اس مباحثہ کی موقوفی کا ایک سبب بن گئی۔

(اس میں مرزا قادیانی اور اس کے حواریوں کی اس تہمت کے ردّ و جواب کی طرف اشارہ ہے جو وہ کہہ رہے ہیں کہ پادریوں کو ابو سعید محمد حسین بٹالوی نے کہہ کر یہ مباحثہ موقوف کرایا ہے۔ جیسا کہ مرزا قادیانی کے خلیفہ حامد سیالکوٹی، فوٹو جنگ مقدس میں لکھتے ہیں:

افسوس سے اس بات کا بھی اظہار کیا جاتا ہے کہ اس بحث کے ملتوی ہو جانے اور بے اثر ثابت ہونے میں بہت سا حصہ شیخ بٹالوی نے بھی لیا اور جہاں تک ہو سکا عیسائیوں کے ساتھ اس بحث کے ہونے اور اسلام کی حقانیت ظہور پانے میں انہوں نے روک تھام کی۔

اس مقام پر ہم یہ کہنا بھی مناسب سمجھتے ہیں کہ لعنت اللّٰہ علی الکاذبین۔ قادیانی اور اس کے حواری اپنے خیال و مقال میں سچے ہیں تو اس پر بیش باد کہیں اور نعرہ آمین پکاریں اور اگر خلیفہ حامد کہیں کہ اگر تم نے اس بحث کے ملتوی ہو جانے میں حصہ نہیں لیا تو پھر اس بحث کے ملتوی ہو جانے کی خوشی میں وہ دو ورقہ، یعنی یہ مختصر رائے، کیوں چھپوایا؟ اس کے جواب میں ہم پھر وہی کہتے ہیں لعنت اللّٰہ علی الکاذبین۔ اس دو ورقہ میں نہ موقوفی بحث کی صلاح دی گئی ہے اور نہ موقوفی پر مسرت ظاہر کی گئی ہے۔ اس میں تو صرف دو باتیں، ایک مسلمانوں کو اور ایک پادریوں کو، کہی گئی ہیں جو متن میں مشرح ہیں۔ پادریوں کو یہ بات کہی ہے کہ قادیانی مسلمان اور مسلمانوں کا وکیل نہیں ہے۔ لہذا اس بحث میں جو الزام اس پر قائم ہوگا وہ مسلمانوں پر الزام نہ سمجھا جائے گا۔ خلاصہ و مقصود صرف اتنا ہے کہ قادیانی سے بحث شوق و ذوق سے کرو، مگر اس کو مسلمان سمجھ کر اس کے الزام کو مسلمانوں کا الزام قرار نہ دو۔ سو اس مقصود کو ڈاکٹر کلارک نے اپنے اس خط میں جو منقول بالا ہے، بخوبی سمجھ اور مان لیا اور اس کو خارج از اہل اسلام تسلیم کر کے اور صرف فرضی طور پر مسلمان قرار دے کر اس سے مباحثہ منظور کیا جس کا نتیجہ مفید بحق اہل اسلام یہ نکل رہا ہے کہ اب جو پادری۔ مرزا قادیانی پر فتح کا فخر کر رہے ہیں یہ فخر بمقابلہ اہل اسلام متصور نہیں ہو سکتا)

پادری صاحب کے اس بات کے کہنے پر بعض اسلام کے نادان دوست اور قادیانی کی حقیقت سے ناواقف ہم پر یہ اعتراض کر رہے ہیں کہ اشاعۃ السنہ کی سعی و کوشش سے قادیانی اسلام سے خارج تصور کیا گیا تو پادریوں کو یہ بات کہنے کا موقع ملا۔ اور یہ کہہ کر انہوں نے قادیانی سے اپنا پیچھا چھڑایا۔ یہ امر اشاعۃ السنہ سے وقوع میں نہ آتا تو قادیانی جیسا کیسا تھا، آج مسلمانوں کے کام آتا، پادریوں سے ان کو بچاتا، اسلام کی لاج رکھ لیتا جیسا کہ پہلے سال ہا سال سے مخالفین اسلام سے وہ مقابلہ کر رہا ہے خواہ اپنی ذات میں وہ کافر و ملحد ہی کیوں نہ ہو۔ اب اس کے سوا اور کون ہے جو اس وقت پادریوں سے مقابلہ کرے اور مسلمانوں کی عزت رکھ لے۔

اسکا جواب یہ ہے کہ قادیانی نے ابتداء سے آج تک اسلام اور مسلمانوں کی کیا مدد کی ہے کہ آئندہ اس سے امید ہو سکے۔ کس مخالف اسلام سے اس نے مباحثہ کر کے اس پر فتح نمایاں پائی؟ کس اصول مخالفین اسلام پر اس نے پوری بحث کر کے اس کی بیخ کنی کی ہے؟ کون سی کتاب میں اس نے اسلام کی پوری تائید کی ہے؟ براہین احمدیہ میں اس نے بیان تین سو دلائل حقیت اسلام کا جھوٹا وعدہ دے کر اور خلاف واقع طمع دلا کر دس ہزار سے زائد روپیہ مسلمانوں کا کھینچا اور خورد برد کیا اور اس کتاب میں ایک دلیل بھی پوری بیان نہ کی، اور نہ دس برس کے عرصے میں کتاب چھپوائی

جس سے معلوم ہوتا ہے کہ کتاب اور اس کے دلائل ہنوز در بطن شاعر کا مصداق ہیں۔

سرمہ چشم آریہ میں ایک آریہ سے مباحثہ کر کے دو پرچوں میں اس کو محدود کر دیا اور اس کو اور بخارات نکالنے کا موقع دے کر ان کو دفع نہ کیا، اور نہ خود جملہ اعتراضات عقلیہ کو بیان کر کے ان کا جواب دیا۔ اس نے رسالے میں تناسخ کی بحث کو چھیڑا تو اس کو بھی ادھورا چھوڑا۔ تحقیقی دلائل عقلیہ سے اس کا کلی استیصال نہ کیا۔

اشتہارات اور متفرق تحریرات میں ہمیشہ آسمانی نشان نمائی کا دعوی کیا مگر شرمناک شروط و قیود پر کیود اور لمبی میعادیں لگا کر آج تک کوئی نشان نہ دکھلایا اور مخالفین اسلام کو اسلام پر ہنسایا۔ اس کی ان کاروائیوں کو اے میرے بھائیو! غور سے دیکھ کر بتاؤ کہ وہ اسلام و مسلمانوں کو فائدہ پہنچا رہا ہے یا سراسر نقصان پہنچا رہا ہے اور ان کی ہتک کر رہا ہے۔

ہاں ان کاروائیوں سے فائدہ تو اس کی ذات خاص کو ہے کہ وہ دس ہزار روپئہ سے زائد لوگوں کا مال کھا کر اس بڑھاپے میں خوب موٹا تازہ بن گیا ہے اور جہلاء عوام اور بعض ناواقف خواص وعوام میں وہ مسیح موعود و مہدی وولی و پیغمبر تسلیم کیا گیا ہے اور اس وجہ سے اب اس کے کفر کو اسلام اور حقائق سمجھا جاتا ہے۔ اس میں ان بے چارے مسلمانوں کے دین اور دنیا دونوں کا نقصان ہوا ہے۔ دنیا کا نقصان یہ کہ ہزار ہا روپئہ برباد ہوا۔ دین کا نقصان یہ کہ اسلام چھوٹا، کفر ہاتھ آیا۔ ایسے اشخاص سے آئندہ بھی مباحثہ مخالفین اسلام سے اسلام و مسلمانوں کو یہی فائدہ پہنچے گا جو ابھی بیان ہوا ہے۔ جہلاء میں وہ حامی اسلام متصور ہو کر اور بھی لوگوں کو دام تزویر میں لائے گا اور سیدھی جہنم کی راہ دکھائے گا اور ان کا صد ہا روپئہ اس مباحثے کے بہانہ سے برباد کر دے گا۔ اور آخر آسمانی نشان دکھانے سے عاجز ہو کر خود تو وہ شرمندہ نہ ہوگا، کیونکہ بڑا حوصلہ والا ہے، مگر ان مسلمانوں کو جو اس کے طرف دار ہوں گے ضرور شرمندہ کرائے گا۔

اس اعتراض کے اخیر میں جوان بھولے بھالے مسلمانوں نے یہ سوال کیا ہے کہ قادیانی اس مباحثے کے لائق نہیں تو پھر اور کون بحث کرے گا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ایک نہیں بہت سے علماء اسلام اس وقت لاہور و امرتسر وغیرہ بلاد پنجاب میں موجود ہیں اور پہلے ہی سے تحریراً و تقریراً پادریوں سے مباحثے کر رہے ہیں۔ پادری صاحبان کو مباحثہ منظور ہے تو ان میں سے جس سے چاہیں خط و کتابت کریں جیسے کہ وہ اپنی ناواقفی سے یا کسی کی دھوکہ دہی سے قادیانی سے خط و کتابت کر چکے ہیں۔ پھر ہمارے وہ بھولے بھالے مسلمان اور پادری صاحبان دیکھ لیں گے کہ کس قدر علماء

اس مباحثہ کیلئے مستعد ہیں ۔ ان کو اختیار ہے کہ سب سے پہلے خادم دین سید المرسلین ﷺ اڈیٹر اشاعۃ السنہ النبویہ علی صاحبہا الصّلوۃ و التّحیّۃ ہی کو اپنا مخاطب بناویں اور اس باب میں اس سے خط و کتابت کر کے امور لائق بحث و شروط مباحثہ کا تصفیہ کریں ۔

(مولانا بٹالویؒ لکھتے ہیں ) یہ مختصر رائے کی نقل ہے اس میں جو پیشگوئی کی گئی تھی کہ مرزا قادیانی کا نشان آسمانی دکھانا ناممکن امر ہے لہذا جو مسلمان اس نشان کی امید پر اس کے ساتھ شامل ہونگے ان کو ضرور ندامت اٹھانی پڑے گی، پوری ہوگئی ۔ مرزا قادیانی نے باوجود دعوی نشان نمائی، کوئی نشان نہیں دکھایا اور ان مسلمانوں کو شرمندہ کیا اور جو مرزا قادیانی نے ڈپٹی عبداللہ آتھم کی موت کو نشان قرار دیا ہے یہ نشان آسمانی نہیں ہے بلکہ لاف زنی اور مکر شیطانی ہے اس کی نسبت اشاعۃ السنہ نمبر ۹ جلد ۱۵ میں بخوبی ثابت کیا گیا ہے کہ اگر ڈپٹی عبداللہ آتھم اپنی اجل سے فوت ہوگیا تو اس کو کوئی مسلمان باخبر و صاحب عقل آسمانی نشان نہ سمجھے گا، بلکہ ایک رملی یا جوتشی کی پیشینگوئی سے بڑھ کر نہ سمجھے گا ۔ چہ جائے کہ مخالفین اسلام اس کو آسمانی نشان سمجھ لیں ۔

☆ اب اس جنگ کی نسبت اسلامی مطول رائے بیان کی جاتی ہے :

اس جنگ میں دونوں فریق کا اپنی اپنی فتح ظاہر کرنا اور فریق مقابل کو شکست دینے کا دعوی زبان پر لانا ایک شرمناک جھوٹ ہے ۔ نہ مرزا قادیانی نے اپنے بھائیوں (پرانے عیسائیوں) کے ٹوٹے پھوٹے دلائل کا دندان شکن اور بادلیل جواب دے کر ان کو شکست دی اور نہ پرانے عیسائیوں نے مرزا قادیانی کے ملحدانہ دلائل اور لچر پوچ جواب کو اٹھا کر اس کو لاجواب کیا۔

اسلام کا یہ دعوی کہ مسیح ابن مریم صرف رسول ہیں، نہ خدا ہیں نہ خدا کے بیٹے، ایک ایسا اجلی دعوی ہے کہ اگر کوئی عقلمند اور باخبر بچہ بھی یہ دعوی کرے اور اس کے دلائل عقلیہ اور نقلیہ بڑے بڑے بوڑھے اور پرانے مدعیان علم و فضل عیسائیوں کے سامنے پیش کرے، تو ایک لمحہ میں ان کو لاجواب و عاجز کر دے، مگر نادان (اور بحسب دعوی ہمہ دان) قادیانی نے اس دعوی کا ثبوت پیش کرنے کے وقت صرف ادلہ نقلیہ قرآنیہ اور عقلیہ برہانیہ سے کام نہ لیا بلکہ اس کے ساتھ اپنے ملحدانہ دلائل کا الجھاؤ ڈال دیا اور اس کے جواب و مقابلہ کیلئے اپنے خصوم کو یہ موقع دے دیا کہ وہ اپنی محرف اور کایا پلٹ کتابوں سے جو چاہیں پیش کرتے چلے جائیں اور اس کے ملحدانہ دلائل پر جب تک چاہیں عقلی اعتراضات کرتے رہیں اور بحث کو ختم نہ ہونے دیں اور اپنے عجز کے معترف نہ ہوں ۔

پرانے عیسائیوں کی طرف سے جو مسئلہ رحم بلا مبادلہ یعنی کفارہ اور مسئلہ جہاد و جبر و اختیار کی بابت سوالات پیش ہوئے ہیں وہ ایسے کمزور دلائل اور بے ہودہ پیرایہ میں ہوئے ہیں کہ ادنی طالب العلم اسلامی کتابوں میں نظر رکھنے والا تھوڑی دیر میں ان کا جواب دے کر انہیں لاجواب کر سکتا ہے۔ مگر نادان قادیانی نے ان سوالات کے جواب میں بھی اپنی عقل خام اور بے ہودہ اور طولانی تقریروں سے کام لیا اور اسلامی کتابوں کی طرف رجوع کر کے ان کو مسکت جواب نہ دیا اگر وہ اشاعۃ السنہ ہی کی طرف (جو ہمیشہ سے اسکے پاس جاتا تھا اور وہ اس سے ہمیشہ نفع اٹھاتا رہا ہے) مراجعت کرتا تو اس کے نمبر ا جلد ۹ میں کفارہ مجوزہ نصاری کا جواب اور نمبر ا وغیرہ جلد ۱۲ میں اعتراض جبر کا جواب اور نمبر ۹ جلد ۹ میں اعتراض جہاد کا جواب ایسا پاتا جس سے وہ عیسائیوں کو لاجواب کر دیتا۔

مرزا قادیانی کی بے خردی، بے ضبطی، ملحدانہ دلائل کی طرف رجوع کرنے اور خصوم کو محرفات معنوی و لفظی بائیبل کے پیش کرنے کا موقع دینے کی نظر سے عموماً اہل اسلام کی (جو اہل علم ہیں اور قادیانی کے دام تزویر میں مبتلا نہیں ہیں) اس مباحثہ کی نسبت یہی رائے ہے کہ قادیانی نے اس مباحثہ سے اسلام کو ضرر پہنچایا ہے اس سے کوئی نفع اس کو نہیں پہنچا۔ مولوی تاج الدین احمد لاہوری نے، جو مشہور اہل علم خاندان سے ہیں اور لاہور میں وکالت کرتے ہیں، میرے سامنے فرمایا کہ

> مرزا غلام احمد نے اس مباحثہ سے مسلمانوں کی اس عزت کو کھو دیا ہے جو حافظ ولی اللہ مرحوم کے وقت سے پادریوں کے مقابلہ میں ان کو حاصل تھی۔ یعنی اس رعب داب کو اٹھا دیا جو حافظ ولی اللہ نے عیسائیوں سے مباحثہ کر کے اور ان کو عاجز و لاجواب کر کے ان پر جما رکھا تھا۔

مولوی سید احمد علی مشہور واعظ دہلوی نے (جو مدت سے لاہور میں رہتے ہیں) قادیانی پر بہت ناراضی ظاہر کی اور یہ بات فرمائی کہ اس سے ان آیات بائیبل کے جواب میں جو عیسائیوں نے مسیح کی الوہیت کے باب میں پیش کی ہیں کچھ بن نہ آئی اور ان آیات کی جو عیسائی معنوی تحریف کر کے ان کو مسیح پر جماتے ہیں، صحیح تاویل نہ بتائی گئی۔ بلکہ سید احمد علی صاحب نے اس باب میں ایک تحریر خاکسار کے پاس بھیج دی جس کی اصل عبارت یہ ہے:

> اس مباحثہ کو ہم نے خوب دیکھا اور غور کیا۔ نہ معترض کا اعتراض درست ہے اور نہ مجیب کا جواب۔ یہ مباحثہ محض بے فائدہ ہوا، اسی باعث کوئی نتیجہ نہ نکلا۔ ہر دو فریق نے اپنی اپنی فتحیابی کا ڈنکا بجا دیا۔ مرزا غلام احمد قادیانی کو مباحثہ کا ڈھنگ یاد نہیں بلکہ مباحثہ بائیبل کے کلام الہی ہونے پر کرنا لازم تھا تاکہ عبداللہ آتھم عیسائی کتب بائیبل کا رطب و یابس پیش نہ کر سکتا اور اگر

یہ ہی طرز مرزا کو پسند تھی تو مرزا قادیانی کو عبداللہ آتھم کی پیش کردہ رطب و یابس پر گرفت اور مواخذہ کر کر اس کی غلطی ظاہر کرنا لازم تھا۔ مرزا نے کچھ گرفت نہ کی صرف اپنی طول طویل تقریر کا بار بار بیان کیا کہ بارہ تیرہ روز میں ایک مسئلہ بھی حل نہ ہوا۔ مرزا قادیانی نے جیسے دعوی الہام کا سہل اور آسان سمجھ لیا ہے، ویسے ہی وہ اہل کتاب سے مباحثہ کرنا سہل و آسان سمجھے تھے۔ ان کو سمجھنا چاہیے کہ وہ اپنی قوم کے کسی مناظر و مباحث سے عہدہ برآ نہیں ہو سکتے تو غیر قوم پر کیسے غالب آتے۔ یہ حصہ سلطان المناظرین و واعظین ردّ نصاری مولوی رحمت اللہ مرحوم اور ان کے شاگردوں کا ہے۔ یہ ہر ایک کا کام نہیں۔

مولوی غلام نبی امرتسری نے جو پنجاب کے مناظرین اہل کتاب میں مولوی رحمت اللہ صاحب کے قائم مقام ہیں اور مولوی ابوالمنصور دہلوی کی مانند امام فن مناظرہ اہل کتاب کا خطاب پانے کا استحقاق رکھتے ہیں، خاکسار کے اس سوال جواب میں کہ : آپ کی رائے اس مباحثہ کی نسبت کیسی ہے؟ فرمایا ہے کہ

میں پہلے جلسہ مباحثہ میں شریک ہوا تھا، مجھے مرزا غلام احمد کے مباحثہ کا ڈھنگ پسند نہ آیا۔ لہذا میں پھر شریک جلسہ نہ ہوا۔

اور قادیانی کی اس بے عقلی پر بھی افسوس اور خلاف رائے ظاہر کیا کہ

اس نے عیسائیوں کو بائیبل سے آیات الوہیت مسیح پیش کرنے کا موقع دیا اور پھر ان آیات کے مقابلہ میں یہ ثابت نہ کیا کہ یہ آیات مسیح کے حق میں نہیں اور ان سے ان کی الوہیت ثابت نہیں ہوتی۔

ان سب شہادات سے بڑھ کر شہادت سنو! حکیم نورالدین جمونی بھیروی نے، اس مباحثہ کو پسند نہیں کیا۔ ہمارے ایک معزز دوست نے (جو ان کا بھی دوست ہے) ہمارے پاس بیان کیا کہ حکیم صاحب نے فرمایا ہے کہ مرزا صاحب کو ان کی (یعنی عیسائیوں کی) کتابوں کی طرف پوری توجہ نہیں ہے۔ بجائے مرزا صاحب میں ہوتا، تو ایک دم میں عیسائیوں کا منہ بند کر دیتا (انکے الفاظ پورے یاد نہیں مفہوم وہی ہے جو یہاں لکھا گیا ہے)

حکیم صاحب اب اس رائے کے ظاہر کرنے سے انکار کریں گے تو ہم ایک مجلس عام اہل اسلام میں اپنے اس دوست کو پیش کریں گے اور جو کچھ ان سے نقل کیا ہے ان سے کہلا دیں گے۔ پھر وہ جانیں اور وہ۔

یہ ہم نے متعدد اشخاص کی رائے پیش کی ہے ناظرین اور جس اہل علم سے (جو مرزائی نہ ہو) اس مباحثہ کی نسبت رائے پوچھیں گے اس سے یہی رائے پائیں گے۔ ہم ان شہادتوں کی زیادہ تفصیل کرتے ہیں تو بہت تطویل ہوتی ہے۔

ذیل میں پہلے قادیانی کی تقریر سوال کو نقل کیا جائے گا پھر اس کے خصم مقابل کے جواب کو۔ اس کے بعد مطول اسلامی رائے بیان ہوگی۔ انشاء اللہ تعالی۔

} مرزا قادیانی کے پہلے سوال ۲۲ مئی ۱۸۹۳ء کا خلاصہ یہ ہے:

قرآن کی تعلیم جامع اور مکمل ہے اور اس کا ثبوت قرآن نے خود دیدیا ہے۔ اور اگر تعلیم انجیل کی نسبت عیسائیوں کا یہی دعوی ہے، تو وہ پہلے یہ دعوی انجیل سے نقل کریں پھر اسی انجیل سے اس کا ثبوت پیش کریں۔

اس سوال کی تقریر میں قادیانی نے ایک یہ اصول مقرر کیا جس کو اس نے سوال مذکور کی دلیل ٹھہرایا ہے کہ الہامی کتاب کی نسبت جو دعوی کیا جائے، اس دعوی کا اس کتاب میں موجود ہونا ضروری ہے۔ اور اس کی عقلی یا تاریخی دلیل بھی اسی کتاب سے پیش کرنا ایک لازمی امر ہے۔ اور جس کتاب کے کسی دعوی کی دلیل عقلی یا تاریخی کتاب میں مذکور نہ ہو وہ کتاب الہامی نہیں ہوسکتی۔

چنانچہ اس پرچہ کے صفحہ ۳ میں لکھا ہے:

میں مناسب سمجھتا ہوں کہ پہلے بطور کلام کلی کے اس امر میں جو مناظرہ کی علت غائی ہے انجیل شریف اور قرآن کریم کا موازنہ کیا جائے۔ لیکن یہ بات یادرہے کہ اس مقابلہ و موازنہ میں کسی فریق کو اختیار نہیں ہوگا کہ اپنی کتاب سے باہر جائے یا اپنی طرف سے کوئی بات منہ پر لاوے بلکہ لازم اور ضروری ہوگا کہ جو دعوی کریں وہ دعوی اس کتاب الہامی کے حوالہ سے کیا جائے جو الہامی قرار دی گئی ہے۔ اور جو دلیل پیش کریں وہ بھی اسی کتاب کے حوالہ سے ہو، کیونکہ یہ بات بالکل سچی ہے اور کامل کتاب کی شان سے بعید ہے کہ اس کی وکالت اپنے تمام ساختہ پرداختہ سے کوئی دوسرا شخص کرے اور وہ کتاب بکلی خاموش ہو۔

اور اس کے صفحہ ۷ میں لکھا ہے:

اللہ جل شانہ جو قوی اور قادر نہایت درجہ کے علوم وسیع رکھتا ہے جس کتاب کو ہم اس کی طرف منسوب کریں وہ کتاب اپنی ذات کی آپ قیوم چاہیے۔ انسانی کمزوریوں

سے بالکل مبرا اور منزہ چاہیے کیونکہ اگر وہ کسی دوسرے کے سہارے سے اپنے دعوی اور اثبات دعوی میں محتاج ہے، تو وہ خدا کا کلام ہرگز نہیں ہوسکتا۔

اس عبارت سے وہ اصول جو ہم نے قادیانی سے نقل کیا ہے بجز اس تفصیل کے کہ وہ: دلیل عقلی ہو یا تاریخی، صاف ثابت ہے۔ اب رہی وہ تفصیل سو اس کے پرچہ ۲۳ مئی ۱۸۹۳ء صفحہ ۲ و ۳ اور پرچہ ۲۴ مئی ۱۸۹۳ء کے صفحہ ۷، اور پرچہ ۲۲ مئی ۱۸۹۳ء کے صفحہ ۸، ۹، ۱۰ میں موجود ہے۔ پرچہ ۲۳ مئی کے صفحہ ۲ و ۳ میں لکھا ہے:

میرا مطلب یہ تھا کہ جس کتاب کی نسبت یہ دعوی کیا جاتا ہے کہ وہ فی حد ذاتہ کامل ہے اور تمام مراتب ثبوت کے وہ آپ پیش کرتی ہے، تو پھر اسی کتاب کا یہ فرض ہوگا کہ اپنے دعاوی کیلئے دلائل معقول بھی آپ پیش کرے۔ جس کتاب نے اپنے کامل ہونے کا دعوی کیا ہے وہ دعوی بھی بتصریح ثابت کیا جائے اور پھر وہی کتاب اس دعوی کے ثابت کرنے کیلئے معقول دلیل پیش کرے۔

اور پرچہ ۲۳ مئی ۱۸۹۳ء کے صفحہ ۷ میں لکھا ہے:

اگر دلائل معقولی سے یا تاریخی سے سلسلہ استقراء کے مخالف کوئی امر خاص پیش کیا جائے اور اس کو ادلہ عقلیہ یا ادلہ تاریخیہ سے ثابت کر کے دکھلایا جائے تو ہم اس کو مان لیں گے۔

اور اس کی شرح قادیانی نے پرچہ ۲۲ مئی ۱۹۲۳ء کے دوسرے سوال میں بصفحہ ۸، ۹، ۱۰ کی ہے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ:

اگر کوئی شخص مقدس کتاب پیش کرے اور اس میں یہ امر لکھا ہو کہ پہلے زمانہ میں انسان آنکھوں کے ساتھ کھایا کرتا تھا، کانوں کے ذریعہ بولتا تھا، گو ہم فرض کے طور پر یہ تسلیم کرلیں کہ عجیب تحریروں کے لکھنے والا کوئی مقدس اور راست باز آدمی تھا مگر ہم اس یقینی نتیجہ سے کہاں اور کدھر گریز کر سکتے ہیں جو قیاس استقرائی سے پیدا ہوا ہے۔ میری رائے میں ایسا بزرگ نہ صرف ایک بلکہ کروڑ سے بھی زیادہ ہوں اور قیاس استقرائی سے نتائج یقینیہ کو توڑنا چاہے تو ہرگز ٹوٹ نہ سکیں گے بلکہ اس بزرگ کو ہم درحقیقت ایک بزرگ سمجھتے ہیں اور اس کے ایسے الفاظ میں ایسے ایسے کلمات خلاف حقیقت مشہودہ محسوسہ کے پاتے ہیں تو ہم اس بزرگ کی خاطر سے صرف عن الظاہر کریں گے

اور ایسی تاویل کریں گے جس سے اس بزرگ کی عزت قائم رہ جائے۔ ورنہ یہ ہرگز نہ ہو گا کہ جو حقائق استقراء کے یقینی اور قطعی ذریعہ سے ثابت ہو چکے ہیں وہ ایک روایت سے ٹال دیئے جائیں۔ اگر ایسا کسی کا خیال ہو تو بار ثبوت اس کی گردن پر ہے ...مثلاً اگر ایک ڈاکٹر سے اس بات کا تذکرہ ہو کہ سم الفار اور بیش زہر نہیں ہیں اور اس کا ثبوت یہ دیوے کہ ایک مقدس کتاب میں ایسا لکھا ہے اور راوی معتبر ہے، تو کیا وہ ڈاکٹر صاحب اس مقدس کتاب کا لحاظ کر کے ایک ایسے امر کو چھوڑ دیں گے جو قیاس استقرائی سے ثابت ہو چکا ہے۔،

یہ عبارات صاف ناطق ہیں کہ دلیل سے (جو دعاوی کتاب اللہ کی مثبت ہو سکتی ہے اور اس کے سوائے کوئی دعوی کتاب اللہ کا قادیانی کے نزدیک قابل سماعت نہیں) عقلی یا تاریخی دلیل مراد ہے اور جو کتاب الہامی آسمانی اپنے کسی دعوی کی کوئی دلیل عقلی یا تاریخی، جس کو عقلاء اور تاریخ دان تسلیم کرلیں، پیش نہ کرے وہ کتاب مرزا قادیانی کے نزدیک الہامی نہیں ہو سکتی۔ اسی دلیل اور اصول کی دستاویز سے قادیانی نے فریق ثانی کے دعوی الوہیت مسیح پر پہلا سوال وارد کیا ہے چنانچہ پرچہ ۲۲ مئی ۱۸۹۳ء کے صفحہ ۸ میں آیت قرآن مجید کی مالمسیح ابن مریم الّا رسول قد خلت من قبله الرّسل و امّه صدّیقه کانا یا کلان الطّعام انظر کیف نبیین لهم الآیات ثمّ انظر انّی یؤفکو ن (یعنی مسیح ابن مریم میں اس سے زیادہ کوئی بات نہیں کہ وہ صرف ایک رسول ہے اور اس سے پہلے بھی رسول آتے رہے ہیں) نقل کر کے اس کی ملحدانہ تفسیر و تقریر استدلال میں یہ کہا ہے:

یہ کلمہ کہ اس سے پہلے بھی رسول ہی آتے رہے ہیں، یہ قیاس استقرائی کے طور پر ایک استدلال لطیف ہے کیونکہ قیاسات کی جمیع اقسام میں سے استقراء کا مرتبہ وہ اعلی شان کا مرتبہ ہے کہ اگر یقینی اور قطعی مرتبے سے اس کو نظر انداز کر دیا جائے تو دین اور دنیا کا تمام سلسلہ بگڑ جاتا ہے۔ اگر ہم غور سے دیکھیں تو معلوم ہو گا کہ حصہ کثیرہ دنیا کا اور ازمنہ گذشتہ کے واقعات کا ثبوت اسی استقراء کے ذریعہ سے ہوا ہے۔،

اس کے بعد استقراء کے قطعی ہونے کی تفصیل و تمثیل میں آنکھ سے کھانے اور کان سے بولنے کی مثالیں ذکر ہیں۔ پھر صفحہ ۱۰ میں کہا ہے:

غرض جب کہ قیاس استقرائی دنیا کے حقائق ثابت کرنے کیلئے اول درجہ کا مرتبہ رکھتا ہے تو اسی جہت سے اللہ جل شانہ نے سب سے پہلے قیاس استقرائی کو ہی پیش کیا

اور فرمایا قد خلت من قبلہ الرّسل ۔ یعنی حضرت مسیح بے شک نبی تھے اور اللہ جل شانہ کے پیارے رسول تھے مگر وہ انسان تھے ۔ تم نظر اٹھا کر دیکھو کہ جب سے یہ سلسلہ تبلیغ اور کلام الٰہی کے نازل کرنے کا شروع ہوا ہے ہمیشہ اور قدیم سے انسان ہی رسالت کا مرتبہ پا کر دنیا میں آتے رہے ہیں یا کبھی اللہ تعالیٰ کا بیٹا بھی آیا ہے ۔،

پھر عیسائیوں کے اس سوال مقدر کا کہ بائیبل میں نبیوں کو بیٹا کہا گیا ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ بیٹے بھی رسول ہو کر آتے ہیں، یہ جواب دیا ہے :

ہاں اگر بائبل کے وہ تمام انبیاء اور صلحاء جن کی نسبت بائیبل میں یہی الفاظ موجود ہیں کہ وہ خدا تعالیٰ کے بیٹے تھے یا خدا تھے، حقیقی معنوں پر حمل کر لئے جائیں، تو بے شک اس صورت میں ہمیں اقرار کرنا پڑے گا کہ خدا تعالیٰ کی عادت ہے کہ وہ بیٹے بھی بھیجا کرتا ہے، بلکہ بیٹے کیا کبھی کبھی بیٹیاں بھی ۔ اور بظاہر یہ دلیل تو عمدہ معلوم ہوتی ہے اگر عیسائی صاحبان اس کو پسند فرماویں ۔ اور کوئی اس کو توڑ بھی نہیں سکتا، کیونکہ حقیقی غیر حقیقی کا تو وہاں کوئی بھی ذکر نہیں، بلکہ بعض کو تو پہلوٹا بھی لکھ دیا ۔ ہاں اس صورت میں بیٹوں کی میزان بہت بڑھ جائے گی ۔،

اس کے بعد اسی پرچہ ۲۳ مئی ۱۸۹۳ء کے صفحہ ۱۱ میں قادیانی نے اور دلائل کو جو اس آیت سے اس نے نکالے ہیں ذکر کیا اور کہا ہے :

غرض اللہ جل شانہ نے سب سے پہلے ابطال الوہیت کے لئے یہی دلیل استقرائی پیش کی ہے ۔ پھر اس کے بعد ایک اور دلیل پیش کرتا ہے و امّہ صدّیقہ ۔ یعنی والدہ حضرت مسیح کی راست باز تھی ۔ یہ تو ظاہر ہے کہ اگر حضرت مسیح کو اللہ کا حقیقی بیٹا فرض کر لیا جاوے تو پھر ضروری امر ہے کہ وہ دوسروں کی طرح ایسی والدہ کے اپنے تولّد میں محتاج نہ ہو، جو باتفاق فریقین انسان تھی ۔ کیونکہ یہ بات نہایت ظاہر اور کھلی کھلی ہے کہ قانون قدرت اللہ جل شانہ اسی طرح واقع ہے کہ ہر ایک جاندار کی اولاد اس کی نوع کے موافق ہوا کرتی ہے ۔ مثلاً دیکھو کہ جس قدر جانور ہیں مثلاً انسان اور گھوڑا اور گدھا اور ایک پرندہ اپنے نوع کے لحاظ سے وجود پذیر ہوتے ہیں ۔ یہ تو نہیں ہوتا کہ انسان سے پرند پیدا ہو جائے ۔ یا پرند انسان کے پیٹ سے نکلے ۔

پھر ایک تیسری دلیل یہ پیش کی ہے:

کانا یاکلان الطّعام ۔یعنی وہ دونوں حضرت مسیح اور آپ کی والدہ کھانا کھایا کرتے تھے ۔آپ لوگ سمجھتے ہیں کہ انسان کھانا کیوں کھاتا ہے اور کیوں کھانے کامحتاج ہوتا ہے ۔اس میں اصل بھید یہ ہے کہ ہمیشہ انسان کے بدن میں سلسلہ تحلیل کا جاری ہے یہاں تک کہ تحقیقات قدیمہ اور جدیدہ سے ثابت ہے کہ چند سال پہلا جسم تحلیل پا کر معدوم ہو جاتا ہے ۔اور دوسرا بدن بدل ما یتحلل ہو جاتا ہے ۔اور ہر ایک قسم کی جو غذا کھائی جاتی ہے اس کا بھی روح پر اثر ہوتا ہے کیونکہ یہ امر بھی ثابت شدہ ہے کہ کبھی روح جسم پر اپنا اثر ڈالتا ہے اور کبھی جسم روح پر اپنا اثر ڈالتا ہے ۔جیسے اگر روح کو یک دفعہ کوئی خوشی پہنچتی ہے تو اس خوشی کے آثار یعنی بشاشت اور چمک چہرہ پر بھی نمودار ہوتی ہے ۔اور کبھی جسم کے آثار ہنسنے رونے کے روح پر پڑتے ہیں ۔اب جب کہ یہ حال ہے تو کس قدر مرتبہ خدا سے یہ بعید ہوگا کہ اپنے اللہ کا جسم بھی ہمیشہ اڑتا رہے اور تین چار برس کے بعد اور جسم آوے۔ ماسوائے اس کے کھانے کامحتاج ہونا بالکل اس مفہوم کے مخالف ہے جو خدا تعالیٰ کی ذات میں مسلّم ہے ۔اب ظاہر ہے کہ حضرت مسیح ان حاجتمندیوں سے بری نہیں تھے جو تمام انسانوں کو لگی ہوئی ہیں ۔پھر یہ ایک عمدہ دلیل اس بات کی ہے کہ وہ باوجود ان دردوں اور دکھوں کے خدا بھی تھے یا ابن اللہ تھے ۔اور درد ہم نے اس لئے کہا کہ بھوک بھی ایک قسم کی درد ہے اور اگر زیادہ ہو جائے تو موت تک نوبت پہنچاتی ہے ۔

یہ سوال اول الوہیت مسیح کے متعلق قادیانی کے پہلے پرچہ ۲۲ مئی ۱۸۹۳ء کی بلفظہ نقل لے ۔اب اس کے مقابلہ میں اس کے پہلے خصم (اس مباحثہ میں قادیانی کے دو خصم تھے۔اول ڈپٹی آتھم ،دوم ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک ) ڈپٹی عبداللہ آتھم کے پہلے پرچہ کی نقل کی جاتی ہے:

} قادیانی کے پہلے خصم اپنے پہلے پرچہ ۲۲ مئی ۱۸۹۳ء میں لکھتے ہیں :

اگر یہ جناب کا قول صحیح ہے کہ ہر امر کی حقیقت تجربہ ہی پر مدار رکھتی ہے ۔یعنی جو تجربہ کے برخلاف ہے وہ باطل ہے، تب تو ہم کو صفت خالقیت کا بھی انکار کرنا پڑے گا کیونکہ ہمارے تجربہ میں کوئی چیز خلق نہیں ہوتی ۔اور آدم کا بغیر والدین کے پیدا ہونے کا بھی انکار کرنا پڑے گا۔اور ہم یہ نہیں جانتے کہ ایسا ہم کیوں کریں ، کیونکہ ناممکن مطلق ہم اس کو کہتے ہیں جو کوئی امر کسی صفت ربانی کے مخالف ہو۔اور یہ چیزیں جو ہمارے تجربہ

کے باہر ہیں مثلاً خلقت کا ہونا، یعنی بلاسامان کے عدم سے وجود میں آنا، اور آدم کا بخلاف سلسلہ موجودہ کے پیدا ہونا، ہم کسی صفت مقدسہ خدا تعالی کے مخالف نہیں دیکھتے

دوم بجواب آپکے دوسرے مقدمہ کے آپ کو یقین ہونا چاہیے کہ ہم اس شئے مرئی کو جو کھانے پینے وغیرہ حاجتوں کے ساتھ ہے، اللہ نہیں مانتے، بلکہ مظہر اللہ کہتے ہیں اور یہ ایک ایسا مقدمہ ہے کہ

جیسا قرآن میں بابت اس آگ کے جو جھاڑی میں نظر آئی تھی، لکھا ہے کہ اے موسی اپنی نعلیں دور کر کیونکہ یہ وادی طوی ہے۔ اور کہ میں تیرے باپ ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب کا خدا ہوں۔

موسی نے ان کو تسلیم کیا۔ اب فرمایئے! شئے مرئی تو خدا نہیں ہوسکتی۔ اور رؤیت مرئی تھی پس ہم اس کو مظہر اللہ کہتے ہیں، اللہ نہیں کہتے بلکہ مظہر اللہ کہتے ہیں۔ کیا یہ ستون جو خشت وخاک کا سامنے نظر کے ہے اس میں سے اگر خدا آواز دے کر کہنا چاہے کہ میں تمہارا خدا ہوں اور میری فلانی بات سنو۔ تو گو تجربہ کے برخلاف یہ امر ہے تو کیا امکان کے بھی برخلاف ہے کہ خدا ایسا نہیں کرسکتا (ہمارے نزدیک تو امکان کے برخلاف نہیں)۔

سوم: ہم نے ابن اللہ کو جسم نہیں مانا ہم تو اللہ کو روح جانتے ہیں جسم نہیں۔

چہارم امر کے بارہ میں ہماری التماس یہ ہے کہ بے شک تاویل طلب امر کو تاویل کرنا چاہیے لیکن حقیقت کو چاہیے کہ تاویل نہ بگاڑے، اگر کوئی حقیقت برخلاف امر واقعی کے ہے تو بالمرہ حکم بطلان کا اس پر دینا چاہیے۔ نہ کہ بطلان کو مروڑ کے حق بنانا۔

پنجم امر کے بارے میں جناب کی خدمت میں واضح ہو کہ لفظ بیٹے اور پہلوٹھی کا بائیبل میں دو طرح پر بیان ہوا ہے۔ یعنی ایک تو یہ کہ وہ یکتن ساتھ خدا کے ہو، دوم یہ کہ یک من ساتھ رضائے الہی کے ہو (ایک تن وہ ہے جو ماہیت میں واحد ہو، اور ایک من وہ ہے جو ماہیت کا شریک نہیں بلکہ رضا کا شریک ہو)۔ کس نبی یا بزرگ کے بارے میں بائیبل میں لکھا ہے کہ اے تلوار میرے چرواہے، اور ہمتا پر اٹھ۔ (زکریا۔۱۳۔۷)

اور پھر کس کے بارہ میں ایسا لکھا ہے کہ تخت داؤدی پر یہود صدقنو آوے گا۔ یرمیاہ ۲۳، اور کس نے یہ کہا کہ میں الفاء اومیگا قادر مطلق ہوں۔ اور کس کے بارہ میں یہ لکھا گیا کہ میں جو حکمت ہوں قدیم سے خدا کے ساتھ رہتے تھے۔ اور میرے وسیلہ سے یہ ساری

خلقت ہوئی۔ اور یہ کہ جو کچھ خلقت کا ظہور ہے اسی کے وسیلہ سے ہے۔ خدا باپ کو کسی نے نہیں دیکھا۔ لیکن اکلوتے (خدا) نے اسے ظاہر کر دیا۔ یوحنا ۱۔ ۱۸۔ اب اس پر انصاف کیجئے کہ یہ الفاظ متعلق یک تن ہیں یا یک من کے ۔ نیز یہ بھی ایک بات یاد رکھنے کے لائق ہے یسیعاہ ۹۔۱۔ میں کہ وہ جو بیٹا ہم کو بخشا جاتا ہے، اور فرزند تولد ہوتا ہے، وہ ان خطابوں سے مزین ہے۔ یعنی خدا قادر۔ اب۔ ابدیت شاہ سلامت مشیر عجوبہ تخت داؤدی پر آنے والا جس کی سلطنت کا زوال کبھی نہ ہوگا۔

ششم جو آپ نے قرآن سے استدلال کیا ہے مجھے افسوس ہے کہ میں اب تک اس کے الہامی ہونے کا قائل نہیں، جب آپ اس کو الہامی ثابت کر کے قائل کر دیں گے تو اس کی سندات آپ کی مانی جائیں گی۔

ہفتم۔ جناب من! فطرت یا خلقت فعل الٰہی ہے۔ اور الہام قول الٰہی۔ فعل اور قول میں تناقض نہیں ہونا چاہیے۔ اگر کوئی کلام مبہم معلوم ہووے یا بادی النظر میں مشکل معلوم ہو تو اس کی تاویل ہم معقولات ہی سے کریں گے۔ ورنہ کہاں جائیں گے۔ چنانچہ جناب نے خود ہی فرمایا ہے کہ امور تاویل طلب کی تاویل واجب ہے اور جناب اس سے بھی بڑھ کر فرماتے ہیں کہ تجربہ کے برخلاف ہم کچھ نہ لیویں گے۔ تو گویا یہ بھی رجوع کرنا طرف فطرت کے ہے جس کے ساتھ ہم کلیۃً متفق نہیں ہیں۔

ہشتم: بجواب آٹھویں کے اتنی ہی عرض ہے کہ جہاں بیٹے حقیقی اور غیر حقیقی کی امتیاز بائبل میں نہ ہو تو ہماری عقل کو روک نہیں کہ ہم اس میں امتیاز نہ کریں اور دوسروں کے ساتھ بھی اگر یہی صفات ملحقہ ہوں جیسے مسیح کے ساتھ ہیں تو ہم ان کو بھی مسیح جیسا مان لیں گے۔

Awake, O sword, against my shepherd, and against the man that is my fellow, saith the Lord of the hosts; smite the shepherd, and the sheep will be scattered.( Zech 13:7 KJV)

Behold, the days come, saith the Lord, that I will raise unto David a righteous branch, and a king shall reign and prosper, and shall execute judgement and justice in the earth.

In his day Judah shall be saved, and Israel shall dwell safely; and this is his name whereby he shall be called, the Lord Our Righteousness. (Jeremiah 23:5-6. KJV)

No man hath seen God at any time; the 'only begotton Son, which is in the bosom of the father, he hath declared him. (John:1: 18 KJV)

☆ مولانا بٹالویؒ فرماتے ہیں کہ یہ فریق ثانی کے پہلے پرچہ کی بعینہ نقل ہے۔اب فریقین کے باقی پرچوں کا خلاصہ باختصار نقل کیا جاتا ہے۔اس اختصار کی وجہ یہ ہے کہ مرزا قادیانی کے پرچہ اول کے بعد اس کا جو پرچہ نکلا ہے اس میں پرچہ اول کے سوال واصول و دلائل کا بار بار تکرار و اعادہ ہوا ہے۔اور جہاں کوئی نئی بات کہی ہے وہ اصول سوال الوہیت مسیح سے اجنبی ہے۔ایسا ہی فریق ثانی کی طرف سے جو پرچہ اول کے بعد نکلا ہے وہ تکرار مطالب اور اجنبی باتوں کے بیان پر مشتمل ہے۔لہذا فریقین کی اصل کلام کو پورا پورا نقل کرنا عبث اور فضول اور بلاضرورت اپنی اوقات کا خون کرنا ہے اور ان کے نقل میں خلاصہ واختصار واجب ہے۔اس خلاصہ سے ناظرین اس رائے کی تصدیق کریں گے اور خود بخود جان لیں گے کہ اس بحث کو فریقین نے بلا فائدہ طول دیا۔اور اصل بحث سے خروج کیا۔اور وہ اس خلاصہ کو پڑھ کر اس کے متعلق اسلامی ریویو کے منتظر نہ رہیں گے۔ومعہذا ہم اس خلاصہ پر بھی ریویو کریں۔

} خلاصہ پرچہ ۲۳مئی۔قادیانی:

مرزا قادیانی نے پرچہ اول ۲۳ مئی ۱۸۹۳ء میں صفحہ ۲ سے ۵ تک اصول دلائل پرچہ ۲۳ مئی ۱۸۹۳ء کا بہت تطویل کے ساتھ اعادہ کیا۔پھر صفحہ ۵ میں کہا ہے کہ آدم کا بغیر باپ پیدا ہونا فریقین کے نزدیک مسلّم ہے۔پھر صفحہ ۶ میں کہا کہ استقراء تام کی تسلیم سے خدا کی خالقیت کا انکار لازم نہیں آتا کیونکہ فریقین کی کتاب سے ثابت ہے کہ خدا تعالی نے جیسا زمین آسمان کو پیدا کیا ہے ویسا ہی اس کی مثل پیدا کرسکتا ہے۔اور اس کی قدرت اور قوت جو استقراء سے ثابت ہے اس حد تک ختم نہیں ہوئی۔پھر صفحہ ۷ میں کہا ہے کہ جو پیش گوئیاں ڈپٹی آتھم نے الوہیت مسیح کے متعلق پیش کی ہیں وہ زبردستی ان پر لگائی جاتی ہیں۔ان پیش گوئیوں کو نہ مسیح نے اپنے اوپر لگایا نہ یہودیوں نے ان کو مسیح کے حق میں سمجھا اور نہ ان کے وہ معنی کئے جو عیسائی کرتے ہیں۔آپ پہلے اصل عبرانی زبان میں ان پیش گوئیوں کو نقل کریں پھر ثابت کریں کہ مسیح نے ان کو اپنے اوپر لگایا ہے۔پھر یہ بھی ثابت کریں کہ کل مفسرین اور یہودی ان کے یہی معنی کرتے ہیں،تو ہم اس کو قبول کریں گے۔

} خلاصہ پرچہ ۲۳مئی ۱۸۹۳ء فریق ثانی:

اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم نے پرچہ ۲۳مئی میں اول استقراء کی شرح کا سوال کیا

ہے۔ پھر قادیانی کے اس اصول کو کہ الہام اپنی شرح آپ کرے، تسلیم کیا۔ مگر اس کے ساتھ یہ ضمیمہ لگایا ہے کہ الہام کو سمجھنے کیلئے عقل ایسی ہے جیسے آنکھ کیلئے خارجی روشنی۔ پھر کہا ہے ان پیش گوئیوں کے معنی سمجھنے کیلئے یہودیوں کا اتفاق کیوں مانگا جاتا ہے؟ عبرانی لغت اور قواعد موجود ہیں جس لفظ پر آپ گرفت کریں گے، پیش کیا جائے گا۔ پھر کہا ہے پہلے نوشتوں میں یہ پیش گوئیاں مسیح پر لگائی گئی ہیں اور اس پر متی ۲۶ باب ۱۳، یسیعاہ ۶ باب ۱ تا ۱۲۔ بمقابلہ یوحنا ۱۲ باب ۴۰۔۴۱ وغیرہ کا حوالہ دیا ہے اور ۸ سطروں کو ناحق سیاہ کیا کیونکہ ان حوالہ جات میں سے عہد عتیق سے ایک بھی ایسا نہیں جس میں الوہیت کا ذکر یا اشارہ ہو۔ اور جدید سے جو اس الوہیت کا متضمن ہے اس کا ذکر پہلے پرچہ میں ہو چکا ہے۔ اور پھر پرچہ ۲۵ مئی میں مفصل ہوگا، یہاں اس کا مجمل ذکر فضول ہے۔ اخیر میں کتاب اللہ کے کمال اور نجات کی بابت سوال کیا ہے اور ایک اجنبی بحث کو چھیڑ دیا اور قادیانی کو اس میں تطویل کرنے اور اصل بحث سے نکل جانے کا خوب موقع دے دیا۔

} اس کے جواب میں قادیانی پرچہ دوم ۲۳ مئی ۱۸۹۳ء میں خوب کھل کھیلا ہے اور کہیں کا کہیں نکل گیا۔ اس جواب میں قادیانی نے دس باتیں کہی ہیں۔

۱۔ ڈپٹی آتھم جسم کو صرف مظہر اللہ جانتے ہیں اور اللہ روح کو جانتے ہیں تو کیوں صاف نہیں کہتے کہ ہم مسیح کو خدا جانتے ہیں۔

۲۔ جسم کسی شخص کا اسکا جزء نہیں ہوتا کیونکہ وہ چند برس کے بعد بدل جاتا ہے اور ایک نیا جسم آ جاتا ہے۔ تو مسیح کا پہلا جسم جس کے ساتھ انہوں نے تولد پایا تھا کفارہ نہ ہوا اور کسی کام نہ آیا۔

۳۔ اگر عیسائیوں کا یہ عقیدہ ہے کہ مسیح درحقیقت خدا تعالی ہے تو مظہر کہنے کی کیا ضرورت ہے۔ کیا ہم انسان کو مظہر انسان کہہ سکتے ہیں۔

۴۔ اگر حضرت مسیح کی روح انسانی روح نہ تھی تو اس کا ثبوت دیں کہ انہوں نے مریم کے رحم میں اس طریق اور قانون قدرت سے روح حاصل نہیں کی، جس طرح انسان حاصل کرتے ہیں۔

۵۔ خدا اپنے صفات کاملہ میں تقسیم نہیں ہوسکتا۔ ایک صفت بھی باقی رہ جائے تو اس پر خدا کا لفظ نہیں بولا جاتا۔ پھر خدا تین کیونکر ہو گئے۔ تفریق ناموں کی چاہتی ہے کہ کسی صفت میں کمی بیشی ہو۔ مگر جب عیسائی مان چکے ہیں کہ کسی صفت میں کمی بیشی نہیں تو پھر تینوں اقنوم میں مابہ الامتیاز کیا ہے۔

۶، جھاڑی کی جو تمثیل پیش کی گئی ہے اس کی نسبت سوال ہے کہ قرآن میں کہاں آیا ہے کہ یہ آواز

کہ : میں تیرا رب ہوں، آگ سے آئی تھی۔

۷۔قرآن میں اس موقع پر کہاں کہا ہے کہ میں اسحاق، ابراہیم کا باپ ہوں۔

۸۔تورات میں یک تن، یک من کی تشریح کہاں ہے۔

۹۔ اگر مسیح کو ابن اللہ کہنے سے یک تن ہونا نکالا ہے، تو اور انبیاء اس لقب کے زیادہ مستحق ہیں جن کو خدا کہا گیا ہے دیکھو یوحنا ۱۰۔ باب ۳۵، ۔

۱۰۔ ابن اللہ سے بڑھ کر تعریفوں کے متضمن جو مسیح کے حق میں پیش گوئیاں پیش کی گئی ہیں وہ ہماری شرط کے موافق نہیں۔ نہ یہودیوں نے ان کے وہ معنی کیئے جو عیسائی کرتے ہیں۔ نہ حضرت مسیح نے۔ بلکہ حضرت مسیح نے ان کو صاف رد کر دیا ہے چنانچہ یوحنا ۱۰۔ میں ہے۔

My father which gave them to me, is greater than all, and no man is able to pluck them out of my Father's hand.

I and my father are one.

Then the Jews took up stones again to stone him.

Jesus answered them many good works have I shewed you from my Father, for which of those works do you stone me?

The Jews answered him, saying, for a good work we stone thee not; but for blasphemy; and because that thou, being a man, makest thyself God.

Jesus answered them, 'Is it not written in your law, I said, Ye are gods?

If he called them gods, unto whom the word of God came, and the scripture cannot be broken .

Say ye of him, whom the father hath sanctified, and sent into thw world, Thou blasphemest; because I said, I am the Son of God? (John 10: 29-36 KJV)

} اس کے جواب میں ڈپٹی عبداللہ آتھم نے پرچہ اول ۲۴ مئی ۱۸۹۳ء میں اول قادیانی کے اس امر کو تسلیم کر لینے پر کہ آدم کی پیدائش استقراء سے مستثنیٰ ہے، خوشی ظاہر کی ہے۔ پھر قادیانی کے سوال اول کے جواب سے سکوت اختیار کر کے اس کے دوسرے سوال کے جواب میں کہا ہے کہ ہم انسانی جسم کو مسیح نہیں کہتے، اس کو مظہر اللہ کہتے ہیں، یعنی جائے ظہور اللہ۔ لہذا اس کا قائم و دائم رہنا کفارہ ہونے کیلئے ضروری نہ تھا۔

پھر اسکے تیسرے سوال کے جواب میں کہا کہ انسان میں تین چیزیں (جسم، جان، روح) ، علیحدہ علیحدہ ہیں۔ مسیح کا خدا یا مظہر اللہ ہونا ان ساری چیزوں سے علیحدہ ہے اور وہ قائم فی نفسہ ہے

پھر اس کی چوتھی بات کے جواب میں کہا ہے کہ مسیح کی انسانی روح قانون قدرت کے موافق پیدا نہیں ہوئی تاہم وہ خلقت میں مساوی ہے۔ اور ایک روح دوسری روح سے حاصل نہیں ہوتی۔ پھر کیوں کہا کہ مسیح کی روح مریم کی روح سے حاصل ہوئی۔ کیوں نہ کہیں کہ وہ نئی مخلوق ہوئی ۔ ماسوا اس کے الوہیت سے اس کو علاقہ نہیں۔ ہم بارہا کہہ چکے ہیں کہ مظہر اللہ ماسوا انسانیت ہے۔

پھر بجواب سوال پنجم کہا ہے:

تثلیث ایک صورت میں ایک ہے دوسری صورت میں تین جیسے بیحدی اور بےنظری ہے کہ ان میں ایک مثل بیحدی قائم فی نفسہ ہے دوسری مثل بےنظیری لازم وملزوم۔

پھر جواب سوال ششم قادیانی کے سورہ قصص، سورہ ق، سورۃ طہ سے جھاڑی سے یہ آواز آنا کہ: میں تیرا رب ہوں، نقل کر کے قادیانی کو شرمندہ کیا۔

پھر بجواب سوال ہفتم قادیانی اپنی غلطی کو مان کر یہ کہا ہے کہ یہ ذکر توریت میں ہے، نہ قرآن میں۔

پھر بجواب سوال ہشتم قادیانی یہ اعتراف کیا کہ یہ ہمارا استنباط واجتہاد ہے، توریت میں یہ صریح الفاظ نہیں ہیں۔

پھر بجواب سوال نہم ودہم قادیانی کہا ہے کہ کسی نبی کے حق میں وہ الفاظ نہیں کہے گئے جو مسیح کے حق میں کہے گئے ہیں۔ اور ذکریا ویسیعاہ یرمیاہ کے مذکورہ بالا کا اعادہ کیا ہے، اور کہا یوحنا ۱۰ باب ۲۵ میں مسیح نے تو ان پیشگوئیوں سے انکار کیا نہ اثبات بلکہ صرف یہودیوں کی دہان بندی کی۔

} اس کے جواب میں قادیانی نے پرچہ ۲۴ مئی میں پہلے استقراء کی وہ شرح کی جو اس کے پرچہ اول سے منقول ہو چکی ہے۔ پھر ڈپٹی آتھم سے اس قاعدہ کو تسلیم کرنے کو نقل کیا ہے کہ الہام اپنی شرح آپ کرے مگر اس ضمن میں ایک ایسی بات ان کے ذمہ لگا دی ہے جو ان کے کلام سابق میں پائی نہیں جاتی۔ (گو اس پر ڈپٹی آتھم کا سکوت کرنا اس کا اس کو قائل بناتا ہے) وہ یہ کہ آپ کے نزدیک الہام کے لئے یہ ضروری نہیں کہ وہ اپنے دعاوی کو آپ دلائل عقلیہ سے ثابت کرے۔ پھر اس بات پر ان کو وہ الزام دیا ہے جو قبل ازیں قادیانی کلام سے نقل ہوا۔ پھر انجیل یوحنا باب ۱۰ کی یہ اصل عبارت نقل کی ہے:

میرا باپ جس نے انہی مجھے دیا ہے سب سے بڑا ہے۔اور کوئی انہیں میرے باپ کے ہا تھ سے چھین نہیں لے سکتا ۔ میں اور باپ ایک ہیں ۔تب یہودیوں نے پھر پتھرا ٹھائے کہ اس پر پتھراؤ کریں ۔ یسوع نے انہیں جواب دیا کہ میں نے اپنے باپ کے بہت اچھے کام تمہیں دکھائے ہیں ۔ ان میں سے کس کام کے لئے تم مجھے پتھراؤ کرتے ہو۔ یہودیوں نے اسے جواب دیا اور کہا کہ ہم تجھے اچھے کام کے لئے نہیں بلکہ اس لئے تجھے پتھراؤ کرتے ہیں کہ تو کفر کہتا ہے ۔اور انسان ہو کے اپنے تئیں خدا بناتا ہے ۔ یسوع نے انہیں جواب دیا کیا تمہاری شریعت میں یہ نہیں لکھا ہے کہ میں نے کہا تم خدا ہو۔ جب کہ اس نے انہیں، جن کے پاس خدا کا کلام آیا، خدا کہا۔اور ممکن نہیں کہ کتاب باطل ہو۔تم اسے جسے خدا نے مخصوص کیا، اور جہاں میں بھیجا ہے ، کہتے ہو کہ تو کفر بکتا ہے کہ میں نے کہا، میں خدا کا بیٹا ہوں ۔،

پھر کہا، اب ہر ایک منصف سمجھ سکتا ہے کہ یہودیوں کا یہ اعتراض اور خیال تھا کہ مسیح اپنے تئیں خدا کا حقیقی بیٹا قرار دیتا ہے۔اس کے جواب میں حضرت مسیح نے صاف لفظوں میں کہہ دیا کہ مجھ میں کوئی بات زیادہ نہیں ۔ دیکھو تمہارے حق میں تو خدا کا اطلاق بھی ہوا ہے۔اب ظاہر کہ اگر مسیح درحقیقت اپنے تئیں ابن اللہ جانتے تو اس بحث اور پرخاش کے وقت مردمیدان ہو کر صاف کہتے کہ میں درحقیقت ابن اللہ ہوں اور وہ تمام پیش گوئیاں پیش کر دیتے جو ڈپٹی صاحب نے پیش کی ہیں ۔اور یہ کہتے کہ تم تو صرف خدا کا بیٹا کہنے پر ناراض ہو گئے ہو میں تو بموجب فلاں و فلاں پیشگوئی قادر مطلق بھی ہوں ۔خدا کا ہمتا بھی ہوں ۔کون سا مرتبہ خدائی ہے جو مجھ میں نہیں ہے۔

آخر میں قادیانی نے کہا ہے کہ یہودیوں کا اتفاق اس لئے طلب کیا گیا ہے کہ مسیح نے خود کہا ہے کہ فقیہہ وفریسی موسی کی گدی پر ہیں، وہ جو کچھ تمہیں ماننے کو کہیں وہ عمل میں لاؤ ، ولیکن ان کے سے کام نہ کرو کیونکہ وہ کہتے ہیں پر کرتے نہیں۔

{ اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم نے پرچہ دوم ۲۴ مئی ۱۸۹۳ء میں انجیل کی فضیلت و کمال اسی انجیل کے حوالوں سے بیان کی جس کو اصل مدعا سے کوئی تعلق نہیں ۔ پھر مرزا قادیانی کے معنی استقراء کو تسلیم کر کے کہا ہے کہ مسیح کا مقدمہ اس سے مستثنی ہے جس پر پیش گوئیاں سابق الذکر دلیل ہیں ۔مزید براں مسئلہ کثرت فی الوحدت عہد عتیق میں موجود ہے۔

اول پیدائش باب ۱ آیت ۲۶ میں کہ خدا نے کہا کہ ہم آدم کو اپنی صورتوں اور اپنی شکلوں پر بنا دیں۔

اور پیدائش۳ باب ۔آیت۲۲ میں کہ انسان نیک و بد کی پہچان میں ہم میں سے ایک کی مانند ہو گیا ہے ۔ پھر یہودیوں سے اور سرسید احمد خان سے جا لپٹے ہیں اور ان کی تاویل کی عدم صحت کے مظہر ہوئے ۔ پھر کہا ، الوہیت مسیح ادراک سے باہر ہے اور ہم نے اس کا امکان عقل سے ثابت کر دیا ۔ آخر میں یوحنا باب ۱۰ کا وہی جواب دیا جو پہلے پرچہ ۲۳ مئی میں دے چکے ہیں ۔

And God said, 'Let us make man in our image. (Genesis 1:26)

So God created man in his own image, in the image of God created he him; male and female created he them. (Genesis 1:27)

And the Lord God said, behold, the man is become as one of us, to know good and evil. ( Genesis3:22)

} اس کے جواب میں قادیانی نے پرچہ اول ۲۵ مئی ۱۸۹۳ء میں قرآن کے کمال کی بحث کی ہے جس کو اصل سوال الوہیت سے کوئی تعلق نہیں ۔

{ اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم نے پرچہ ۲۵ مئی میں ایک فہرست پیش کی ہے جس میں پہلے الوہیت مسیح کے ثبوت میں یرمیاہ باب ۲۳ آیت ۶ سے نقل کیا ہے :۔

اس کے دنوں جوڈا نجات پاوے گا اور اسرائیل سلامتی سے سکونت کرے گا اور اس کا یہ نام رکھا جاوے گا ، خداوند ہماری صداقت اصل میں ہے ۔ یھودا صد قنیو ۔

پھر یسیعاہ ۷ باب ۱۴ سے نقل کیا ہے :۔

دیکھو کنواری حاملہ ہو گی اور بیٹا جنے گی اور اس کا نام ایمانوایل رکھیں گے ۔ تم منصوبہ باندھو پھر وہ باطل ہو گا ۔ حکم سناؤ پر وہ نہ ٹھہرے گا کہ خدا ہمارے ساتھ ہے ۔

Behold, the days come, saith the Lord, that I will raise unto David a righteous branch, and a king shall reign and prosper, and shall execute judgement and justice in the earth.

In his day Judah shall be saved, and Israel shall dwell safely; and this is his name whereby he shall be called, the Lord Our Righteousness. (Jeremiah 23:5-6. KJV)

Therefore the Lord himself shall give you a sign: behold, a virgin shall conceive, and bear a son and shall call his name Im-man-u-el.

Butter and Honey shall he eat, that he may know to refuse the evil and choose the good (Isaiah

6:14-15)

اوراس کی تائید میں چند حوالے اور دیئے ہیں۔ پھر مسیح کے چند لازمی صفات سے اس کی الوہیت ثابت کی ہے اوراس پر عہد جدید کا حسب تفصیل ذیل حوالہ دیا ہے :

اول ازلیت۔اس کے ثبوت میں یوحنا ا باب سے یہ عبارت نقل کی ہے:

ابتدا میں کلام تھا اور کلام خدا کے ساتھ تھا۔سب چیزیں اس سے موجود ہوئی ہیں اور کوئی چیز موجود نہ تھی جو بغیر اس کے ہوئی ہو۔

In the beginning was the word, and the word was with God, and the word was God.

The same was in the beginning with God.

All things were made by him; and without him was not any thing made that was made.

(John1:1-3)

اور یوحنا ۸ باب ۵۸ سے نقل کیا ہے۔:

یسوع نے کہا: میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ پیشتر اس سے کہ ابراہام ہو، میں ہوں۔

اور مکاشفات ا باب ۸ سے نقل کیا ہے کہ:

میں الفا اور او میگا، اول آخر، جو ہے اور تھا، اور آنے والا قادر مطلق ہوں۔

I am Alpha and Omega, the beginning and the ending, saith the Lord, which is, and which was, and which is to come, the Almighty (Revelation 1:8)

دوم خالقیت: اس کے ثبوت میں یوحنا ا باب ۳۔۴ سے نقل کیا ہے:۔

سب چیزیں اسی سے موجود ہوئیں۔کوئی چیز موجود نہ تھی جو بغیر اس کے ہوئی ہو۔

سوم: محافظ کل ہستی۔ اس کے ثبوت میں فلسی ا باب ۱۷ سے نقل کیا ہے:

وہ سب سے آگے ہے اور اس سے ساری چیزیں بحال رہتی ہیں۔

چہارم۔لاتبدیل۔اس کے ثبوت میں عبرانی ۱۳۔۸ سے نقل کیا ہے:

یسوع مسیح کل اور آج اور ابد تک ایکسان ہے۔

پنجم۔ہمہ دانی۔ اس کے ثبوت میں مکاشفات ۲۔۲۳ سے نقل کیا ہے:

میں وہی ہوں یعنی مسیح جو دلوں اور گردوں کا جانچنے والا ہوں اور میں تم میں سے ہر ایک کو اس کے کاموں کا بدلہ دونگا۔

ششم۔حاضروناظر۔(مکانی)۔اس کے ثبوت میں متی ۱۸۔۲۰ سے نقل کیا ہے:۔
جہاں دو یا تین میرے نام پر اکھٹے ہوں وہاں میں ان کے بیچ میں ہوں۔(زمانی)
اس کے ثبوت میں متی ۲۸۔۲۰۔یوحنا ۱۔۲۵ کا صرف حوالہ دیا ہے۔
ہفتم قادر مطلق۔اس کے ثبوت میں یوحنا ۵۔۲۱ سے نقل کیا ہے:
جس طرح باپ مردہ اٹھا تا ہے اور جِلا تا ہے بیٹا بھی جنہیں چاہتا ہے جِلا تا ہے۔
اور مکاشفات ۱۔۸ سے قول سابق الذکر نقل کیا ہے۔
ہشتم: جس کو خوش بیانی سے سوم قرار دیا ہے۔المسیح مالک کل ہے:
اس کے ثبوت میں رومی ۱۴ باب ۹ سے نقل کیا ہے کہ:
مسیح اس لئے ہوا، اور اٹھا اور جیا کہ مردوں اور زندوں کا بھی خداوند ہوا۔تمطاؤس ۶۔۱۵، اعمال ۱۰۔۲۶ وغیرہ۔
نہم (یابقول آتھم چہارم) مسیح کل عالم کا اختیار رکھتا ہے: اس کے ثبوت میں متی ۲۸، ۱۸ سے نقل کیا ہے کہ:
یسوع نے پاس آکر اسے کہا کہ آسمان وزمین کا سارا اختیار مجھے دیا گیا ہے۔
دہم (یابقول آتھم پنجم) المسیح کی پرستش: اس کے ثبوت میں متی ۲۔۱۱ وغیرہ کو پیش کیا ہے
یازدہم (یابقول آتھم ششم) المسیح سے دعا مانگی جاتی ہے: اس کے ثبوت میں اعمال ۷۔۵۹ وغیرہ کو پیش کیا ہے۔
دوازدہم (یابقول آتھم ہفتم) المسیح دنیا کی عدالت کرے گا: اس کے ثبوت میں متی ۱۶۔۲۷ سے نقل کیا ہے:
مسیح ہر ایک کو اس کے عمل کے موافق بدلہ دے گا۔
سیزدہم (یابقول آتھم ششم) المسیح گناہ بخشتا ہے اس کے ثبوت میں متی ۹۔۶ سے نقل کیا:
ابن آدم کو زمین پر گناہ معاف کرنے کا اختیار ہے۔
چہاردہم (یابقول آتھم نہم) مسیح اپنے فرشتوں کو بھیجتا ہے۔اس کے ثبوت میں مکاشفات ۱۔اور متی ۱۳۔۴۱ پیش کیا ہے۔
ان حوالہ جات وعبارات کو نقل کرنے کے بعد ڈپٹی آتھم نے ایک نوٹ کے ضمن میں کہا ہے کہ اگر مسیح محض انسان ہوتا تو صفات مذکورہ بالا جو فقط ذات باری پر عائد ہوسکتی ہیں اس پر کس

طرح عائد ہوسکتیں۔

} اس کے جواب میں مرزا قادیانی پرچہ دوم ۲۵ مئی ۱۸۹۳ء میں وہی پرانا رونا رویا ہے کہ یہ پیش گوئیاں میری شرط کے موافق نہیں۔ میری شرط یہ تھی کہ پہلے الہامی کتاب سے دعوی الوہیت پیش کیا جاوے پھر عقلی دلائل سے ان کا ثبوت دیا جاوے اور پیش گوئیاں عقلی دلائل نہیں، بلکہ خود دعاوی ہیں جو محتاج ثبوت ہیں۔ اسکے بعد وہی پرانا قول مسیح کا یوحنا باب ۱۰ سے نقل کیا اور کہا کہ اس قول میں مسیح نے اپنی الوہیت سے صاف انکار کیا ہے۔ اس کے بعد کہا کہ مسیح خدا یا خدا کا بیٹا ہوتا تو یہودیوں کے جواب میں بقول ڈپٹی آتھم ڈر نہ جاتا اور تقیہ نہ کرتا بلکہ صاف الوہیت کا مدعی ہوتا اور اسکے ثبوت میں پیش گوئیاں پیش کرتا۔ اور دوسرا ثبوت اپنی الوہیت کا یہ پیش کرتا کہ میں نے فلاں چیز پیدا کی ہے۔ اسکے بعد ان پیش گوئیوں کے مقابلہ ومعارضہ میں چار مقام انجیل کے پیش کئے ہیں

اول وہ مقام جس میں مسیح نے قیامت کے علم سے لاعلمی ظاہر کی تھی۔

دوم وہ مقام متی ۱۹۔۱۶ جس میں آپ نے اس شخص کو جس نے آپ کو نیک فرمایا تھا، فرمایا ہے کہ کوئی نیک نہیں مگر ایک خدا۔

سوم وہ مقام متی ۲۰۔۲۰ جس میں آپ نے بہشت کے دائیں بائیں بیٹھانے کی درخواست کے جواب میں فرمایا کہ اس میں میرا اختیار نہیں۔

چہارم وہ مقام متی ۲۶۔۳۸ جس میں آپ کا صلیب سے بچنے کے لئے رو رو کر دعا کرنا پایا جاتا ہے۔

پھر قادیانی نے کہا ہے کہ آپ نے حواریوں سے بھی دعا کرائی تھی جیسے عام انسان مصیبتوں کے وقت مسجدوں میں جاکر دعائیں کراتے ہیں، مگر وہ دعا قبول نہ ہوئی۔ پھر کہا اس سے وہ تمام پیش گوئیاں ردّ ہوگئیں۔

آخر میں قادیانی نے یہ کہا کہ اگر آپ مسیح کو قادر مطلق کہتے ہیں تو اس سے نشان طلب کریں۔ اور میں خدا تعالی سے (جو درحقیقت قادر مطلق ہے نہ بگفتن اور وہ مجھ سے بالمقابلہ نشان دکھانے کا وعدہ کر چکا ہے) طلب کرتا ہوں۔ اگر بالمقابلہ میں نشان دکھانے سے قاصر رہا، یا آپنے بھی میرے مقابلہ میں کوئی نشان دکھا دیا تو میں ہر ایک سزا اپنے اوپر اٹھا لوں گا۔

{ اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم نے پرچہ اول ۲۶ مئی میں اکثر پرانی باتوں کا اعادہ کیا اور بعض جو نئی لکھیں وہ اصل مدعا سے اجنبی لکھیں۔

اول یوحنا باب ۱۰ کا وہی پرانا جواب دیا۔ اس میں اس قدر بڑھا دیا کہ یہ جواب اپنی انسانیت کی نظر سے دیا تھا اور آپ نے فرمایا کہ اگر میں اپنی انسانیت سے بھی اپنے آپ کو ابن اللہ کہوں تو اس سے کچھ زیادہ نہیں کہ تمہارے نبی خدا کہلائے۔

پھر کہا کہ وہ اپنی انسانیت میں بھی مخصوص اور مرسلہ شخص تھا جس کے معنی الوہیت کے کئے گئے ہیں۔

پھر کہا کہ اس نے جو قیامت اور بہشت کے دائیں بائیں بٹھانے کے اختیار کی نفی کی ہے اس کے انسان ہونے کی نظر سے ہے۔ اور ایسے ہی نیک ہونے کی اور اکیلے خدا کے نیک ہونے کا اثبات اس شخص کے خطاب میں دیا جو اس کو نیک نہ سمجھتا تھا۔

پھر کہا کہ قرآن کا راہ نجات میں کمال کیونکر ہے۔

کہا کلمہ توحید سے حصول نجات ناممکن ہے، شیطان بھی خدا کو ایک جانتا اور ایک کہتا تھا

اور کہا کہ صداقت محتاج دلیل نہیں ہوتی لہذا وہ پیش گوئیاں جو خود صداقت و دلائل ہیں، محتاج ثبوت و دلائل نہیں ہیں۔

پھر کہا کہ مسیح نے بحیثیت انسانی کچھ نہیں بنایا مگر بحیثیت الوہیت سب کچھ اس نے بنایا۔ مسیح یہودیوں سے ڈر نہیں گیا بلکہ ان کے غصہ کو فرو کیا۔

پھر کہا کہ مسیح نے مظہر اللہ ہو کر وہ صفات ظاہر کئے ہیں جو اور طرح پر نہ ہو سکتے تھے۔

اور کہا کہ خدا کا باپ ہونا متی سے ثابت ہے:

خدا محبت ہے۔ یوحنا ۳۔۱۶۔ خدا روح ہے۔ یوحنا ۴۔۲۴۔

اور کہا کہ کثرت فی الوحدت توریت میں صاف لکھی تھی اور اس پر آیات منقولہ سابق کا حوالہ دیا۔

اور کہا فریسی اور فقیہوں کے حق میں مسیح کے قول کے (جو قادیانی نے پرچہ ۲۴ مئی میں دیا ہے) یہ معنی ہیں کہ وہ لوگ مخالف توریت ہیں۔

اور کہا کہ بدن مسیح کے زوال کو کفارہ سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

} اس کے جواب میں قادیانی نے پرچہ اول ۲۶ مئی میں کمال ونجات کی طولانی اور اجنبی بحث کی ہے اور اس کا ثمرہ نجات یافتہ سے نشان نمائی وصدور کرامات قرار دیا ہے۔ اور اس میں اپنے مخاطب سے چیلنج (طلب موازنہ ومقابلہ) کیا اور کہا کہ اگر آپ نجات پر ہیں تو نشان دکھاویں یا اپنے

عجز کا اقرار کر کے مجھ سے نشان طلب کریں۔ مجھے خدا تعالی نے فتح اور نشان نمائی کا وعدہ دیا ہے میں ضرور نشان دکھاؤنگا اور آپ پر فتح پاؤنگا۔

{ عبداللہ آتھم نے اس کے جواب میں پرچہ ۲۶ مئی یوحنا باب ۱۰ کا وہی پرانا جواب دیا ہے کہ مسیح نے یہودیوں کو یہ کہا تھا کہ میں انسان ہو کر بھی اپنے آپ کو ابن اللہ کہہ سکتا ہوں۔ اور کہا ہے کہ اس جواب کی نسبت یہ کہنا کہ مسیح نے یہ کیوں نہ کہا کہ میری الوہیت کی تصدیق فلاں فلاں پیش گوئی میں ہے، خدا کی کلام میں چون و چرا کرنا ہے۔ اور یہ کہنا ایسا ہے جیسے کوئی کہے کہ خدا نے دو آنکھیں پیشانی کے پیچھے کیوں نہ لگا دیں۔

پھر کہا کہ قادیانی نے یہ سچ نہیں کہا کہ مسیح نے حواریوں سے دعا چاہی۔

پھر کہا کہ نشان دکھانے سے ہم عاجز ہیں۔ اپنے اندر اس کی استطاعت نہیں رکھتے۔ لیکن جناب کو اس پر ناز ہے تو آپ نشان دکھاویں۔ یہ تین شخص پیش کئے جاتے ہیں۔ ایک اندھا، ایک لنگڑا، ایک گونگا۔ آپ ان کو اچھا کر دکھائیں۔ اور خلق خدا پر رحم کریں اور اپنا چیلنج پورا کریں۔

پھر کہا کہ نجات کے بارہ میں جو آپ نے کہا ہے اس کی پڑتال ہم آئندہ کریں گے کیونکہ اس کا موقعہ وہی ہے، جب ہمارے حملے شروع ہوں گے (اس قول میں ڈپٹی آتھم نے صاف اقرار کیا کہ اس موقعہ پر نجات کی بحث اجنبی ہے اور یہ نہ سوچا کہ پھر ہم نے اس بحث کو کیوں چھیڑا۔ اور پرچہ ۲۳، و ۲۶ مئی میں کیوں اس کی بابت سوال کیا اور قادیانی کو خروج از بحث کا کیوں موقعہ دیا)۔

} اس کے جواب میں قادیانی نے پرچہ دوم ۲۶ مئی میں پھر مسیح کا قول یوحنا باب ۱۰ سے پیش کیا۔ اور لفظ مخصوص اور مرسل کا یہ جواب دیا ہے کہ یہ الفاظ موسیٰ اور ہارون کے حق میں کہے گئے ہیں اور اس پر چند حوالے دیئے۔

پھر نشان نمائی کی درخواست کا جواب یہ دیا ہے کہ ایسے خاص نشان دکھانا مسیحیوں کے لئے حضرت عیسیٰؑ نشان قرار دے گئے ہیں اور فرما گئے ہیں کہ اگر تم سچے ایماندار ہو تو تمہاری یہ علامت ہے کہ بیمار پر ہاتھ رکھو گے وہ چنگا ہو جائے گا۔ اور حضرت مسیح یہ بھی فرماتے ہیں کہ اگر تم میں رائی کے دانہ کے برابر ایمان ہوتا تو اگر تم پہاڑ کو کہتے کہ یہاں سے چلا جا تو وہ چلا جاتا۔ بناء علیہ آپ سے درخواست ہے کہ آپ ہی ان بیماروں پر ہاتھ رکھ کر انکو چنگا کر دیں۔ ورنہ رائی برابر بھی ایمان ہاتھ سے جاتا رہے گا۔

پھر کہا کہ یہ الزام ہم پر عائد نہیں ہوتا کیونکہ اللہ تعالی نے قرآن میں ہماری یہ نشانی

مقرر نہیں کی۔ اور یہ کہیں نہیں فرمایا کہ تم کو یہ اقتدار دیا جائے گا کہ تم اقتداری طور پر جو نشان چاہو گے دکھاؤ گے بلکہ صاف فرما دیا ہے قل انما الآیات عند اللّٰہ (یعنی ان کو کہدے کہ نشان اللہ کے پاس ہیں)۔ جس نشان کو خدا چاہتا ہے اس کو ظاہر کرتا ہے۔

(یہاں تو یہ تصریح ہے اور کتاب دافع الوساوس کے صفحہ ۶۵۔ ۶۷ وغیرہ میں اہل کمال کیلئے اقتداری خوارق حاصل ہونے کا دعوی کیا۔ صفحہ ۶۷ میں کہا ہے اور ہمارے ہادی ومقتدی نبی ﷺ نے یہ اقتداری خوارق نہ صرف آپ ہی دکھلائے بلکہ ان خوارق کا ایک لمبا سلسلہ روز قیامت تک اپنی امت میں چھوڑ دیا۔ محمد حسین)

اور کہا حضرت مسیح بھی اقتداری نشان دکھانے سے عاجز رہے، مرقس ۱۸۔ میں ہے کہ اس نے فریسیوں سے آہ کھینچ کر نشان دکھانے سے صاف انکار کر دیا۔ یہودیوں نے کہا تھا کہ مسیح اسرائیل کا بادشاہ ہے تو صلیب سے اتر آوے، مسیح نہ اتر سکے۔ متی ۱۲۔ ۳۸ میں ہے کہ اس نے کہا کہ اس زمانہ کے بد اور حرام کار لوگ نشان مانگتے ہیں۔ پر یونس نبی کے نشان کے سوا کوئی نشان نہ دکھلایا جاوے گا۔

اور کہا کہ خدا تعالی نے مجھے جو نشان دکھانے کا وعدہ دیا ہے اس سے مراد یہ ہے کہ کوئی ایسا نشان ہوگا جو انسانی طاقتوں سے باہر ہوگا۔ معلوم نہیں کہ کس طور کا ہوگا۔ اگر میں اس میں جھوٹا نکلوں تو جو سزا آپ چاہیں مجھے منظور ہے۔ اور اگر مجھ سے ایسے خاص نشان چاہیں گے جیسے حضرت مسیح بھی نہیں دکھا سکے، بلکہ سوال کرنے والوں کو گالیاں سنا دیں تو میرے نزدیک ایسے نشان دکھانے کا دم مارنا کفر ہے (کتاب دافع الوساوس میں اس کفر کا آپ دم مار چکے ہیں۔ محمد حسین)

} اس کے جواب میں آتھم نے پرچہ ۲۷ مئی میں پہلے راہ نجات ونشانی نجات کی بحث کو آئندہ ہفتہ پر ملتوی کیا (اب آپ کو سوجھا کہ اس اجنبی بحث کو ہم نے بے وقت چھیڑا تھا۔ محمد حسین)۔

پھر قول یوحنا باب ۱۰ کی نسبت کہا کہ ہم اس کا جواب بار ہا دے چکے ہیں۔ اس کا اعادہ و تکرار کیوں چلا جاتا ہے۔

پھر لفظ مخصوص ومرسل کے بحق غیر مسیح مانے جانے سے انکار ظاہر کیا۔

پھر کہا کہ عیسائی مذہب میں نشان نمائی کی علامت ہمیشہ کیلئے نہیں ہے۔ بلکہ ہمیشہ کی علامت محبت ہے اور اس پر اعمال ۸۔ ۱۴؛ اول قرنطی ۱۳ کا حوالہ دیا۔

پھر کہا کہ مسیح نے مطلق نشان دکھانے سے انکار نہیں کیا۔ بلکہ خاص کر بد اور حرامکار لوگوں کو جو نشان دیکھ کر ٹھٹھا کرنے کو مزید نشان مانگتے تھے، نشان دکھانے سے انکار کیا۔

پھر کہا کہ حرام کار کو بد اور حرام کار کہنا گالی نہیں ۔ آپ ایک معصوم نبی کی طرف گالی دینے کو منسوب کرتے ہیں اور آپ اسلام کی موافقت نہیں کرتے ۔

} اس کے جواب میں قادیانی پرچہ ۲۷ مئی میں وہی پرانا رونا رویا ہے کہ میرے سوال کا جواب میری شرط کے موافق نہیں دیا۔ شرط یہ تھی کہ پہلے انجیل سے دعوی الوہیت مسیح پیش کیا جاوے ، پھر اسی انجیل سے اس کے عقلی دلائل نکالے جائیں ۔ مگر ڈپٹی صاحب نے ایسا نہیں کیا۔ بلکہ بجائے دلائل عقلیہ، انجیل ہی کی چند پیشگوئیوں کو، جو خود دعاوی ہیں ، نہ دلائل ، پیش کر دیا ہے ۔ ایسے دعاوی تو ہندو بھی اپنے پرانوں اور شاستروں سے پیش کرتے ہیں اور ان سے برہما، بشن، مہادیو، کی الوہیت ثابت کرتے ہیں ۔ پھر جب ان کے نقلی دلائل سے برہما، بشن، مہادیو کی الوہیت ثابت نہ ہوئی تو ان پیش گوئیوں سے مسیح کی الوہیت کیونکر ثابت ہو سکتی ہے ۔

پھر انجیل یوحنا باب ۱۰ سے قول پیش کیا۔ اور اس سے مسیح کا انکار الوہیت نکالا جو قادیانی کی کلام سابق میں نقل ہو چکا ہے ۔

پھر ان پیش گوئیوں کے مقابلہ میں چند آیات قرآن کو پیش کیا جن میں یہ بیان ہے کہ یہود و نصاری کے معبود عزیر و مسیح و احبار و رہبان لائق عبادت نہیں ہیں، یہ لوگ کسی چیز کے خالق نہیں

پھر اس کے بیچ میں محض اجنبی بات یہ بھی کہدی کہ مسیح نے کہا ہے کہ روح حق آوے تو تمہیں سچائی کی راہ بتاوے اور اس سے آنحضرت ﷺ مراد ہیں نہ روح القدس ۔

پھر ڈپٹی آتھم کے اس بات کا کہ، چاند سورج وغیرہ حضرت مسیح نے پیدا کئے ، یہ جواب دیا ہے کہ یہ دعوی ہے نہ کہ دلیل ۔

پھر عیسائیت میں نشان نمائی کے عام ہونے پر یوحنا ۱۴۔۱۲ سے نقل کیا کہ جو مجھ پر ایمان لاتا ہے، جو میں کام کرتا ہوں وہی کام کریگا۔ پھر اس کی دستاویز سے عیسائیوں سے نشان طلب کیا۔

پھر کہا کہ مسیح نے اگر خاص لوگوں کو نشان دکھانے سے انکار کیا تھا جو دیکھ چکے ہیں تو میں بھی تم کو ایک نشان دکھا چکا ہوں جس کا نور افشاں ۱۰ مئی ۱۸۸۸ء میں ذکر ہے ( یعنی پھر مجھ سے دوبارہ نشان مانگتے ہو تو میں بھی انکار کرسکتا ہوں جیسا کہ مسیح نے کیا تھا ) ۔

پھر اخیر میں کہا کہ میں آئندہ بھی نشان دکھانے کو تیار ہوں ۔ صرف درخواست اور تحریر شرائط کی دیر ہے ۔

پھر گالی دینے کا یہ جواب دیا ہے کہ یہ الزامی جواب ہے ۔ آپ ہی کے مذہب کے

موافق کہا گیا ہے۔ میں حضرت مسیح کو سچا نبی مانتا ہوں۔

} اس کے جواب میں قادیانی کے دوسرے خصم ڈاکٹر ایچ ایم کلارک ڈپٹی آتھم کی بیماری کی علت سے میدان میں آئے اور انہوں نے بھی اپنے پرچہ اول ۲۹ مئی ۱۸۹۳ء میں کئی پرانی باتیں آتھم کی کہی ہوئی کہیں۔ اور کچھ نئی کہیں جن میں بعض اصل مقصود سے اجنبی ہیں۔

اول آپ لکھتے ہیں۔ المسیح اور رام چندر، اور جلالی انجیل اور ہندوؤں کی کتابیں یکساں نہیں۔ ایسی تشبیہ گناہ ہے۔

۲۔ مدعیان الوہیت اگر جھوٹے ہوئے ہیں تو ان میں کوئی سچا بھی ضرور ہوگا، جیسے کھوٹے روپئوں میں کھرا بھی ہوتا ہے۔

۳۔ پیش گوئیاں جو پیش کی گئی ہیں خود صداقتیں ہیں نہ دعاوی۔ ان کو عقل سے پرکھنا ہمارا حق نہیں۔ خدا کی شہادت سب سے بڑھ کر ہے۔

۴۔ ان سب پیش گوئیوں کو مسیح نے اپنے اوپر کئی دفعہ لگایا ہے۔ دیکھو متی باب ۲۳۔ ۴۱۔ یوحنا ۵۔ ۲۹۔ متی ۱۱۔ ۱۰ وغیرہ۔

۵۔ یوحنا باب ۱۰ کا جواب کئی بار دیا گیا ہے۔ معلوم نہیں کیوں خیال میں نہیں آتا۔ مسیح نے الوہیت کا دعوائے پختہ کیا آپ نے فرمایا ہے:

ابتدا میں کلام تھا۔ کلام خدا کے ساتھ تھا۔ کلام خدا تھا۔ کلام مجسم ہوا۔ جس کے پاس کلام پہنچا اس کا اتنا درجہ ہو گیا تو تم کلام مجسم کو کہتے ہو، کہ کفر بکتا ہے۔

۶۔ لفظ مخصوص کا غیر مسیح کے حق میں استعمال ہونا جن حوالوں سے آپ نے بتایا ہے ان کا پتہ ندارد ہے۔ لفظ مرسل یا بھیجا گیا مسیح کے حق میں اور ہی طرح تھا۔

یوحنا ۱۶۔ ۱۸ میں ہے: میں باپ سے نکلا ہوں اور پھر باپ کے پاس جاتا ہوں۔

۷۔ مسیح نے جو یوحنا ۱۰ میں کہا ہے اس کی نسبت آپ کا یہ کہنا کہ مسیح نے یوں کیوں کہا، یوں کیوں نہ کہا، اس بزرگ نبی سے اپنے آپ کو دانا کہنا ہے۔

۸۔ بموجب یوحنا باب اول مسیح نے سب کچھ بنایا، آپ نہیں مانتے تو انجیل کو جھوٹی کہیں

۹۔ مسیح نے انکار علم قیامت وغیرہ صفات بشری میں اپنے آپ کو فرو کیا۔

۱۰۔ رائی کے دانہ برابر ایمان ہم لوگوں میں نہ ہونیکے دعوی میں آپ نے ہمارے سر پر پشمینہ میں لپیٹ کر جوتی چلائی ہے۔ اس باب میں جو آپ نے مرقس باب ۱۶ پر بنیاد قائم کی وہ خام

ہے۔اس میں حال کے لوگوں کے لئے نشانی کا بیان ہے نہ آئندہ کے لوگوں کے لئے۔ مسیح نے صاف کہدیا ہے کہ دائمی نشان جس سے دنیا جانے گی کہ تم میرے ہو، نہ کرامات و معجزہ پر، محبت ہے۔ دیکھو یوحنا ۱۳: ۳۴-۳۵۔ یوحنا ۱۲-۱۴ میں مسیح حواریوں سے مخاطب تھے نہ آپ سے اور نہ مجھ سے

۱۱۔معجزہ ونشان ابتدا میں تھے تا کہ دینی تعلیم کو کامل کریں نہ ہمیشہ کے لئے کیونکہ جو شئے ایک دفعہ کامل کی گئی اس کو دوبارہ کامل کرنے کی ضرورت نہیں۔

۱۲۔مسیح معجزہ دکھانے سے انکاری نہیں ہوئے۔اس وقت بھی انہوں نے یونس نبی کا معجزہ دکھانے کا وعدہ کیا تھا۔

۱۳۔مسیح کے صلیب سے اتر نہ آنیکی وجہ یہ تھی کہ یہودی سنگدل تھے، وہ ایمان نہ لاتے۔

۱۴۔انسان کا بدن چار سال بعد تبدیل نہیں ہوتا بلکہ سات سال کے بعد ہوتا ہے۔آپ کے نزدیک ایسی تبدیلی کے باعث کفارہ محال ہے تو چاہیے کہ سات برس کے بعد شوہر اپنی بیوی کا خاوند نہ ٹھہرے، نہ باپ بچوں کا والد۔ جب سات برس گذر جائیں دوبارہ نکاح رجسٹریاں کرائیں

}	قادیانی نے پرچہ ۲۹ مئی ۱۸۹۳ء میں اکثر پرانی باتوں کا اعادہ کیا ہے اور جو نئی کہیں وہ اجنبی اور فضول کہیں۔ اولاً آپ کہتے ہیں کہ الوہیت مسیح کی قرآن نفی کرتا ہے۔ پھر اس مضمون کی چند آیتیں اور نقل کیں۔

۲۔ یہودی کسی ایسے مسیح کے منتظر نہ تھے جو دنیا میں خدا بن کر آنے والا ہے باوجودیکہ وہ ان پیش گوئیوں کو دن رات پڑھتے تھے جن سے مسیح کی الوہیت نکالی جاتی ہے کسی نے ان کے وہ معنی نہ سمجھے جو عیسائی کہتے ہیں۔ وہ سب کے سب متعصب نہ تھے۔

۳۔توریت خروج ۲۹ باب ۳ میں صاف لکھا ہے کہ تم زمین کی کسی چیز کو خدا نہ بناؤ۔اور لکھا ہے کہ اگر کوئی نبی معجزہ دکھا کر غیر معبودوں کی پیروی کو کہے تو تم اس کی بات نہ سنو۔

۴۔ مسیح نے خود فرمایا ہے کہ حیات ابدی یہ ہے کہ وہ تجھے اکیلا خدا اور یسوع مسیح کو جسے تم نے بھیجا ہے جانیں۔ یوحنا ۱۷-۳۔

۵۔ بھیجا کا لفظ توریت کے کئی مقام میں ان ہی معنوں سے ہے کہ خدا تعالی کسی بندہ کو نبی بنا کر بھیجے۔عیسائی اس لفظ کے اور معنی ثابت کریں تو بطور شرط جو چاہیں وصول کریں۔

۶۔عیسائیوں میں سے فرقہ یونی ٹیرین مسیح کو خدا نہیں مانتے۔کیا وہ انجیل کو نہیں مانتے یا ان پیش گوئیوں سے واقف نہیں۔

۷۔خود مسیح نے یوحنا باب ۱۰ میں اپنے تئیں خدا کہنے میں دوسروں کا ہم رنگ قرار دیا ہے اور قیامت کے علم سے لاعلمی ظاہر کی ہے اور اپنے آپ کو نیک کہنے کی اجازت نہیں دی۔

۸۔مسیح نے کہا ہے کہ پیش گوئیوں کے معنی وہ کرو جو یہودی کرتے ہیں۔

۹۔آپ کے معجزات دوسرے نبیوں سے کم ہوئے ہیں بوجہ اس تالاب کے جس کی مٹی میں صحت امراض کی تاثیر تھی۔

۱۰۔عقل بھی ان نامعقول خیالات کے مخالف ہے۔پھر اسقدر حملے اس عقیدہ الوہیت پر ہو رہے ہیں تو آپ کو الوہیت مسیح کیلئے ایسا ثبوت دینا چاہیے جس میں کوئی اختلاف نہ کر سکتا۔

۱۱۔یہ پیشگوئیاں ایسی نہیں، ان کی بابت اول یہودیوں سے فیصلہ کیجئے۔پھر یونی ٹیرین سے، پھر مسلمانوں کے سامنے ان کو پیش کیجئے۔

۱۲۔نشان دکھانا مسیح کے مخاطبوں حواریوں سے مخصوص ہے تو چاہیے کہ تمام انجیل ان ہی سے مخصوص ہو جس کی اخلاقی تعلیم میں حواری ہی مخاطب تھے۔

۱۳۔اخیر میں نشان دیکھنے یا دکھانے کا بڑی تطویل کے ساتھ سوال کیا اور اسی کو پورا فیصلہ ٹھہرایا اور کہا عیسائی مذہب کیوں بے پھل ہے کہ آپ نشان نہیں دکھا سکتے۔

{ اس کے جواب میں ڈاکٹر کلارک نے پرچہ دوم ۲۹ مئی ۱۸۹۳ء میں بہت سی پچھلی باتوں کا اعادہ کیا اور کچھ نئی باتیں کہیں جن میں بعض اصل مقصود سے اجنبی ہیں۔

اول آپ کہتے ہیں کہ یہودی گمراہ اور سنگ دل تاریکی کے بیٹے پیش گوئیوں کا فیصلہ ان کے سپرد کیوں ہوتا ہے۔

۲۔یونی ٹیرین کوئی عیسائی فرقہ نہیں۔(عیسائیو! کیا ڈاکٹر کلارک کا یہ قول حق ہے؟)۔

۳۔ایسی دلیل پیش کرنے سے جس میں کسی کا شک و اختلاف نہ ہو خدا بھی عاجز ہے۔ خدا کے وجود سے بڑھ کر دنیا میں کوئی چیز روشن نہیں، ہزاروں احمق اس میں بھی اختلاف کرتے ہیں

۴۔عیسائی مذہب کو بے پھل کہا ہے۔اس میں ہم کو منافق اور ریاکار قرار دیا ہے۔ پہلے تو آپ کا دعوی پیغمبری سنا جاتا تھا، اب آپ دعوی الوہیت کرنے لگے۔دلوں کی باتیں بتانے لگے

۵۔اگر خدا کی ذات کو ہم سمجھ لیں تو پھر ہم اس کے مساوی ہو گئے۔اس لئے میں محمدی توحید کا قائل نہیں۔اس کو تو بچہ بھی سمجھ سکتا ہے۔اس وحدانیت کا کونسا امر سمجھ سے باہر ہے ولیکن کثرت فی الوحدت ایک مسئلہ ہے۔تو نہ اس کا سمجھنے والا پیدا ہوا اور نہ ہوگا۔ذات الٰہی ایک ایسی

چیز ہے کہ نہ عقل سے ثابت کی جاتی ہے نہ عقل سے اس کی تردید کی جاسکتی ہے۔

۶۔ صحیح تعلیم اللہ کی کتابوں کی یہی ہے کہ تین اقنوم اور ایک خدا تعالی ظاہر کرتا رہا ہے کہ میں تمہارا نجات دہندہ ہوں۔ وقت پر کنواری حاملہ ہوگی اور بیٹا جنے گی اور تم نے اس کا نام عمانوایل رکھنا۔ فرشتوں کی گواہی، حواریوں کی گواہی، روح القدس کبوتر کی شکل میں اتر آئے۔ دشمنوں نے بھی گواہی دی۔ انجیل میں سب گواہیاں موجود ہیں۔

۷۔ نشان جھوٹے نبیوں سے بھی ظاہر ہوتے ہیں۔ استثنا ۱۳۔ ۱ و ۲۔ نیز مرقس ۱۳۔ ۲۲ بایں ہمہ آپ نے دعوے کر کے کچھ نہ دکھایا اور تاویل کر کے ٹال گئے۔

۸۔ ہم نے امور ذیل کا اثبات کیا اور آپ کے سوالات کا بخوبی جواب دیا۔ ۱۔ آپ کے استقراء کا یہ جواب کہ مسیح کا رسالت لے کر دنیا میں آنا مستثنی ہے۔ ۲۔ الوہیت مسیح کا عقل سے امکان اور آیات بائیبل سے وقوع ثابت کیا۔ ۳۔ یوحنا باب ۱۰ کا جواب دیا گیا۔ ۴۔ توریت و انجیل سے پیش گوئیاں پیش کی گئیں ہیں، یہودا صدقنو وغیرہ۔ ۵۔ مسیح کا انسان کامل و خدائے کامل ہونا ثابت کیا۔ ۶۔ علم قیامت وغیرہ سے مسیح کے انکار کا جوب دیا گیا۔ ۷۔ قرآن کی آیات کا جواب کہ ہم اس کو مستند نہیں جانتے۔ ۸۔ مرقس ۱۶ باب کا جواب دیا گیا۔ ۹۔ آپ کے دعوی کرامات و نشان نمائی کا جواب دیا گیا۔ مگر آپ نے ہمارے کسی بات کا جواب نہیں دیا۔ جو کہا ہیچ۔ ۹۔ مباہلہ اور نشان نمائی کا جواب یہ ہے کہ لعنت کہنا تو ہمارا مذہب نہیں۔ نشان آپ نے خوب دکھایا۔ ۱۰۔ آپ کو فتح کا وعدہ دیا گیا تھا مگر آپ سے نہ عقلی دلیل کا مقابلہ ہوسکا نہ نقل کا، نہ الہام و کرامت آپ کے کام آئی۔ مگر فتح کسی اور پر شگفتہ ہوئی۔ یہ فتح اور ہر ایک جنگ میں فتح عیسائیوں کی ہے۔

یہ حصہ اول مباحثہ اور سوال الوہیت مسیح سے متعلق فریقین کی گفتگو کا خلاصہ مطالب ہے

حصہ دوم مباحثہ میں اور سوال متعلق کفارہ و جبر و اختیار میں جو گفتگو ہوئی ہے اس میں بھی شیر بہادر قادیانی الوہیت مسیح کی بحث کو کھینچ کر لے گیا اور آخر فریق ثانی کو بھی ناچار ہو کر اس میں کچھ کہنا پڑا۔ اس حصہ میں سے بھی ہم اس گفتگو کا جو الوہیت مسیح کے متعلق ہوئی ہے یہاں میں خلاصہ نقل کرتے ہیں۔

} قادیانی نے پرچہ ۳۰ مئی ۱۸۹۳ء میں کہا ہے کہ ڈپٹی آتھم کے نزدیک حضرت مسیح میں دو روحیں تھیں۔ ایک انسانی دوسری خدائی۔ اس پر ایک یہ سوال ہے کہ مدبر بدن دو روحیں تو ہو نہیں

سکتیں ۔ پس اگر ایک ہی خدائی روح مدبر ہے، تو پھر مسیح انسان کامل کیونکر ہوئے ۔ جسم کے لحاظ سے تو کوئی انسان انسان نہیں کہلا سکتا کیونکہ جسم معرض تحلل میں پڑا ہوا ہے ۔ اور اگر انسانی روح مدبر بدن تھی تو پھر خدائی روح کس کام آئی ۔ دوسرا سوال یہ کہ اگر مسیح روح کے لحاظ سے انسان تھے تو پھر خدا نہ ہوئے ۔ اور اگر روح کے لحاظ سے خدا تھے تو پھر انسان نہ ہوئے ۔

۲ ۔ عیسائیوں کے نزدیک باپ، بیٹا، روح القدس تینوں کامل تھے تو تینوں کے ملنے سے خدا کا زیادہ کمال ہونا چاہیے ۔ جیسے تین تین سیروں کے جمع ہونے سے ۹ سیر ہو جاتے ہیں ۔

۳ ۔ حضرت مسیح کی الوہیت پر عقلی دلائل بیان نہیں ہوئے، صرف پیشگوئیاں بیان ہوئی ہیں جو دعاوی ہیں نہ کہ دلائل ۔ اور یہودی ان کے وہ معنی نہیں کرتے جو عیسائی کرتے ہیں ۔

{ ڈپٹی آتھم نے اس کے جواب میں پرچہ دوم ۳۰ مئی میں کہا ہے کہ ہم اس مسیح کو جو مرئی ومخلوق ہے، اللہ نہیں کہتے ہیں، بلکہ مظہر اللہ کہتے ہیں اور اس باب میں ہم امکان عقل سے اور وقوع نقل سے ثابت کر چکے ہیں ۔ امکان ہم نے یہ بیان کیا ہے کہ خدا قادر ہے کہ ستون میں سے، جو مٹی اور اینٹوں کا بنا ہوا ہے، جواب دے ۔ اس سے کون چیز مانع ہے ۔ اور اس سے کون سی صفت الٰہی گھٹتی ہے؟ ایسا ہی اس کا مخلوق میں ظہور ممکن ہے ۔ وقوع کلام الٰہی سے بیان کیا ہے ۔ آپ اس کو کلام الٰہی نہیں جانتے تو یہ دیگر بات ہے ۔

۲ ۔ مسیح میں دو روحیں نہیں بلکہ مخلوق کامل مسیح میں ایک روح کامل تھی لیکن خدا تعالیٰ اپنی ہستی سے، بجہت اس کے کہ بے حد ہے، ہر جگہ اندر و باہر موجود ہے (یعنی وہ روح مظہر اللہ تھی) ۔

۳ ۔ وزنوں کے بیان میں آپ نے لطیف خدا کو کثیف بنایا ۔ ہم خدا کی ذات کو کثیف نہیں جانتے ۔ وحدت فی الکثرت کی مثال بے حدی و بے نظیری ہے کہ ایک صورت میں ایک ہے، ایک صورت میں تین ۔ ایسے ہی اقانیم ثلاثہ، اقنوم اول قائم فی نفسہ ہے باقی دو اقنوم لازم وملزوم ۔

۴ ۔ کلام الٰہی (یعنی پیش گوئیوں) کو آپ دعاوی کہتے ہیں اور ان کے ثبوت کے لئے اور دلیل طلب کرتے ہیں ۔ کیا آپ اس کے کلام الٰہی ہونے میں متردد ہیں، یقین نہیں رکھتے ۔

} قادیانی نے اس کے جواب میں پرچہ ۳۱ مئی میں کہا ہے ۔

۱ ۔ ڈپٹی عبداللہ آتھم صاحب کے نزدیک مسیح کی روح مخلوق تھی اور جسم بھی مخلوق تھا اور خدا تعالیٰ سے ان کا تعلق ایسا تھا جیسا کہ ہر چیز سے اور ہر جگہ سے ہے تو پھر خاص کر وہ مظہر اللہ کیسے ہوئے؟ ایسی مظہر تو ہر چیز ہے ۔

۲۔ روح القدس کے نزول سے وہ مظہر اللہ ہو گئے، تو اس سے بھی آپ کی کچھ خصوصیت نہیں۔ یہ روح القدس اوروں پر بھی نازل ہوئی ہے۔

۳۔ آپ کے نزدیک اقنوم دوم حضرت (عیسی) مجسم خدا تھے۔ اقنوم سوم روح القدس بھی کبوتر مجسم کی شکل میں اترا۔ اقنوم اول خدا تعالی بھی مجسم ہے کیونکہ یعقوب سے کشتی کی۔ یعنی پھر آپ کا خدا کو کثیف نہ ماننا کیا معنی رکھتا ہے۔

۴۔ وحدیت حقیقی و کثرت حقیقی ایک جگہ جمع کیونکر ہو سکتے ہیں۔ ایک کو اعتباری کہنا تو آپ کا مذہب نہیں۔

۵۔ مسیح دائمی طور پر مظہر اللہ تھے یا اتفاقی اور کبھی کبھی ہوتے تھے۔ دائمی تھے تو ان میں دائمی طور پر عالم الغیب و قادر مطلق ہونا پایا جانا ضروری تھا۔ حالانکہ انجیل اس کی تکذیب کرتی ہے۔

۶۔ مسیح کی روح ایک ہی انسانی تھی جس میں الوہیت کی آمیزش نہ تھی اور خدا کی روح اس کے ساتھ ایسی رہتی تھی جیسی ہر چیز کے ساتھ اور ہر جگہ ہے، جیسا کہ لکھا ہے کہ یوسفؑ میں بھی اس کی روح تھی۔ تو پھر حضرت مسیح اپنی ماہیت کے لحاظ سے کیونکر اقنوم دوم اور خدا ٹھہرے۔

۷۔ تینوں اقنوم برابر کامل ہیں تو تینوں کے ملنے سے خدا کی طاقت کیوں زیادہ نہ ہوگئی۔

۸۔ وزنوں کی ہم نے ایک مثال دی ہے، سو بھی آپ کی کتابوں سے ثابت کر دکھائی۔ آپ کثیف جسموں کی طرف ناحق کھینچ کر لے گئے۔

} اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم پرچہ ۳۱ مئی میں لکھتے ہیں:

۱۔ مسیح نزول روح القدس کے وقت مظہر اللہ ہوئے۔

۲۔ ہر سہ اقانیم کا مجسم ہونا آپ نے بہت صحیح نہیں فرمایا تا، ہم مجلس ہونے سے وہ وزنی ہو جاتے (اصل میں ایسا ہی ہے مگر شائد لفظ ,نہیں، کاتب سے چھوٹ گیا) جیسا کہ آپ نے کہا ہے۔

۳۔ ہمارا تثلیث کو ماننا یوں ہے کہ ایک صورت میں ایک، دوسری صورت میں تین۔ اور ان تین میں اس قسم کا علاقہ ہے جیسے بے نظیری بے حدی سے نکل کر زمان و مکان دوسرا نہیں چاہتے تاہم دو صفات کی تعریف علیحدہ علیحدہ ہے اور یہ دونوں صفات ایک جیسے ہیں۔ ایسے ہی اقانیم کی صورت ہے کہ ایک قائم فی نفسہ ہے، دو لازم ملزوم ساتھ اس کے۔

} قادیانی نے اپنے پرچہ دوم ۳۱ مئی میں وہی بات کی ہے کہ آتھم نے سوالات و جواب میری شرط کے موافق پیش نہیں کئے۔ میری شرط یہ تھی کہ ہر یک دعوی انجیل سے پیش کیا جائے اور

دلائل معقول بھی اسی انجیل سے نکالے جائیں، آپ اس شرط کو چھوڑ کر گویا ایک نئی انجیل بنا رہے ہیں

۲۔ پھر کہا کہ آپ کا یہ کہنا کہ روح القدس کے نزول کے وقت سے مسیح مظہر اللہ ہوئے، پہلے مظہر اللہ نہ تھے، اس بات کو تسلیم کرنا ہے کہ تیس برس کی عمر تک مسیح محض اور خالص انسان تھے مظہر اللہ نہ تھے اور یہ آپ پر اقبالی ڈگری ہے۔ اور ہمارے لئے فتح عظیم ہے۔

۳۔ پھر اس روح القدس کے نزول سے مظہر اللہ ہو جانا بھی دعوی بلا دلیل ہے۔ روح القدس تو حضرت یحی وزکریا و یوسف و یوشع پر بھی اتری۔ اور کل حواریوں پر اتری تھی۔ پھر چاہیے کہ وہ بھی سب کے سب خدا ہو جائیں۔

۴۔ پھر کہا آپ کا ہر ایک خدا مجسم ہے تو پھر وزنی نہ ہونیکے کیا معنی۔ کوئی ایسا جسم آپ پیش کر سکتے ہیں جو وزنی نہ ہو۔ مگر شکر ہے آپ نے باپ بیٹے روح القدس تینوں کو مجسم تو مان لیا ہے

۵۔ پھر کہا آپ نے کثرت فی الوحدت اور وحدت کے بلحاظ جہات مختلفہ ایک جگہ پائے جانے کا دعوی کیا۔ مگر یہ نہ بتایا کہ آپ حقیقت کس کو جانتے ہیں، وحدت کو یا کثرت کو۔

{ اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم نے پرچہ یکم جون ۱۸۹۳ء میں کہا ہے کہ میں نے یہ نہیں کہا کہ مسیح تیس برس تک الوہیت سے خالی رہے۔ بلکہ یہ کہا ہے کہ خصوصیت مظہریت تب نمودار ہوئی، جب مسیح ہوئے۔ جب تیس برس کے ہوئے بپتسما پا کر یردن سے نکلے۔ اور یہ آواز آئی کہ میرا پیارا بیٹا ہے میں اس سے راضی ہوں تم اس کی سنو۔ اسی وقت سے وہ مسیح ہیں۔

} قادیانی نے اس کے جواب میں پرچہ یکم جون ۱۸۹۳ء میں ڈپٹی آتھم کے پرچہ ۳۱ مئی کی اصل عبارت نقل کر دی جس میں صاف تصریح ہے کہ مسیح، نزول روح القدس کے وقت مظہر اللہ ہوئے۔ نہ یہ کہ مخفی طور پر وہ پہلے بھی مظہر اللہ تھے، علانیہ تب ہوئے جب روح القدس اترے۔ یہ بات انکی عبارت سے ہرگز نہیں نکلتی۔

{ اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم نے پرچہ دوم یکم جون میں لکھا ہے کہ میں نے تیس برس کے بعد مسیح کا مسیح ہونا بیان کیا ہے، نہ یہ کہ تیس برس تک وہ الوہیت سے خالی رہے۔ بے حدی سے تو کوئی چیز خالی نہیں، چہ جائے مسیح۔

۲۔ پھر کہا ہمارے نزدیک مظہر اللہ کے معنی جائے ظہور اللہ کے ہیں۔ واسطے عہدہ مسیحیت کے روح القدس اس امر کی گواہی کے لئے آیا تھا کہ یہ میرا بیٹا ہے، نہ اس لئے کہ وہ اس وقت اس کے اندر آن کر گھس جائے۔

۳۔ پھر کہا کہ آپ نے اس سوال کا جواب نہ دیا کہ جبریل، مریم کے پاس آئے تھے یا نہیں، اور مسیح کی پیدائش معجزہ ہے یا نہیں۔

} اس کے جواب میں مرزا قادیانی نے پرچہ دو جون میں لکھا ہے کہ ڈپٹی آتھم نے فرمایا ہے کہ بے حدی سے کوئی چیز خالی نہیں، چہ جائے کہ مسیح اس سے خالی رہے۔ یعنی نزول روح القدس سے پہلے بھی مظہر اللہ تھے کیونکہ عام معنوں میں تمام مخلوقات مظہر اللہ ہے اور یہ صاف اقرار ہے کہ مسیح خاص طور پر مظہر اللہ روح القدس کے بعد ہوئے۔ پہلے عام مخلوق کی طرح مظہر تھے

۲۔ پھر کہا کہ تین اقنوم کے ثبوت میں کوئی دلیل عقلی نہیں دی۔ یوں تو ہر ایک نبوت کے سلسلہ میں تین چیزوں (یعنی خدا، روح القدس یعنی فرشتہ ورسول) کا ہونا ضروری ہے۔ آپ صاحبوں نے خوش فہمی سے ان کا نام تین اقنوم رکھ لیا۔

۳۔ روح القدس جیسے مسیح پر آئی، ویسے اور نبیوں پر آئی، مسیح میں نئی بات کون سی تھی۔

{ اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم نے پرچہ ۲ جون ۱۸۹۳ء میں کہا ہے کہ میں نے یہ نہیں کہا کہ پہلے سے بھی مظہر تھے، بلکہ یہ کہا ہے کہ اقنوم ثانی اور انسانیت کا باہم علاقہ رہا۔ مظہر تو وہ تب ہی ہوئے جب مسیح ہوئے۔ یعنی تیس برس کے بعد۔

۲۔ تثلیث کا کافی ثبوت دیا گیا ہے، عقل سے اس کا امکان بتایا گیا، کلام الٰہی سے وقوع

۳۔ بجز حضرت مسیح کس نبی پر روح القدس بشکل کبوتر اترے۔ کون سا نبی اس امر میں ان کا مساوی ہے۔

} اس کے جواب میں قادیانی نے پرچہ دو جون ۱۸۹۳ء میں لکھا ہے کہ

۱۔ مظہریت سے پہلے اقنوم ثانی کا انسانیت سے علاقہ ہونا لائق تسلیم نہیں جب تک صریح نقل انجیل سے اس امر کو ثابت نہ کیا جائے۔

۲۔ پھر کہا کہ عقل سے امکان تثلیث ثابت نہیں کیا گیا۔ عقل کا فیصلہ ہمیشہ کلی ہوتا ہے۔ اگر عقل مسیح کا داخل تثلیث ہونا روا رکھتی ہے تو اوروں کیلئے یہ بھی امکان واجب کرے گی۔

۳۔ پھر کہا کہ کبوتر چھوٹا سا جانور ہے۔ اگر قوی الجثہ ہاتھی یا اونٹ کی شکل پر روح القدس نزول کرتے تو اس پر ناز کی جگہ تھی۔

{ اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم نے پرچہ ۳ جون میں اولاً کہا ہے،

۱۔ جناب نے کلام کے مجسم ہونے پر تکرار کیا ہے۔ کلام یعنی اقنوم ثانی انجیل یوحنا کے

پہلے باب میں لکھا ہے کہ کلام مجسم ہوا مگر مظہریت اس کے واسطے تیس برس کی عمر میں ظاہر ہوئے۔

۲۔ پھر کہا کہ آپ تو تثلیث فی التوحید پر بار بار اعتراض کرتے ہیں آپ پہلے توحید مطلق کو تو بدون صفات متعددہ ثابت کریں۔

۳۔ پھر کہا کہ صفت کی تعریف یہ ہے کہ وہ ایک قوت ہو جو خاص قسم واحد پر حاوی ہو۔ ذات وہ ہے جو جامع صفات ہو۔ ہم صفت کو اقنوم قرار نہیں دیتے۔ اقنوم شخص معین ہے جو مجموعہ صفات ہے۔ اقانیم ثلاثہ کی صورت یہ ہے کہ ایک شئے قائم فی نفسہ ہے اور دوسری مساوی اسکے لازم وملزوم۔ اقنوم اول باپ ہے اور وہ قائم فی نفسہ ہے۔ اور دوسرے اقانیم ابن وروح لازم وملزوم۔

۴۔ روح القدس کو قادیانی کے ہاتھی سے نسبت یا تشبیہ دینے پر آتھم نے آنحضرت ﷺ کو سیمرغ سے تشبیہ دی اور آنحضرت ﷺ کی سخت توہین کی جسکا مظلمہ قادیانی پر ہے۔ اس نے آیت لا تسبّو الّذین یدعون من دون اللّٰہ فیسبّوا اللّٰہ عدواً بغیر علم کو پس پشت ڈال کر عیسائیوں کے ایک معبود (روح القدس) کو ہاتھی بنایا تو انہوں نے اس کے مقابلے میں آنحضرت ﷺ کو.....۔ بنایا۔ پھر کہا۔

۵۔ سوائے خدا کوئی شخص نیک نہیں، مسیح نے اس شخص کو کہا تھا جو مسیح کو خدا نہیں جانتا تھا۔

In the beginning was the word, and the word was with God, and the word was God.

The same was in the beginning with God.

All things were made by him; and without him was not any thing made that was made.

In him was life; and the Life was light of men.

And the light shineth in the darkness; and darkness comprehended it not ( John 1: 1-5)

} اس کے جواب میں قادیانی نے ۵ جون ۱۸۹۳ء کے پرچے میں کہا کہ

۱۔ آپ کے اس اعتقاد سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضرت مسیح کا جسم بھی خدا تھا۔ لیجئے حضرت یک نہ شد دو شد۔

۲۔ پھر کہا آپ کے اس قول پر کہ اقنوم کے معنی شخص معین کے ہیں اور یہ تین جدا جدا اشخاص ہیں، اور ماہیت ایک ہے، یہ سوال ہے کہ یہ تینوں شخص اور تینوں کامل ہیں تو پھر باوجود اس حقیقی تفریق کے اتحاد ماہیت کیونکر ہے۔ نظیر بے حدی و بے نظیری کی اس مقام سے کچھ تعلق نہیں رکھتی۔ کیونکہ وہاں حقیقی تفریق قرار نہیں دی گئی۔

۳۔ پھر کہا ستون میں خدا بولنے کا امکان ہے ،تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ ستون خدا یا ابن اللہ کہلا وے۔ بلکہ جیسا پہلے تھا ویسا کہلا وے گا۔ نیز ایک ستون میں بولنا دوسرے ستون میں بولنے سے مانع نہیں۔ ایک ہی سیکنڈ میں ہزاروں ستون میں وہ بول سکتا ہے۔مگر یہ آپ کے اصول کے برخلاف ہے۔

۴۔ مسیح کا بلا پدر پیدا ہونا میری نگاہ میں عجوبہ بات نہیں۔حضرت آدمؑ کے ماں باپ دونوں نہ تھے۔آپ برسات آتے ہی ضرور باہر جا کر دیکھیں کہ کتنے کیڑے مکوڑے بغیر ماں باپ کے پیدا ہوتے ہیں۔اس سے مسیح کی خدائی کا ثبوت نکالنا صرف غلطی ہے۔

{ اس کے جواب میں ڈپٹی آتھم پرچہ ۵ جون میں کہا ہے مجسم ہونے سے..

(میرے پاس اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ کا صفحہ ۲۴۸۔۲۴۹ موجود نہیں۔شائد ان صفحات پر آتھم کے پرچہ ۵ جون اور قادیانی کے پرچہ ۵ جون کا خلاصہ ہے اور اس کے بعد مولانا بٹالوی نے تبصرہ شروع کیا ہے۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ مرزا قادیانی کے بیان کردہ اس اصول پر تبصرہ ہو رہا ہے:

> الہامی کتاب وہ ہے جو اپنے دعاوی کے دلائل خود بیان کرے۔کوئی دوسرا اس کے دعاوی کے دلائل سے تعرض نہ کرے اور جس کتاب کے دعاوی کے دلائل کو کوئی دوسرا شخص بیان کرے گا اس کتاب کو الہامی تسلیم نہ کیا جائے گا۔

تبصرے کو آغاز کے فقرات موجود نہ ہونیکے باعث حذف کر کے صفحہ ۲۵۰ سے نقل کیا جاتا ہے۔ بہاء)

....تصدیق کا محتاج نہیں ہے۔اور ایک ملہم کا بیان لاکھ مورخ کے بیان سے مقدم اور احق بالتصدیق ہے اور وہ ان کی شہادت کی ضرورت نہیں رکھتا۔ قرآن میں ارشاد ہے کہ کسی مسلمان مرد یا عورت کو یہ نہیں پہنچتا کہ جب خدا اور اس کا رسول کسی امر میں فیصلہ فرماویں تو ان کو اس کے ماننے یا نہ ماننے کا اختیار باقی رہے۔ جو کوئی اللہ اور رسول کا نافرمان بردار ہو وہ ،یعنی اس نے اپنا اختیار باقی سمجھا ،وہ صاف بھول گیا۔

> وما کان لمؤمن ولا مؤمنۃ اذا قضی اللّٰہ و رسولہ امراً ان یکون لھم الخیرۃ من امرھم ومن یّعص اللّٰہ و رسولہ فقد ضلّ ضلا لاً مبیناً۔
>
> احزاب۔ ع ۵۔

ہر چند آسمانی کتابوں خصوصاً قرآن مجید فرقان حمید نے اپنے بہت سے دعاوی و بیانات واحکام و ہدایات کو خود دلائل عقلی سے ایسا مدلل کر دیا ہے کہ اس کو عام اہل عقل یا خواص دقائق شناش

بخوبی سمجھ رہے ہیں ۔ (چنانچہ قرآن کریم میں حرمت خمر و قمار کو اس دلیل سے مدلل فرمایا ہے کہ ان سے آپس میں عداوت اور لڑائی اور خدا کی یاد سے غفلت اور روک پیدا ہوتے ہیں یا ایّھا الّذین آمنوا انّما الخمر و المیسر و الانصاب والازلام رجس مّن عمل الشّیطان فاجتنبوہ لعلّکم تفلحون ۔ انّما یرید الشّیطان ان یوقع بینکم العداوۃ و البغضاء فی الخمر و المیسر و یصدکم عن ذکر اللّٰہ وعن الصلوۃ فھل انتم منتھون ۔ مائدہ ع ۱۲ ۔ اور حکم افسری شوہر بہ نسبت زوجہ کو دو دلیلوں سے مدلل فرمایا کہ ایک تو ان کو قدرتی فضیلت ہے دوسری وہ مال خرچ کرتا ہے الرّجال قوّامون علی النّساء بما فضل اللّٰہ بعضھم علی بعض و بما انفقوا ۔ ( نساء ع ۵ ) فان لم یکونا رجلین فرجل وامرأ تان ممّن ترضون من الشھداء ان تضل ا حدا ھما فتذ کر ا حد ھماا لا خری ۔ بقرہ ع ۳۹ )۔؟؟؟ ولیکن کلیت کے ساتھ ان کتابوں کے ہر ایک دعوی میں بیان عقلی دلائل کا التزام پایا نہیں جاتا ۔ اوران میں بہت سے ہدایات اور بیانات ایسے پائے جاتے ہیں جن کا عقلی یا تاریخی ثبوت نہ ان کتابوں میں پیش کیا گیا ہے اور نہ ان کتابوں کو الہامی ماننے والے اشخاص سے ہر شخص اپنی طرف سے اس کا عقلی یا تاریخی ثبوت پیش کرسکتا ہے ۔

جیسے وجود وصفات ملائکہ ہیں جن پر ایمان لانے کا حکم قرآن میں آچکا ہے ۔ پھر اس کا ثبوت عقلی اس کتاب میں پیش نہیں کیا گیا ۔ اور نہ ہر مسلمان ان کے وجود وصفات پر عقلی دلائل بیان کرنے کی قدرت رکھتا ہے ۔ یا حکم حرمت نکاح امہات واخوات وحلت نکاح اجانب ہے جو قرآن میں فرمایا گیا ہے مگر اس حکم کا عقلی ثبوت اس میں نہیں دیا گیا ۔ اور نہ عام مسلمانوں سے وہ ثبوت بیان ہوسکتا ہے ، گوخواص علماء اسلام نے اس کا کافی ثبوت دے دیا ہے ۔ یا قصہ اصحاب کہف وقصہ ذوالقرنین ہے ، جن کے واقعہ ہونے کی نسبت قرآن نے صرف دعوی کیا ہے اور اس کا کوئی تاریخی ثبوت وحوالہ نہیں دیا جس کی وجہ سے قرآن کو (حقیقۃً یا ادعاء ) ماننے والے اس کی مختلف تفسیریں کر رہے ہیں ( سرسید احمد خان ازالہ الغین میں اس کی تفسیر کچھ کر رہے ہیں ۔ حکیم نور الدین تصدیق براہین احمدیہ میں کچھ اور ۔ اور مولوی ابو محمد عبدالحق صاحب رسالہ ازالۃ الرین میں کچھ اور ۔ اگر قرآن میں اس کا تاریخی ثبوت یا حوالہ ہوتا تو یہ اختلاف کیوں پڑتا ؟ ) جو ایک دوسرے کے مخالف ہیں ۔ وعلی ہذا القیاس ۔ پھر کیا ان کتابوں کو ماننے والے کی یہ شان اور یہ مقتضائے ایمان ہے کہ ایسے دعاوی و بیانات کی صحت سے انکار کرے ۔ اور ان دعاوی و بیانات کے قرآن میں غیر مدلل ہونے سے اس کے الہامی

ہونے سے منکر ہو جائے؟ نہیں نہیں ہر گز نہیں۔ بلکہ ایسا التزام عام کہ ان کتابوں میں ہر ایک دعوی و بیان و ہر حکم و ہدایت پر عقلی دلائل و تاریخی شواہد کا ایراد ہو، ان کتابوں کے الہامی ہونے کو بٹہ لگاتا ہے۔ اور ان کتابوں کی ہدایات واحکام واخبار پر ایمان بالغیب کو مٹاتا ہے۔ اور ان کے تسلیم وایمان کو صرف عقلی وتواریخی دلائل سے مستفاد قرار دے کر شرعی ایمان کی حد سے خارج کرتا ہے۔

الہامی کتابوں کا ہر ایک دعوی و بیان ان ہی کتابوں میں عقلی دلائل و تواریخی شواہد سے مدلل کیا گیا ہوتا تو پھر ان کا الہام کس کام آتا اور اس کا اثر ونتیجہ کیا ہوتا؟ اور جب ان دعاوی و بیانات کو عقلی دلائل وتواریخی شواہد سے مدلل ومستند دیکھ لیتے تو پھر ان کتابوں پر ایمان بالغیب کہاں رہتا۔ اور ایسا ایمان محل تکلیف وموجب اجر وثواب کیونکر ہو سکتا ہے۔

کیا دو دو نے چار یا ایک کو دو کا نصف مان لینے یا آفتاب کو روشن وشعاع دار تسلیم کرنے کا حاتم طائی کو سخی اور سکندر، دارا بادشاہ کو تاریخی شہادت سے مان لینے کو شرعی ایمان کہا جاتا ہے؟ اور کوئی عاقل اس کو محل تکلیف موجب ثواب قرار دے سکتا ہے۔ نہیں نہیں ہر گز نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ قرآن مجید کے احکام وعقاید کے صدہا اسرار علماء اسلام نے ایسے بیان کئے ہیں جن کا بیان صریح قرآن میں نہیں پایا جاتا۔ اور اس امر کو قرآن مجید کے نقائص نہیں سمجھا گیا بلکہ اس کا کمال تسلیم کیا گیا ہے جس کی طرف نص لا تنقضی عجا ئبه مشعر ہے۔ علماء اسلام کا عجائبات واسرار احکام قرآن کی نسبت یہ اعتقاد ہے کہ اگر روئے زمین کے علماء اور عقلاء مل کر اسرار قرآن بیان کریں تو وہ اس کو پورا بیان نہ کر سکیں گے۔ اس کے بعد ایسے علماء وعقلاء اور پیدا ہوں گے کہ وہ بر طبق ہر کہ آمد براں مزید نمود، اور ہی اسرار بیان کریں گے۔

اور اگر بقول قادیانی بیان اسرار دلائل کتاب الہامی کا اسی کتاب میں انحصار ہوتا اور اس کتاب کے پیروان اور حامیوں کا یہ حق نہ ہوتا کہ وہ ان احکام کے اسرار ودلائل اپنے خداداد فکرِ رسا سے بیان کریں تو علماء اسلام احکام قرآن کے دلائل واسرار کے بیان سے تعرض نہ کرتے اور اپنے اس بیان کو قرآن کا فخر وکمال نہ سمجھتے۔ قرآن کے عدم التزام بیان اسرار دلائل جملہ احکام اور علماء کے تعرض بیان اسرار دلائل احکام قرآن سے صاف ثابت ہے کہ قادیانی نے جو اس کے برخلاف اصول مقرر کیا:

کہ الہامی کتاب وہ ہے جو اپنے دعاوی کے دلائل خود بیان کرے۔ کوئی دوسرا اس کے دعاوی کے دلائل سے تعرض نہ کرے اور جس کتاب کے دعاوی کے دلائل کو کوئی دوسرا شخص بیان کرے

گا اس کتاب کو الہامی تسلیم نہ کیا جائے گا۔،

ملحدانہ اصول ہے جس سے قادیانی کا مقصود یہ ہے کہ اہل مذاہب خصوصاً اہل اسلام جب اپنی کتابوں کے دعاوی واحکام اپنی کتابوں میں موجود نہ پائینگے تو ان کتابوں کی پیروی سے دست بردار ہو جائیں گے اور اپنے مذہب خصوصاً اسلام کو سلام کر کے قادیانی کی طرح ملحد و دہریہ بن جائینگے۔

اس پردہ دری اور افشاء راز دلی پر اگر مرزا قادیانی یہ کہے کہ میرے نزدیک قرآن مجید کا ہر ایک دعوی یا حکم قرآن مجید ہی میں عقلی اور تواریخی دلائل سے مدلل ہے لہذا اس اصول کی تاثیر سے لوگوں کا قرآن اور اسلام سے دست بردار ہو جانا ناممکن ہے۔ تو اس کے جواب میں اس سے یہ سوال کیا جائے گا کہ اگر آپ کا دلی اعتقاد یہی ہے تو براہ مہربانی آپ یہ فرماویں کہ زمانہ قدیم سے اس وقت تک کتنے مسلمان ایسے چلے آئے ہیں، یا اب موجود ہیں، جو قرآن کے ہر ایک دعوی یا حکم کے دلائل عقلی یا تاریخی اس قرآن سے نکال سکتے ہیں۔ اس سوال کے جواب میں وہ ضرور یہی کہے گا کہ تھوڑے اور بہت تھوڑے جو ایک ہاتھ کی انگلیوں پر شمار کئے جا سکتے ہیں اور اس زمانہ میں تو ہمارے (خود بدولت قادیانی کے) اور ہمارے مخلص احباب حکیم نور دین وغیرہ کے سوا کوئی بھی ایسا نہیں ہے جو قرآن سے اس کے احکام اور دعاوی کے دلائل عقلی نکال کر بیان کر سکے۔ اس جواب سے صاف نتیجہ نکلے گا کہ اکثر مسلمان جو اس وقت قرآن کے منکر اور اس کے احکام و دلائل کا ثبوت عقلی یا تواریخی نہیں نکال سکتے، اس اصول کے ذریعہ سے قرآن کے منکر اور دین اسلام سے مرتد ہو جائیں گے جب وہ ان دلائل کو اپنے سمجھ و خیال میں قرآن میں نہ پاویں گے۔ اور یہ وہی نتیجہ ہے جو ہم نے آپ کے اس ملحدانہ اصول سے نکالا ہے۔

قادیانی اگر دل سے مسلمان ہوتا اور مذہب سے اس کو کچھ تعلق ہوتا تو بجائے اس ملحدانہ اصول کے کہ:

کتاب الہامی کے دعوی کی عقل یا تاریخ مصدق ہو تو وہ الہامی کتاب ہو سکتی ہے۔،

یہ اصول بیان کرتا کہ:

الہامی کتاب وہ ہے جس کا کوئی دعوی محال و قرار داہ عقل انسانی کے مخالف نہ ہو، یا واقعات اتفاقیہ تاریخیہ اس کے مکذب نہ ہوں۔،

اس اصول سے وہ ان کے عقیدہ الوہیت مسیح یا تثلیث کو آسانی سے باطل کر سکتا تھا۔ اور اسلام کے کسی اصول و مسئلہ پر حملہ آور بھی نہ سمجھا جاتا، اور ملحد و زندیق نہ کہلاتا۔ کیونکہ الوہیتِ

مسیح محال اور فتوی عقلِ انسانی کے مخالف ہے۔اس لئے اس اصول سے اسکا ابطال ہوسکتا ہے۔ اور اسلام کا کوئی اصول ومسئلہ عقلِ انسانی اور واقعات اتفاقیہ تاریخی کا مخالف نہیں ہے (گو اس کے بعض احکام وعقاید احاطہ ادراک عقل سے خارج ہیں۔عقل ان کی کنہ اور حقیقت کو نہیں پہنچتی، اور اس وجہ سے ان کی تصدیق وتکذیب دونوں سے قاصر وعاجز ہے) ایسے ہی تاریخ ان کی تصدیق یا تکذیب سے ساکت ہے ولہذا اسلام پر اس اصول کا کوئی اثر نہیں پڑتا۔

اور محال اور مجہول الکنہ میں جو فرق ہے وہ ظاہر ہے۔اول کو عقل جائز نہیں رکھتی بلکہ صاف رد کرتی ہے۔اور ثانی کے ادراک سے عاجز ہونے کے سبب سے اس کی نہ تصدیق کرتی ہے اور نہ اس کو ردّ کرتی ہے۔ایسا ہی تواریخ کی تصدیق یا موافقت اور عدم تکذیب یا عدم مخالفت میں فرق ہے۔تاریخ کسی امر کی تصدیق یا موافقت اسی صورت میں کرتی ہے جب کہ وہ امر تاریخ میں مذکور ہو۔اور عدم تکذیب یا عدم مخالفت سکوت محض سے بھی ہوسکتی ہے۔یعنی جس امر سے تاریخ ساکت ہو، اس کی نسبت کہا جاسکتا ہے کہ تاریخ اس کی مکذب یا مخالف نہیں ہے۔مگر قادیانی چونکہ فلسفہ ومنطق سے جاہل ہے وہ ان الفاظ اور ان کے مفاہیم میں فرق نہیں کرتا۔اور ایک کی جگہ دوسرے کو استعمال میں لاتا ہے۔اور اس سے اپنا جاہل اور زندیق ہونا ثابت کر رہا ہے۔

اس اصول ملحدانہ کی تقریر میں قادیانی نے جو ثانیاً استقراء کو تاریخی سلسلہ کا ایک جزء ٹھہرایا ہے، اس میں اس نے اپنی جہالت کا اظہار کیا ہے اور اتنا نہیں سمجھا کہ استقراء عقلی دلیل ہے (چنانچہ خود قادیانی نے قول آئندہ میں اس کو قیاسات کا یقینی قسم ٹھہرایا ہے) اور تاریخ نقلی سلسلہ ہے۔ پھر امر عقلی، سلسلہ نقلی کا جزء کیونکر ہوسکتا ہے؟

سوال اول کی تقریر میں جو ثالثاً آیت قد خلت من قبلہ الرّسل سے قادیانی نے استدلال کر کے کہا ہے کہ

> یہ (آیت) قیاس استقرائی کے طور پر ایک استدلال لطیف ہے کیونکہ قیاسات کی جمیع اقسام سے استقراء کا وہ اعلی شان کا مرتبہ ہے کہ اگر اس کو یقینی اور قطعی مرتبہ سے نظر انداز کر دیا جائے تو دین ودنیا کا سلسلہ بگڑ جائے۔اسی جہت سے اللہ جل شانہ نے سب سے پہلے قیاس استقرائی کو پیش کیا ہے اور فرمایا کہ حضرت مسیح بے شک نبی تھے مگر وہ انسان تھے۔تم نظر اٹھا کر دیکھو کہ جب سے یہ سلسلہ تبلیغ احکام اور کلام الہی نازل ہونے کا شروع ہوا ہے، تب سے انسان ہی رسول ہو کر آئے ہیں، یا کبھی اللہ کا بیٹا بھی آیا ہے

اس میں قادیانی نے جہالت اور کفر کو کوٹ کوٹ کر بھر دیا ہے۔ جہالت اس کا اس بات پر زور دینا ہے کہ قیاس استقرائی قطعی ویقینی دلیل ہے۔ قیاس استقرائی سے قادیانی کی جو مراد ہے اس کی تفصیل اس نے پرچہ ۲۴ مئی ۱۸۹۳ء میں بایں الفاظ کی ہے:

آتھم مجھ سے دریافت کرتے ہیں کہ استقراء کیا چیز ہے اور استقراء کی کیا تعریف ہے۔ اسکے جواب میں واضح ہو کہ استقراء اس کو کہتے ہیں کہ جزئیات مشہودہ کا، جہاں تک ممکن ہو، تتبع کر کے باقی جزئیات کا ان ہی پر قیاس کر دیا جائے۔ یعنی جس قدر جزئیات ہماری نظر کے سامنے ہوں، تاریخی سلسلہ میں ان کا ثبوت مل سکتا ہو تو جو شان خاص اور ایک حالت قدرتی پر وہ رکھتے ہیں اس پر تمام جزئیات کا اس وقت قیاس کر لیں۔

اور پھر اسی مراد سے قیاس استقرائی کو قطعی ویقینی بھی کہہ دیا ہے۔ یہ ایسی جہالت ہے جس پر ادنی طالب علم، جس نے منطق کے کوچہ میں بھولے سے بھی گذر کیا ہو، اور اس کے ابتدائی رسائل ایسا غوجی، تہذیب وغیرہ کو دور ہی سے دیکھا ہو، جرأت نہیں کر سکتا۔ ایسا استقراء جس کی مرزا قادیانی نے تفسیر کی ہے باتفاق عقلاء ظنی ہے اور چھوٹی بڑی کتابوں میں اس کے ظنی ہونے پر تصریح موجود ہے۔ ہم قادیانی اور اس کے ان اتباع کو جو کسی قدر علم کہلاتے ہیں، اور پھر اس کی ایسی جاہلانہ باتوں پر اس کی ہاں میں ہاں ملاتے ہیں (جیسے حکیم نور الدین بھیروی، اور مولوی محمد احسن امروہی) کو نادم کرنے کے لئے منطق کی ایک چھوٹی سی کتاب تہذیب اور اس کی شرح کی عبارت مع ترجمہ و تشریح نقل کرتے ہیں جو اس استقراء کو ظنی قرار دیتے ہیں۔ تہذیب میں کہا ہے:

الاستقراء تصفح الجزئيات لاثبات حكم كلّي ۔ هو اما تا م يتصفح حال الجزئيات باسرهاوهو يرجع الى القياس المقسم كقولنا كل حيوان اما ناطق او غير ناطق و كل ناطق حساس و كل غير ناطق حساس ينتج كل حيوان حساس و هذا القسم يفيد اليقين و اما ناقص يكتفى فيه بتتبع اكثر الجزئيات كقولنا كل حيوان يحرك فكه الاسفل عند المضغ لانّ الانسان كذلك و الفرس و البقر كذلك الى غير ذلك مما صادفناه من افراد الحيوان و هذا القسم لا يفيد الّا اظن اذ من الجائز ان يكون من الحيوانا ت التى لم نصادفه ما يحر ك فكه الاعلى ، عند المضغ كما نسمعه فى

التمساح ۔ شرح تهذيب المنطق ۔ کہ استقراء جزئیات کی تتبع وتلاش (جس سے حکم کلی ثابت کرنا مدنظر ہو) کا نام ہے۔اس کی شرح میں کہا ہے کہ استقراء دوقسم ہے۔ایک کامل دوسرا ناقص ۔کامل وہ ہے جس میں تمام جزئیات (یعنی نہ صرف اکثر) کا تتبع پایا جائے یہ استقراء قیاس مقسم کی طرف رجوع کرتا ہے (جو قضیہ منفصلہ اور حملیہ سے مرکب ہوتا ہے) جیسا ہمارا یہ کہنا کہ جو حیوان ہے وہ دو حال سے خالی نہیں۔وہ ناطق ہوگا (جیسا انسان ہے) یا غیر ناطق (جیسے گھوڑا) اور جو ناطق ہے وہ دیکھنے والا چھونے سننے والا ہے۔اور جو غیر ناطق ہے وہ بھی دیکھنے یا چھونے سننے والا۔ اس سے نتیجہ پیدا ہوتا ہے کہ جو حیوان ہے وہ دیکھنے، چھونے، سننے والا ہوتا ہے ۔یہ قسم استقراء (قیاس مقسم) یقین کا سبب ہوتا ہے۔ناقص وہ ہے جس میں اکثر جزئیات کے حال کا تتبع کیا جاتا ہے اوراس سے تمام جزئیات کا حکم نکال کر اس حکم کو کلی بنایا جاتا ہے (اوراسی استقراء کی قطعیت کا قادیانی کو دعوی ہے) اور یہ قسم استقراء کا بجز ظن کسی امر کے مثبت نہیں ہوسکتا۔ اس کی مثال ہمارا یہ قول وقیاس ہے کہ جو حیوان ہے وہ کسی چیز کو کھانے اور چبانے کے وقت اپنے منہ کا نیچے کا جبڑا ہلایا کرتا ہے جو اس تتبع وتلاش بعض جزئیات سے پیدا ہوا ہے کہ انسان کو دیکھا جاتا ہے تو وہ نیچے کا جبڑا ہلاتا ہے، گھوڑے، گائے ،بھینس کو دیکھا جاتا ہے تو وہ نیچے کا جبڑا ہلاتے ہیں۔ایسا ہی جس حیوان کو ہم نے پایا اس کے نیچے کا ہی جبڑا ہلتا دیکھا ہے۔اس سے ہم نے قیاس کیا اور حکم کلی لگا دیا کہ جو حیوان ہے وہ نیچے ہی کا جبڑا ہلاتا ہے مگر یہ قیاس بجز ظن کسی امر کا مثبت نہیں ہوتا کیونکہ اس امر کا جواز وامکان موجود ہے کہ جن حیوانات کو ہم نے نہیں دیکھا وہ نیچے کا نہیں بلکہ اوپر کا جبڑا ہلاتے ہوں جیسا کہ سنسار (جس کو عربی میں تمساح اور فارسی میں نہنگ کہتے ہیں) کا ایسا ہی حال سنا گیا ہے)۔

قادیانی صاحب! اس عبارت کو پڑھ کر ڈوب مرو۔حکیم نورالدین اور منشی محمد احسن! اگر قادیانی شرم نہ کرے تو آپ ہی کچھ شرم سے کام لیں اور کچھ کھا کر مرجائیں یا آئندہ ایسے جاہل کا (جو استقراء قیاس غیر مقسم کو قطعی کہتا ہے) ساتھ چھوڑ دیں یا ہم کو کسی چھوٹی بڑی کتاب منطق میں د کھلا دیں کہ ایسا قیاس جسکی قادیانی نے تفسیر کی ہے قطعی ویقینی ہوتا ہے اوراس پر جو چاہیں انعام لیں

اس قول میں جو کفر ہے وہ مرزا قادیانی کا یہ کہنا ہے کہ خداتعالی نے اس آیت میں قیاس استقرائی سے کام لیا ہے اور تتبع جزئیات کرکے اس پر قیاس کیا ہے، اوراس سے یہ عام اور کلی حکم نکال لیا ہے کہ جو نبی ہوا ہے وہ انسان ہوا ہے۔

اس میں قادیانی کئی کفر بکا ہے:

۱۔ خدا تعالی کے علم کو جزئیات سے مستفاد ٹھہرایا ہے۔

۲۔ اوراس کے لئے استکمال بالغیر تجویز کیا ہے۔

۳۔ اوراس کے علم کو تابع فروع وحوادث بنا کر حادث ٹھہرایا ہے۔

قرار داد اہل اسلام میں خدا تعالی کا علم ذاتی و ازلی ہے۔ خدا تعالی حوادث جزئیہ کو ان کے موجود ہونے سے پہلے جانتا تھا، ان جزئیات سے اس نے علم حاصل نہیں کیا۔ اس آیت میں اس نے اپنے علم ذاتی اور قدیم کا اظہار کیا اور اپنے ذاتی علم سے فرمایا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ بھی ایسے ہی انسان تھے جیسے پہلے رسول انسان گزرے ہیں۔ یہ ہرگز نہیں ہوا کہ خدا تعالی نے حضرت آدمؑ و حضرت ابراہیمؑ وحضرت موسیٰؑ وغیرہ انبیاء کو انسان دیکھ کران پر قیاس کیا ہو اوراس سے نکال لیا ہو کہ دیگر رسول بھی انسان ہی ہونگے۔ یہ قیاس تو انسان کا کام ہے جو جزئیات کی تتبع سے حاصل کرتا ہے نہ کہ خدا تعالی کا جس کی ذات اپنے غیر سے غنی، اس کا علم قدیم ساری صفات قدیم کہ:

علمش قدیم ست وذاتش غنی

عیسائیوں کے اس سوال مقدر کے کہ بائیبل میں مسیح کو خدا کا بیٹا کہا گیا ہے، کے جواب میں جو قادیانی نے رابعاً کہا ہے کہ اس صورت میں بیٹوں کی تعداد بڑھ جائے گی کیونکہ بائبل میں اوروں کو بھی بیٹا کہا گیا ہے، بلکہ بعض کو پہلوٹھا۔ یہ جواب درحقیقت لاجواب ہے۔ اس میں قادیانی مسلمانوں کے ساتھ رہا اورعیسائیوں سے اس کے جواب میں کچھ بھی بن نہیں پڑا۔

آیت قد خلت من قبلہ الرّسل سے جو قادیانی نے دوسری دلیل نکالی ہے اور خامساً یہ بات کہی ہے کہ امّہ صدّیقہ اس امر کی طرف اشارہ ہے کہ حضرت مسیح اگر خدا کے حقیقی بیٹے ہوتے تو اوروں کی طرح اپنے تولد میں والدہ کے محتاج نہ ہوتے۔ یہاں تک تو مرزا قادیانی کا کہنا درست و بجا ہے۔ بے شک مطلق احتیاج و افتقار خواہ کسی چیز کی طرف ہو، الوہیت کے منافی ہے۔ خدا تعالی صمد ہے وہ کسی امر میں کسی کا محتاج نہیں۔ اور ہر ایک کی حاجت وہ پوری کرتا ہے۔ اس کے بعد جو قادیانی نے سادساً کہا ہے کہ

مسیح کی والدہ انسان تھی تو ضرور ہے کہ حضرت مسیح بھی انسان ہوں، کیونکہ ہر جاندار کی اولاد اس کی نوع کے موافق ہوتی ہے۔ اور قانون قدرت خداوندی اسی طرح واقع ہے

اس پر آیت مذکورہ بالا یا تمام قرآن میں کوئی حرف شاہد نہیں اور نہ قرار داد اہل اسلام

میں اس کی تائید وتصدیق پائی جاتی ہے۔ نہ قانون قدرت خداوندی اس کا مصدق ہے، نہ عقل اس پر شاہد ہے۔ بلکہ اس کا ماخذ قادیانی کا چھپا مذہب نیچری ہے اور اسی مذہب نیچری سے اس نے یہ بات نکالی ہے کہ ایک حیوان سے اس کی نوع سے مغائر پیدا ہونا قانون قدرت کے برخلاف ہے۔ قانون قدرت سے اسکی مراد یہی نیچر ہے جس کے نام لینے سے اس کو تقیہ مانع ہے۔

قرآن کا تو یہ حکم ہے انّ اللّٰہ علی کلّ شیءٍ قدیر یعنی خدا ہر شئے پر (جو صلاحیت وجود و امکان رکھتی ہے اور مشیت ایزدی اس کے متعلق ہوسکتی ہے) قادر ہے۔ وہ چاہے تو مٹی سے انسان پیدا کر دے جیسا کہ اس نے پہلے حضرت آدم کو مٹی سے پیدا کیا اور آخر حشر کے وقت یونہی زمین سے انسان کو کھڑا کر دے گا۔ قرار داد اہل اسلام یہ چلا آیا ہے کہ اللہ جل شانہ نے حضرت صالح کی اونٹنی کو پہاڑ شق کر کے پیدا کیا، جس سے اس وقت تک کسی مسلمان نے انکار نہیں کیا۔ ہاں اس مسئلہ میں منکر ہیں تو آپ قادیانی صاحب ہیں یا آپ کے پیر و مرشد و ہادی و رہبر سرسید احمد خان جنہوں نے اپنی تفسیر میں اس سے انکار کیا ہے۔

قانون قدرت یا (قادیانی کے سمجھانے کو یوں کہو) نیچر محسوس و مشاہد میں بھی ایسا ہی دیکھا گیا ہے کہ بعض حیوان اپنی نوع کے مخالف مادہ سے جفت ہوتے ہیں تو ان سے ایسے مولود پیدا ہوتے ہیں جو نہ تو نر کی نوع سے ہوتے ہیں نہ مادہ کی۔ بلکہ اور ہی نوع کے ہوتے ہیں ازانجملہ ایک خچر ہے جو نہ گدھے کی نوع سے ہے نہ گھوڑے کی نوع سے۔ درختوں میں اس کی نظیر سنگترہ (یا رنگترہ) ہے جو دونوں جانب (نر، مادہ) کی نوع نہیں ہے بلکہ تیسرا نوع ہے۔ رنگترہ پر مٹھے کا پیوند کرنے سے پھر رنگترہ کی نوع کے مخالف مٹھے لگنے شروع ہوجاتے ہیں۔

عقل کے فتوی سے یہ امر کہ ایک چیز سے اس کی نوع سے مغائر چیز پیدا ہو جائے، حدّ امکان میں داخل ہے اور کوئی عقلی دلیل اس امر کے محال ہونے پر قائم نہیں ہے اور نظائر مذکورہ بالا اس امکان کی فعلیت ظاہر کر رہی ہیں۔

اس بیان سے صاف ثابت ہے کہ قادیانی کی وہ بات قرآن اور قرار داد اہل اسلام اور قانون قدرت اور عقل سب کے مخالف ہے ومعہذا اس کو آیت مذکورہ سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ اور نہ ابطال الوہیت مسیح کے لئے اس بات کے کہنے کی کچھ ضرورت ہے۔ اس ابطال کیلئے یہی بات کافی ہے جو آیت مذکورہ سے سمجھی جاتی ہے (اور قادیانی نے بھی کہی ہے) کہ حضرت مسیح کی والدہ تھیں جس سے وہ پیدا ہوئے اور وہ اپنی پیدائش میں اسکے محتاج تھے وبس۔

آیت مذکورہ سے جو قادیانی نے تیسری دلیل نکالی، اور سابعاً یہ بات کہی ہے کہ حضرت مسیح اوران کی والدہ کھانا کھایا کرتے اوراس کے محتاج تھے۔ اور یہ احتیاج کھانے کی الوہیت کے منافی ہے، یہ بھی درست و بجا ہے۔ بے شک مطلق احتیاج کھانے کی طرف ہو یا کسی اور چیز کی طرف الوہیت کے مخالف ہے۔مگر جو اس کے ساتھ قادیانی نے اپنے خانگی وخیالی فلسفے بگھارے، اور یہ بات کہی ہے کہ انسان کو کھانے کی احتیاج اس لئے ہوتی ہے کہ اس کا بدن تحلیل ہوتا رہتا ہے یہاں تک کہ چندسال میں پہلا بدن معدوم ہوکر دوسرا بدن پیدا ہو جاتا ہے، اور کھانا تحلیل شدہ بدن کا بدل بنتا ہے، یہ محض لغو و بے ہودہ بات ہے۔اس کو نہ آیت کے کسی لفظ یا اس کی تفسیر سے تعلق ہے، نہ ابطال الوہیت مسیح اس پر موقوف ہے۔ مرزا قادیانی نے یہ اجنبی بات کہہ کر خروج از بحث کیا اوراپنے خصوم کواس کے متعلق فضول نکتہ چینی کا موقع دیا۔ چنانچہ ملاحظہ اقوال آئندہ فریقین سے ناظرین کومعلوم ہوگا انشاء اللہ۔

یہ قادیانی کی تقریر پرچہ اول کے مطابق اسلامی رائے ہے۔اب فریق ثانی کے پرچہ اول کے متعلق رائے ظاہر کی جاتی ہے۔اس مقام میں گوصرف مضامین پرچہ اول فریق ثانی کا ریویو مدنظر ہےمگر اس فریق کے جملہ متمسکات کا (جوالوہیت مسیح کے متعلق اس فریق نے پیش کئے ہیں اور وہ انکے دوسرے پرچوں میں مذکور ہیں) ریویوبھی اس مقام میں کیا جائے گا تاکہ بار باراس کے ریویو کی نوبت نہ آوے اورضرورت نہ رہے۔

تقریراول فریق ثانی کے متعلق اسلامی رائے

آتھم نے جوقادیانی کی تیسری بات کے جواب میں اولاً کہا ہےاسکا مضمون اور مطلب درست ہےاوراس کا جواب قادیانی سے کچھ بن نہیں سکا۔مگرڈپٹی آتھم کا طرز بیان عمدہ ومطلب خیز نہیں اوراس سے اس کا مطلب بخوبی ادانہیں ہوا۔ڈپٹی آتھم کی جوتحریر وتقریر ہم نے دیکھی ہے وہ ایسی ہی پائی جس کا مطلب اس سے بخوبی سمجھ میں نہ آیا اور وہ مطلبش دربطن شاعر کا مصداق معلوم ہوا

ہم اس کا مطلب اپنی عبارت میں ادا کرتے ہیں تاکہ ناظرین کومعلوم ہو کہ وہ مطلب درست ہے، اور جو جواب اس کا مرزا قادیانی نے دیا ہے وہ درست اور مطابق سوال نہیں ہے۔

ڈپٹی آتھم کا یہ مطلب ہے کہ اگر خدا تعالی کی قدرت وافعال واقوال کا امتحان بھی انسانی استقراء سے ضروری ہے اور جو بات خدا کی انسانی استقراء کے موافق معلوم نہ ہو وہ لائق تسلیم نہیں ہے،تو چاہیے کہ خدا کی صفت خالقیت کوبھی نہ مانیں کیونکہ انسانی استقراء وتتبع سے عموماً خلق کی یہی

صورت نظر آئی ہے کہ ایک مادہ (لکڑی یا مٹی یا لوہے وغیرہ) سے ایک چیز بنائی جاوے اور اس کے بنانے کے لئے آلات، اوزار، تیشہ، ہتھوڑا وغیرہ ہوں۔ جو چیزیں انسان بناتا ہے اس میں کوئی چیز ایسی نہیں جو بغیر مادہ اور بغیر آلات کے بنائی گئی ہو۔ اور خاص کر انسان کی خلق و پیدائش کی صورت انسانی استقراء و تتبع میں یہی نظر آتی ہے کہ مرد و عورت جفت ہوں اور ان دونوں سے بچہ تولد ہو۔ مگر عام خلق خداوندی میں بقول اہل مذاہب سماوی یہ صورت خلق، جو استقراء میں آئی ہے، پائی نہیں جاتی اور نہ خاص خلق آدم و مسیح میں یہ صورت استقرائی خلق کی پائی گئی ہے۔ بلکہ اہل اسلام خصوصاً مسلمان عام صفت خلق کی نسبت یہ اعتقاد رکھتے ہیں

ام خلقوا من غیر شیء (یعنی بغیر مادہ وآلات) ام ھم الخالقون ۔(طور۔ع ۲)،

کہ خدا تعالی نے عالم کو بغیر مادہ کے بنایا اور اس خلق میں آلات و اوزار کا محتاج نہیں ہوا۔ اور خلق حضرت آدمؑ کی نسبت مسلمان و اہل کتاب یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ آدم کو خدا تعالی نے بغیر کسی مرد و عورت کے صرف مٹی سے پیدا کیا۔ اور خلق حضرت مسیح کی نسبت مسلمان اور نصاری یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ ان کو خدا تعالی نے صرف والدہ سے پیدا کیا۔ اور اگر خدا کی قدرت و افعال میں انسانی استقراء واجب اللحاظ ہے اور جو چیز اس کے موافق معلوم نہ ہو اس سے انکار لازم ہے، تو چاہیے کہ خدا تعالی کی عام صفت خالقیت سے انکار کیا جائے اور حضرت آدم کا بلا مادر و پدر ہونا اور مسیح کا بغیر باپ کے پیدا ہونا تسلیم نہ کیا جائے۔ حالانکہ اس سے قادیانی کو بھی انکار نہیں ہے۔ وہ بھی مانتا ہے کہ خدا نے عالم کو بغیر مادہ و آلات پیدا کیا اور آدم کو بلا مادر و پدر اور مسیح کو بلا پدر پیدا کیا ہے۔ اور جب کہ خدا کی صفت کی خالقیت اور حضرت آدم و حضرت مسیح کی پیدائش برخلاف صورت استقراء انسانی تسلیم کی گئی ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ خدا کے افعال و اقوال میں اس انسانی استقراء کا کچھ لحاظ نہیں ہے اور جس چیز کی نسبت خدا نے فرما دیا ہو کہ ہم نے اسکو ایسا کیا، یا وہ چیز باتفاق کل خدا کا فعل تسلیم کی جائے، اس میں انسانی استقراء کی موافقت کی شرط ایک ڈھکوسلہ ہے اور محض الحاد۔

مسٹر آتھم کا اس قول سے یہی مطلب ہے تو مسٹر آتھم پر واجب ہے کہ اپنے قصور بیانی کا معترف ہو کر آئندہ تقریر و تحریر کا کبھی نام نہ لیں، قلم توڑ دیں، اور کاغذ پھاڑ ڈالیں اور ہمارا شکریہ ادا کریں کہ ہم نے ان کی مردہ تقریر میں جان ڈال دی۔ اور اس کے جواب سے قادیانی کی عاجزی ظاہر کر دی۔ اور اس صورت میں جو کچھ قادیانی نے اس مطلب کے جواب میں کہا ہے وہ ہیچ و پوچ ہے۔ چنانچہ ناظرین کو اس کے جواب کے ملاحظہ سے یقین ہوگا۔ مگر اس سے وہ یہ نہ سمجھ لیں کہ

جس مدعا کے واسطے انہوں نے یہ تقریر کی تھی ہم نے وہ مدعا مان لیا۔نہیں نہیں ہرگز نہیں۔ہم نے ان کی تقریر کو شائستہ پیرایہ میں ادا کر کے صرف یہ ظاہر کر دیا ہے کہ خدا کی قدرت وافعال واقوال کے لئے انسانی استقراء معیار و پیمانہ صحت نہیں ہوسکتا اور قادیانی کا مجوزہ استقراء محض ایک ڈھکوسلہ ہے اس سے زیادہ یہ نہیں مانا (اور نہ ڈپٹی آتھم کی کلام میں اس کا ثبوت پایا جاتا ہے) کہ خدا تعالی نے بجز انسان کسی کو رسول بنا کر بھیجا ہے، یا اپنی پاک کلام میں اس کا اظہار فرمایا ہے کہ ہم نے اپنے حقیقی بیٹے یا اپنی جزء اور تیسرے حصہ (One of three equal Gods) کو رسول بنایا ہے۔اس باب میں جو کچھ ڈپٹی آتھم یا اس کے ثانی اثنین ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک یا روئے زمین کے کسی عیسائی نے کہا ہے وہ صرف دعوی ہی ہے جس کا کوئی ثبوت انہوں نے نہیں دیا۔اور اس کا خلاف (حضرت مسیح کا خدا یا تیسرا حصہ خدا نہ ہونا) ہمارے اس پرچہ میں اور دیگر تصانیف اہل اسلام اور توحیدی عیسائیوں میں ایسا ثابت ہے کہ اس میں تثلیثی عیسائیوں کو دم مارنے کی جگہ نہیں ہے۔

ڈپٹی آتھم نے قادیانی کی ساتویں بات کے جواب میں جو ثانیاً وثالثاً کہا ہے کہ

ہم مسیح کے جسم کو (جو کھانے پینے کا محتاج ہے) اللہ نہیں جانتے بلکہ مظہر اللہ کہتے ہیں، جیسے وہ جھاڑی تھی جس سے انی انا اللّٰہ کی آواز آئی تھی،

اور یہ امر کہ خدا ستون میں سے آواز دے کر کہے کہ میں تمہارا خدا ہوں،

ممکن ہے گو تجربہ یعنی ہمارے مشاہدہ واستقراء کے مخالف ہے۔ہم نے ابن اللہ کو جسم نہیں مانا۔ہم تو اللہ تعالی کو روح جانتے ہیں جسم نہیں۔یہ ایسا قول ہے جس کے معنی اور تو کوئی کیا سمجھے گا، ڈپٹی آتھم خود ہی نہیں سمجھے۔اور طرفہ یہ کہ قادیانی بھی اس کا مطلب کچھ نہیں سمجھا اور اس کا جواب اس نے کئی دفعہ دیا ہے۔جیسے کسی عقل مند نے اپنے مخاطب سے کہا تھا کہ میں تیرا سوال تو سمجھا نہیں مگر جواب اس کے دو دیتا ہوں،۔ہم اس قول کے قائل (آتھم) اور اس قول کے مجیب (قادیانی) سے چند سوال کرتے ہیں اور اس قول اور اسکے جواب کا مطلب ان سے پوچھتے ہیں۔

ڈپٹی صاحب کی مراد مظہر سے اگر مظہر ذات ہے اور جسم مسیح کے مظہر خدا ہونے سے یہ مقصود ہے کہ خدا کی ذات نے جسم مسیح میں ظہور کیا اور وہ بذات خود مجسم ہو کر اس جسم وشکل میں ظاہر ہوا جس کو مسیح کہا جاتا تھا (چنانچہ یوحنا باب اول بیان کہ کلام خدا تھا اور کلام مجسم ہوا، مشعر ہے۔اور ڈپٹی آتھم نے بھی اس کو پرچہ ۲ جون وغیرہ میں تسلیم کیا ہے) تو اس صورت میں آتھم سے یہ سوالات ہیں۔

ا۔اس حالت میں آتھم نے اس پرچہ میں اور پرچہ ۳۰ مئی میں جسم مسیح کو خدا ماننے سے کیوں انکار کیا

۲۔ اگراب اس جسم کو خدا مان لو، اوراس معنی کر اس کو مظہر اللہ جانتے ہو، تو جب سے وہ جسم پیدا ہوا ہو تب ہی سے کیوں اس کو مظہر اللہ نہیں مانتے۔اور پرچہ ۳۱ مئی ۱۸۹۳ء میں کیوں لکھا کہ مسیح روح القدس کے نازل ہونے کے وقت سے مظہر اللہ ہوئے۔اور پرچہ یکم جون میں کیوں کہا کہ جب تیس برس کے ہوکر وہ بپتسما پاکر یردن سے نکلے تو مظہر اللہ اور مسیح ہوئے۔

۳۔ اس صورت میں جھاڑی کی مثال کی تمثیل تمہارے لئے کب دستاویز ہوسکتی ہے۔جھاڑی کی نسبت قرآن یا تورات میں کہاں وارد ہے کہ وہ جھاڑی خدائے مجسم تھی۔

۴۔ اس صورت میں آپکا ستون میں سے خدا کے آواز دینے کا امکان پیدا کرنا کیا فائدہ دیتا ہے۔کیا اس ستون کو بھی آپ خدائے مجسم مان لیں گے۔

۵۔اس صورت میں ان اعتراضوں کا کیا جواب ہے جو خدا کے جسم ہونے پر، اور جسم کے کھانے پینے کی طرف محتاج ہونے پر وارد ہوتے ہیں۔اوران کو آپ بھی اس پرچہ میں مان چکے ہیں۔

٦۔ اس صورت میں ہندو جو اپنے اوتاروں کو مجسم خدا مانتے ہیں، آپکے نزدیک کیوں محل اعتراض ہیں۔آپکے مسیح کو مجسم خدا ماننے اور ہندوؤں کے رام چندر کو خدائے مجسم ماننے میں کیا فرق ہے۔

اوراس صورت میں قادیانی سے یہ سوال ہے کہ آپ نے ڈپٹی آتھم سے مظہریت کے یہ معنی تسلیم کرا کے اس کو انہی اعتراضات کا، جو خدا کے مجسم ہونے پر وارد ہوتے ہیں، کیوں مورد نہ بنایا اوراس سے اس کو کیوں لاجواب نہ کیا۔اور مظہریت کے دوسرے معنی تجویز کر کے بحث کو ناحق کیوں طول دیا؟

اور اگر مظہر سے مراد مظہر صفات خالق و قدرت خداوندی ہے اور جسم مسیح کے مظہر خدا ہونے سے یہ مقصود ہے کہ وہ پاک جسم خدا کی قدرت کا مظہر تھا، تو پھر اس صورت میں ڈپٹی آتھم سے یہ سوالات ہیں۔

۱۔ اس مظہریت سے مسیح کا خدا یا ابن اللہ بمعنی سوم حصہ یا جزء خدا (ون آف تھری ایکیوئل گاڈز) ہونا کہاں ثابت ہوتا ہے۔ یہ مظہریت تو باعتراف آپ کے پرچہ دوم ۳۰ مئی اور پرچہ دوم یکم جون کے ہر شیئے میں پائی جاتی ہے۔اس سے تو کوئی چیز بھی خالی نہیں ہے۔پس چاہیے کہ ہر چیز زمین آسمان اور دیوار کو ابن اللہ یا خدا کہیں، حالانکہ آپ اس کے قائل نہیں بلکہ اس ابنیت یا الوہیت کو مسیح سے مخصوص کرتے ہیں۔

۲۔اس معنی کر مظہریت تو مسیح کے جسم اور روح دونوں کو ہر وقت اور ہر آن حاصل تھی چنانچہ آپ کا

پرچہ دوم ۳۰ مئی مظہر ہے۔ پھر آپ نے اس پرچہ ۲۳ مئی میں اس مظہریت سے جسم کو کیوں خاص کیا اور پرچہ ۳۱ مئی ۱۸۹۳ء اور یکم جون ۱۸۹۳ء میں حضرت مسیح کے تیس برس کی عمر تک پہنچنے اور مسیح ہو جانے کے وقت کو اس مظہریت سے کیوں مخصوص کیا۔

۲۔ وہ جھاڑی جس سے انّی انا اللّٰہ کی آواز آئی تھی، اور ستون جس سے آپ کے نزدیک خدا آواز دے کر کہہ سکتا ہے کہ میں خدا ہوں، اسی معنے مظہریت سے انّی انا اللّٰہ کہتے تھے اور آواز دے سکتے ہیں۔ اور اس قول و آواز سے اس جھاڑی اور ستون کا خدائے مجسم ہونا آپ کی مراد نہیں تو دو مثالوں کا ذکر کس غرض سے ہے۔ اس معنی کر تو ہر چیز اور ہر ذرہ مظہر خدا ہو سکتا ہے۔

اس صورت میں قادیانی سے یہ سوال ہے کہ اس مظہریت سے تو حضرت مسیح کے ابن اللہ یا خدا یا سوم حصہ خدا ہونے کی صاف نفی ثابت ہوتی ہے۔ پھر تم نے کیوں اس قسم کے الزامات سے ڈپٹی آتھم کا منہ بند نہ کیا اور ان فضول سوالات سے کہ کیا مسیح میں دو روحیں تھیں؟ اور کیا وہ تیس برس کی عمر تک مظہریت سے خالی رہے؟ اور کیا وہ خدا مجسم تھے؟ جو پرچہ ۳۰۔ ۳۱ مئی اور یکم و دوم جون ۱۸۹۳ء میں وارد کئے ہیں کیوں بحث کو طول دیا۔

ڈپٹی آتھم نے مرزا قادیانی کے ملحدانہ اصول کی تمثیل اور بپاس قیاس استقراء نصوص کتب الہامی میں تاویل کے جواب میں جو رابعاً کہا ہے کہ:

> بے شک تاویل طلب امر کو تاویل کرنا چاہیے لیکن حقیقت کو چاہیے کہ تاویل نہ بگاڑے اور اگر کوئی حقیقت برخلاف امر واقعی کے ہو تو بالمرہ حکم بطلان اس پر دینا ہے، نہ بطلان کو مروڑ کر حق بنانا۔

یہ بھی ایسا قول ہے جس کا مطلب نہ قائل (آتھم) نے سمجھا نہ مجیب (قادیانی) نے۔ اور اس کا پہلا حصہ اخیر حصہ کے مخالف ہے اور اس سے متناقض ہے۔ اس کے پہلے حصہ میں تاویل کو جائز رکھا گیا ہے اور آخری حصہ میں کہا گیا ہے کہ تاویل ایسی ہو جو حقیقت کو نہ بگاڑے۔ اور یہ غور نہیں کیا گیا کہ تاویل جو ہوتی ہے وہ ایسی ہوتی ہے کہ اس میں حقیقت کو چھوڑ کر مجاز کو مراد قرار دیا جاتا ہے۔ اور ہر ایک تاویل میں حقیقت کو توڑ مروڑ کر غیر حقیقت یعنی مجاز کو اس کی جگہ ٹھہرایا جاتا ہے۔ تاویل ہوئی تو پھر حقیقت کہاں رہی۔

ڈپٹی آتھم نے تو پیرانہ سالی کے سبب یا حقیقت و مجاز و تاویل کے معنی سے بے علمی و ناواقفی کے سبب اپنی کلام کو نہ سمجھا تھا اس لئے پہلے بحسب موقع تاویل کو جائز تسلیم کر کے آخر اسکو ردّ

کر دیا۔ مگر قادیانی کے سکوت سے اور اس کلام کے ردّ نہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ بھی اس کلام کو نہیں سمجھا۔ سمجھتا تو ضرور اس کا یہ نقص وتناقض جو ہم نے بیان کیا ہے، بیان کرتا۔

ڈپٹی آتھم نے جو خامساً کہا ہے اس کے متعلق ہم اس کے قول ششم ہفتم وہشتم کے متعلق رائے ظاہر کرنے کے بعد اظہار رائے کریں گے کیونکہ وہ قول بہت بسیط اور طویل بحث کا خواہاں ہے لہذا اس کا علیحدہ بیان کرنا مناسب ہے۔

ڈپٹی آتھم نے قادیانی کے استدلال آیت قرآن کے جواب میں جو سادساً کہا ہے کہ میں قرآن کے الہامی ہونے کا قائل نہیں ہوں، یعنی پھر میرے سامنے قرآن کو کیوں پیش کیا گیا ہے اس سے ڈپٹی آتھم نے یہ جتایا ہے کہ ان کے فہم وشعور میں پیرانہ سالی کے سبب نقصان واقع ہو گیا ہے اور اس قول کے بعد قادیانی کو (اگر وہ کچھ فہم وشعور رکھتا) ہرگز مناسب نہ تھا کہ ان سے پھر وہ کلام بحث کرتا اور ان کو اپنا مخاطب بناتا۔ مگر قادیانی بھی ان ہی کی مانند بے شعور و نافہم ہے۔ وہ ایسی باتیں سن کر بھی ان کے بحث وخطاب سے دست بردار نہ ہوا۔

ڈپٹی آتھم اتنا نہ سمجھ سکے کہ قادیانی کا آیت قرآن سے استدلال اس کے اس ملحدانہ اصول کی بنا پر ہے کہ جو شخص اپنی الہامی کتاب کی نسبت کوئی دعوی کرے وہ پہلے اس دعوی کو اس کتاب سے نقل کرے، پھر اس کا عقلی یا تاریخی ثبوت اس کتاب سے نکال کر پیش کرے۔ نہ اس نظر سے کہ ڈپٹی آتھم قرآن کو الہامی مانتے ہیں، ولہذا وہ اس آیت سے موردالزام ہو سکتے ہیں۔

ڈپٹی آتھم نے جو سابعاً و ثامناً کہا ہے، اس کا خلاصہ صرف یہ ہے کہ بائیبل میں جہاں غیر مسیح کے حق میں بیٹا بیٹی کا لفظ آیا ہے وہاں تاویل واجب ہے۔ ان اقوال میں ڈپٹی آتھم نے مرزا قادیانی کے اس اصول تاویل کو تسلیم کر لیا ہے جس سے قول چہارم میں انکار کیا تھا اور اس سے یہ جتایا ہے کہ وہ اپنی کلام کا مطلب خود نہیں سمجھتے۔

پرچہ اول ڈپٹی آتھم کے جملہ مطالب پر ریویو ہو چکا ہے اب صرف قول خامس کا ریویو باقی ہے جو ذیل میں کیا جاتا ہے:۔

ڈپٹی آتھم نے مرزا قادیانی کے جواب سوال مقدر کہ بائیبل میں اور صالحین کو بیٹا کہا گیا ہے، کے جواب میں جو خامساً کہا ہے کہ بیٹے کا لفظ بائیبل میں دو معنی میں مستعمل ہوا یعنی :۱۔ یک تن ۔۲۔ یک من ۔ اور مسیح کے حق میں اس کا استعمال بمعنی یک تن ہوا ہے چنانچہ بائیبل کے فلاں فلاں مقامات شاہد ومصدق ہیں، یہ محض دعوی ہی دعوی ہے اور ان مقامات بائیبل میں ایک

مقام بھی ایسا نہیں ہے جس سے مسیح کا خدا تعالی سے ہم تن ہونا ثابت ہو۔ اس تمام مباحثہ میں صرف یہی ایک مضمون اس لائق تھا کہ ڈپٹی آتھم اس کو مدلل کرتے اور قادیانی اس کا مفصل و مدلل جواب دیتا۔ مگر افسوس نہ آتھم نے اس کا کافی ثبوت بہم پہنچایا اور نہ قادیانی سے اس کا جواب مفصل و مدلل ہوسکا۔ ہم اس مقام میں اس مضمون پر ایسی تفصیلی بحث کرتے ہیں جس سے آتھم اور قادیانی دونوں قائل و منفعل ہوں۔ آتھم اس لئے کہ اس تفصیل سے ان کو معلوم ہوگا کہ ان کے پیش کردہ مقامات بائیبل سے مسیح کی الوہیت ثابت نہیں ہوتی۔ قادیانی اسلئے کہ اس تفصیل کے ملاحظہ سے اس کو واضح ہوگا کہ ان مقامات بائیبل کا جواب مسکت یہ ہے جو یہاں دیا گیا ہے، نہ وہ جو قادیانی نے دیا ہے۔

اس قول (پنجم) میں جو مقامات عہد عتیق کے نقل کئے گئے ہیں ان کی نسبت ہم اجمالی رائے محقق عیسائیوں کی نقل کرتے ہیں جس سے ثابت ہے کہ عہد عتیق میں حضرت مسیح کی الوہیت یا تثلیث پر کوئی تصریح نہیں ہے، جو ہیں بزعم عیسائیوں کے اشارات ہیں جن سے عیسائی لوگ عہد جدید کی مدد سے الوہیت مسیح یا تثلیث کا استنباط کرتے ہیں۔ پھر ہر ایک مقام پر تفصیلی بحث کر کے ثابت کریں گے کہ ان مقامات سے حضرت مسیح کی الوہیت ثابت نہیں ہوتی۔

اجمالی رائے کی نقل: بشپ ہیوبرج کہتے ہیں:۔

اگرچہ پرانے عہد نامہ میں تثلیث کا اشارہ اکثر آیا ہو، تاہم بغیر نئے عہد نامہ کے اس کو درست طور پر سمجھنا ایک امر دشوار ہے۔ چنانچہ باوجودیکہ یہودیوں کے درمیان توریت تین ہزار برس سے اور انبیاء دو ہزار برس سے ہیں، تو بھی آج کے دن تک وہ اس کو (یعنی تثلیث کو) اپنے ایمان کا رکن ہرگز نہ بنا سکے۔ بلکہ مثل محمدیوں کے اب تک مقر ہیں کہ خدا اقنوم میں اور ذات میں واحد مطلق ہے۔

پادری فنڈر صاحب مفتاح الاسرار میں لکھتے ہیں:

تثلیث کی تعلیم توریت میں صرف اشارہ کے طور پر ذکر ہوئی ہے، انجیل میں واضحۃً بیان ہوئی ہے۔ اسی سبب سے جب تک کوئی انجیل کو نہ سمجھا ہو تو توریت کے اکثر مطلبوں کو، جیسا کہ چاہیے، نہ سمجھے گا۔

بشپ برہٹ شرح عقائد دینی میں لکھتے ہیں:

عہد عتیق کو بغیر عہد جدید لو، تو یہ اقرار کرنا پڑے گا کہ مسئلہ تثلیث کو اس سے ثابت کرنا آسان کار نہیں ہے۔

ان اقوال ثلاثہ کومسٹر اکبر مسیح توحیدی عیسائی نے رسالہ تنقیح الوہیت مسیح میں اپنے اس دعوی کی تائید میں نقل کیا ہے کہ :

پرانے عہد نامہ میں خالص وحدت کی تعلیم ہوئی ہے۔احکام عشرہ کا پہلا حکم یہ ہے : میرے آگے تیرا کوئی دوسرا خدا نہ ہووے۔سن اے اسرائیل خداوند تمہارا اکیلا خداوند ہے۔(استثناء۔ ۵:۷، ۶:۴)۔ اس وحدت میں کثرت کی تعلیم مطلق نہیں ہے۔ بنی اسرائیل کا عقیدہ بھی اس پر شاہد ہے۔کسی یہودی نے کبھی خدا کی وحدت میں کثرت کا خیال نہیں کیا۔ ،

Thou shall have none other gods before me (Deut: 5:7)

Hear, O Israel: 'The Lord our God is one Lord. (Deut :6:4)

اور بعد نقل اقوال ثلاثہ مذکورہ کہا ہے :

پس جب کہ صرف انجیل ہی کی روشنی میں پرانے عہد نامہ سے کثرت فی الوحدت کی تعلیم اخذ ہوسکتی ہے تو صاف ظاہر ہے کہ اگر انجیل میں کثرت فی الوحدت کی روشنی نہ مل سکے تو پرانا عہد نامہ کثرت کی تعلیم کی نسبت بالکل تاریک رہیگا۔اس لئے ہم اس رسالہ (تنقیح الوہیت مسیح) میں (ابطال الوہیت مسیح کے لئے) پرانے عہد نامہ پر مطلق بحث نہ کریں گے۔صرف انجیل پر غور کر کے دیکھیں گے کہ آیا یہ تعلیم اس میں ہے یا نہیں۔اگر انجیل میں کثرت فی الوحدت کی تعلیم نہ ملی تو پھر اس کے ڈھونڈنے کیلئے پرانے عہد نامہ کی طرف رجوع کرنا بالکل عبث ہوگا۔

اس کے بعد مسٹر اکبر مسیح نے انجیل میں حضرت مسیح اور انکے رسولوں کی تعلیم سے خالص توحید بلا تثلیث کو ثابت کیا۔ پھر اسی انجیل سے حضرت مسیح کی الوہیت کا ابطال کیا ہے اور اس میں لیاقت وقابلیت وتحقیق وحق پسندی کا کافی ثبوت دے دیا ہے۔

تفصیلی بحث۔منجملہ ان مقامات عہد عتیق کے جن کو آتھم نے قول پنجم میں پیش کیا ہے، ایک مقام ذکریا ۱۳:۷ ہے جس میں یہ بیان ہے کہ اے تلوار تو میرے چرواہے پر، اس انسان پر، جو میرا ہمتا ہے بیدار ہو۔رب الافواج فرماتا ہے اس چرواہے کو مار کہ گلہ پراگندہ ہوجائے۔

Awake, O sword, against my shepherd, and against the man that is my fellow, saith the Lord of the hosts; smite the shepherd, and the sheep will be scattered.( Zech 13:7 KJV)

ڈپٹی آتھم اور اس کے دوسرے بھائی غیر محقق ونا انصاف عیسائی خیال کرتے ہیں کہ اس مقام میں حضرت مسیح کے مارے جانے کی پیش گوئی کی گئی ہے جس میں اس کو خدا کا ہمتا کہا گیا ہے۔

مگر انصاف وتحقیق کی آنکھ سے اصل عبرانی کتاب ذکریا کو دیکھنے والے بخوبی جانتے اور یقین رکھتے ہیں کہ۔۱۔اس میں نہ حضرت عیسیٰؑ یا کسی اور شخص کو خدا کا ہمتا کہا گیا ہے۔۲۔ نہ حضرت عیسیٰؑ کے قتل ہونے کی خبر ہے۔

امر اول کا ثبوت:۔ اس پیش گوئی میں جس لفظ کے معنی ہمتا کئے گئے ہیں وہ عبرانی عمنی ثی ہے جس کے معنی ہم نشین یا ہم صحبت کے ہیں۔(چنانچہ کتاب لغات عبرانی ولیم ہو پر کے صفحہ ۲۹۱ سے معلوم ہوتا ہے ) اور وہ نبی میں پائے جاتے ہیں اور اس وجہ سے جس شخص کی اس مقام میں پیش گوئی ہے وہ صرف خدا کا نبی ہوسکتا ہے، نہ کہ خدا۔ اور اس سے اس کی نبوت ثابت ہوسکتی ہے نہ کہ خدائی۔اس لفظ عمنی ثی کے معنی ہمتائے خدا کے نہیں ہیں اور واقعہ میں بھی کوئی انسان یا کوئی اور مخلوق خدا کا ہمتا نہیں ہوسکتا۔عہد عتیق وعہد جدید کے متعدد مقامات میں اس امر کی تصریح موجود ہے کہ خدا کا کوئی ہمتا نہیں اور اس کے سوا کوئی خدا نہیں۔

عہد عتیق کی شہادت۔کتاب استثناء کے باب ۴ آیت ۳۵ میں ہے:

یہ سب تجھے دکھایا گیا تاکہ تو جانے خداوند تو خدا ہے،اس کے سوا کوئی نہیں ہے۔

اور اس باب کی آیت ۳۹ میں ہے:

پس آج کے دن جان اور اپنے دل میں غور کر کہ خداوند خدا وہی خدا ہے جو اوپر آسمان میں اور نیچے زمین میں ہے اور کہ اس کے سوا کوئی نہیں ہے۔

اور اس کتاب کے باب ٦ کی آیت ۴ میں ہے:

سن لے اے اسرائیل! خداوند تمہارا خداوند اکیلا خدا ہے۔

اور اس کتاب کے باب ۳۲ آیت ۳۹ میں ہے:

اب دیکھو کہ میں، ہاں میں ہی وہ ہوں۔اور کوئی معبود میرے ساتھ نہیں۔ میں ہی مارتا ہوں اور میں ہی جِلاتا ہوں۔ میں ہی زخمی کرتا ہوں اور میں ہی چنگا کرتا ہوں۔اور ایسا کوئی نہیں جو میرے ہاتھ سے چھوڑاوے۔

Unto thee it was shewed, that thou mightest know that the lord he is God; there is none else besides him. (Deut 4:35)

Know therefore this day, and consider it in thine heart, that the lord he is God in heaven above, and upon the earth beneath: there is none else. ( Deut 4:39)

See now that I, even I, am he, and there is no god with me; I kill, and I make alive. I wound, and I heal: neither is there any that can deliver out of my hand . (Deut 32: 39)

اور کتاب دوم سموئیل کے باب ۷، آیت ۲۲ میں ہے:

سوتو اے خداوند خدا بزرگ ہے۔ اس لئے کہ کوئی تیری مانند نہیں ہے۔ اور تیرے سوا جہاں تک کہ ہم نے اپنے کانوں سے سنا ہے کوئی خدا نہیں ہے۔

اور کتاب اول سلاطین باب ۸ آیت ۲۲ میں ہے:

اور کہا اے خدا اسرائیل کے خدا تجھ سا کوئی خدا نہ اوپر آسمان میں ہے نہ نیچے زمین میں

اور زبور باب ۱۸ آیت ۳۱ میں ہے:

خداوند کے سوا خدا کون ہے۔ اور ہمارے خدا کو چھوڑ کر چٹان کون ہے۔

اور زبور باب ۷۷ آیت ۱۳ میں ہے:

اے خدا تیری راہ مقدس ہے۔ کون معبود خدا کی مانند بڑا ہے۔

اور کتاب یسعیاہ کے باب ۴۴ آیت ۶۔۷۔۸ میں ہے:

۶۔ خداوند اسرائیل کا بادشاہ اور اس کا نجات دینے والا رب الافواج یوں فرماتا ہے کہ میں اول ہوں اور آخر ہوں۔ اور میرے سوا کوئی خدا نہیں۔ ۷۔... : ۸۔ کیا میرے سوا کوئی خدا ہے؟

اور اس کتاب کے باب ۴۵ آیت ۵ تا ۷ میں ہے:

۵۔ میں ہی خداوند ہوں اور کوئی نہیں۔ میرے سوا کوئی خدا نہیں۔ میں نے تیری کمر باندھی۔ اگر چہ تو نے مجھے نہ پہچانا۔ ۶۔ تا کہ لوگ سورج نکلنے کے اطراف سے غروب کے اطراف تک جانیں کہ میرے سوا کوئی نہیں۔ ۷۔ میں ہی روشنی بناتا ہوں اور تاریکی پیدا کرتا ہوں۔ میں ہی سلامتی کو بناتا ہوں اور بلا کو پیدا کرتا ہوں۔ میں ہی خداوند ان سبھو نکا بنانے والا ہوں۔

Thus saith the Lord the King of Israel, and his redeemer the Lord of hosts; I am the first, and I am the last, and beside me there is no God

And who as I shall call, and shall declare it, and set it in order for you, since I appointed the ancient people and the things that are coming, and shall come, let them shew unto them.

Fear ye not neither be afraid; have not I told thee from that time, and have declared it? ye are even my witnesses, is there a God beside me? yes there is no God; I know not any..(Isaiah 44: 6-8)

I am the Lord and there is none else, there is no God beside me; I girded thee, though thou hast not known me .

That they may know from the rising of the sun, and from the west, that there is none beside me. I am the lord, and there is none else.

I form the light, and create darkness; I make peace, and create evil; I the Lord do all these things. (Isaiah 45:5-7)

یہ دس مقام عہد عتیق کے ہیں جن میں خدا تعالی کے واحد، بے مثل و بے ہمتا ہونے پر تصریح ہے۔ اب عہد جدید کی شہادت سنو۔

انجیل متی کے باب ۱۹ آیت ۱۶۔۱۷ میں ہے:

۱۶۔اور دیکھو ایک نے آ کے اسے (مسیح کو) کہا۔ اے نیک استاد میں کون نیک کام کروں کہ ہمیشہ کی زندگی پاؤں۔ ۱۷۔ اس نے اسے کہا تو مجھے نیک کہتا ہے، نیک کوئی نہیں مگر ایک یعنی خدا۔ پر اگر تو زندگی میں داخل ہوا چاہے، تو حکموں پر عمل کر۔

اور انجیل مرقس باب ۱۲ آیت ۲۹۔۳۰ میں ہے:

یسوع نے اسے جواب میں کہا کہ سب حکموں سے اول یہ ہے کہ اے اسرائیل سن وہ خداوند جو ہمارا خدا ہے ایک ہی خداوند ہے اور تو خداوند کو، جو تیرا خدا ہے، اپنے سارے دل سے اور اپنی ساری جان سے اور اپنی ساری عقل سے اور اپنے سارے زور سے پیار کر، اول حکم یہی ہے۔

اور انجیل یوحنا کے باب ۱۷، آیت ۱ و ۳ میں حضرت مسیح سے نقل کیا ہے کہ:

انہوں نے آسمان کی طرف اپنی نگاہیں اٹھا کر کہا اور ہمیشہ کی زندگی یہ ہے کہ وی تجھ کو اکیلا سچا خدا، اور یسوع مسیح کو جسے تو نے بھیجا ہے، مانیں۔

اور پولوس کے پہلے خط بنام قورنتیان کے باب ۸ آیت ۵۔۶ میں ہے:

۵۔ کیونکہ ہر چند افلاک و زمین میں بہت ہیں جو خدا کہلاتے ہیں (چنانچہ بہتیرے خدا اور بہتیرے خداوند ہیں) ۶۔ لیکن ہمارا ایک خدا ہے جو باپ ہے جس سے ساری چیزیں

ہوئیں اور ہم اسی کے لئے ہیں ۔ اور ایک خداوند ہے جو یسوع مسیح ہے جس کے سبب سے ساری چیزیں ہوئیں ۔ اور ہم اس کے وسیلہ سے ہیں ۔

And behold, one came and said unto him, "Good Master, what good thing I shall do, that I may havee entenal life?

And he said unto him, Why callest thou me good? There is none good but one, that is God; but if thou wilt enter into life, keep the commandments. ( Matthew 19:16-17)

And Jesus answered him, The First of all the commandments is, "Hear, O Israel: The Lord our God is one Lord.

And thou shalt love the Lord thy God with all thy heart, and with all thy soul, and with all thy mind, and with all thy strength; this is the first commandment. (Mark 12:29-30)

These words spake Jesus, and lifted up his eyes to heaven, and said; glorify thy Son, that thy son also may glorify thee.

As thou hast given him power over all flesh, that he should give eternal life to as many as thou hast given him.

And this is life eternal that they might know thee the only true God, and Jesus Christ, whom thou hast sent. (John 17:1-3)

For though there be that, are called gods, whether in heaven or in earth (as there be gods many, and lords many)

But to us there is but one God, the Father, of whom are all things, and we, in him; and one Lord Jesus Christ, by whom are all things, and we by him. (1 Corinthians 8:5-6)

ان چار مقامات عہد جدید ، اور دس مقامات مذکورہ بالا عہد عتیق کو چشم بینا سے دیکھنے والے یقین رکھتے ہیں کہ لفظ عمنی ثی کتاب زکریا کے معنی ہمتا کے نہیں ہیں ۔ اور خدا کا ہمتا کوئی نہیں ہے۔ اس بات کو کوئی بے انصاف نہ مانے اور اس کے معنی ہمتا کرے، تو پھر اس آیت زکریا اور ان آیات توحید و بے ہمتائی خدا تعالی میں تعارض و تناقض واقع ہوگا ۔ اور اس سے ایک جانب کا کذب یا غلط ہونا لازم آئے گا جس کو کوئی عیسائی بھی پسند نہ کرے گا ۔ اس سے ثابت ہوا کہ

عمنی ثی کا ترجمہ غلطی سے کیا گیا ہے۔اور درحقیقت میں اس کا ترجمہ ہم نشیں یا ہم صحبت ہے جس سے بجز نبوت اس شخص کے جس کے حق میں پیش گوئی کی گئی ہے کچھ ثابت نہیں ہوتا۔

(بائیبل کی زیر بحث آیت کا ایک جدید ترجمہ یوں بھی کیا گیا ہے:

The Lord Almighty says, " Wake up, sword, and attack the shepherd, who works for me! kill him, and the sheep will be scattered (Zech 13: 7 GNB)

اس ترجمے میں ہمتا ہونے کی طرف کسی بھی قسم کا اشارہ نہیں ملتا۔ بہاء)۔

امر دوم کا ثبوت: اس آیت کے جو معنی (صحیح یا غلط) کرو، ان کو حضرت مسیح سے کوئی تعلق نہیں ہے اور یہ آیت آپ کے حق میں پیش گوئی نہیں کیونکہ اس میں ایسے شخص کی نسبت پیش گوئی کی گئی ہے جو تلوار سے مقتول ہوا ہے۔ یہ شخص یوحنا بپتسمہ دینے والا ہو جس کے سر کاٹنے کی خبر انجیل متی کے باب ۱۴ میں ہے، یا کوئی اور نبی جو تلوار سے شہید ہوا ہو، حضرت مسیح تو باتفاق عیسائیوں کے تلوار سے مقتول نہیں ہوئے۔لہذا وہ اس کے مصداق ہرگز نہیں ہو سکتے۔

اب مسٹر آتھم اور اس کے ہم خیال وحامیوں کو مناسب ہے کہ اس پیش گوئی کو انفعال و ندامت کے ساتھ واپس لیں اور اس سے حضرت مسیح کی الوہیت ثابت ہونے کا خیال دل سے نکال دیں۔ یا ہمارے دلائل کا جواب دیں۔

ازانجملہ دوسرا مقام کتاب یرمیاہ کا باب ۲۳ آیت ۵۔۶ ہے جس میں یہ بیان ہے:

دیکھو وے دن آتے ہیں خداوند کہتا ہے کہ میں داؤد کے لئے صداقت کی ایک شاخ نکالوں گا۔اور ایک بادشاہ بادشاہی کرے گا اور اقبال مند ہوگا اور عدالت صداقت زمین پر کرے گا۔ اور اس کے دنوں میں جوڈا نجات پاویگا اور اسرائیل سلامتی سے سکونت کرے گا اور اسکا نام یہ رکھا جائے گا: خداوند خدا ہماری صداقت۔

عبداللہ آتھم اور اسکے دوسرے بے انصاف عیسائی خیال کرتے ہیں کہ یہ پیش گوئی بھی حضرت عیسیٰؑ کے حق میں ہے۔ اور اس میں حضرت عیسیٰؑ کے حق میں کہا گیا ہے: خداوند ہماری صداقت، جس کا عبرانی لفظ یہوواہ صدیقنو ہے۔

مگر انصاف وتحقیق کی آنکھ رکھنے والے بخوبی جانتے ہیں کہ حضرت عیسیٰؑ کو اس پیشگوئی سے بھی کوئی تعلق نہیں ہے۔ اس میں ایک بادشاہ کی نسبت پیش گوئی ہے کہ وہ تخت داؤدی پر بیٹھ کر بادشاہی کرے گا اور اقبال مند ہوگا اور عدالت کرے گا۔اور حضرت مسیح کو دنیا میں بادشاہی نصیب

نہیں ہوئی۔ بلکہ ان کی عمر فقیری اور بے نوائی میں گذری ہے چنانچہ وہ خود اپنے حق میں فرماتے ہیں

لوڑیوں کی بِلّیں اور ہوا کے پرندوں کے واسطے بسیرے ہیں، پر ابن آدم کو سر ٹکانے کو جگہ نہیں، (متی باب ۸ آیت ۲۰)

And Jesus saith unto him, The foxes have holes, and the birds of the air have nests, but the son of man hath not where to lay his head. (Matthew 8:20)

اور یہ بھی آپ نے فرمایا ہے کہ میری بادشاہی اس جہان کی اور دنیا کی بادشاہی نہیں ہے۔ لہذا وہ اس پیش گوئی کے مصداق ہرگز نہیں ہو سکتے۔...

اے حضرات پوادر! کتب تواریخ اور بائیبل میں نظر کرنے سے تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ یرمیاہ باب ۲۳ میں تو لہراسپ شاہ ایران کی نسبت یا اس کے وائسرائے کورش داماد داریوش اول کی نسبت (جس کا نام بائیبل میں خورش بیان ہوا ہے) یا داریوش ثانی کی نسبت (جس کو بائیبل میں دارا بادشاہ لکھا گیا ہے اور وہ کورش اور اس کے جانشین احشوروش کے بعد لہراسپ شاہ ایران کی طرف سے بابل کا وائسرائے ہوا تھا) پیش گوئی ہوئی ہے۔جن کے عہد حکومت میں جوڈا اور اسرائیل بابل سے نکلے اور بخت نصر اور اس کے بیٹے کی قید سے رہائی پا کر یروشلم میں آباد ہوئے۔ اور ان بادشاہوں کے حکم واجازت اور حکی نبی کی ترغیب سے زروبابل اور یشوع وغیرہ اعیان بنی اسرائیل نے ہیکل بیت المقدس کو، جو بخت نصر نے ڈھائی تھی، از سر نو بنایا۔ اور جوڈا اور اسرائیل کو شاہان مذکور کی طرف سے آزادی ملنے کے سبب نجات وامن حاصل ہوا، اس وقت جوڈا اور اسرائیل کے ہر شخص کی زبان پر یہ کلمہ جاری تھا یھوواہ صد قنیو۔یعنی خداوند ہمارا سچا ہے جس نے ہم کو ستر برس کی قید بخت نصر سے چھوڑا کر یروشلم میں آباد کیا۔جس کلمہ کو اب عیسائی زبردستی حضرت مسیح پر لگاتے ہیں ۔اس مقام میں ہم بائیبل سے ثابت کرتے ہیں کہ یہ پیشگوئی ان بادشاہوں میں سے کسی بادشاہ کی نسبت تھی اور وہ حضرت مسیح سے پانچ سو برس پہلے پوری ہو چکی ہے۔ حضرت مسیح سے اس کا تعلق بشہادت بائیبل حد امکان سے خارج ہے۔

پس اولاً ہم اس پیش گوئی کے معنی مذکورہ بالا اسی بائیبل کی شہادت سے بیان کرتے ہیں پھر اسی بائیبل کی شہادت سے یہ ثابت کر دکھائیں گے کہ اس معنی کر یہ پیش گوئی حضرت مسیح سے پانچ سو برس پہلے پوری ہو چکی ہے۔

واضح ہو کہ کتاب یرمیاہ کے باب ۲۳ میں جو شاخ نکالنے اور عدالت وصداقت سے

ایک بادشاہ کے بادشاہی کرنے اور جوڈا اور اسرائیل کی نجات وسلامتی پانے کا اجمالی ذکر ہوا ہے اس کی تفصیل میں کتاب یرمیاہ کے باب ۳۰ میں یوں فرمایا ہے:

۱۔وہ کلام جو خداوند کی طرف سے یرمیاہ کو پہنچا۔۲اور اس نے کہا کہ خداوند اسرائیل کا خدا یوں فرماتا ہے، ساری باتیں جو میں تجھ سے کہوں، تو کتاب میں لکھ۔۳۔ دیکھ کہ وہ دن آتے ہیں خداوند کہتا ہے کہ میں اپنی قوم اسرائیل اور جوڈا کی اسیری کو موقوف کرونگا اور میں ایسا کرونگا کہ وے اس زمین میں جسے میں نے ان کے باپ دادوں کو دیا تھا، پھر آویں اور مالک ہوویں۔

۱۰۔اسلئے دیکھ میرے بندے یعقوب مت ڈر۔خداوند کہتا ہے اور اے اسرائیل مت گھبرا کہ دیکھ میں تجھے دور سے اور تیری اولاد کو اسیری کی سرزمین سے چھوڑاؤنگا اور یعقوب پھرے گا اور وہ چین کرے گا اور آسودہ ہوگا۔

۱۸۔خداوند یوں فرماتا ہے کہ دیکھ میں یعقوب کے خیموں کو جو اسیری میں ہیں پھیر لاؤنگا۔اور اس کے مسکنوں پر رحمت کرونگا۔اور شہر اپنے ٹیلے پر بنایا جائے گا۔اور قصر اپنے ہی مقام پر آباد ہو جائے گا۔

The word that came to Jeremiah from the Lord saying.

Thus speaketh the Lord God of Israel, saying, "Write thee all the words that I have spoken unto thee in a book.

For, lo, the days come, saith the Lord, that I will bring again, the captivity of my people Israel and Judah, saith the Lord: and I will cause them to return to the land that I gave to their fathers, and they shall posses it .(Jeremaih 30: 1-3)

10. Therefore fear thou not, O my servant Jacob, saith the Lord; neither be dismayed, O Israel: for , lo, I will save thee from afar , and thy seed from the land of their captivity; and Jacob shall return, and shall be in rest, and be quiet, and none shall make him afraid.

18. Thus saith the Lord; Behold, I will bring again the captivity of Jacob's tents, and have mercy on his dwelling places; and the city shall be builded upon her own heap, and the palace shall remain after manner thereof. (Jeremiah 30: 10 and 18)

اور اسکے باب ۳۱ میں کہا ہے:

۳۔سو خداوند قدیم سے مجھ پر ظاہر ہوا اور کہا کہ میں نے بڑے ابدی عشق سے تجھے پیار کیا اس واسطے میں نے اپنی شفقت تجھ پر بڑھائی ۔۴۔میں تجھے پھر بنا کرونگا اور تو بنا کی جائے گی۔

And the Lord hath appeared of old unto me, saying, Yea, I have loved thee with an everlasting love; therefore with loving kindness have I drawn thee

Again I will build thee, and thou shall be built, O virgin of Israel: thou shalt again be adorned with thy tabrets, and shalt go forth in the dances of them that make merry. (Jeremiah 31: 3-4)

ان آیات میں اس اجمال یرمیاہ ۲۳ باب کے کہ جوڈا نجات پائے گا اور اسرائیل سلامتی سے سکونت کرے گا، یہ تفصیل ہوئی ہے کہ جوڈا اور اسرائیل قید بخت نصر سے (جو ستر سال رہی) رہائی پائیں گے اور ہیکل بیت المقدس، جو بخت نصر نے ڈھائی تھی، از سر نو بنائیں گے۔

ایسی ہی اس اجمال کی تفصیل کتاب زکریاہ میں ہوئی ہے جسکے باب اول میں ہے۔

دارا (داریوش) کے دوسرے برس کے آٹھویں مہینے خدا کا کلام زکریاہ بن برکیاہ کو پہنچا۔

اور اس نے کہا خداوند تمہارے باپ دادوں سے بے نہایت ناراض ہوا

اس لئے تو ان سے کہہ کہ رب الافواج فرماتا ہے کہ تم میری طرف پھرو۔ رب الافواج فرماتا ہے تو میں تمہاری طرف پھرونگا۔

۱۲۔پھر خداوند کے فرشتے نے جواب دے کر فرمایا کہ اے رب الافواج تو یروشلم پر اور جوڈا کے شہروں پر، جن پر تو ستر برس سے غضب نازل کرتا ہے، کب تک رحم نہ کرے گا ۔۱۳۔ اور خداوند نے اس فرشتے کے جواب میں جو مجھ سے گفتگو کرتا تھا ملائم اور دلپذیر باتیں کہیں ۔۱۶۔ اس لئے خداوند یوں فرماتا ہے کہ میں رحمت کر کے یروشلم میں پھر آیا ہوں ۔اس میں میرا گھر بنایا جائے گا۔۱۷۔میرا شہر اقبال مندی سے لبریز ہوں گے۔

In the eighth month, in the second year of Darius, came the word of the Lord unto Zechariah, the son of Ber-e-chiah, the son of Id-do the prophet, saying,

The lord hath been sore displeased with your fathers.

Therefore say thou unto them, Thus saith the Lord of hosts; turn ye unto me, saith the Lord of

hosts, and I will turn unto you, saith the Lord of Hosts. (Zechariah 1: 1-3)

12. Then the angel of the Lord appeared and said, "O Lord of hosts, how long wilt thou not have mercy on Jerusalem and on the cities of Judah, against which thou hast had indignation these three score and ten years.

13 And the Lord answered the angel that talked with me with good words and comfortable words.

16.Therefore thus saith the Lord; I am returned to Jerusalem with mercies: my house shall be built in it, saith the Lord of hosts, and a line shall be stretched forth upon Jerusalem.

17. Cry yet, saying, Thus saith the Lord of hosts: my cities through prosperity shall yet be spread abroad; and the Lord shall yet comfort Zion, and shall yet choose Jerusalem. (Zech 1:12,13,16,17)

اوراس کے باب۳ کی آیت ۷۔۸ میں ہے:

رب الافواج یوں فرماتا ہے کہ اگر تو میرے راہوں پر چلے گا اور میری شریعت کو حفظ کرے گا، تو تو میرے گھر پر حکومت کرے گا اور میرے صحنوں کی نگہبانی کرے گا اور میں تجھے ان میں سے جو یہاں پاس کھڑے ہیں ایسے لوگ ہیں جو کہ تیری رہنمائی کریں ۸۔اب اے یشوع سردار کاہن سن تو اور تیرے رفیق جو تیرے آگے بیٹھتے ہیں کیونکہ یہ اشخاص بطورنشانی کے ہیں۔دیکھ میں اپنے بندے شاخ نامی کو پیش لاؤنگا۔

7. Thus saith the Lord of hosts; if thou wilt walk in my ways, and if thou wilt keep my charge, then thou shalt also judge my house, and shalt also keep my courts, and I will give thee places to walk among these that stand by.

8. Hear now, O Jushua the high priest, thou and thy fellows that sit before thee, for they are men wondered at: for behold, I will bring forth my servant the BRANCH. (Zech 3:7-8)

(بائیبل کے ایک جدید ترجمہ میں ان آیات کا ترجمہ بایں الفاظ کیا گیا ہے۔بہاء

Then the angel told Joshua that the Lord Almighty had said: "If you obey my laws and perform the duties I have assigned to you, then you will continue to be in charge of my Temple and its courts, and I will hear your prayers, Just as I hear the prayers of the angels who are in my

presence. Listen then, Joshua, you who are the High Priest; and listen, you fellow priests of his, you are the sign of a good future: I will reveal my servant, who is called The Branch.(Zech 3:6-8)

اور اسکے باب ٦ کی آیت ۱۲ میں ہے :

دیکھ اور اس سے یوں کہہ کہ رب الافواج یوں فرماتا ہے کہ دیکھو وہ شخص جس کا نام شاخ ہے اور وہ اپنی جگہ سے اگے گا اور وہ خداوند کے ہیکل کو بناویگا
اور وہ صاحب شوکت ہوگا اور وہ اپنے تخت پر بیٹھ کر حکومت کرے گا اور وہ اپنے تخت پر جلوس کر کے کاہن بھی ہوگا اور سلامتی کی مشورت دونوں کے درمیان ہوگی
اور وے تاج حیلم اور طوبیاہ اور جیڈایاہ اور حین بن صفنیاہ کی طرف سے ہوں گے تا کہ وہ خداوند کی ہیکل میں ایک یادگار ہوویں اور وے جو دور دور کے ہیں سو آویں گے اور خداوند کی ہیکل تعمیر کرینگے ۔

12. And speak unto him, saying, Thus speaketh the Lord of hosts, saying, behold the man whose name is The BRANCH; and he shall grow up out of his place, and he shall build the temple of the Lord.

13. Even he shall build the temple of the Lord; and he shall bear the glory, and shall sit and rule upon his throne; and he shall be a priest upon his throne; and the counsel of peace shall be between them both

14. And the crowns shall be to He-lem. and to Tobiah, and to Jedai-ah, and to Hen son of Zeph-a-ni-ah for a memorial in the temple of the Lord.

15. And they that are far off shall come and build in the temple of the Lord, and ye shall know that the Lord of Hosts hath sent me unto you. And this shall come to pass, if ye will dilligently obey the voice of the Lord your God. (Zech 6 :12- 15) .

اور اس کے باب ۷، آیت ۴ میں کہا :

تب رب الافواج کا کلام مجھے پہنچا کہ مملکت کے سارے لوگ اور کاہنوں سے کہہ کہ جب تم لوگوں نے پانچویں اور ساتویں مہینے میں ان ستر برس تک روزہ رکھا اور ماتم کیا، تو کیا کبھی میرے لئے روزہ رکھا تھا۔

رب الافواج یوں فرماتا ہے کہ تم سچی عدالت کرو۔ اور ہر کوئی اپنے بھائی پر کرم اور رحم کیا کرے۔

4.Then came the word of the Lord of Hosts unto me saynig.

5.Speak unto all the people of the land, and to the priests, saying, When ye fasted and mourned in the fifth and seventh month, even those seventy years, did ye at all fast unto me even to me .

9. Thus speaketh the Lord of the hosts, saying, Execute true judgment, and shew mercy and compassions every man to his brother. (Zech 7: 4 -5 & 9)

اوراس کے باب ۸ آیت ۳ میں کہا ہے :

۳۔ خداوند یوں فرماتا ہے کہ میں جیحوں میں پھر آیا اور یروشلم کے درمیان سکونت کرونگا۔ اور یروشلم کا کام سچائی کی بستی ہوگا۔ اور رب الافواج کا پہاڑ مقدس کہلائے گا۔

۴۔ رب الافواج یوں فرماتا ہے کہ پھر بوڑھے مرد اور بوڑھی عورتیں یروشلم کے کوچوں میں بیٹھی ہوئی ہونگی۔

۵۔اورشہر کے کوچے لڑکےلڑکیوں سے معمور ہوں گے جو کوچوں میں کھیلتے ہوں گے۔

۷۔ رب الافواج فرماتا ہے دیکھ کہ میں اپنے لوگوں کو سورج کے نکلنے کے ملک اوراس کے غروب ہونے کے ملک سے چھوڑالاؤنگا۔ اور میں انہیں لاؤنگا اور وے یروشلم کے درمیان سکونت کریں گے۔ اور وے میرے لوگ ہوں گے اور میں سچائی اور صداقت سے ان کا خدا ہونگا۔

3.Thus saith the Lord: I am returned unto Zion, and will dwell in the midst of Jerusalem; and Jerusalem shall be called a city of Truth; and the mountain of the Lord of Hosts, the holy mountain.

4. Thus saith the Lord of Hosts; There shall yet old men and old women dwell in the streets of Jerusalem, and every man with his staff in his hand for very age.

5. And the streets of the city shall be full of boys and girls playing in the streets thereof.

.7. Thus saith the Lord of hosts; Behold I will save my people from the east country and from the west country.

8. And I will bring them, and they shall dwell in the midst of Jerusalem, and they shall be my people, and I will be their God, in truth and in righteousness. (Zech 8 : 3-8)

ان آیات میں شاخ ( Branch ) کی یہ تفصیل ہوئی کہ اس سے وہ شخص مراد ہے جو ہیکل تعمیر کرے گا اور نجات وسلامتی وعدل کی یہ تفصیل ہوئی ہے کہ لوگ بے کھٹکہ و بے روک ٹوک یروشلم میں رہیں گے اور عدل و رحمت سے باہمی سلوک کریں گے ۔ اور کلمہ یہوواہ صدقنیوہ کی یہ تفصیل ہوئی کہ یہ کلمہ خداتعالی کی نسبت کہا جائے گا اور خداتعالی ہی خداوند صداقت کہلائے گا۔ اور جب کہ اس پیش گوئی کے معنی بائیبل کی شہادت سے صاف طور پر وہ ثابت ہوئے جو ہم نے بیان کئے ہیں تو اب ہم بائیبل کی شہادت سے ثابت و بیان کرتے ہیں کہ اس معنی کر اس پیش گوئی کا وقوع حضرت مسیح سے پانچ سو برس پیشتر ہو چکا ہے ۔

عذرا ( حضرت عزیر ) نبی کی کتاب کے پہلے باب میں لکھا ہے : ( جس کا سنہ حاشیہ میں پانچ سوچھتیس برس مسیح سے پیشتر بیان کیا گیا ہے )

> اور شاہ فارس خورس کی سلطنت کے پہلے برس میں اس خاطر کہ خداوند کا کلام جو یرمیاہ کے منہ سے نکلا تھا پورا ہووے ( حضرات پادر! اپنی کتاب مقدس کے لفظ پورا ہووے ،کو چشم انصاف سے دیکھو اور شرم کو کام میں لا کر کہو کہ یہ لفظ پیش گوئی یرمیاہ کا وقوع پانچ سو برس قبل از مسیح ظاہر کر رہا ہے یا اس پیش گوئی کو وقت ظہور مسیح تک معلق کرتا ہے ) خداوند نے شاہ فارس خورس کے دل کو ابھارا کہ اس نے اپنی تمام مملکت میں منادی کروائی ۔ اور اسے قلم بند بھی کر کے یوں فرمایا:
>
> ۲۔شاہ فارس خورس یوں فرماتا ہے کہ خدا آسمان کے خدا نے زمین کی ساری مملکتیں مجھے بخشیں اور مجھے حکم کیا کہ یروشلم کے بیچ جو یہودا میں ہے اس کیلئے ایک مسکن بناؤں ۔
>
> ۳ ۔ پس اس کی ساری قوم میں سے تمہارے درمیان کون کون ہے؟ اس کا خدا اس کے ساتھ ہووے اور وہ یروشلم کو جو شہر یہوواہ ہے جاوے اور خداوند اسرائیل کے خدا کا گھر بناوے ( کہ وہی خدا ہے ) جو یروشلم میں ہے ۔
>
> ۴۔اور ہر ایک جو باقی رہا ہوان مقاموں سے جہاں کہیں وہ پردیسی ہوا ہو،سواسی مقام کے لوگ سونا چاندی سے اور مال مویشی سے اس کی مدد کریں اور اس کے سوا وہ خدا کے گھر کے لئے جو یروشلم میں ہے اپنے جی کی خواہش سے ہدیئے گذرانیں ۔

۵ ۔ تب یہوداہ اور بنیامین،..اور کاہن اور لاوی ان سبھوں کے ساتھ جن کے دلوں کو خدا نے ابھارا اٹھے کہ جا کے یروشلم میں خدا کا گھر بنائیں ۔

۶ ۔ اور ان سب نے جو انکے پڑوس میں تھے چاندی کے برتن اور سونے کے اسباب اور مویشی اور قیمتی چیزوں سے ان کی دستگیری کی ۔ اس کے سوا اپنی خوشی سے ہدیئے دیئے ۔

۷ ۔ اور خورس بادشاہ نے بھی خداوند کے گھر کے برتنوں کو جنہیں بنوکدنضر ( بخت نصر ) نے یروشلم میں سے لے لیا تھا اور اپنے دیوتاؤں کے گھر میں رکھا تھا، نکال لایا ۔

۸ ۔ اور شاہ فارس خورس نے اپنے خزانچی متردات کے ہاتھ سے نکلوایا اور اس نے انہیں یہوداہ کے امیر شیش بضار کو گنوا دیا ( پھر ان کی تعداد بیان کی ) ۔

Now in the first year of Cyrus king of Persia, that the word of the Lord by the mouth of Jeremiah might be fulfilled, the lord stirred up the spirit of Cyrus king of Persia, that he made a proclamation throughout all his kingdom, and put it also on writing, saying,

2 . Thus saith Cyrus the king of Persia, The Lord God of heaven hath given me all the kingdoms of the earth; and he hath charged me to build him a house at Jerusalem, which is in Judah.

3.Who is there among you of all his people? his God be with him, and let him go up to Jerusalem, which is in Judah, and build the house of the Lord, God of Israel (he is the God) which is in Jerusalem.

4 . And whosoever remainneth in any place where he sojourneth, let the men of his place help him with silver, and with gold, and with goods, and with beasts, beside the freewill offering for the house of God that is in Jerusalem.

5. Then rose up the chief of the fathers of Judah and Benjamin, and the priests and Levites, with all them whose spirit God had raised to go up to build the house of the Lord which is in Jerusalem.

6. And all they that were about them strengthened their hands with vessels of silver, with gold, with goods and with beasts, and with precious things, beside all that was willingly offered.

7.Also Cyrus the king brought forth the vessels of the house of the Lord, which Nebuchadnezzar

had brought forth out of Jerusalem, and had put them in the house of his gods;

8. Even those did Cyrus King of Persia bring forth by the hand of Mithredath the treasurer, and numbered them unto Shesh-baz-zar, the prince of Judah (Ezra 1:1-8)

اور اس کے باب ۲ میں ان لوگوں کی تفصیلی فہرست لکھی جس کو شاہ بابل بخت نصر قید کر کے لے گیا تھا اور وہ اس بادشاہ فارس کے وقت میں یروشلم کو واپس آئے۔ اور اخیر میں اس کی میزان بیالیس ہزار تین سو ساٹھ بتائی۔

پھر باب ۳، آیت ۸ اور ۱۲ میں بیان کیا ہے کہ:

پھر خدا کے گھر کو یروشلم میں آ پہنچنے کے بعد دوسرے مہینے میں زروبابل بن سیالشیل اور یشوع بن یوصدق اور اس کے باقی بھائی کاہنوں اور لاویوں نے اور سب نے جو اسیری سے رہائی پا کے یروشلم کو آئے تھے، شروع کیا۔

۱۲۔ لیکن بہت لوگ ان کاہنوں اور لاویوں اور ... میں سے جو بوڑھے تھے جنہوں نے اس گھر کو دیکھا تھا جب اس گھر کی بنیاد ان کے دیکھنے میں ڈالی گئی تو وہ بڑی آواز سے چلا کر رونے لگے لیکن بہتیرے خوشی سے للکارے۔

8. Now in the second year of their coming unto the House of God at Jerusalem, in the second month, began Zerubbabel the son of She-al-ti-el , and Jesu-u-a the son of Jo-za-dak, and the remanant of their brethren the priests and the Levites, and all they that were come out of the captivity unto Jerusalem; and appointed the Levites, from twenty years old and upward, to set forward the work of the house of the Lord

12. But many of the priests and Levites and chief of the fathers, who were ancient men, that had seen the first house, when the foundation of this house was laid before their eys, wept with a loud voice, and many shouted aloud for joy .(Ezra 3: 8 & 12)

پھر باب ۴ میں بیان کیا ہے کہ:

جب یہودا اور بنیامین کے دشمنوں نے سنا کہ وے جو اسیر ہوئے تھے خداوند اسرائیل کے خدا کی ہیکل کو بناتے ہیں، تو وے زروبابل اور (بڑوں) کے پاس آئے اور انہیں کہا کہ ہمیں بھی اپنے ساتھ تعمیر کرنے دو۔ انہوں نے انکار کیا۔ تو ان دشمنوں نے بادشاہ

ارتخششتا کے پاس اس مضمون کی عرضی بھیجی کہ بنی یہوداہ اس شہر اور گھر کو بنائیں گے، تو یہ سرکار سے باغی ہو جائیں گے اور مال گزاری نہ دیں گے۔ تب بادشاہ ڈر گیا اور اس گھر کا کام دارا کی سلطنت کے دوسرے برس تک موقوف رہا۔

پھر باب ۵ میں کہا ہے کہ:

حجی نبی اور زکریاہ بن عیدو کی نبوت (یعنی ہدایت) سے زروبابل اور یشوع اٹھے اور خدا کے گھر کو یروشلم میں بنانے لگے اور دارا بادشاہ کے سخت اور تاکیدی حکم سے وہ گھر بنا اور اس بادشاہ کی سلطنت کے چھٹویں سال تیار ہوا۔

پھر باب ۷ میں بیان کیا:

۹۔ ارتخششتا بادشاہ کی سلطنت کے ساتویں برس حضرت عزرا یروشلم میں آئے۔

اور بادشاہ کا فرمان اس مضمون کا انکو عطا ہوا۔

۲۵۔ اے عزرا کہ تو اپنے خدا کی اس دانش کے مطابق جو تجھے عنایت ہوئی ہے حاکموں اور قاضیوں کو مقرر کر کہ نہر کے پار سب لوگوں کا جو تیرے خدا کی شریعت کو جانتے ہیں انصاف کریں اور تم ان کو جو نہ جانتے ہوں سکھلاؤ۔

۲۶۔ اور جو کوئی تیرے خدا کی شریعت پر اور بادشاہ کے فرمان پر عمل نہ کرے گا اس پر فی الفور سزا کا حکم کیا جاوے گا۔ خواہ وہ قتل کا یا دیس نکالنے کا یا مال کی ضبطی کا یا قید ہو۔

Now when the adversaries of Judah and Benjamin heard that the children of captivity builded the temple unto the Lord God of Israel.

Then they came to Zerubbabel, and to the chief of the fathers, and said unto them, Let us build with you; for we seek your God, as ye do; and we do sacrifice unto him since the days of E-sar-had-don, king of Assur, which brought us up hither.

But Zerubbabel and Jeshua, and the rest of chief of the fathers of Israel, said unto them, Ye have nothing to do with us to build an house unto our God, but we ourselves together will build unto the Lord God of Israel, as king Cyrus the king of Persia hath commanded us.

Then the people of the land weakened the hands of the people of Judah, and troubled them in building

And hired counsellers against them, to frustrate their purpose, all the days of Cyrus king of Persia, even until the reign of Darius king of Persia.

And in the reign of A-has-u-e-rus, in the beginning of his reign, wrote they unto him an accusation against the inhabitants of Judah and Jerusalem.

And in the days of Ar-ta-xerx-es wrote Bish-lam, Mithi-re-dath, Tab-ed, and the rest of their companions unto Ar-ta-xerx-es king of persia, and the writing of the letter was written in the Syrian tongue, and interpreted in the Syrian tongue.

11. This is the copy of the letter that they sent unto him, even unto Ar-ta-xerx-es the king; Thy sevants the men on this side of the river, and at such a time.

12 Be it known unto the king, that the Jews which came up from thee to us are come unto Jerusalem, building the rebellious and bad city, and have set up the walls thereof, and joined the foundations.

13. Be it known unto the king, that, if this city be builded, and the walls set up again, then will they not pay toll, tribute, and custom and so thou shalt endamage the revenues of the kings.

24.Then ceased the work of the house of God which is at Jerusalem. So it ceased unto the second year of the reign of Darius king of Persia. (Ezra 4:1.7 &11-13 &24)

7: 9. For upon the first day of the first month began he to go up from Babylon, and on the first day of the fifth month came up to jerusalem according to the good hand of his God upon him.

10. For Ezra had prepared his heart to seek the Law of the Lord, and to do if, and to teach in Israel statutes and judgments.

13. I (Ar-ta-xerx-ex king) make a decree that all they of the people of Israel, and of his priests and Levites, in my realm, which are minded of their own freewill to go up to Jerusalem, go with thee ( Ezra).

25. And thou Ezra, after the wisedom of the God, that is in thine hand, set magistrates and judges,

which may judge all the people that are beyond the river, all such as know the laws of thy God; and teach ye them that know them not.

26. And whosoever will not do the law of thy God, and the law of the king, let judgment be executed speedily upon him, whether it be upto death, or to banishment, or to consfiscation of goods, or to imprisonment .

ان آیات میں صاف و تصریح کے ساتھ بیان ہوا کہ پیش گوئی یرمیاہ کی حضرت مسیح سے پیشتر خورس بادشاہ کے عہد میں پوری ہوگئی اور جوڈیا، کونجات اور اسرائیل کو سلامتی حاصل ہوئی۔ اور ان میں صداقت عدالت حضرت عزیرؑ کے یروشلم میں آنے کے بعد قائم ہوگئی اور اسی وقت میں یہوواہ صدقنیوا کا کلمہ کہا گیا تھا جو خدا تعالیٰ عز وجل کی نسبت اور اس کے حق میں صادق آتا تھا۔ عیسائی بے انصافی کرتے ہیں کہ اس کلمہ کو حضرت مسیح کے حق میں قرار دیتے ہیں اور جو اس کلمے کے ساتھ حالات وقت بیان ہوئی ہے ان کا حضرت مسیح میں پایا نہ جانا اپنے خیال میں نہیں لاتے اور انصاف کا خون کر رہے ہیں۔

ازانجملہ تیسرا مقام کتاب یسیعاہ کا باب ۹ آیت ۶۔۷ ہے جس میں یہ بیان ہے کہ وہ جو بیٹا ہم کو بخشتا ہے اور فرزند تولد ہوتا ہے وہ ان خطابوں سے مزین ہے۔ خدائے قادر، اب، ابد یت، شاہ سلامت، مشیر، عجوبہ تخت داؤدی پر آنے والا جس کی سلطنت کا زوال کبھی نہ ہوگا۔

یہ پرچہ اول آتھم کے منقولہ الفاظ میں اصل کتاب اردو یسیعاہ میں یہ الفاظ بھی ہیں۔ اس کی سلطنت کے اقبال اور سلامتی کی کچھ انتہا نہ ہوگی۔

6. For unto us a child is born, unto us a son is given; and the government shall be upon his shoulder; and his name shall be called Wonderful, Counseller, The mighty God, the everlasting father, the Prince of peace

7. Of the increase of his government and peace there shall be no end, upon the throne of David, and upon his kingdom, to order it, and to establish it with judgment and with justice from henceforth even for ever. The zeal of the Lord of hosts will perform this. (Isaiah 9 :6-7)

اس پیشگوئی کو بھی عیسائی زبردستی حضرت مسیح پر جماتے ہیں ..درحقیقت یہ پیشگوئی خرقیا بن آخز بادشاہ کے حق میں ہے جو حضرت یسیعاہ کے وقت میں پوری ہوچکی ہے۔ عیسائیوں نے اس

پیش گوئی کے بیان میں تحریف سے کام لیا ہے اور اس پیش گوئی کے مصداق میں ایسی صفات والفاظ کو ازخود ملا دیا ہے کہ ایک انسان بادشاہ پر صادق نہ آسکیں وہ یہ چار الفاظ وصفات ہیں۔

اول، خدائے قادر۔ دوم، اب ابدیت۔ سوم، جس کی سلطنت کو کبھی زوال نہ ہوگا، تا ابد تک رہے گی۔ چہارم، لا انتہا۔

مگر یہ الفاظ عیسائیوں کی تحریف کا نتیجہ ہے اور اصل پیشگوئی میں یہ الفاظ نہیں کہے گئے ہم اس مقام اصل عبارت عبرانی اس پیش گوئی کی نقل کرتے ہیں پھر ثابت کر دکھاتے ہیں کہ یہ الفاظ واوصاف تحریف سے ملائے گئے ہیں۔ اور جو الفاظ اصل پیش گوئی میں ہیں وہ خرقیاہ بادشاہ میں پائے جاتے ہیں اور اس نظر سے وہ پیش گوئی ان کے حق میں صادق ہو چکی ہے۔ اصل عبارت عبرانی بخط عبرانی یہ ہے.....( عبرانی الفاظ میں نے حذف کر دیئے ہیں۔ بہاء)

عربی عبارت میں اس کے الفاظ.........

کی یلد یلّد لا تو بین بیّن لا ئق و حی همّراه علی شکمو و تقروا شمو فل یو عیص ایل گبّور ، ابی عد، سر شالوم لسر بهه همسّراه و لشالوم این قیص علی کِتا داؤد و عل مملکتو لها کین اتاه و لسعا داه بمشباط و بصدا قاه معتاه و عد عولام قن ا ث ..

اس کا ترجمہ: ہمارے لئے ایک لڑکا پیدا ہوا اور ہم کو ایک بیٹا بخشا گیا اور سلطنت اس کے کاندھے پر ہوگی اور وہ اس نام سے کہلائے گا۔ عجیب مشیر پہلوان یا زور آور اور اپنے وقت کے لوگوں کا مربی اور سلامتی کا شہزادہ اس کا اقبال حکومت اور سلامتی طاقتور با مقصد ہوگی داؤد کے تخت اور اس کی مملکت پر وہ درستی سے سنبھالے گا عدالت اور صداقت سے آج سے مدت دراز تک قابض رہے گا۔ (معلوم نہیں عبرانی کی عربی نقل میں کس قدر غلطیاں ہیں۔ بہاء)

اس عبارت میں جو اس لڑکے کو عجیب اور سلامتی کا شہزادہ کہا گیا ہے یہ حضرت حزقیاہ پر اچھے طور پر صادق آ چکا ہے۔ چنانچہ اس واقعہ کے بیان سے جو آپ کے وقت میں وقوع میں آیا ہے وہ اسی کتاب یسیعاہ اور کتاب سلاطین وتواریخ سے نقل کیا جائے گا، یہ امر بخوبی ثابت ہے۔ ایسا ہی پہلوان یا زور آور ہونا اور اپنی قوم کا مربی ہونا اور اس کی سلطنت کا ایک مدت طویل تک طاقت ور یا با مقصد رہنا بھی اس پر صادق آ چکا ہے۔ کتاب دوم تواریخ اور دوم سلاطین اس پر شاہد ہے۔ عیسائیوں نے جو بجائے ان الفاظ وصفات کے وہ چار لفظ اس پیش گوئی میں درج کئے ہیں اس میں

انہوں نے تحریف سے کام لیا ہے۔

ان کا پہلا لفظ نتیجہ تحریف لفظ، خدائے قادر، ہے جس کو انہوں نے عبرانی لفظ ایل گبور کا ترجمہ قرار دیا ہے اور اس میں تحریف معنوی سے کام لیا ہے۔ یہاں ایل گبور کا صحیح ترجمہ پہلوان یا زور آور یا سردار ہے۔ عبرانی میں لفظ ایل چار معنی میں استعمال ہوا ہے۔ زور، زور آور، الہ، اللہ۔ دیکھو لغات عبرانی پادری ولیم ہو پر پرنسپل ڈیونٹی کالج لاہور مطبوعہ الہ آباد مشن پریس ص ۱۲۔ اور لفظ گبور تین معنی میں مستعمل ہوا ہے۔ زور آور، پہلوان، سردار۔ (دیکھو لغات عبرانی مذکور ص ۵۹) اور چونکہ اس پیش گوئی میں یہ الفاظ ایک لڑکے کے حق میں، جو انسان سے تولد ہونیوالا تھا، استعمال کئے گئے ہیں لہذا ان الفاظ کے یہی معنی مناسب مقام و متعین ہیں جو انسان میں پائے جاتے ہیں یعنی پہلوان یا زور آور یا سردار، نہ وہ معنی جو خالق سے مخصوص ہیں یعنی اللہ یا الہ یا خدا۔ ایسے معنی مخصوص بخدا تعالی کو اس مقام میں مراد قرار دینا محض غلطی اور تحریف معنی ہے۔

ان کا دوسرا تحریفی لفظ اب ابدیت ہے جس کو انہوں نے لفظ ابی عد کا ترجمہ قرار دیا ہے اور اس میں تحریف معنوی سے کام لیا ہے اور درحقیقت ابی عد کا ترجمہ مناسبِ مقام، وقت کا باپ، ہے یعنی اپنے وقت کے لوگوں کا مربی۔

اب کے معنی عبرانی میں باپ کے ہیں جیسا کہ عربی میں اور بحالت اضافت یا سے بولا جاتا ہے اور عد تین معنوں میں مستعمل ہو چکا ہے۔ وقت، ابد، لوٹ۔ دیکھو لغات عبرانی مذکور صفحہ ۲۷۸۔ وازانجا کہ یہ لفظ ایک انسان بادشاہ کے حق میں مستعمل ہوا ہے لہذا اس کے معنی وہی اول، مناسب مقام اور متعین ہیں۔ دوسرے معنی جو خدا سے مخصوص ہیں مراد ٹھہرانا تحریف معنوی ہے۔

ان کا تیسرا لفظ نتیجہ تحریف لفظ، انتہاء نہ ہونے، کا ہے جس کو انہوں نے این قیص کا ترجمہ قرار دیا ہے اور اس میں تحریف سے کام لیا ہے اس مقام میں این کے معنی طاقت ور کے ہیں دیکھو صفحہ ۱۳ لغات عبرانی ولیم ہو پر۔ اور قیص کا ترجمہ بامقصد ہے دیکھو صفحہ ۳۵۷ لغات مذکور۔

ان کا چوتھا لفظ تحریف، سلطنت کے لازوال یا ابدی ہونے کا ہے جس کو انہوں نے عولام کا ترجمہ قرار دیا ہے اور اس میں تحریف معنوی سے کام لیا۔ اور درحقیقت اسکا ترجمہ طویل مدت ہے۔ عد کے معنی ابھی بیان ہوئے ہیں اور عولام کے معنی، بڑی مدت، کے اس مقام کے مناسب ہیں دیکھو لغات مذکور صفحہ ۲۹۰۔

یہ اس پیشگوئی کے الفاظ کی تحقیق ہے جس سے یہ پیشگوئی حزقیاہ کے حق میں صادق آسکتی

ہے۔اب یسیعاہ اورسلاطین اورتواریخ سے پیشگوئی کا حزقیاہ پرصادق ہونا ثابت کیا جاتا ہے۔

پس اولاً یہ سمجھ لینا چاہیے کہ جس باب نہم کتاب یسیعاہ میں پیش گوئی کی گئی ہے اس سے پہلے آٹھویں باب آیت ۷ میں شاہ اسور کے چڑھائی کرنے اورلوگوں کے تنگی وتاریکی میں پڑ جانے کی پیش گوئی کی گئی ہے۔ پھر باب نہم میں اس تنگی وتاریکی کے دور ہو جانے کی بشارت کے ضمن میں اس لڑکے کی پیش گوئی کی گئی ہے جس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ یہ لڑکا وہی ہے جس کے وقت اور عہدحکومت وسلطنت میں وہ تاریکی دور ہو جائے جوشاہ اسور کی چڑھائی سے پیدا ہوگی۔

اب یہ دیکھنا چاہیے کہ بائیبل کی شہادت سے وہ کون لڑکا ہے جس کے وقت اورعہد سلطنت میں وہ تنگی وتاریکی دور ہوئی ہے۔سوشاہ حزقیاہ ہے، جواس پیش گوئی کے بعدتخت داؤدی پر تخت نشین ہوا اوراس کی سلطنت کے چوھویں برس سنخریب نے جوڈا کےشہروں پر چڑھائی کی جس سے تمام جوڈا پرتنگی وتاریکی چھاگئی۔تب حزقیاہ کی دعا سےلشکر سنخریب پر یہ آفت آئی کہ خدا کے فرشتے نے ان کے بڑے بڑے بہادروں اور سرداروں اور رئیسوں کو فنا کیا۔ایک شب میں ایک لاکھ پچاسی ہزارآدمیوں کو واصل جہنم کیا۔ یہ عجیب وغریب فتح وسلامتی ہوئی جس کے سبب سے حزقیاہ سلامتی اور عجیب کہلایا ہے۔اب ہم اپنے اس بیان کی تصدیق کے لئے بائیبل کی عبارت نقل کرتے ہیں۔یسیعاہ باب ۸ آیت ۷ میں کہا ہے:

اب دیکھ خداوند دریا کے سخت شدید سیلاب کو یعنی شاہ اسوراوراس کی ساری شوکت کو ان پر چڑھالائے گا۔ ۲۱۔تب وے خراب حال بھوکے ہوکے سرزمین میں گزریں گے۔اورایسا ہوگا کہ جب وہ بھوکے ہوں تو وے اپنی جان سے بیزار ہونگے۔اوراپنے بادشاہ اور خدا پرلعنت کریں گے اوروے اوپر تاکیں گے۔۲۲۔ پھرزمین کی طرف گھوریں گے۔اورکیا دیکھتے ہیں۔تنگی اور تاریکی کوکہ وہ سیاست ہی سے تاریک ہوجائے گی اور تیرگی میں کھدیڑی جائیں گی۔

7.Now therefore, behold, the Lord bringeth up upon them the waters of the river, strong and many, even the king of Assyria, and all his glory, and he shall come up over all the channels, and go over all his banks.

21. And they shall pass through it, hardly bestead and hungry, and it shall come to pass, that when they shall be hungry, they shall fret themselves, and curse their king and their God, and look upward.

22 And they shall look unto the earth; and behold trouble and darkness, dimness of anguish; and they shall be driven to darkness. (Isaiah 8: 7 & 21 & 22)

پھراس کے باب ۹ میں کہا ہے:

لیکن تیرگی وہاں نہ رہے گی۔ ۲۔ وے لوگ جو تاریکی میں چلتے تھے بڑی روشنی دیکھتے اوران پر جو موت کے سایہ کے ملک میں رہتے تھے نور چمکتا۔

1. Nevertheless the dimness shall not be such as was in her vexation, when at the first he lightly afflicted the hand of Ze-bu-lum and the hand of Naph-ta-li, and afterward did more grievously afflict her by the way of the  sea, beyong Jordan, in the Galilee of the nations.

2. The people that walked in darkness have seen a great light: they that dwell in the land of the shadow of death, upon them hath the light shined. (Isaiah 9:1.2)

اس کے بعد آیت ۶ میں اس لڑکے کی وہ پیشگوئی ہے جس کو عیسائی مسیح کے حق میں لگاتے ہیں۔ پھراس کے باب ۱۰ آیت ۱۲ میں شاہ اسور کی گستاخی پر سزایابی کی پیش گوئی ہے۔

Wherefore it shall come to pass, that when the Lord hath performed his whole work upon mount Zion and on Jerusalem, I will punish the fruit of the stout heart of the King of Assyria, and the glory of his high looks. (Isaiah 10:12).

So shall the king of Assyria lead away the Egyptians prisoners, and the E-thi-o-pi-ans captives, young and old, naked and barefoot, even with their buttocks uncovered, to the shame of Egypt. (Isaiah 20:4)

Then shall the Assyrian fall with the sword, not of the mighty man; and the sword, not of a mean man, shall devour him, but he shall flee from the sword, and his young men shall be discomfited. (Isaiah 31:8).

پھراس کے باب ۲۰ آیت ۴ میں مصریوں کے شاہ اسور کے قید میں آجانے کا ذکر ہے۔ پھراس کے باب ۳۱ آیت ۸ میں اسوری کے گرجانے کی پیش گوئی ہے۔ پھراس کے باب ۳۶ میں کہا ہے:

اورحزقیاہ کی سلطنت کے چودھویں سال یوں ہوا کہ شاہ اسور سنخریب، یہودا کے سب

حصین شہروں پر چڑھا اور انہیں لے لیا۔۲۔ اور شاہ اسور نے رب ساقی کو ایک بڑے لشکر کے ساتھ لکبیس سے حزقیاہ کے پاس یروشلم بھیجا۔۳۔تب الیاقیم بن خلقیاہ جو گھر کا مختار تھا، اور شہنہ متصدی اور محاسب یواخ بن آسف نکل کے اس پاس آئے۔۴۔اور رب ساقی نے انہیں کہا تم تو حزقیاہ سے یہ کہو بادشاہ عظیم اسور کا بادشاہ یوں فرماتا ہے۔ وہ کون سی امید ہے جسے تو ایسا کہہ کے رکھتا ہے۔۵۔ مجھ میں لیکن فقط منہ کی بات ہے۔مصلحت اور جنگ کی قوت موجود ہے، سواب تو کس پر اعتماد کرتا ہے ، جو تو نے مجھ سے سرکشی کی۔۶۔ دیکھ تجھے اس ٹوٹی ہوئی چھڑی پر مصر کے نل پر بھروسہ ہے۔۱۸۔ حزقیاہ تمہیں فریب دینے نہ پاوے جو کہتا ہے کہ خدا ہم کو چھوڑا دے گا۔ بھلا کیا گروہوں کے معبودو ں میں سے کسی نے بھی اپنی سرزمین کو اسور کے بادشاہ کے ہاتھ سے بچایا ہے۔۱۹۔ حمایت زور ارفاد کے معبود کہاں ہیں۔سفر دائم کے معبود کہاں ہیں۔کیا انہوں نے سمروں کا ملک میرے ہاتھ سے بچالیا۔۲۰۔ان سارے ملکوں کے معبودوں کے درمیان وہ کون ہے جس نے اپنا ملک میرے ہاتھ سے بچایا۔ جو خدا بھی یروشلم کو میرے ہاتھ سے بچاوے گا۔ ۲۲۔ الیاقم اور شبنہ اور یواخ حزقیاہ کے پاس آئے اور اپنے کپڑے چاک کئے ہوئے رب ساقی کی باتیں اس سے بیان کیں۔

Now it came to pass in the fourteenth year of king Hez-e-ki-ah, that Sen-nach-er-ib king of Assyria came up against all the defenced cities of Judah, and took them.

And the king of Assyria sent Rab-sha-keh from La-chish to Jerusalem unto king Hez-e-ki-ah with a great army. and he stood by the conduit of the upper pool in the highway of the fuller field.

Then came forth unto him E-li-a-kim, hil-ki-ah's son, which was over the house, and Sheb-na the scribe, and Jo-ah, A-saph's son, the recorder.

And Rab-sha-keth said unto them, Say ye now to Hez-e-ki-ah. Thus saith the great king, the king of Assyria. What confidence is this wherein thou trustest?

I say, sayest thou, (but they are but vain words) I have counsel and strength for war: now on whom dost thou trust, that thou rebellest against me?

Lo, thou, trustest in the staff of this broken reed, on Egypt; wherein if a man lean, it will go into his hand, and pierce it, so is Pharaoh king of Egupt to all that trust in him .

18. Beware lest Hez-e-kiah persuade you, saying. The Lord will deliver us. Hath any of the gods

of the nations delivered his land out of the hand of the king of Assyria?

19. Where are the gods of Ha-math and Ar-phad? where are the gods of Se-phar-va-im? and have they delivered Sa-mar-i-a out of my hand.

20. Who are among all the gods of these lands that have delivered their land out of may hand, that the Lord should deliver Jerusalem out of my hand?

12. But they held their peace, and answered him not a word; for the King's command was, saying, answer him not .

22. Then came E-li-a-kim, the son of Hil-ki-ah, that was over the household, and Sheb-na the scribe, and Jo-ah, the son of A-saph, the recorder, to Hez-e-ki-ah with their cloths rent, and told him the words of Rab-sha-keh. (Isaiah 36 )

پھر باب ۳۷ میں کہا ہے:۔

اور ایسا ہوا کہ حز قیاہ بادشاہ نے یہ سنکر اپنے کپڑے پھاڑے اور ٹاٹ اوڑھا اور خداوند کے گھر میں گھس گیا۔ ۲۔ اور اس نے الیاقم اور شبنہ اور کاہنوں کے بزرگوں کو ٹاٹ اوڑھا کے یسیعاہ بن اسوس کے پاس بھیجا۔۳۔ اور انہوں نے اس سے کہا کہ حز قیاہ یوں کہتا ہے کہ آج کا دن دکھ اور ملامت اور تہمت کا دن ہے ۔۴۔ شائد کہ خداوند تیرا خدا رب ساقی کی سب باتیں سنے گا جسے اسکے صاحب شاہ اسور نے بھیجا ہے کہ خدائے حی کی تحقیر کریں۔ اور ان باتوں کے سبب جو خداوند میرے خدا نے سنی ہیں تنبیہہ دے گا۔ پس تو ان باقیوں کے واسطے خدا سے دعا مانگ ۔۵۔ پس شاہ حز قیاہ کے ملازم یسیعاہ کے پاس آئے تب یسیعاہ نے انہیں فرمایا تم اپنے آقا سے کہو خداوند یوں فرماتا ہے کہ تو ان باتوں سے جنہیں شاہ اسور کے جوانوں نے کہہ کر میری تحقیر کی ہے ہراساں مت ہو۔ دیکھ میں اس میں روح ڈالونگا۔ اور وہ ایک افواہ سن کے اپنی مملکت کو پھر جائے گا۔ اور میں اسے اس ہی کی زمین میں تلوار سے مروا ڈالوں گا۔

پھر اس باب ۳۷ کی آیت ۱۱ وغیرہ میں بیان کیا ہے کہ

۱۱۔ شاہ اسور نے پھر حز قیاہ کو دھمکایا اور ڈرایا۔

۱۴۔ حز قیاہ نے خدا سے دعا مانگی کہ اے خدا تو ہم کو اسور کے ہاتھ سے بچالے۔

۲۱۔ میں کہا ہے کہ حضرت یسیعاہ نے حز قیاہ کو کہلا بھیجا کہ خدا تعالی نے تیری سن لی۔

۳۳۔ سوخدا شاہ اسور کے حق میں فرماتا ہے کہ وہ اس شہر میں نہ آئیگا۔ نہ اس کے اندر تیر چلاویگا۔
۳۴۔ بلکہ جس راہ سے آیا ہے اسی راہ سے پھر جاوے گا۔
۳۶۔ پس خداوند کے فرشتہ نے جا کے اسوریوں کے لشکر گاہ میں ایک لاکھ پچاسی ہزار آدمی جان سے مارے اور جب لوگ صبح سویرے اٹھے تو دیکھو کہ وہ سب مرے پڑے تھے۔
۳۷۔تب سنخریب شاہ اسور نے کوچ کیا اور چلا گیا۔ اور پھر گیا اور نینواہ میں آ رہا۔
۳۸۔ اور ایسا ہوا کہ جس وقت وہ اپنے معبود نسروک کے گھر میں پوجا کرتا تھا آدرم ملک اور شاراضر اس کے بیٹوں نے اسے تلوار سے قتل کیا۔ اور وے بھاگ کر اراراط کی سرزمین کو گئے اور اس کا بیٹا اسرحدون اس کی جگہ بادشاہ ہوا۔

1.And it came to pass, when king Hez-e-ki-ah heard it, that he rent his cloths, and covered himself with sackcloth, and went into the house of the Lord.

2, And he sent E-li-a-kim, who was over the household, and Sheb-na the scribe, and the elders of the priests covered with sackcloths, unto Isaiah the prophet the son of Amoz.

3. And they said unto him, Thus saith Hez-e-ki-ah, This day is a day of trouble, and of rebuke , and of blasphemy; for the children are come to the birth, and there is not strength to bring forth.

4.It may be the Lord thy God will hear the words of Rab-sha-keh, whom the king of Assyria his master hath sent to reproach the living God, and will reprove the words which the Lord thy God hath heard; wherefore lift up thy prayer for the ramnant that is left.

5 . So the servants of king Hez-e-ki-ah came to Isaiah.

6. And Isaiah said unto them, Thus shall ye say unto your master. Thus saith the Lord. Be not afraid of the words that thou hast heard, wherewith the servants of the king of Assyria have blasphemed me.

7. Behold I will send a blast upon him, and he shall hear a rumour, and return to his own land; and I will cause him to fall by the sword in his own land.

11. Behold, thou hast heard what the king of Assyria have done to all lands by destroying them utterly; and shalt thou be deliverd.

14. And Hez-e-ki-ah received the letter from the hand of the messengers, and read it; and Hez-e-ki-ah went up unto the house of the Lord, and spread it before the Lord.

15. And Hez-e-ki-ah prayed unto the Lord saying.

16. O Lord of Hosts, God of Israel, that dwellest between the cher-u-bims, thou art God, even thou alone, of all the kingdoms of the earth: thou hast made heaven and earth.

17. Incline thine ear O Lord, and hear; open thine eyes. O Lord and see, and hear all the words of Sen-nach-er-ib which hath sent to reproach the living God .

21.Then Isaiah the son of Amoz sent unto Hez-e-ki-ah, saying, Thus saith the Lord God of Israel, Whereas thou hast prayed to me against Sen-nach-er-ib king of Assyria;

33. Therefore thus saith the Lord concerning the king of Assyria. He shall not come into the city, nor shoot an arrow there, nor come before it with shields, nor cast a bank against it.

34. By the way that he came, by the same shall he return, and shall not come into the city, saith the Lord.

35 For I will defend this city to save it for mine own sake, and for my servant David's sake .

36. Then the angel of the Lord went forth, and smote in the camp of the Assyrians and hundred and fourscor and five thousand; and when they arose early in the morning, behold they were all dead corpses.

37. So Sen-nach-er-ib king of Assyria departed, and went and returned, and dwelt at Nin-e-veh.

38. And it came to pass, as he was worshipping in the house of Nis-roch his god, that A-dram-me-lech and Sha-re-zer his sons smote him with the sword; and they escaped into the land of Ar-me-ni-a; and E-sar-had-don his son reigned in his stead. ( Isaiah)

ایسا ہی دوم تواریخ کے باب ۳۱ و ۳۳ میں اور دوم سلاطین کے باب ۱۸ و ۱۹ میں بیان ہوا ہے۔ ان کتابوں کے ان بیانات سے صاف اور یقینی طور سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ لڑکا جس کی پیش گوئی یسیعاہ باب ۹ میں ہوئی ہے وہی شاہ حزقیاہ ہے جس کی دعا سے خدا تعالیٰ نے شاہ اسور کے لشکر میں ایک لاکھ پچاسی ہزار کی جان ایک رات میں لے لی اور اس سے شاہ اسور کو ہزیمت اور شاہ

حزقیاہ کو عجیب فتح نصیب ہوئی اور پیشگوئی اس وقت پوری ہوگئی۔عیسیٰؑ کے متعلق یہ کسی طرح نہیں ہوسکتی۔عیسائی ظلم و ناانصافی کرتے ہیں کہ اس پیش گوئی کو ناحق و بلاوجہ عیسیٰؑ پر جماتے ہیں۔

وازانجملہ چوتھا مقام یسیعاہ باب ۷ آیت ۱۴، اور باب ۸ آیت ۱۰ میں ہے جس کو آتھم نے پرچہ ۲۵ مئی میں ۱۸۹۳ء میں بضمن ایک فہرست کے پیش کیا ہے جسکا مضمون آتھم نے بیان کیا :

دیکھو کنواری حاملہ ہوگی اور بیٹا جنے گی اور اسکا نام ایمانوئیل رکھیں گے تم منصوبہ باندھو پروہ باطل ہوگا۔حکم سناؤ پر وہ ٹھہرے گا۔کہ خداوند ہمارے ساتھ ہے۔ اس جگہ لفظ ایمانوئیل ہے۔

اس پیش گوئی حضرت یسیعاہ کو بھی عیسائی زبردستی حضرت عیسیٰؑ پر لگاتے ہیں۔اور اس پیش گوئی کے مضمون اور متعلقات سے آنکھ بند کر کے اپنے آپ کو بے انصاف بنا رہے ہیں۔اور درحقیقت یہ پیش گوئی حضرت یسیعاہ کے خود اپنے وقت میں پوری ہوگئی۔شاہ احاس بن بوتام (جس کو بائیبل میں اخذ بن یوتام کہا گیا ہے ) کے دشمنوں شاہ ارام رضین وغیرہ نے اس پر چڑھائی کی تو اس سے احاس ڈر گیا۔تب حضرت یسیعاہ نے اس کو بشارت دی۔اور یہ پیش گوئی کی کہ ایک جوان عورت لڑکا جنے گی جس کا نام وہ خود عمانوایل رکھے گی۔ وہ ہنوز سن تمیز کو نہ پہنچے گا کہ وہ زمین ان بادشاہوں سے جو اس پر چڑھائی کرتے ہیں چھوڑائی جائے گی اور ایسا ہی وقوع میں آگیا۔وہ لڑکا شاہ احاس کے وقت میں پیدا ہوا اور اسی وقت شاہ احاس کے مخالفوں کو پس پا کیا گیا۔ یہ بات اسی کتاب یسیعاہ کے باب ۷ وغیرہ اور کتاب سلاطین دوم کے باب ۱۶ وغیرہ میں بتفصیل مذکور ہے مگر حضرات عیسائی اس تفصیل سے آنکھ بند کر کے اس پیش گوئی کو حضرت عیسیٰؑ پر لگاتے ہیں۔اور اس میں اپنی سنت قدیم تحریف سے بھی کام لے چکے ہیں کہ جوان عورت کی جگہ کنواری عورت بنا دیا۔اور بجائے اس فقرہ کے اس لڑکے کی والدہ ...

(اشاعۃ السنہ جلد ۱۶ کے صفحات ۲۸۸۔۲۸۹ موجود نہ ہونیکے باعث ان کی عبارت مجبوراً حذف کی جارہی ہے۔صفحہ ۲۹۰ پر بھی اسی پیش گوئی کا مضمون چل رہا ہے اور یسیعاہ باب ۷ کی آیات نقل ہورہی ہیں۔ بہاء)

..... لاؤ گے تو یقیناً قائم نہ رہو گے۔۱۰۔ پھر خداوند نے اخز سے خطاب کر کے کہا۔۱۱۔ خداوند اپنے خدا سے کوئی نشان مانگ۔خواہ نیچے زمین خواہ اوپر بلندی میں۔۱۲۔ پھر اخز نے کہا میں نہیں مانگنے کا۔اور میں خداوند کو نہیں آزمانے کا۔۱۳۔تب نبی نے کہا اے داؤد کے خاندان اب تم سنو انسان کو تھکانا ہمارے آگے نہایت چھوٹی بات ہے۔سو کیا تم میرے خدا کو بھی تھکاؤ گے؟ ۱۴۔ باوجود اس کے خداوند آپ تم کو نشان دے گا۔( بے انصاف عیسائیو! دیکھو اس نشان کے دکھانے کا کس

کو وعدہ دیا گیا؟ کیا اسی بادشاہ خاندان داؤدی شاہ اخزیا احاس کو جو حضرت یسیعاہ کے وقت میں تھا یہ وعدہ نہیں دیا گیا) دیکھو کنواری (یہ عیسائیوں کی من گھڑت اور تحریف ہے اصل میں جوان عورت کہا گیا ہے چنانچہ ثابت ہو چکا ہے) حاملہ ہوگی اور بیٹا جنے گی اور اس کا نام امانوایل رکھے گی۔ (عیسائیو! اس لفظ کو بھی دیکھو اور خیال کرو کہ تم نے اس کو کیا بنا لیا؟ اور بجائے اس کے انجیل میں یہ داخل کر دیا کہ لوگ اس کا نام امانوایل رکھیں گے)۔ ۱۵۔ وہ دہی وشہد کھاوے گا جس وقت وہ برا ترک کرنے کا اور بھلا پسند کرنے کا امتیاز پاوے گا۔ ۱۶۔ پھر اس سے آگے کہ یہ لڑکا بد ترک کرنے کا اور نیک پسند کرنے کا امتیاز پاوے، یہ زمین جسے تو برباد کرتا ہے اپنے دونوں بادشاہوں سے چھوڑا دی جائے گی۔

1. And it came to pass in the days of Ahaz, the son of Jo-tham, the son of ...., king of Judah, that Re-zin the king of Syria, and Pe-kah the son of the Rem-a-li-ah, king of Israel, went up towards Jerusalem to war against it, but could not prevail against it.

2. And it was told the house of David, saying, Syria is confederate with E-phra-im. And his heart was moved, and the heart of his people, as the trees of the wood are moved with the wind.

3. Then said the Lord unto Isaiah, Go forth now to meet Ahaz, thou, and She-ar-rash-ub thy son, at the end of the conduit of the upper pool in the highway of the fuller field.

4. And say unto him, Take heed, and be quiet, fear not, neither be faint-hearted for the two tails of these smoking firebrands for the fierce anger of Re-zin with Syria, and of the son of Rem-a-li-ah.

5. Because Syria, E-phra-im, and the son of Rem-a-li-ah, have taken evil counsel against thee saying,

6. Let us go up against Judah, and vex it, and let us make a breach therein for us, and set a king in the midst of it, even the son of Ta-be-al:

7. Thus saith the Lord God, It shall not stand, neither shall it come to pass.

8. For the head of Syria is Damascus, and the head of Damascus is Re-zin; and within threescore and five years shall E-phra-im be broken, that it be not a people.

9. And the head of E-phra-im is Sa-mar-i-a, and the head of Sa-mar-ia is Rem-a-li-ah's son. If ye will not believe, surely ye shall not be established.

10. Moreover the Lord spake again unto Ahaz, saying,

11. Ask thee a sign of the Lord thy God; ask it either in depth, or in the height above.

12. But Ahaz said, I will not ask, neither will I tempt the Lord.

13. And he said, hear ye now, O house of David; Is it a small thing for you to weary men, but will ye weary my God also.

14. Therefore the Lord himself shall give you a sign; behold, a virgin shall conceive, and bear a son, and shall call his name Im-man-u-el.

15. Butter and honey shall he eat, that he may know to refuse the evil, and choose the good.

16. For before the child shall know to refuse the evil, and choose the good, the land that thou abhorrest shall be forsaken of both her kings. (Isaiah 7: 1.16)

ان آیات میں صاف تصریح ہے کہ یہ پیشگوئی یسیعاہ نے شاہ احاس کی تسلی کیلئے کی تھی اوراس کوبطورنشان نمائی یہ بشارت دی تھی کہ ایک جوان عورت سے لڑکا پیدا ہوگا اوراسکے زمانہ ہوش سنبھالنے سے پہلے تیرے مخالف بادشاہوں کی بربادی ہو جائے گی ۔ لہذا پرضرورتھا کہ وہ لڑکا اس کے وقت میں پیدا ہوتا اوراداس کے پیدا ہونے کے بعد اپنے مخالفوں کی بربادی کا مشاہدہ کرلیتا۔

اب رہا یہ سوال کہ وہ لڑکا کونسا تھا۔سواس کا جواب یہ ہے کہ یہودی یوں کہتے ہیں وہ لڑکاحضرت یسیعاہ کے گھرمیں انہیں کی جوان عورت کے پیٹ سے پیدا ہوا تھا اوراس پر وہ کتاب یسیعاہ کے باب ۸ آیت ایک وغیرہ سے دست آویز کرتے ہیں ۔

۱۔ پھرخدا نے مجھے کہا کہ ایک بڑی تختی لےاورآدمی کی قلم سےاس پرلکھ مھیر شالال حاش بز کیلئے ۔

۲۔اورکہ میں دیانت دارگواہوں یعنی عوریاہ کاہن اورذکریابن .. برکیاہ کومقررکروں ۔

۳۔ اورمیں نبیہ کے پاس گیا وہ پیٹ سے ہوئی اورایک بیٹا جنی تب خداوند نے مجھے کہا کہ تو اس کا نام مھیر شالال حاش بز رکھ۔

۴۔کہ اس سے پیشترکہ یہ لڑکا ۔اے میرے باپ اے میری ماں بول سکے، دمشق کا مال اورسمرون کی لوٹ کواٹھواکے شاہ اسورکے حضورمیں لے جاویں گے۔

۹۔ارےقوموں دھوم مچاؤ پرتم ٹکڑے ٹکڑے کیئے جاؤ گے۔اور اے تم سب جوزمین کے دور اطراف میں ہواسے سنواپنی کمریں باندھوپرتمہارےٹکڑےٹکڑے کیئے جائیں گے۔اپنی کمریں کسو

پر تمہارے پرزے پرزے کئے جائیں گے۔
تم منصوبہ باندھو۔ پروہ باطل ہوگا۔ حکم سناؤ پروہ نہ ٹھہرے گا کہ خداوند تمہارے ساتھ ہے۔

1. Moreover the Lord said unto me. Take thee a great roll, and write in it with a man's pen concerning Ma-her.shal-al-hash-baz.

2. And I took unto me faithful witnesses to record C-ri-ah the priest, and Zech-a-riah the son of Je-ber-e-chi-ah.

3. And I went unto the prophetess, and she conceived, and bare a son. Then said the Lord to me, Call his name Ma-her.shal-al-hash-baz.

4. For before the child shall have knowledge to cry, My father, and my mother, the riches of Damascus and the spoils of Sa-mar-i-a shall be taken away before the king of Assyria.

5. The Lord spake also unto me again, saying.

6. Forasmuch as this people refuseth the waters of Shi-lo-ah that go softly, and rejoice in Re-sin and Rem-a-liah's son.

9. Associate yourselves, O ye people, and ye shall be broken in peaces; and give ear, all ye of far countries; gird yourselves, and ye shall be brokenin pieces, gird yourselves, and you shall be broken in pieces.

10. Take counsel together, and it shall come to nought, speak the word, and it shall not stand; for God is with us. (Isaiah 8: 1-10)

یہ اخیر کا جملہ اس لڑکے کے دوسرے نام عمانوایل کی طرف مشعر ہے۔ جیسا کہ اس کا پہلا نام مھیر شاہ لال حاش بز ہے۔ اور دوم تواریخ کے باب ۲۸، اور دوم سلاطین کے باب ۱۶ میں بیان ہوا ہے کہ شاہ احاس نے ارامی رضین اور شاہ اسرائیل سے تنگ ہو کر شاہ اسور کی طرف التجا کی اور اس سے مدد مانگی چاہی۔ (تواریخ ۲۔ ۲۸: ۱۶)۔ تب شاہ اسور نے اس کی بات مانی اور اس نے دمشق پر لشکرکشی کر کے اسے لے لیا۔ اور یہ وہاں کے لوگوں کو اسیر کر کر کے قید میں لایا اور رضین کو قتل کیا۔ تب اخذ بادشاہ، شاہ اسور تگلت پلاسر کی ملاقات کو چلا (سلاطین دوم ۱۶: ۷۔۹۔۱۰) وغیرہ۔

7. Ahaz sent messengers to Tig-lath-pi-le-ser king of Assyria, saying, I am thy servant and thy

son; come up and save me outof the hand of the king of Syria, and out of the hand of the king of Israel, which rise up against me .

8. And Ahaz took the silver and gold that was found in the house of the Lord, and in the treaurers of the king's house, and sent it for a present to the King of Assyria.

9. And the King of Assyria hearkened unto him: for the king of Assyria went up against Damascus and took it and carried the people of it captive to Kir and slew Re-zin

10. And king Ahaz went to Damascus to meet Tig-lath-pi-le-ser king of Assyria, and saw an alter that that was at Damascus; and king Ahaz sent to C-ri.jah the priest the fashion of the alter, and the pattern of it, according to all workmanship thereof. (2 Kings 16: 7-10)

اس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ وہ پیش گوئی حضرت یسیعاہ، شاہ احاس کے وقت میں پوری ہوگئی۔ اور وہ لڑکا وہی ہے جو حضرت یسیعاہ کے گھر میں پیدا ہوا تھا۔ عیسائی حضرات، موعود لڑکا حضرت یسیعاہ کے لڑکے کو نہ مانیں تو وہ کوئی اور لڑکا تجویز کر لیں مگر وہ لڑکا ایسا ہونا چاہیے جو حضرت یسیعاہ کے وقت اور شاہ احاس کے دشمنوں سے نجات پانے سے پہلے پیدا ہو چکا ہو کیونکہ حضرت یسیعاہ کے وقت اس پیش گوئی کے پورا ہو جانے میں ان کو دم مارنے اور انکار کی گنجائش نہیں ہے۔ لہذا اس لڑکے کا بھی اس وقت میں پیدا ہو جانا ضروری ہے۔ یہ جائز نہیں ہے کہ پیش گوئی نجات شاہ احاس تو اسی وقت پوری ہو جاوے اور وہ لڑکا جس کی پیدائش کو اس نجات کی علامت قرار دیا گیا تھا حضرت مسیح ہو جو ۷۴۲ برس کے بعد پیدا ہوئے ہیں۔ عیسائیوں کی فہم و انصاف کو معلوم نہیں کیا ہو گیا ہے کہ وہ ایسی موٹی بات نہیں سمجھتے اور زبردستی اس پیش گوئی کا مصداق حضرت مسیح کو بناتے ہیں۔

وازانجملہ پانچواں مقام یسیعاہ باب ۴۰ آیت ۳ ہے جس کو ڈپٹی آتھم نے اس پرچہ ۲۵ ۱۸۹۳ء میں پیش کیا ہے جس کا مضمون یہ ہے:

بیابان میں ایک منادی کرنے والے کی آواز تم خداوند کی راہ درست کرو۔ اور اس کے راستوں کو سیدھا بناؤ۔

اس پیش گوئی کو بھی حضرت عیسیٰؑ سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ یہ پیش گوئی بشہادت انجیل متی یوحنا بپتسما دینے والے کے مسیح کے حق میں ہے۔ متی باب ۳ میں آیت ۱ سے ۳ تک کہا ہے

ان دنوں یوحنا بپتسما دینے والا یہودیہ کے بیابان میں ظاہر ہو کے منادی کرنے۔ ۲۔ اور

یہ کہنے لگا توبہ کرو کیونکہ آسمانی بادشاہت نزدیک ہے۔۳۔ کہ یہ وہی ہے جس کا ذکر یسعیاہ نبی نے یہ کہہ کے کیا کہ جنگل میں ایک پکارنے والے کی آواز ہے کہ خداوند کی راہ درست کرو اور اس کے راستوں کو سیدھا بناؤ۔

1. In those days came John the Baptist preaching in the wilderness.

2. And saying, Repent ye; for the kingdom of heaven is at hand.

3. For this is he that was spoken of by the prophet E-sai-as saying, The voice of one crying in the wilderness, Prepare ye the way of the Lord, make his path straight. (Matthew 3: 1-3)

ایسا ہی باقی انجیلوں مرقس لوقا یوحنا میں ہے۔ افسوس عیسائی ان انجیلوں کو بھی توجہ سے نہیں دیکھتے اور اس کے برخلاف عہد عتیق کی پیش گوئیوں کی بے جا تاویلیں کر کے ان کو حضرت مسیح پر جماتے ہیں اور اتنا بھی نہیں سوچتے اور سمجھتے کہ ایسی پیش گوئیاں حضرت مسیح کے حق میں تسلیم بھی کر لی جاویں تو بھی ان سے ان کی الوہیت ثابت نہیں ہوتی۔ پھر ہم دعوی الوہیت کی تائید و ثبوت میں ان کو کیوں پیش کرتے ہیں۔

ازانجملہ پانچواں مقام ملاکی باب ۳ آیت ۱ ہے جس کو ڈپٹی عبداللہ آتھم نے اسی پرچہ ۲۵ مئی ۱۸۹۳ء کی فہرست میں پیش کیا ہے جس کا مضمون یہ ہے:

دیکھو میں اپنے رسول کو بھیجونگا اور وہ میرے آگے میری راہ کو درست کرے گا،

1. Behold, I will send my messenger, and he shall prapare the way before me; and the Lord, whom ye seek, shall suddenly come to his temple, even the messenger of the covenant, whom ye delight in: behold, he shall come, saith the Lord of hosts. (Malachi 3:1)

اس پیشگوئی کو بھی مسیح کی الوہیت یا ابنیت (جسکے ثبوت میں اسکو پیش کیا گیا ہے) کوئی تعلق نہیں ہے۔ اگر اس میں مسیح کی بابت کچھ کہا گیا ہے تو اس سے مسیح کی صرف رسالت ثابت ہوتی ہے، نہ کہ الوہیت۔ متی باب ۱۱ آیت ۱۰ میں اور مرقس باب ۱ آیت ۲۔۳ میں اور لوقا باب ۷ آیت ۲۶ و غیرہ میں ہے کہ مسیح نے اس پیشگوئی کو اپنے اوپر اور یوحنا بپتسمہ دینے والے پر لگایا ہے اور یہ کہا ہے:

پھر تم کیا دیکھنے کو گئے۔ کیا ایک نبی ہاں میں تم سے کہتا ہوں کہ نبی سے بڑا۔ ۷۔ یہ وہی ہے جس کی بابت لکھا ہے کہ دیکھ میں اپنے رسول کو تیرے آگے بھیجتا ہوں جو تیری راہ کو درست کرے گا۔ ۲۸۔ کیونکہ میں تم سے کہتا ہوں کہ ان میں سے جو عورتوں سے پیدا ہوئے ہیں یوحنا بپتسما

دینے والے سے کوئی بڑا ظاہر نہیں ہوا۔

26. But what went ye out for to see? A prophet? Yea, I say unto you, and much more than a prophet.

27. This is he, of whom it is written, Behold I sent my messenger before thy face, which shall prepare thy way before me.

28. For I say unto you, Among those that are born of women there is not a greater prophet than John the Baptist; but he that is least in the kingdom of God is greater than he. (Luke 7 : 6-28)

یہ قول مسیح اگر عیسائیوں کی من گھڑت نہیں تو اس سے بجز اسکے اور کچھ ثابت نہیں ہوتا کہ عیسیٰؑ نے یوحنا کو اپنے پہلے آنے والا رسول اوران کی راہ درست کرنے والا کہا ہے جس سے سمجھا جاتا ہے کہ عیسیٰؑ بھی ان کے بعد آنے والے رسول ہیں اور اگر عیسائی اس کے معنی یہ سمجھتے ہیں کہ یوحنا، حضرت عیسیٰؑ کا رسول ہے اور عیسیٰؑ اس کے بھیجنے والے خدا ہیں تو پھر انکی غلط فہمی یا بے انصافی ہے۔ حضرت عیسیٰؑ نے تو اسی یوحنا سے بقول عیسائیوں کے بپتسما پایا اوران کے شاگرد و مرید ہوئے اگر وہ خود خدا اور یوحنا کے بھیجنے والے ہوتے تو ان کے مرید وشاگرد کیوں بنتے۔

ازانجملہ چھٹا مقام کتاب پیدائش کا باب اول آیت ۲۶، اور باب ۳ آیت ۲۲ ہے جن کو عبداللہ آتھم نے ۲۴ مئی کے پرچہ میں نقل کیا ہے اوراس میں یہ بیان ہے کہ خداوند نے کہا کہ ہم انسان کو اپنی صورت اور اپنی مانند بناویں گے (پیدائش ۱۔۲۶)

اور خداوند نے کہا: دیکھو کہ انسان نیک و بد کی پہچان میں ہم میں سے ایک کی مانند ہو گیا۔ (پیدائش ۳۔۲۲)

آتھم نے پہلی آیت کی عبرانی عبارت اردو میں نقل کر کے اسکا ترجمہ یوں کیا ہے:

کہا الوہیم خدا نے ہم بناویں آدم کو او پر صورتوں اپنیوں اور او پر شکلوں اپنیوں کے۔

اور یہ خیال کیا کہ اس آیت میں لفظ الوہیم جمع کا لفظ ہے جو خدا تعالی کے حق میں بولا گیا ہے۔ اور یہ خیال کیا کہ جن الفاظ کے معنی صورتوں اور شکلوں کے کئے گئے ہیں یعنی لفظ ؟؟؟ اور لفظ کدموثینو، وہ بھی جمع کے ہیں۔ ان تینوں الفاظ کا اطلاق خدائے واحد پر ہوا ہے تو اس سے ثابت ہوتا ہے کہ خدا کی ذات میں باوجود وحدیث کثرت بھی پائی جاتی ہے۔

پھر آپ نے جمعیت لفظ الوہیم کی نسبت سر سید احمد کا جواب نقل کیا ہے کہ لفظ الوہیم میں

جمع تعظیمی ہے، یعنی نہ تعدادی۔ پھر اس کا یہ جواب دیا ہے کہ الوہیم خاص خدا تعالی کا نام ہے اور اسماء خاص یا ناموں میں تعظیم کی نظر سے جمع نہیں بنائی جاتی۔ سید احمد خان کو سید احمدان نہیں کہا جاتا

اور دوسری آیت کا صرف ایک لفظ عبرانی (کاحد ممنو) عربی حروف میں نقل کر کے اس کا یہ ترجمہ کیا ہے: ہم میں سے ایک کی مانند۔، یعنی آدم نیک و بد کی پہچان میں ہم میں سے ایک کی مانند ہو گیا۔ اور یہ خیال کیا کہ (ممنو) صیغہ متکلم مع الغیر ہے۔ یہ لفظ خدا تعالی نے اپنے حق میں استعمال کیا ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ خدا کی ذات واحد میں کثرت بھی پائی جاتی ہے۔

پھر آپ نے اس خیال کے مخالف یہودیوں کا یہ قول نقل کیا ہے کہ اس لفظ متکلم مع الغیر میں خدا تعالی نے فرشتوں کو اپنے ساتھ لے لیا اور ان کی نظر سے، ہم میں سے، کا لفظ بولا ہے پھر اس کے جواب میں کہا ہے کہ فرشتوں کا ذکر متن کتاب میں آگے پیچھے کہیں نہیں ہے۔ پھر اس ضمیر متکلم مع الغیر کا رجوع فرشتوں کی طرف کیونکر ہو سکتا ہے۔ اور اگر ذکر ہو تو بھی فرشتوں کا علم خدا کے علم کی مانند ذاتی نہیں ہے، بلکہ کسبی ہے۔ جو ان کو ناپاک کر دیتا ہے لہذا فرشتے اس لائق نہیں کہ خدا ان کو اپنے ساتھ لے کر ان کی نظر سے لفظ، ہم میں سے، بولے۔

پھر آپ نے سر سید احمد سے نقل کیا ہے کہ لفظ، ممنو، متکلم مع الغیر کا صیغہ نہیں بلکہ جمع غائب ہے اور اس سے مراد آدم طبقہ ہائے ماقبل آدم معروف ہے اور اس پر یہ اعتراض کیا ہے کہ آدم طبقہ ہائے ماقبل آدم معروف کا ذکر متن کتاب میں تو درکنار جیالوجی اور سائنس میں بھی نہیں ہے۔

ہم نے ڈپٹی آتھم کی اس بحث کے جواب میں ایک ایسی تحریر کی تھی جس میں اصل عبرانی عبارت توریت و عبرانی لغات و صرف و نحو سے یہ ثابت کیا تھا کہ لفظ الوہیم ذات باری تعالی کا خاص نام نہیں بلکہ یہ وصفی اسم ہے جس کے معنی سردار یا زور آور کے ہیں اور ان ہی معنی کی نظر سے جیسا کہ اس لفظ کا اطلاق خدا تعالی پر ہوا ہے ویسا ہی حضرت موسیٰؑ و ہارونؑ و حضرت عیسیٰؑ اور ایک فرقے اور ایک بادشاہ کافر بخت نصر پر ہوا ہے (جن کی ذات میں کثرت کا خیال کسی کے دل میں نہیں گذرتا) اور اس پر آیات خروج ۷:۱؛ ۴:۱۶ اور، قاضی،، زبور، اور حزقیل کی بعض آیات کا حوالہ دیا۔

And the Lord said unto Moses, See, I have made thee a god to Pharaoh; and Aaron thy brother shall be thy prophet. (Exodus 7:1)

And he shall be thy spokesman unto the people; and he shall be to thee instead of a mouth, and thou shalt be to him instead of God. (Exodus 4:16)

اور یہ ثابت کیا گیا تھا کہ یصیلمینواور کد ممنو کے معنی جمع کے نہیں ہیں بلکہ مفرد ہیں یہی وجہ ہے کہ موجودہ بائیبل میں ان الفاظ کا ترجمہ، اپنی صورت اپنی مانند ، کے الفاظ سے کیا گیا ہے۔اور ثابت کیا گیا تھا کہ لفظ،ممنو ،توریت میں متکلم مع الغیر کے معنی میں کہیں نہیں آیا جہاں لفظ وارد ہے وہاں واحد غائب کے معنی مراد ہیں۔

ازانجملہ پیدائش۲:۱۷، ۳:۳ ہے جن میں اس لفظ کا اطلاق اس درخت پر ہوا ہے جس کے کھانے سے آدم کو منع کیا گیا تھا۔

17. But of the tree of the knowledge of good and evil, thou shalt not eat of it: for in the day that thou eatest thereof thou shalt surely die (Genesis 2:17)

But of the fruit of the tree which is in yhe mist of the garden, God hath said, Ye shall not eat of it, neither shall ye touch it, lest ye die. (Genesis 3: 3)

ایسے اور بہت مقام ہیں جن کی تفصیل سے تطویل ہے۔

عبرانی گرامر میں بھی اس لفظ کو ضمیر واحد مذکر غائب قرار دیا ہے اور اس مقام میں جو لفظ کا حد ، کا اس لفظ سے الحاق ہوا ہے اس سے بھی اس کی جمیعت ثابت نہیں ہوتی۔اس لفظ کے معنی یکتا اور وحید کے ہیں اور اگر اس لفظ کو بقرینہ لفظ کا حد جمع تسلیم کرلیا جائے تو بھی وہ لفظ جمع غائب کا صیغہ ہوگا نہ جمع متکلم کا۔ ولہذا اس لفظ سے متکلم یعنی خدا تعالی میں کثرت ثابت نہ ہوگی بلکہ ان غائب اشخاص کی جن کی نظر سے یہ لفظ بولا گیا ہے۔

اور اگر اس لفظ کا توریت میں اور عبرانی زبان میں واحد وجمع غائب ومتکلم سبھی معانی میں استعمال تسلیم کیا جاوے تو بھی مقام متنازع فیہ میں اس لفظ کے بمعنی متکلم مع الغیر ہونے اور اس سے ذات خدا میں کثرت ثابت ہونے کا بار ثبوت عیسائیوں کے ذمہ پر ہے۔کیوں جائز نہیں کہ وہ لفظ اس مقام میں بمعنی واحد غائب مراد ہو۔اور بفرض جمیعت کیوں جائز نہیں کہ وہ بمعنی جمع غائب ہو اور بفرض جمع متکلم کیوں جائز نہیں کہ اس میں خدا تعالی نے اپنے ساتھ فرشتوں کو شامل کرلیا ہو جیسا کہ یہودی کہتے ہیں۔اور فرشتوں کا ذکر بھی متن کتاب میں موجود ہے۔ان سب احتمالات کے ساتھ عیسائیوں کا اس آیت سے استدلال بحکم اذا جاء الاحتمال بطل الا ستدلال باطل ہے۔ (ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد۱۶۔ص ۲۰۵ تا ۲۹۶)۔

# محمدیوں کے مقابلہ سے عیسائیوں کی گریز

۱۸۹۳ء میں جب مسلمانوں اور عیسائیوں کی مباحثہ کی بات شروع ہوئی تو مباحثہ کے منتظمین اہل جنڈیالہ کو مولانا محمد حسین بٹالویؒ نے مشورہ دیا تھا کہ اس مباحثہ میں مسلمانوں کی طرف سے مرزا قادیانی کی بجائے کسی مسلمان اہل علم کو پیش کیا جائے۔ اہل جنڈیالہ قادیانی کے جھانسے میں آئے ہوئے تھے اس لئے انہوں نے مولانا کی تجویز کو درخور اعتنا نہ سمجھا اور مرزا قادیانی کو پیش کرنے پر اصرار کیا۔ دوسری طرف عیسائیوں نے بھی یہی کہا کہ چونکہ مرزا صاحب کو اہل اسلام کی اکثریت دائرہ اسلام سے خارج سمجھتی ہے اسلئے وہ ہمارے صحیح مخاطب نہیں ہو سکتے۔ تاہم اہل جنڈیالہ اور مرزا قادیانی کے اصرار پر انہوں نے یہ مباحثہ قبول کر لیا جو بعد ازاں امرتسر میں منعقد ہوا۔ اور جس پر محاکمہ سابقاً نقل ہو چکا ہے۔

مولانا بٹالویؒ نے مباحثہ سے قبل اور مابعد عیسائیوں پر واضح کیا کہ چونکہ ہم مرزا قادیانی کو مسلمان نہیں سمجھتے اس لئے اس کی شکست اسلام اور مسلمانوں کی شکست نہیں ہوگی۔ مسلمانوں کو الزام دینا مقصود ہو تو عیسائی حضرات کسی مسلمان اہل علم سے مباحثہ کریں، اور عیسائی مناسب سمجھیں تو وہ خود بھی ایسے مباحثہ کے لئے تیار ہیں۔

مباحثہ امرتسر کے بعد مولانا نے عیسائیوں سے اس معاملے پر خط وکتابت بھی فرمائی۔ چونکہ اس خط وکتابت کا منشاء قادیانی ہی کے دعوی اسلام کی تردید تھا اس لئے اس مراسلت کو ہم تحریک ختم نبوت کی تاریخ کے صفحات ذیل میں نقل کرتے ہیں۔

مولانا محمد حسین بٹالویؒ لکھتے ہیں:

جون ۱۸۹۴ء میں خاکسار کو فتح گڑھ جانے کا اتفاق ہوا تو وہاں خاکسار کی مجلس وعظ میں پادری فتح مسیح مشنری آئے اور بعض شکوک پیش کر کے ان کے جوابات شافیہ پا کر ساکت و منفعل ہوئے۔ اس انفعال کو دور کرنے کی غرض سے وہ اپنے بڑوں سے مباحثہ کرانے کے خواستگار ہوئے۔ ان سے مراسلت ہوئی تو وہ بھی آخر ساکت ہوئے۔ اس باب میں جو مراسلت ہوئی ہے وہ

ذیل میں نقل کی جاتی ہے۔ پادری فتح مسیح لکھتے ہیں:

} جناب مولوی محمد حسین ابوسعید صاحب!

آپ جب فتح گڈھ تشریف لائے تھے تو مسجد میں وعظ کرتے ہوئے آپ نے فرمایا تھا کہ اسلام ہر طرح سے غالب ہے۔ وغیرہ۔

میری عرض یہ ہے کہ مسجدوں اور گھروں میں بیٹھ کر اس طرح کے نعرے مارنا بہت آسان ہے۔ اگر آپ کو اظہار حق کا کچھ پاس ہے اور سمجھتے ہیں کہ قرآن حقیقتاً کلام الٰہی ہے، تو ذرا باہر میدان میں نکل کر اس کا ثبوت دیجئے۔

امرتسری مباحثہ کی بابت تو آپ خود ہی گواہی دیتے ہیں کہ مرزا قادیانی نے عیسائیوں کے مقابل اچھے جواب نہیں دیئے اور شکست کھا گیا ہے۔ علاوہ بریں آپ لوگ اس کو مسلمان بھی نہیں سمجھتے۔ پس اب اگر آپ چاہیں تو عیسائی آپ لوگوں سے مباحثہ کرنے کو تیار ہیں۔ آپ خود مقابل آویں یا اپنے میں سے کسی کو انتخاب کر کے مسیحوں کے پیش کریں۔ علی ہذا القیاس۔ مسیحی لوگ اپنے میں سے کسی کو منتخب کر کے آپ لوگوں کے پیش کر دیں گے۔

پس آپ کو اگر مباحثہ کرنا ہے یا کرانا منظور ہو تو جلدی اطلاع فرماویں۔ بعدہ شرائط اور مکان مباحثہ برضامندی طرفین تجویز ہو جائے گا۔ امید ہے آپ مرزا قادیان کی طرح ادھر ادھر کی باتیں بنا کر مباحثہ کو ٹال نہ دیں گے اور یونہی لایعنی باتیں پیش نہ کر دیں گے (جیسے اکثر مرزا کرتا ہے) جن کا فیصلہ امر محال ہو اور مباحثہ ملتوی ہو جائے۔

زیادہ سلام۔ آپکا نیاز مند فتح مسیح از فتحگڈھ تحصیل بٹالہ ۲۳ جولائی ۱۸۹۴ء

} بٹالہ دفتر اشاعۃ السنہ۔ ۲۵ جولائی ۱۸۹۴ء (نمبر ۱۴)۔

مشفقی پادری فتح مسیح صاحب!

آپکا خط مورخہ ۲۳ جولائی ۱۸۹۴ء متضمن درخواست مباحثہ میں نے مسرت سے پڑھا۔ میں نے آپ کی درخواست سے پہلے ہی پادریوں سے مباحثہ کی درخواست اپنے رسالہ میں درج کر کے چھاپ دی ہے (دیکھو اشاعۃ السنہ صفحہ ۲۱۳ نمبر ۷ ج ۱۶) جس کا پروف ملاحظہ کے لئے مرسل ہے۔ اور اس درخواست کے ساتھ مباحثہ تحریری کی بنا بھی قائم کر دی ہے۔ یعنی الوہیت مسیح اور تثلیث پر اپنے رسالہ میں بحث شروع کر دی ہے۔ اس رسالہ کو دیکھ کر اور اس بحث کو پڑھ کر پادری

صاحبوں کی تسلی نہ ہوئی، اور پھر بھی ان کی خواہش تقریری بحث کے لئے ہوئی تو وہ جس وقت بحث کی درخواست کریں گے میں اس کو منظور کرونگا اور شرائط سے ان کو اطلاع دونگا۔

چونکہ آپ حال ہی میں نئے پادری ہوئے ہیں اور آپ کی معلومات مذہبی اور تجارب انتظامی ہنوز کم ہیں، اور اپنی سوسائٹی میں آپ کا ہنوز وہ اعتبار نہیں ہے جو پرانے پادریوں کا ہے لہذا مناسب ہے کہ وہ درخواست مباحثہ صرف آپ کی طرف سے نہ ہو بلکہ کسی مشہور اور پرانے اور تجربہ کار پادری کی طرف سے ہو، گو آپ کا نام بھی اس میں شامل رہے۔

آپ کا خیر خواہ۔ ابو سعید محمد حسین۔

{ جناب مولوی ابو سعید محمد حسین صاحب!

آپ کا خط مورخہ ۲۵ جولائی ملا۔ مشکور ہوں۔ آپ نے خوب کیا کہ مباحثہ کی درخواست پادری صاحبان سے پہلے کر دی ہوئی ہے۔ جزاک اللہ۔ خدا حق کی مدد فرمائے۔ آمین۔

آپ کا یہ فرمانا کہ مسیحی لوگ آپ کی تحریری بحث کو پہلے پڑھیں، اگر تسلی نہ ہو تو پھر تقریری مباحثہ ہو۔ اس کے جواب میں یہ عرض ہے کہ تحریریں تو بہتیری دونوں طرف سے دھری پڑی ہیں۔ وہی پرانے سوال دوسرے الفاظ میں افراط و تفریط کے ساتھ ادا کئے جاتے ہیں۔ اب زمانہ آ گیا ہے کہ خدا حق کو غالب کرے، سو تقریری مباحثہ کی منظوری فرمائیں۔

اور واضح ہو کہ مباحثہ کی درخواست میری ہی طرف سے آپ خیال نہ فرماویں۔ بلکہ جناب ڈاکٹر کلارک صاحب اور جناب ڈاکٹر پادری وائٹ بریخٹ صاحب وغیرہ بزرگوں کی طرف سے سمجھیں۔ ہم سب مسیحی مدت سے دیکھ رہے ہیں کہ کوئی شخص محمدیوں میں سے اٹھے تاکہ محمدی مذہب کی حقیقت زیادہ کھل جاوے شکر ہے کہ آپ نے مباحثہ کی درخواست پہلے ہی کر دی ہوئی ہے

اب مناسب ہے کہ اہل اسلام کی طرف سے دو چار معتبر شخص چنے جاویں اور اسی طرح سے عیسائی صاحبان اپنے میں سے دو چار شخص چن لیں اور باتفاق رائے طرز مباحثہ اور مکان اور تاریخ وغیرہ مقرر کئے جاویں۔ مسیحی دین کے بزرگوں کی طرف سے دو چار شخص شرائط وغیرہ قائم کرنے کے لئے اور ایک مباحثہ کرنے کے لئے منتخب کیا جاوے گا۔

باقی جو آپ نے میری نسبت لکھا ہے کہ تم نئے پادری ہو اور اپنی سوسائٹی میں بھی تمہارا وہ اعتبار نہیں جو پرانے پادری کا ہے۔ ایسی باتوں کا جواب دینے سے اس وقت میں اغماض کرتا ہوں اس لئے کہ مبادا گفتگو کا رخ اور طرف پلٹ جاوے۔ صرف اتنا عرض کر دیتا ہوں کہ آئندہ ایسی

باتوں سے پرہیز کریں تو بہتر ہوگا۔ آپ کا نیاز مند۔ فتح مسیح ۲۹ جولائی ۱۸۹۴ء۔

نیز آپ اگر اجازت دیں تو جو خطوط فیمابین مباحثہ کی بابت لکھے جاویں وہ چھپوائے جاویں، خواہ اخبار میں، یا الگ۔ بندہ فتح مسیح۔

} بٹالہ ۳۱ جولائی ۱۸۹۴ء۔ (نمبر ۵۳۲)

مشفق پادری فتح مسیح صاحب!

آپ کا دوسرا خط مورخہ ۲۹ جولائی ۱۸۹۴ء میں نے آج وصول کیا۔ اس پہلے خط کی نسبت مجھے زیادہ مسرت حاصل ہوئی ہے کیونکہ اس میں آپ نے یہ تحریر کیا ہے کہ مباحثہ کی درخواست میری ہی طرف سے آپ خیال نہ فرماویں بلکہ جناب ڈاکٹر کلارک اور جناب ڈاکٹر پادری وائیٹ بریخٹ وغیرہ بزرگوں کی طرف سے سمجھیں۔ میں بھی اسی کا خواہاں تھا کہ مباحثہ ہو تو کسی ایسے شخص سے ہو جو نامی ومشہور تجربہ کار ہو۔ کسی نوآموز یا نئے پادری سے نہ ہو۔ جس کی وجہ یہ ہے کہ نامی وتجربہ کار پادری کا انفلوئنس (Influence) قوم میں زیادہ ہوتا ہے اور اس کا ساختہ پرداختہ قوم میں منظور کیا جاتا ہے، لہذا اس مباحثہ کا اثر تمام قوم پر پڑتا ہے۔ اور کسی نئے شخص اور نوآموز سے مباحثہ ہو تو اس کا اثر قوم پر نہیں پڑتا۔ قوم یہ کہہ دیتی ہے کہ وہ شخص بچہ تھا، نوآموز تھا، ناتجربہ کار تھا، لہذا اس کا الزام یا سکوت یا تسلیم، قوم کا الزام یا سکوت یا تسلیم نہیں ہوسکتی۔ اب آپ نے جو یہ لکھا ہے کہ یہ درخواست مباحثہ پادری کلارک و پادری وائٹ بریخٹ کی جانب سے سمجھیں، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ضرور ان صاحبوں نے اس درخواست میں آپ کو اپنا نائب یا وکیل بنایا ہوگا اور یہ ہی میرا مدعا تھا، پھر میں اس سے کیوں خوش نہ ہوتا۔ پس میں بڑی مسرت کے ساتھ آپ کو اطلاع دیتا ہوں کہ مجھے ان دونوں صاحبوں سے مباحثہ منظور ہے۔

اگر پادری وائٹ بریخٹ خواستگار وشائق مباحثہ ہیں تو یہ مباحثہ بہت آسانی سے ہوسکتا ہے۔ میں اور وہ دونوں ایک شہر میں رہتے ہیں۔ لہذا وہ جیسے باوصف مشنری ہونے کے ایک دنیاوی میونسپل کمیٹی کے کام میں اپنی اوقات صرف کرتے ہیں، ویسے ہی اس مذہبی کام میں جو ان کا اصل فرض منصبی ہے وہ ہر روز یا تیسرے دن یا ہفتہ میں ایک دن کا کوئی وقت مباحثہ مقرر کردیں اور اس وقت ایک دن وہ خاکسار کے مکان پر آویں اور ایک دن میں ان کے مکان پر جاؤنگا۔ اس طور پر مہینوں تک بلا تکلیف و بلا حرج مباحثہ جاری رہے گا اور اس کا انجام اچھی طرح خوش اسلوبی اور

سیری سے ہوگا۔

اوراگرڈاکٹرکلارک خواستگاروشائق مباحثہ ہیں تو بجائے ہرروز، ہرہفتہ یا ہرمہینے میں چاریا آٹھ دن وہ مقررکرسکتے ہیں جن میں نصف ایام میں امرتسر میں ان کی جگہ میں پہنچوں گا اور نصف ایام ان کو بٹالہ میں آنا ہوگا۔

اور ہرجلسہ کے انتظام کا ذمہ دار وہ شخص ہوگا جس کے مکان پر جلسہ ہوگا۔

اورتعداد اشخاص طرفین مساوی ہوگی۔

سوال وجواب کی پہلے زبانی تقریر ہوگی۔ پھر جب باتفاق میجارٹی جواب مطابق سوال سمجھا جاوے گا،تب اس کو دوکاتبوں کے ذریعہ سے قلم بند کیا جائے۔ سابق جنگ مقدس امرتسر (مباحثہ قادیانی و آتھم) کی طرح یہ ہرگز نہ ہوگا کہ جو کچھ کسی کے دل میں آوے لکھا تا جاوے اور خارج از مبحث و فضول باتوں میں مصروف ہوکر بحث کو کہیں سے کہیں لے جاوے۔اورفریقین کی اوقات کا خون ہوتا رہے۔

یہ شروط مباحثہ ہیں۔اب مبحوث عنہ کی تعیین کی جاتی ہے۔

بحث توحید وتثلیث یا الوہیت مسیح اورکفارہ میں ہوگی اسی سے یہ بات ثابت ہوجائے گی کہ اس وقت خالص کتاب آسمانی اورحقانی قرآن مجید ہے جوتوحید سکھاتا ہے اوراس کفارہ کی نفی کرتا ہے۔ یا توریت وانجیل ہے جن سے عیسائی تثلیث یا الوہیت مسیح نکالتے ہیں۔

اس بحث سے پہلے فریقین کو یہ اختیار ہوگا کہ چند اصول موضوعہ یا علوم متعارفہ کی تمہید کرلیویں تاکہ انہی اصول وعلوم سے امورمتنازعہ فیہ کا تصفیہ کریں۔

لیجئے ہم نے شرائط بھی لکھ دیئے اورامور بحث بھی متعین کردیئے۔اب آپ ان دونوں صاحبوں میں سے کسی صاحب سے منظوری بحث وشرائط تحریر کراکے براہ راست ارسال کرائیں اور کاروائی شروع کرادیں۔

مگر یہ یادرہے کہ بجائے ان صاحبوں کے آپ بذات خود جواب خط ومنظوری بحث کی تکلیف نہ اٹھاویں اوراگراب بھی آپ ہی وکیل بن کرجواب خط منظوری بحث وتقررشروط کے متصدی ہوئے تو اس طرف سے آپ کی تحریر کا کوئی جواب نہ دیا جائے گا،جس کی وجہ وہی ہے جو شروع خط میں بیان ہوئی ہے۔

آخرخط میں جوآپ نے خطوط چھپوانے کی اجازت چاہی ہے، میری طرف سے آپ کو

ان چاروں خطوط کی اشاعت کی اجازت ہے مگر اس شرط سے کہ ان پر اور کچھ نہ بڑھاویں اور نہ ان پر حاشیہ لگاویں۔ اور اگر پادری صاحبان موصوف الصدر نے بحث کو منظور کرلیا تو پھر ان خطوں میں خود بخود مباحثہ کا رنگ آجاوے گا اور ضرور ان کو شائع کرنا پڑے گا۔

اور اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ ان چار خطوں کے ساتھ پانچواں اپنا جواب الجواب لکھ کر ان کو چھپوادیں اور اپنے آپ کو میرا مقابل مباحث بناویں اور خاص اپنی ذات سے مباحثہ کی بنا قائم کریں تو میں اس اشاعت کی اجازت نہیں دیتا کیونکہ میں آپ کو مقابل مباحث بنانا نہیں چاہتا جس کی وجہ شروع خط میں بیان ہو چکی ہے، اور اس وجہ سے آپ ناراض نہ ہوں کیونکہ وہ کمال نیک نیتی سے لکھی گئی تھی۔ ابوسعید محمد حسین

} مشفقی جناب مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب!

آپ کا خط مورخہ ۱۳ جولائی ۱۸۹۴ء جو آپ نے بنام پادری فتح مسیح صاحب بھیجا ہے مجھے ملا اور اس کے مطالعہ سے طبیعت شاد ہوئی۔ خصوصاً اس بات سے کہ آپ جیسے بزرگ نامور عالم صرف تحقیق حق کے لئے انجیل اور قرآن مقابل رکھ کر تصفیہ چاہتے ہیں۔ میں نہایت خوشی سے آپ کے اس مبارک پیام مناظرہ کو قبول کرتا ہوں۔ لیکن میرے خیال میں بحث کو اتنا طول دینا کہ ہفتوں اور مہینوں تک ہوتی رہے فضول ہے، اس لئے کہ اول تو کوئی معزز شخص ایسا عدم الفرصت نہ ہوگا جو اتنی لمبی بحث میں ہمیشہ شامل ہو سکے۔ اور دوسرے یہ کہ... کیا ضرورت ہے کہ فریقین کبھی ادھر، کبھی ادھر آویں جاویں۔ بہتر ہو کہ مختصر سوال دو چار مقرر کئے جاویں اور ان کے جواب بھی عام فہم قطعی فیصلہ کرنے والے تحریر ہوں، جن کو دیکھ کر علاوہ حاضرین اور لوگ بھی فائدہ اٹھاسکیں۔

مقام مباحثہ کے لئے آپ خود دانا ہیں۔ بٹالہ اور امرتسر میں سے جو مقام آپ مفید عام جانیں اور پسند کریں اس سے اطلاع دیں۔ میرے خیال میں تو امرتسر مناسب ہے کیونکہ بڑی جگہ ہے۔ آئندہ جو آپ کی رائے مبارک میں آئے اس سے بندہ کو مطلع فرماویں۔ اور نیز یہ کہ شرائط کی تکمیل ہو جاوے۔ فقط والسلام۔ ۷۔ اگست ۱۸۹۴ء۔

دستخط بحروف انگریزی۔ ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک۔

{ بٹالہ اشاعۃ السنہ آفس ۔ ۸ ۔ اگست ۱۸۹۴ء ۔ (نمبر ۵۵۵) ۔

ڈیئر ڈاکٹر صاحب ۔ آپ کا خط مورخہ ۷ ۔ اگست ۱۸۹۴ء میں نے مسرت سے پڑھا اگر آپ خیال کرتے ہیں کہ یہ مباحثہ ایک دو روز میں طے ہو سکے گا تو بسم اللہ کیجئے بندہ حاضر ہے ۔

۲ ۔ مقام کی بابت آپ مجھے اختیار دے چکے ہیں، بٹالہ کو منتخب کروں خواہ امرتسر کو، لہذا میں بٹالہ کو ترجیح دیتا ہوں ۔ آپ جب چاہیں غریب خانہ پر قدم رنجہ فرما کر مباحثہ شروع کر دیں اور اگر زیادہ دن لگ گئے تو پھر میں حسب وعدہ خط سابق جہاں آپ جائیں گے آپ کے مکان پر حاضر ہونگا ۔ انشاء اللہ

آپ جب قصد بٹالہ کریں اس سے تین چار روز پیشتر اطلاع دیں تا کہ میرے احباب اہل لاہور وامرتسر بھی اس مجلس میں شریک ہوسکیں ۔ اور اگر میرے امرتسری دوستوں نے مجھے امرتسر آنے پر مجبور کیا تو میں آپ کو اس تبدیلی سے اطلاع دونگا ۔ انشاء اللہ تعالی ۔

۳ ۔ شرائط کی تو میں خط سابق میں تکمیل کر چکا ہوں آپ اس میں کچھ بڑھانا چاہتے ہیں تو اس سے اطلاع دیں ۔

۴ ۔ آپ کے خط سے یہ معلوم نہ ہوا کہ مباحثہ کے لئے آپ منتخب ہونگے یا پادری وائٹ بریخٹ صاحب؟ جو صاحب ہوں ان کا ساختہ و پرداختہ دوسرے صاحب کو منظور کرنا ہوگا ۔

۵ ۔ چونکہ پادری فتح مسیح صاحب نے آپ دونوں صاحبوں کی طرف سے شوق مباحثہ ظاہر کیا تھا، اور میں نے بھی آپ ہی دونوں صاحبوں سے مباحثہ منظور کیا ہے لہذا امید ہے کہ اب اس کا خلاف نہ ہوگا، اور کوئی اور صاحب اس مباحثہ کے لئے منتخب نہ ہوں گے ۔ ہاں جن کو آپ دونوں صاحب اپنے سے بڑھ کر اہل علم و تجربہ کار اور قوم میں ذی اعتبار سمجھ کر اس کا ساختہ پرداختہ منظور کرلیں وہ صاحب بھی آپ کی جگہ منتخب ہو سکتے ہیں ۔

آپ کا خیر خواہ ۔ ابوسعید محمد حسین ۔ اڈیٹر رسالہ اشاعۃ السنہ

{ مشفقی جناب مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب سلامت ۔

بعد سلام کے واضح رائے روشن ہو کہ آپ کا خط مورخہ ۸ ۔ اگست ملا ۔ چونکہ ان دنوں میں بخار کا سخت غلبہ ہے، بباعث کثرت کار کم فرصتی میں خط مذکورہ کے جواب دینے سے قاصر رہا ۔ امید ہے کہ آپ معاف فرمائیں گے ۔

کمال خوشی کی بات ہے کہ آپ مناظرہ کے لئے بالکل تیار ہیں ۔ مکان مناظرہ کی بابت ہم نے شریفانہ طور پر آپ کو تحریر کیا تھا کہ امرتسر ہر صورت سے بہتر ہے ۔ آپ کو اختیار نہیں دیا گیا تھا کہ آپ قطعی جو چاہتے ہیں سو کریں ۔ آپ میرے خط کو ملاحظہ فرماویں ۔ میں پھر عرض کرتا ہوں کہ امرتسر بہتر ہے ۔ یہاں زیادہ مفید عام ہوگا ۔

مناظرہ کی بابت واضح ہو کہ آپ کو محمدیت کی صداقت ظاہر کرنی منظور ہے اور برعکس اس کے ہمیں مسیحیت کی صداقت ۔ لہذا کوئی ہمارا ذاتی جھگڑا یا کام نہیں ۔ اظہار حق سے تعلق ہے نہ کسی خاص شخص سے ۔ چونکہ اہل اسلام کی طرف سے آپ موجود ہیں یا جس کو آپ چاہیں آپ پیش کر سکتے ہیں ۔ نیز از جانب مسیحیان میں جس کو مناسب سمجھوں پیش کرونگا ، یا خود پیش ہو جاؤں گا ۔ اور اگر کسی کو پیش کروں خاطر جمع رکھئے کوئی لائق ہی ہوگا ۔ امید ہے کہ اس بات کو آپ قبول فرماویں گے کہ ایسے مبارک موقع پر اپنی شان کے خواہاں نہیں ، مگر راستی اور صدق دل سے اللہ تعالیٰ کی صداقتوں کا اظہار چاہتے ہیں ۔

دیگر عرض یہ ہے کہ اب خط و کتابت کو طول دینے سے چنداں فائدہ نہیں ہے ۔ میں اپنی طرف سے ڈاکٹر فخر الدین صاحب میڈیکل مشن امرتسر اور نیز پادری فتح محمد صاحب فتح گڈھ کو ایلچی مقرر کرتا ہوں اور اسی طرح آپ بھی جس کسی کو چاہتے ہیں مقرر کیجئے تاکہ باہم اتفاق سے شرائط مباحثہ قرار پائیں ۔ اور جو شرائط تجویز کی جاتی ہیں وہ آپ کی اور میری منظوری کے لئے پیش ہوں تاکہ اگر ہم کسی قسم کی ترمیم کرنا چاہیں تو کر سکیں ۔ اور بعد از نظر ثانی اور ہمارے دستخط منظوری کے شرائط مذکورہ پختہ جانی جائیں گی اور ان کے بموجب مناظرہ ہوگا ۔

اور جب شرائط تجویز کئے جاتے ہیں تو جس کسی نے ہماری طرف سے پیش ہونا ہے خواہ میں خواہ کوئی دیگر ان کا نام لکھا دیا جائے گا ۔ اب شرائطوں کی آپ جلد تدارک فرمائیں ۔ فقط زیادہ سلام ۔ دستخط انگریزی ۔ ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک ۔

} اشاعۃ السنہ آفس ۔ بٹالہ ۲۹ ۔ اگست ۱۸۹۴ء ۔ ( نمبر ۶۰۶ )

عنایت فرمائے من ڈاکٹر ایچ مارٹن کلارک صاحب !

آپ کا خط مورخہ ۲۸ مارچ ۱۸۹۴ء میں نے تعجب اور مایوسی کے ساتھ پڑھا ۔

۲ ۔ تعجب کی ایک وجہ یہ کہ آپ اپنے خط مورخہ ۷ ۔ اگست ۱۸۹۴ء میں صاف تحریر کر

چکے ہیں:

مقام مباحثہ کے لئے آپ خود دانا ہیں بٹالہ اور امرتسر میں سے جو مقام مفید عام جانیں اور پسند کریں اس سے مطلع فرماویں۔ میرے خیال میں تو امرتسر مناسب ہے کیونکہ بڑی جگہ ہے آئندہ جو آپ کی رائے مبارک میں آوے اس سے بندہ کو مطلع فرماویں۔

اب آپ خط ۲۸۔ اگست میں لکھتے ہیں:

مکان کی بابت میں نے شریفانہ طور پر آپ کو تحریر کیا تھا کہ امرتسر بہر صورت بہتر ہے آپ کو اختیار نہیں دیا گیا تھا کہ آپ قطعی جو چاہتے ہیں، سو کریں۔

میرے نزدیک آپ کی یہ تحریر، تحریر سابق کے برخلاف ہے۔ سابق تحریر میں آپ نے تعین مکان کی نسبت اپنی رائے ظاہر کر کے آئندہ شریفانہ طور پر اختیار انتخاب دے دیا تھا۔ جب کسی کو اپنی رائے کے برخلاف کسی کی بات مان لینی منظور ہوتی ہے تو اس وقت شریفانہ محاورہ سے وہ یوں کہتا ہے کہ فلاں امر میں میری رائے تو ایسی ہے مگر آئندہ جو رائے آپ کی ہو اس سے اطلاع دیں، جس کے معنی یہ ہوتے ہیں کہ اس رائے کو تسلیم کرنے کو میں حاضر ہوں، صرف آپ کی اطلاع دہی کا منتظر ہوں۔ اب آپ اس اختیار دینے سے انکار کرتے ہیں۔ اگر آپ کو اس محاورہ کے معنی تسلیم کرنے میں تامل ہو تو آپ اصل مباحثہ سے پہلے اسی امر کو طے کر لیں، اور اہل لسان سے اس کا تصفیہ کرائیں۔ خاص کسی شخص یا اشخاص کو منصف بنائیں، یا اس سوال کو اخبار میں چھپوا کر اس پر پبلک کی رائے حاصل کریں۔

ہر چند یہ امر اصل مبحث سے چنداں تعلق نہیں رکھتا مگر جب ہمارے فہم ایسے موٹے الفاظ کے معانی سمجھنے میں اس قدر اختلاف کریں اور ایک فریق دھوکا کھاجاوے تو ہمارے لئے ضرور ہے کہ ہم اپنے فہموں کا ایگزامینیشن کرائیں تاکہ ہم آئندہ مباحث مقصودہ میں غلطی نہ کھاویں۔

۳۔ دوسری وجہ تعجب یہ ہے کہ میں اپنے خط نمبری ۵۳۲ میں اپنی شرائط کی تفصیل کر کے خط نمبری ۵۵۵ کے فقرہ نمبر۳ میں صاف لکھ چکا ہوں کہ شرائط کی میں تو خط سابق میں تکمیل کر چکا ہوں آپ ان میں کچھ بڑھانا چاہتے ہیں تو اس سے اطلاع دیں۔

اس کے جواب میں آپ نے نہ تو ہماری شرائط پر کوئی نکتہ چینی کی نہ اپنی شرائط کی اطلاع دی، اور تصفیہ شرائط کے لئے ایک کمیٹی مقرر کرنی چاہی۔

اے صاحب! اگر آپ کو ہماری شرائط کے قبول کرنے میں کوئی عذر تھا تو پہلے اس کو پیش

کرتے اور اگر اپنی طرف سے شرائط بڑھانا منظور تھا تو پہلے ان شرائط سے اطلاع دیتے ۔ پھر جب میں اس عذر کو نہ مانتا، یا ان شرائط کے تسلیم سے انکار کرتا، تو آپ تصفیہ کے لئے کمیٹی مقرر کرتے ۔ بلا بیان عذر و شرائط آپ نے یہ سوال پیش کیا ہے تو میری طرف سے اس کا یہی جواب ہے کہ یہ سوال قبل از وقت ہے ۔

۴ ۔ تیسری وجہ تعجب یہ ہے کہ میں نے اپنے خط نمبر ۵۵۵ کے فقرہ نمبر ۵ میں حسب منشاء خط پادری فتح مسیح مورخہ ۲۵ جولائی ۱۸۹۴ء صاف لکھ دیا تھا کہ : مباحثہ میں آپ خود پیش ہو سکتے ہیں یا پادری وائٹ بریخٹ صاحب اور اگر تیسرے صاحب پیش ہونگے تو وہ اس شرط سے پیش ہو سکیں گے کہ آپ دونوں صاحب ان کو علم و تجربہ و اعتبار میں اپنے سے بڑھ کر سمجھیں اور ان کا ساختہ پرداختہ منظور کر لیں ۔

آپ نے میری اس شرط کو نام آوری اور شان خواہی و عزت طلبی پر مبنی سمجھا ۔ اور اسکے جواب میں یہ لکھ دیا کہ جس کو ہم مناسب سمجھیں گے ہم پیش کرینگے ، جسکو آپ چاہیں آپ پیش کریں

اے صاحب ! نام آوری و جاہ طلبی کے خیال کو اسلام نے ریا قرار دے کر شرک ٹھہرایا ہے ۔ ہمارے نبی ﷺ کا قول ہے ان یسیر الریا شرک (ترجمہ : تھوڑی سی ریا بھی شرک ہے ) ہمارا مقصود اس شرط سے صرف یہ ہے (چنانچہ خط نمبری ۵۳۲ میں ہم ظاہر کر چکے ہیں ) کہ لائق شخص کا قوم پر اثر پڑتا ہے ، اور ان کا ساختہ پرداختہ تسلیم کیا جاتا ہے اور یہ کام ہر ایک کا نہیں ہے ۔ لہذا اب بھی میں وہی شرط پیش کرتا ہوں اور آپ کو اطلاع دیتا ہوں کہ اگر آپ خاص مجھ سے مباحثہ چاہیں تو آپ اس شرط کو مان لیں ۔ اور اگر آپ بلا پابندی شرط مذکور کسی کو پیش کریں گے تو ادھر سے بھی کوئی ایسا ہی پیش کیا جائے گا ۔ آپ قبل از مباحثہ ، مباحثہ کرنے والے کا نام لیں تاکہ اس طرف سے بھی ویسا ہی مباحث مقرر کیا جاوے ۔

۵ ۔ چوتھی وجہ تعجب یہ ہے ۔ میں نے اپنے خط نمبری ۵۳۲ میں مبحث کی تعیین کر دی ہے کہ بحث توحید تثلیث یا الوہیت مسیح و کفارہ میں ہوگی اور اسی سے یہ بات ثابت ہو جاوے گی کہ اس وقت خالص کتاب آسمانی اور حقانی قرآن مجید ہے جو توحید سکھاتا ہے یا توریت و انجیل جن سے عیسائی تثلیث و الوہیت مسیح و کفارہ نکالتے ہیں ۔ اس کے مقابلہ آپ مجمل صداقت محمدیت و عیسائیت کو محل بحث ٹھہراتے ہیں اور بحث کو عام کرنا چاہتے ہیں ۔

اے صاحب ! بحث خاص ان ہی مسائل میں ہوگی ۔ جب تک ان کا تصفیہ نہ ہوگا کوئی

اور بحث شروع نہ ہوگی۔

۶۔ مایوسی کی وجوہات بھی یہی وجوہات ہیں۔ جب ان مبادی میں آپ کی طرف سے ایسے عذرات پیش ہو رہے ہیں جو اصل مبحث مقصود کے مانع و مزاحم ہیں اور وہ ہماری جائز شروط کو پورا نہیں ہونے دیتے، تو پھر آپ کی طرف سے اصل بحث کے وقوع کی کب امید ہوسکتی ہے۔ ہماری طرف سے مستعدی اور تیاری کو تو آپ اپنے خطوں میں مان چکے ہیں اور اس پر خوشی ظاہر کر چکے ہیں لہذا اب آپ نہیں کہہ سکتے کہ التوائے بحث آپ (یعنی محمد حسین) کی طرف سے ہے۔

آپ کا خیر خواہ۔ ابوسعید محمد حسین۔

} کرم فرمائے بندہ مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب۔

بعد سلام کے واضح رائے شریف ہو کہ آپ کا خط مورخہ ۲۹۔ اگست ۱۸۹۴ء تعجب اور مایوسی سے بھرا ہوا مجھے ملا۔ آپ کا تعجب اور مایوسی دیکھ کر مجھے تعجب ہوا۔ آپ لفظ شریفانہ سے ایسے پریشان ہوئے کہ قبل از مباحثہ اس کا تصفیہ ہونا ضروری سمجھا اور وہ بھی بذریعہ اخبارات، تو پھر مجھے حیرت ہے کہ شہرت و نام آوری (جس کا آپ نے اپنے خط میں انکار کیا ہے) کس کو کہتے ہیں۔

خیر جب آپ خود مقر ہیں کہ یہ امر بحث سے چنداں تعلق نہیں رکھتا تو میرے خیال میں بہتر ہے کہ اس لفظی نزاع کی طرف آئندہ توجہ نہ کی جائے جو میری نیت و مراد ان لفظوں سے تھی میں نے صاف باطنی سے آپ پر ظاہر کر دی۔ خیال رکھئے کہ یہ مباحثہ ہے، نہ آپ نے میرا کوئی احسان ماننا ہے اور نہ میں نے آپ کا۔ ممکن نہیں کہ میں آپ کو یک طرف اختیار دیتا کہ آپ جو چاہیں سو کریں۔ سب سے پہلے مرضی آپ کی یہ ہے کہ مناظرہ میں آپ کے بالمقابل میں پیش ہوں یا پادری وائٹ بریخٹ صاحب۔ سو جناب من میں خود حاضر ہوں، آپ مطلع رہیں۔ آپ کی جانب سے سوال توحید و تثلیث و الوہیت مسیح و کفارہ میں ہونگے لیکن یہ آپ کیا فرماتے ہیں کہ اور کسی بارہ میں بحث نہ ہوگی۔ کیا میں قرآن و محمدیت پر سوال کرنے کا حق نہیں رکھتا؟ آپ سے مخفی نہ ہوگا کہ مباحثہ میں فریقین کو اختیار سوال و جواب ہوتا ہے۔ آپ قصداً یا سہواً اس کو فراموش نہ فرمائیں۔

پادری فتح محمد صاحب سے جو آپ کی خط و کتابت ہوئی ہے اس سے اب کچھ واسطہ نہیں اب آپ مجھ سے غرض و واسطہ رکھیں۔ کمیٹی تصفیہ شرائط کیلئے اس واسطے مناسب سمجھی گئی ہے کہ ان کاغذی گھوڑوں سے فیصلہ ہونا دشوار ہے۔ کمیٹی سے سہولت و آسانی ہے۔ اپنے سفیروں کی معرفت جس قسم کا آپ انتظام چاہیں ظاہر کر سکتے ہیں۔ نیز ہم بھی ایسا ہی کریں گے۔ جو قواعد وہ ٹھہرا لیں،

بعد نظر ثانی اور آپ کے اور میرے دستخط ہونے پر وہ پختہ سمجھے جائیں گے اور انہیں قواعد کے بموجب مناظرہ ہوگا۔ اب انہیں کی دیری ہے کیونکہ جب تک شرائط مقرر نہ ہوں مباحثہ بھی بے فائدہ ہے۔ ہر امر کے لئے پابندی قواعد ضروری ہے۔

مقام مباحثہ اگر آپ امرتسر پسند نہیں کرتے تو اتنا تو ضرور کرنا ہوگا کہ جو دن میرے سوال کرنے کے ہیں وہ آپ امرتسر میں تشریف لا کر گذاریں اور جو دن میرے جواب دینے کے مقرر ہوں وہ میں آپ کے شہر بٹالہ میں بسر کروں۔ لیکن اس میں خلق اللہ کو ناحق تکلیف ہوگی۔ بہتر تو یہ ہے بالکل مناظرہ امرتسر ہی میں ہو۔ نہ معلوم کہ ایک صدر اور عالی شان مقام کو چھوڑ کر ایک گوشہ اختیار کرنے سے آپ کی کیا غرض ہے۔ غالباً مناظرہ کے شائق محمدی و عیسائی جماعت امرتسر ہی کو ترجیح دے۔ ۳۱۔ اگست ۱۸۹۴ء۔ دستخط انگریزی ہنری مارٹن کلارک۔

{ اشاعۃ السنہ آفس بٹالہ ضلع گورداسپور۔ ۴ ستمبر ۱۸۹۴ء (نمبر ۶۱۲)۔

آپ کا خط مورخہ ۳۱۔ اگست ۱۸۹۴ء میں نے دوسری ستمبر کو ۴ بجے کے قریب ایسے وقت میں پایا جو میرا ہوا خوری کا وقت تھا۔ تیسری ستمبر کو میں بیمار رہا اسلئے جواب میں ایک روز کا توقف ہوا

۲۔ آپ کے اس خط نے میرے تعجب کو بڑھایا اور مایوسی کو زیادہ کیا۔

۳۔ میں اس خط کے ایسے فقرات کہ: آپ لفظ شریفانہ سے ایسے پریشان ہوئے، شہرت و نام آوری کس کو کہتے ہیں، وغیرہ سے چشم پوشی کرتا ہوں تا کہ اصل مطلب سے دور نہ پڑ جاؤں۔ مگر اس قدر کہنا ضروری سمجھتا ہوں کہ آئندہ آپ ایسی باتوں سے قلم کو روکیں۔ آپ یورپئین ہیں، ایشیائی محاورے میں یہ الفاظ موہم رنج ہیں۔ ایشیائی مخاطبوں سے ان کے محاورہ کے موافق خطاب مناسب ہے۔

۴۔ آپ کہتے ہیں کہ کیا میں قرآن و محمدیت پر سوال کرنے کا حق نہیں رکھتا۔

اے صاحب! کون کہتا ہے کہ آپ سوال کا حق نہیں رکھتے۔ بے شک رکھتے ہیں مگر انہیں تین مسائل مندرجہ خطوط سابق میں، بلکہ ازانجملہ صرف اس ایک مسئلہ کے دائرہ کے اندر کہ مسیح خدا یا ثالث ثلاثہ (One in equal three Gods ون ان تھری ایکوئل گاڈز) ہے یا نہیں۔ اسی ایک مسئلہ میں محمدی عیسائی پر یہ سوال کرسکتا ہے کہ تمہاری انجیل میں مسیح کو خدا، یا ثالث ثلاثہ کہا گیا ہے اس لئے وہ انجیل بتمامہ خدا کا کلام نہیں ہوسکتی۔ اور عیسائی مسلمان پر یہ سوال کرسکتا ہے کہ تمہارے قرآن میں اس مسئلہ کی نفی کی گئی ہے اس لئے عیسائیوں کو اس کے کلام خدا ہونے میں تامل ہے۔

اب آپ کو اختیار ہے کہ خود سائل بنیں اور مجھ سے اس جواب لیں، اور اس امر کا ثبوت طلب کریں کہ قرآن اس مسئلہ کی نفی کرتا ہے، پھر وہ کلام خدا کیونکر ہوسکتا ہے۔ یا مجھے سائل بننے کی اجازت دیں اور خود مجیب بنیں اور یہ ثابت کریں کہ جو انجیل یہ مسئلہ سکھاتی ہے وہ کلام الٰہی کیونکر ہوسکتی ہے۔

وازآنجا کہ یہ مسئلہ اپنی ایک ایک شق نفی یا اثبات کے ساتھ دونوں مذہب محمدیت و عیسائیت میں اصل اصول مانا جاتا ہے، محمدیت نفی کو اصل اصول تسلیم کرتی ہے عیسائیت اثبات کو۔ لہذا اسی ایک مسئلہ تحقیق سے کس وناکس کو جو فہم وانصاف رکھتا ہوگا، واضح ہو جائے گا کہ مذہب حق کون سا ہے، محمدیت یا عیسائیت؟ اور خالص کتاب آسمانی کون سی ہے، قرآن یا انجیل؟ پھر معلوم نہیں کہ آپ قصداً یا خطاء اس امر پر کیوں اصرار فرماتے ہیں کہ فریقین کو سوال وجواب کا عام اختیار ہوگا۔اے صاحب! آپ اس اصرار کو واپس لیں۔ یہ اختیار کسی کو نہ ہوگا اور ہرگز نہ ہوگا صرف ایک ہی مسئلہ میں مباحثہ ہوگا۔ ہاں یہ مسئلہ طے ہو جائے گا،تو اس کی تکمیل وتوضیح کے لئے اس کی فروعات میں بھی مباحثہ ہو سکے گا۔

۵۔ آپ فرماتے ہیں پادری فتح محمد (فتح مسیح مراد ہے) سے جو آپ کی خط وکتابت ہوئی ہے اس سے اب کچھ واسطہ نہیں، اب آپ مجھ سے غرض و واسطہ رکھیں۔اس سے آپ کی شاید مراد یہ ہے کہ خاکسار کے خط نمبری ۵۳۲ میں جو تعیین بحث ہو چکی ہے وہ منسوخ ہو جائے۔

اے صاحب! اس خط کو آپ نے ریسیو (receive) کیا اور اسکے مندرجہ مضمون و پیغام کو قبول کر کے اس پر خوشی کا اظہار فرمایا۔ یہ تعیین مبحث آپ کو منظور نہ ہوتے تو اس خط کے جواب میں آپ صاف فرماتے ہم کو یہ تعیین منظور نہیں۔آپ نے ایسا نہیں فرمایا اور اس کو بلا تفصیل منظور کیا تو اب اس خط سے آپ واسطہ قطع نہیں کر سکتے اور اسکے مضمون تعیین مبحث کو منسوخ نہیں فرما سکتے۔

قطع نظر ان وجوہات سے بحکم عقل بھی مباحثہ میں متنازع فیہ ومبحوث عنہ ایک ہی کوئسچن (question سوال) ہونا چاہیے۔اس کی ایک شخص نفی کرے، دوسرا اثبات۔ نہ یہ کہ ایک تو کسی چیز مثلاً کونین کی خوبی پر بحث کرے، دوسرا دوسری چیز مثلاً کسٹر آئل کی خوبی پر۔

یہ قاعدہ مباحثہ کہ پہلے چند روز عیسائی، مذہب محمدی پر سوالات کریں۔ پھر محمدی، عیسائی مذہب پر چند اور قسم کے سوالات کریں (جیسا کہ امرتسر کی جنگ مقدس میں ہوا ہے) صرف جاہل دجال قادیانی کا ایجاد واحداث ہے۔ میرے علم وخیال میں یہ طریق مباحثہ کسی کتاب فن مناظرہ میں پایا نہیں جاتا۔ لہذا ہمارے لئے لازم بلکہ جائز بھی نہیں کہ ہم اس جاہل دجال کی تقلید کریں اور جہان

کے عقلاء کا خلاف۔

۶۔تقرری کمیٹی تصفیہ کیلئے آپ نے پھر اصرار فرمایا ہے۔اے صاحب میرے خط نمبری ۶۰۶ پر نظر ثانی کریں اور اس کو توجہ سے پڑھیں۔ میں اپنی شرائط اپنے خط نمبر ۵۳۲ میں بیان کر چکا ہوں جس پر آپ نے اپنے خط مورخہ ۷۔اگست میں کوئی اعتراض نہیں کیا۔گو یا ان کو تسلیم کرلیا۔

اور آپ نے اپنے شروط کو ہنوز پیش نہیں کیا تا کہ دوسری جانب سے ان کے تسلیم میں عذر واقع ہوتا، اور تصفیہ کے لئے کمیٹی کی ضرورت پیش آتی۔ پھر آپ کمیٹی تصفیہ کس ضرورت کے لئے مقرر کرنا چاہتے ہیں۔اور ایسی باتوں کے بیان ورد وقبول کیلئے کیوں کاغذی (گھوڑے) دوڑاتے ہیں۔آپ پہلے اپنی شرائط کو تو بیان کریں۔ممکن ہے میں ان کو مناسب سمجھوں اور قبول کرلوں اور کسی کمیٹی کی ضرورت نہ ہو۔اور اگر مجھے ان کے قبول کرنے سے عذر ہو تب آپ کو تقرر کمیٹی کا اختیار ہے۔اس وقت بھی میں کسی کو اپنا وکیل نہ بناؤنگا، بلکہ بذات خود کمیٹی میں شامل ہونگا میں یہ نہیں چاہتا اور نہ اس امر کو جائز سمجھتا ہوں کہ اپنی رائے کا مالک دوسرے کو بنادوں۔اور اس کا مملوک ہو کر خود بے اختیار ہو جاؤں۔آپ کو اختیار ہے جس کو چاہیں اپنا وکیل مقرر کریں۔آپ کے وکیلوں کی رائے اور میری رائے کا اختلاف ہوا، تو اس کا تصفیہ کسی ثالث سے کرایا جاوے گا۔ بالجملہ آپ پہلے شرطیں تحریر کریں پھر تقرر کمیٹی کا نام لیں۔

میں آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ آپ نے بٹالہ میں تشریف لانا منظور کیا ہے جس کے عوض میں بحسب نوبت میں بھی اتنے دن، جتنے دن آپ بٹالہ میں بسر کریں گے، امرتسر میں بسر کرونگا۔میں نے اسی نظر سے آپ کے فقرات مذکورہ شروع خط سے اغماض کیا ہے اور یہ سمجھا ہے کہ میرا مدعا حاصل ہو گیا ہے۔اب ان فقرات کے متعلق ایسی بحث کرنا جو اصل مقصود سے اجنبی ہے فضول ہے۔ ابوسعید محمد حسین۔

مولانا بٹالویؒ بتاتے ہیں کہ اس خط کا ڈاکٹر مارٹن کلارک نے جواب نہیں دیا، یہ مباحثہ سے عجز وگریز نہیں تو اور کیا ہے؟ ہم الہامی نہیں اور قادیانی کی سی الہام بازی اپنا شعار نہیں۔صرف عقل سے کہتے ہیں کہ کوئی تثلیثی عیسائی ہم سے کبھی مقابلہ نہ کرے گا۔کرے گا، تو الزام کھائے گا اور زک اٹھائے گا۔انشاءاللہ۔ (ماہنامہ اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۶۔ص ۳۴۹ تا ۳۶۰)

# جلسہ تحقیق مذاہب

مرزا غلام احمد قادیانی نے ایک دفعہ قادیان میں جلسہ تحقیق مذاہب کے انعقاد کا منصوبہ بنایا اور ایک اشتہار میں لکھا:

میں نے یہ تجویز کی ہے کہ اس کام کے انجام دینے کے لئے ایک مہذبانہ جلسہ مذاہب متفرقہ کا اسی جگہ یعنی قادیان ضلع گورداسپور میں انعقاد پاوے اور اس جلسہ کے متعلق جو قواعد ہیں جن کی پابندی ہر ایک کو ضروری ہو، بتفصیل ذیل ہیں۔

اول یہ کہ جہاں تک ممکن ہو اس جلسہ میں ہر ایک قوم کے اکابر علماء میں سے ایک نامی فاضل تشریف لاویں۔ یعنی موسوی مذہب کا ایک فاضل، اور عیسائی مذہب کا ایک فاضل، اور آریہ مذہب کا ایک فاضل اور مجوسی مذہب کا ایک فاضل اور برہمو مذہب کا ایک فاضل اور جین مذہب کا ایک فاضل اور بدھ مذہب کا ایک فاضل اور سناتن دھرم کا ایک فاضل اور دہریوں میں سے ایک فلاسفر اور ہماری طرف سے ہم۔ (قادیانیوں کی طرف سے یا مسلمانوں کی طرف سے؟ اگر قادیانیوں کی طرف سے ہیں تو پھر مسلمانوں نمائندگی کون کریگا۔ اور اگر مسلمانوں کی طرف سے ہیں تو مسلمانوں کی اکثریت تو آپ کو مسلمان نہیں سمجھتی؟ بہا)

۲۔ دوسرے یہ کہ بزرگان مذاہب کا تعہد مہمانداری اخیر تک ہمارے ذمہ رہے گا اور وہ پاک چیزیں جن پر شرع اور تہذیب کا اعتراض نہ، ہر یک فریق کے مذہب کے موافق ان کیلئے میسر کر دی جائینگی

۳۔ تیسرے یہ کہ ان بزگوں کی آمدورفت کا کرایہ، اگر وہ آپ ادا کرنے میں خوشی ظاہر نہ کریں، ہمیں دینا ہوگا اور جو کرایہ قادیان تک پہنچنے کے لئے کافی متصور ہوگا اسی قدر آمدورفت کے حساب سے دیا جائے گا۔ اور ان میں سے ہر ایک صاحب اختیار رکھتے ہیں کہ وہ اپنی قوم سے جس قدر آدمی چاہیں ساتھ لے آویں مگر ہماری طرف سے صرف ایک شخص کے حساب سے ان کو کرایہ دیا جائے گا ۔ (مرزا صاحب سفر کرتے تھے تو ان کے حاشیہ بردار سکرٹری، خدام ساتھ ہوتے تھے۔ اور انکے بغیر وہ کہاں جا سکتے تھے؟ اسی طرح دوسرے مذاہب کے اکابرین کو تصور کر لیا جائے۔ صرف ایک ہی فرد کا کرایہ دینا

اسے عملاً شرکت سے روکنا ہے۔اگر وہ ۱۰ خدام کا کرایہ دے سکتا ہے، تو اپنا یعنی گیارھویں کا بھی دے سکتا ہے) اور مہمان داری میں بھی حفظ انتظام کے لئے یہی قاعدہ ملحوظ رہے گا۔ اور جو بزرگ آمدورفت کا کرایہ ہم سے طلب کرنا چاہیں ان پر لازم ہوگا کہ وہ پہلے سے اطلاع دے دیں تا ان مصارف کا کل روپیہ ایک جگہ جمع رہ کر ہر یک خواستگار کو رخصت کے وقت دے دیا جائے۔

۴۔ چوتھے یہ کہ فروکش ہونے کے مکانات کا کرایہ بھی ہمارے ذمہ رہے گا اور اس کا تمام انتظام بھی جو رہنے کے لئے کافی ہو ہمیں ہی کرنا ہوگا۔

۵۔ پانچویں یہ کہ یہ جلسہ برابر ایک ماہ تک رہے گا اور مہینہ کے تیس دن تمام تقریر کرنے والوں میں مساوی طور پر تقسیم کئے جائیں۔ مثلاً اگر تقریر کرنے والے دس ہوں تو ہر ایک متکلم کے حصے میں تین تین آئیں گے اور اگر چھ ہونگے تو پانچ پانچ دن حصہ میں آئیں گے۔

۶۔ چھٹے یہ کہ ہر ایک صاحب کی تقریر کرنے کی ترتیب یہ ہوگی جن صاحبوں کو اپنے مذہب کے اول ہونے کا دعوی ہو، یعنی جو صاحب اپنی کتاب کی نسبت تقدم زمانی کے مدعی ہوں جیسے آریہ صاحبان یہی صاحب پہلے دن میں تقریر کریں۔

۷۔ ساتویں یہ کہ ہر یک تقریر کرنے والا دوسرے مذہب کا ذکر ہرگز نہیں کرے گا بلکہ صرف اپنے مذہب کی اور اپنے اصول کی خوبیاں بیان کرے گا۔ ہاں اس کے لئے یہ ضروری ہوگا کہ جو اعتراض اس کے مذہب پر غیر قومیں کرتی ہیں نرمی اور تہذیب سے اس کا جواب دے (اس شرط کا اول و آخر آپس میں متناقض ہیں۔اور شرط نا قابل عمل ہے۔ بہاء)

۱۴۔ ہر ایک صاحب جو جلسہ مذاہب میں تقریر کرنے کی غرض سے شامل ہونا چاہیں ان کو چاہیے کہ اپریل ۱۸۹۶ء کے اخیر تک ہم کو اپنے اس ارادہ سے اطلاع دیں اور اگر کسی ایک قوم کی طرف سے درخواست کرنے والے کئی صاحب ہونگے تو ان میں سے صرف ایک ایسا شخص انتخاب کیا جائے گا جو اس قوم کی کثرت رائے سے تجویز کیا گیا ہو (اس تجویز کی رو سے مرزا صاحب تو ختم۔ اور دوسروں کے بارے میں کثرت رائے قوم کا کیونکر پتہ چل سکے گا۔کون ووٹ شماری کرے گا اور کیسے۔ بہاء )....میں دوبارہ اس بات کو یاد دلانا مناسب سمجھتا ہوں کہ چونکہ غرض اظہار حق ہے اس لئے مناسب ہے کہ یہ جلسہ ایک ماہ تک رہے۔ دنیا کے ادنی مقدمات جب عدالتوں میں دائر ہوتے ہیں تو حکام وقت تحقیق اور تفتیش کی غرض سے کئی مہینوں کے بعد ایک پیچیدہ مقدمہ کو فیصلہ کرتے ہیں۔مگر دین کے مسائل تو دنیا کے مقدمات کی نسبت نہایت دقیق در دقیق ہیں اور طالب حق پر لازم ہے جو ان کو

بار بار سوچ ..سوان وجوہات کے باعث ایک ماہ اس جلسہ کیلئے ضروری طور پر قرار پایا ......اگر اس اشتہار کے شائع ہونے کے اخیر اپریل تک کسی فریق کی طرف سے کوئی درخواست نہ پہنچی تو نہایت افسوس کے ساتھ التواء جلسہ کا باعث اشتہار کے ذریعہ شائع کر دیا جائے گا۔

المشتہر مرزا غلام احمد قادیانی ۲۹ دسمبر ۱۸۹۵ء (مجموعہ اشتہارات۔جلد دوم۔ ص ۱۹۲۔۱۹۹)

مولانا محمد حسین بٹالویؒ اس تجویز پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ مرزا قادیانی نے:

یہ بیان کیا ہے کہ یہ جلسہ قادیان میں منعقد ہوگا اور اس میں نو مذاہب مخالفہ اسلام۔ موسوی،عیسائی ،آریہ، برہمو، مجوسی ،جین، بدھ، سناتن دھرم ، دہریہ،فلاسفہ کے فاضلوں کو جو اپنے مذہب کی زبانیں ، عبرانی، سنسکرت وغیرہ سے واقف و ماہر ہوں،تشریف لائیں گے اور اسلام کی طرف سے خود بدولت ( قادیانی ) پیش ہوں گے اور یہ جلسہ ایک مہینے تک رہے گا اور آنے والوں کا خرچ مہمان داری وکرایہ مکانات فروکش ہونے کا مرزا قادیانی کے ذمہ ہوگا اور جو صاحب کرایہ آمدورفت چاہیں وہ بھی مرزا قادیانی دے گا وغیرہ وغیرہ۔ معلوم نہیں موضع قادیان میں کرایہ کا مکان بجز مکانات قادیانی کون سا ہے جس میں وہ لوگ فروکش ہوں گے۔

ناظرین ! اس تجویز سے آپ کا اصل مقصود صرف یہ ہے کہ اپنے دام افتادہ احمقوں سے اخراجات مہمان داری وکرایہ مکانات اور آمدورفت کے بہانہ سے ٹکے وصول کرے۔ وبس۔اس امر کے اشتہار سے کوئی نتیجہ نہ نکلے گا۔

قادیانی کو اس امر کا یقین ہے کہ اس کی دعوت پر نہ کوئی بمبئی ، کلکتہ سے عبرانی دان یہودی آوے گا، نہ چین یا برما سے مذہب بدھ کا فاضل، اور نہ یورپ کے دہریوں سے کوئی فلاسفر اور نہ ہندوستان و پنجاب سے کوئی برہمو، آریہ وعلی ہذا القیاس۔

اس یقین کی وجہ کا بھی قادیانی کو علم ہے۔وہ خوب جانتا ہے کہ مجھے بہت لوگ جھوٹا اور فریبی جانتے ہیں ۔ایسا کم سے کم کوئی ایک بھی نہیں جو مجھے صحیح مخاطب سمجھتا ہو اور عالم فاضل ومحقق اور طالب حق سمجھ کر مجھ سے مباحثہ اور احقاق حق کا خواہاں ہو کر میرے گھر پر آوے۔

یہ یقین اس کو اس تجربہ کے ذریعہ سے حاصل ہو گیا ہے کہ اس نے بارہا لوگوں کو اپنے مقابلہ کے لئے اشتہار دیئے ہیں اور ان اشتہاروں میں علاوہ زاد راہ کے سال بھر تک دوسو روپیہ ماہوار تنخواہ دینے کے بھی وعدے کیئے مگر اکثر لوگوں نے اس کو فریبی یا پاگل سمجھ کر اس کے اشتہاروں کا جواب تک نہ دیا۔بعض نے اسکا جواب یہ دیا ہے کہ ہم نے تیرے اشتہار کو آگ میں ڈالدیا ہے

اس تجربہ سے اس کو وہ یقین ہو گیا ہے، اس لئے اس نے بے دھڑک یہ اشتہار جلسہ تحقیق مذاہب جاری کر دیا ہے جس سے وہ مقابلہ مخالفین سے تو بے فکر ہے اور اس امر کی امید رکھتا ہے کہ اس ذریعہ سے کچھ نہ کچھ روپئہ وصول ہو ہی جائے گا۔ وہ سمجھتا ہے کہ ہمارے مخالف مولوی ہزار بار عام لوگوں کو ہمارے فریبوں پر آگاہ کریں مگر جہان احمقوں سے خالی نہیں، نہ کبھی ہوا اور نہ آئندہ ہوگا۔ شیخ چلی مر گیا ہے تو کیا ہوا اس کی ذریات کا تو اختتام نہیں ہوا۔ غرض حصول زر کے سوا اس اشتہار سے کوئی نتیجہ نکلے تو ہماری پیش گوئی کی غلطی کی جو مالی سزا قادیانی تجویز کرے ہم بھگتنے کو حاضر ہیں۔ اور اگر ہمارا کہنا درست نکلا تو آئندہ قادیانی لن ترانیاں ہانکنے اور ان کے ذریعہ سے عام مسلمانوں کو (حمقاء اتباع قادیانی کا ذکر نہیں) دام میں لانے کا خیال دماغ سے نکال دے۔ امام محدث دار قطنیؒ نے بغداد والوں کو کہا تھا کہ یا اهل بغداد لا تطمعوا فی الکذب علی رسول اللّٰہ ﷺ ما دمت حیًا (اے اہل بغداد جب تک میں زندہ ہوں تم آنحضرت ﷺ پر جھوٹی حدیثیں وضع کر کے افتراء کرنے کی طمع نہ رکھو)۔ میں بھی دار قطنی کی طرح قادیانی کو کہتا ہوں کہ جب تک میں زندہ ہوں آپ عام مسلمانوں کو دھوکہ دینے اور دام میں لانے کی طمع چھوڑ دیں۔

اب ہم قادیانی سے ایک سوال کرتے ہیں کہ بفرض محال یہ جلسہ منعقد ہو گیا اور مذاہب مذکورہ کے فاضل چین، برما، یورپ وغیرہ بلاد سے جمع ہو کر قادیانی کے مقابلہ کے لئے مستعد ہو کر اس امر کے مستفسر ہوئے کہ آپ جو اسلام کی طرف سے وکیل ہو کر ہم سے مخاطب ہوتے ہیں اور مباحثہ کرنا چاہتے ہیں، آپ کے پاس اس امر کی کیا دلیل و دستاویز ہے کہ آپ مسلمانوں کے وکیل ہیں اور آپ کے ساختہ پرداختہ کو مسلمان اپنا ساختہ پرداختہ سمجھیں گے۔ اسلامی دنیا میں تو یہ مشہور ہے کہ آپ باضابطہ مسلمانوں کے گروہ سے خارج کئے گئے ہیں اور پشاور سے کلکتہ و مدراس و بمبئی تک آپ کے کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہونے پر اسلام کے مختلف فرقوں کے علماء فتوی لگا چکے ہیں، تو اس کے جواب میں آپ کیا فرمائیں گے؟ کیا صرف یہی کہ ہم کو حکیم نور الدین جمونی بھیروی نے کافر نہیں کہا۔ یا منشی محمد احسن امروہی نے رسالہ تحذیر میں ہم کو کفر سے بچا لیا ہے۔ اس کے جواب میں وہ پھر اسی فتوی کو پیش کریں گے اور کہیں گے کہ وہ بھی آپ کی متابعت کے سبب اسلام سے خارج ہو چکے ہیں۔ اس کے جواب میں آپ کیا ارشاد فرمائیں گے۔ بینوا و توجروا۔

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد ۱۶۔ ص ۳۷۶۔ ۳۷۸)

# پیش گوئی متعلقہ آتھم

۱۸۹۳ء میں عیسائیوں کے ساتھ امرتسر میں ہونے والے مباحثے کے اختتام پر مرزا قادیانی نے ۵ ستمبر ۱۸۹۴ء تک اپنے مدمقابل ڈپٹی آتھم کی موت کی پیش گوئی کی تھی۔ خدا تعالی نے آتھم کو اس مدت کے اختتام تک زندہ رکھا اور پیش گوئی غلط ثابت ہوگئی لیکن مرزا صاحب نے تاویلات کے زور پر اپنے مریدوں کی نظر میں اسے سچا کر دکھایا۔ مولانا بٹالویؒ بتاتے ہیں کہ

ایک پادری فتح مسیح سے قادیانی نے نقل کیا ہے کہ اس نے ایک خلیفہ قادیانی کو کہا کہ آتھم کی موت کے متعلق پیشگوئی قادیانی کو سچی جاننے والی ایک حقیر جماعت اتباع قادیانی ہے جس کی تعداد چار پانچ یا زیادہ سے زیادہ پندرہ آدمی ہونگے۔ پھر اسکے جواب میں قادیانی نے کہا ہے کہ

وہ (پادری) کس قدر ایسے آدمیوں کے دستخط چاہتے ہیں جو اس بات کا اقرار کرتے ہوں کہ درحقیقت یہ پیش گوئی پوری ہوگئی۔ اور اگر ہم پندرہ سو یا دو ہزار یا تین ہزار یا چار ہزار کے دستخط کرادیں گے تو ان کا دعوی باطل ہوگا یا نہیں؟

مولانا محمد حسین بٹالویؒ فرماتے ہیں:

اس چال سے قادیانی کی کیا غرض ہے؟ اے حضرات! یہ غرض اس سیاہی کو دھونا ہے جو عبداللہ آتھم کے (تا اختتام مدت) فوت نہ ہونے سے آپ کے منہ مبارک پر جمی ہوئی ہے، اور اس لعنت کے طوق کو اپنے گلے سے اتارنا ہے جو اس دن سے زیب گلو ہو رہا ہے تاکہ اس ذریعہ سے پھر وہ فتوحات مالی جاری ہوں جو اس پیش گوئی کے جھوٹا ہونے سے مسدود ہو رہی ہیں۔

مولانا محمد حسین بٹالوی مزید فرماتے ہیں:

ہم اس مضمون میں اس نئے پادری کی تصدیق و تائید نہیں کرتے اور نہ اس کا یہ بیان کہ اس پیش گوئی کو سچی جاننے والی جماعت قادیانی میں صرف پندرہ آدمی ہیں، لائق تصدیق ہے۔ اور نہ یہ شخص کسی اور بیان میں مسلمانوں کی تائید کے لائق ہے۔ یہ شخص جب سے نیا پادری بنایا گیا ہے تب سے آنخضرت ﷺ کی عالی جناب میں ناپاک الفاظ استعمال میں لاتا ہے اور اپنی معمولی باتوں میں بھی راست گوئی کا ملتزم نہیں ہے۔ ہم سے اس کی خط وکتابت ہوئی تو اس میں اس نے راستی و دیانت سے کام نہیں لیا۔ چنانچہ اس خط وکتابت کے درج رسالہ ہونے سے ناظرین کو یقین ہوگا

(یہ جلد ۱۶ میں بصفحہ ۳۵۳ وغیرہ درج ہو چکی ہے۔اس کو اس نئے پادری نے اخبار نور افشاں میں درج کرایا تو اس میں بہت تصرف کیا۔ ازانجملہ یہ کہ اپنے خط مورخہ ۲۹ جولائی ۱۸۹۴ء کے آخری فقرہ کو خورد برد کر کے اس کا جواب جو ہماری طرف سے تھا اخبار میں نہ چھپوایا) لہذا ایسا شخص اس لائق نہیں کہ کوئی مسلمان اس کی تائید کرے بلکہ اس لائق ہے کہ ہر مسلمان اس کی واجبی خدمت گذاری کرے۔

بلکہ اس مقام میں یہ بیان کرنا مقصود ہے کہ اس تعداد کے بیان میں جیسا کہ یہ نیا پادری جھوٹا ہے ایسا ہی قادیانی جھوٹا ہے اور اس دروغ کے سبب ہر دو ملامت کے مستحق ہیں۔ نیا پادری اس لئے کہ اس نے قادیانی جماعت میں پیشگوئی کو سچی جاننے والوں کی تعداد بہت کم بتائی ہے۔ اتباع قادیانی جو اس پیشگوئی کو سچا جانتے ہیں، سو سے بھی زیادہ ہیں۔اور قادیانی اس لئے جھوٹا ہے کہ اس نے جھوٹ کا طوفان باندھ دیا اور اس قدر تعداد کے بیان میں جھوٹ کو انتہاء تک پہنچا دیا۔

اس نفی سے ہماری یہ مراد نہیں کہ وہ چار ہزار آدمیوں کے نام مشتہر نہیں کرسکتا۔ نام تو دس ہزار اشخاص کے گن سنائے گا۔ ہماری مراد اس نفی سے یہ ہے کہ وہ اس تعداد کے ایسے لوگوں کو پیش نہیں کرسکتا جو قانون شریعت یا عدالت کی رو سے شہادت میں قبول کئے جانے کے لائق ہوں۔

ہم مرزا قادیانی سے اس قسم کے لوگ اور اہل اسلام سے نہیں چاہتے اور اس قدر کے تعداد کی بھی اس کو تکلیف نہیں دیتے بلکہ خاص کر اسی کے اتباع و معتقدین میں سے بجائے چہار ہزار صرف چار اشخاص کی شہادت پر اکتفا کرتے ہیں۔اگر وہ جلسہ عام اہل اسلام میں بالاتفاق حلف کے ساتھ شہادت دیں گے کہ پیش گوئی متعلق موت آتھم سچی ہوگئی ہے تو ہم ان چار کی شہادت کو آپ کے اتباع سے چار ہزار کی شہادت تسلیم کریں گے اور قادیانی کو اس دعوی میں سچا اور اس تعداد کے بیان میں صرف نئے پادری کو جھوٹا کہیں گے۔وہ چار اشخاص یہ ہیں:

آپ کے خلیفہ اول حکیم نورالدین جمونی بھیروی۔۲۔ آپ کے خلیفہ دوم منشی یا مولوی محمد احسن امروہی بھوپالی۔۳۔آپ کے بڑے مالی حواری محمد علی خان رئیس مالیر کوٹلہ۔۴۔ آپ کے چھپے حواری حافظ محمد یوسف ضلعدار، یا ان کی جگہ منشی الہی بخش اکونٹنٹ یا منشی عبدالحق پنشنر۔ یہ چاروں حضرات بالاتفاق اس پیش گوئی کو سچا کہیں گے تو ہم مرزا قادیانی کے اس دعوی کو مان لیں گے۔

یہ چاروں حضرات یا ان میں سے کوئی صاحب اس پیش گوئی کو سچا کہنے سے انکار کریں گے تو ہم چار اشخاص اور یا کسی ایک منکر کی جگہ ایک اور صاحب کو منتخب کریں گے وعلی ہذا القیاس۔ اس ترتیب وترکیب سے اتباع قادیانی سے جملہ سنجیدہ اشخاص اس پیش گوئی کے منکر ثابت ہونگے۔

اور اس سے قادیانی صاحب اپنے اس دعوی میں جھوٹے ٹھہریں گے۔

ہم کو امید نہیں کہ قادیانی، ان چاروں حضرات یا دیگر سنجیدہ اشخاص کو اس شہادت میں پیش کرینگے۔ یا ان کا انکار اس شہادت سے پیش کر کے دیگر لوگوں کے انتخاب کی اجازت دیں اس لئے ہم آپ صاحبوں کی اطلاع کیلئے اس راز کو آشکارا کرتے ہیں کہ محمد علی خان اس پیشگوئی کو ایک مجلس خاص اتباع قادیانی ساکنان لدھیانہ میں جھوٹا کہہ چکے ہیں اور یہ بات لودھیانہ میں کس و ناکس کو معلوم ہے۔ وہ ہرگز اس شہادت میں شامل نہ ہونگے (محمد علی خان نے تو مرزا کو اس مضمون کا ایک خط بھی لکھ دیا تھا جو تحریر ہذا کے وقت مولانا بٹالویؒ کے علم میں شائد نہیں تھا۔ مرزا صاحب اس خط کو پڑھ کر بہت ناراض ہوئے تھے اور انہوں نے محمد علی کو جواباً لکھا: مجی اخویم نواب سردار محمد علی خاں ...آپ کا عنایت نامہ مجھ کو آج کی ڈاک میں ملا۔ آتھم کے زندہ رہنے کے بارے میں میرے دوستوں کے بہت خط آئے لیکن یہ پہلا خط ہے جو تذبذب اور تردد اور شک اور سوء ظن سے بھرا ہوا تھا.... میرے خاص دوستوں کو آپ کے اس خط سے اس قدر افسوس ہوا کہ اندازہ سے زیادہ ہے۔ یہ کلمہ آپکا کہ، مجھے ہلاک کیا، کس قدر اس اخلاص سے دور ہے جو آپ سے ظاہر ہوتا رہا... خاکسار غلام احمد۔ مکتوبات احمدیہ جلد ۵ نمبر ۴ ص ۶۵۔۶۹)۔ ایسا ہی خلیفہ اول قادیانی، حکیم صاحب بھی ایک کارڈ میں اس پیشگوئی کو جھوٹا لکھ چکے ہیں۔ وہ بھی امید ہے کہ اس شہادت کی طرف رخ نہ کرینگے۔ ان دونوں صاحبوں کی شہادتِ خلاف دیگر اشخاص جماعت قادیانی کے دو ہزار اشخاص کے برابر ہے۔ اسکے مقابلہ میں قادیانی کے دو ہزار کی شہادت تو کان لّم یکن، و بے اعتبار ہے۔ دو ہزار سے زیادہ اشخاص وہ گن سنائے گا تو ہم دو اشخاص ایسے ہی اور پیش کریں گے۔ ذیل میں وہ کارڈ نقل کیا جاتا ہے جو حکیم نور الدین نے بابو غلام محی الدین کلرک دفتر لوکو سپرنٹنڈنٹ ریلوے لاہور کے نام ۱۵ دسمبر ۱۸۹۴ء کو بہاولپور سے لکھا تھا۔ وہ بعینہ ہمارے پاس موجود ہے: وہ یہ ہے:

السلام علیکم۔ پیشگوئی میرے خیال میں پوری نہیں ہوئی۔ اب اسکا کیا سرّ ہے انشاء اللہ چندروز کے بعد میں ظاہر کر سکونگا۔ چندروز تامل فرماویں۔ میں کسی کام میں جلدی کو پسند نہیں کرتا۔ نوردین از بہاولپور۔ دولت خانہ۔

ناظرین ان دونوں شہادتوں کو انصاف سے پڑھیں اور داد انصاف دے کر کہیں کہ قادیانی دعوی شہادت پندرہ سو یا چار ہزار میں کس قدر راستی پر ہے۔

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۶۔ ص ۳۷۹۔۳۸۱)

# تقریری مقابلہ

مولانا محمد حسین بٹالویؒ بتاتے ہیں کہ:

مرزا قادیانی کے خلیفہ اول حکیم نور الدین اور خلیفہ دوم میاں کریم بخش سابق ٹیچر امریکن مشن سکول سیالکوٹ (جس کو قادیانی نے مولوی کا خطاب دیا ہے) نے مل کر علماء مسلمین کے نام عموماً اور خاکسار کے نام خصوصاً ایک اشتہار جاری کیا ہے اور اس میں یہ درخواست اور تحدی ہے کہ انجمن حمایت اسلام لاہور کے جلسہ سالانہ یا کسی اور مجلس میں لاہور جیسے مشہور مقام میں ان سے بالمقابلہ فضائل اسلام کے بیان میں تقریر کریں یا لیکچر دیں۔

ناظرین! آپ جانتے ہیں کہ ان حضرات کا اس چال سے کیا مقصود ہے اور دونوں صاحبوں نے مل کر کیوں اشتہار جاری کیا ہے۔ حضرات! اس کی وجہ یہ ہے کہ اس سے پہلے تین دفعہ یہ خاکسار محض بتائید اللہ حکیم نورالدین صاحب کو زک دے کر بھگا چکا ہے۔

ایک دفعہ ۱۸۹۱ء میں ایک مجمع علماء لاہور میں عرصہ دو گھنٹہ میں آپ کو ملزم کیا۔ تسپر آپ راجہ جموں کی ملاقات کے بہانہ سے پھر گفتگو کرنے کا وعدہ کر کے بھاگے اور پھر سامنے نہ آئے اور لودھیانہ جا براجے۔ وہاں سے آپ کو تار کے ذریعہ بلایا گیا تو آپ نے قادیانی کو پیش کرنا چاہا۔ آخر وہ بھی مقابلہ میں نہ آیا اور نہ مباحثہ وقوع میں آیا جسکی تفصیل اشاعۃ السنہ جلد ۱۳ میں موجود ہے۔ دوسری دفعہ ۱۸۹۳ء میں ریل کے سفر میں آپ قابو میں آ گئے اور لاہور سے امرتسر پہنچنے تک پھنسے رہے۔ آخر ساکت ہوئے۔ اور ریل گاڑی سے اتر کر جان چھڑائی۔ اس کا حال اشاعۃ السنہ جلد ۱۴ میں چھپ چکا ہے۔ تیسری دفعہ (پھر) ریل گاڑی میں آپ قابو آئے مگر گفتگو سے صاف انکاری ہو کر مقام پھلور میں فراری ہوئے۔ اس وجہ سے آپ بمصداق، ڈوبتے کو تنکے کا سہارا، کریم بخش سیالکوٹی کو ساتھ لے کر میدان میں نکلے ہیں۔

یہ تو ان کی معیت کی وجہ ہے۔ اب مقابلہ کی خواہش کی وجہ سنو۔

اس اشتہار میں آپ نے اپنے ان مسائل میں، جن میں مباحثہ کرنے سے بھاگے تھے،

مقابلہ نہیں چاہا بلکہ قدیم اسلام کے فضائل بیان کرنے میں مقابلہ چاہا ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ آپ کے مسائل مذہب قادیانی نے تو آپ کو اور آپ کی جماعت کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج کر دیا ہے۔علمائے ہندوستان و پنجاب نے آپ لوگوں پر فتوی کفر لگا رکھا ہے۔اب آپ ان مسائل کفریہ کو عام مجمعوں میں چھپانا اور بجائے ان مسائل کفریہ کے اتفاقی مسائل اسلام بیان کرنا چاہتے ہیں تاکہ مسلمانوں میں مسلمان کہلائیں اور اس سیاہی کو جو فتوی کفر نے آپ پر لگا رکھی ہے، دھو ڈالیں، مگر خاکسار چونکہ آپ کی نبض کو خوب پہچانتا ہے اس لئے اس تقیہ اور نفاق کو ظاہر کرتا ہے اور اس غرض میں آپ کو کامیاب نہیں ہونے دیتا۔

پس بجواب آپ کے اشتہار کے عرض رساں ہے کہ میاں کریم بخش کو تو میں کوئی اہل علم مخاطب صحیح نہیں سمجھتا، ہاں آپ کے مقابلہ کیلئے حاضر ہوں جس وقت چاہیں اور جس جگہ (بجز قادیان کہ وہ دار الشیطان ہے اور بقول قادیانی یزیدیوں کا مکان) آپ چاہیں خاکسار کو بلالیں۔ خاکسار آپ کے مقابلہ میں تقریر کرنے کو، لیکچر دینے کو، آپ سے مباحثہ کرنے کو حاضر ہے۔مگر ایسا ہرگز نہ ہونے پائے گا کہ آپ تقیہ اختیار کر کے اپنے مسائل کفریہ مذہب قادیانی کو چھپائیں اور قدیم اسلام کے اصول ومسائل کے اظہار سے اپنے اسلام کو حاضرین پر ظاہر وثابت کریں جیسا کہ قادیانی نے مباہلہ عبدالحق غزنوی میں کیا تھا اور اس ذریعہ سے بعض مسلمانوں کو مونڈ لیا۔ بلکہ آپ جن مسائل میں کچھ کہنا چاہیں گے اور ان میں طلاقت ولیاقت دکھائیں گے وہ خاصۃً ومجرداً آپ کے مسائل مذہب قادیانی ہوں گے اور ان کے جواب میں اس طرف سے بھی انہی مسائل میں کچھ عرض کیا جائے گا۔ یہ شرط منظور ہے تو بسم اللہ آیئے اور جہاں چاہیے خاکسار کو بلایئے۔

حضرات اس تحریر کے چھپنے میں توقف نظر آتا تھا اس لئے خاکسار نے اس اشتہار کے جواب میں حکیم صاحب کے نام ایک قلمی خط بذریعہ رجسٹری ۱۶ جنوری ۱۸۹۶ء کو روانہ کر دیا تھا۔اس خط کے جواب میں حکیم صاحب کا کارڈ بھی آیا مگر اس میں قبولیت مباحثہ ومقابلہ کی نسبت ایک حرف تک نہ لکھا۔اس خط کے مضمون میں مباحثہ کے جواب میں لکھا تو صرف یہ لکھا ہے کہ کریم بخش کا نام حسین بخش سے بہتر ہے۔جس کا جواب ترکی بترکی دیا گیا۔آج ایک کارڈ حکیم صاحب کا متضمن مطالبہ کتاب مطالب عالیہ اور آیا ہے اس میں بھی قبولیت مباحثہ کا حرف نہیں۔معلوم ہوتا ہے کہ حکیم صاحب کا وہ اشتہار صرف ایک گیدڑ بھبکی تھا۔آپ کو بالمقابلہ تقریر کرنی منظور نہیں ہے۔

ذیل میں یہ خط وکتابت نقل کی جاتی ہے:

} بٹالہ ۱۶ جنوری ۱۸۹۶ء، مشفقی حکیم صاحب ۔ سلام علی من اتبع الہدی ۔

آپ کا اشتہار اور آپ کے پیرومرشد قادیانی کے چند اشتہارات جس روز میں نے وصول کئے اسی روز ان کے جوابات تحریر کر دیئے کہ وہ چھپ کر آپکے پاس پہنچیں گے انشاء اللہ تعالی ۔ شائد ان کے چھپنے میں دیر ہو، اس لئے آپ کے اشتہار کے جواب کا خلاصہ قلمی ارسال کرتا ہوں ۔ کریم بخش سابق ٹیچر اسکول سیالکوٹ (جو مولوی عبدالکریم کہلاتا ہے) کو تو میں مخاطب صحیح نہیں سمجھتا۔ آپ کے مقابلہ میں تقریر کرنے کو، لیکچر دینے کو، آپ سے بحث کرنے کو ہر وقت اور ہر جگہ (بجز قادیان) تیار ہوں جہاں آپ چاہیں مجھ سے مقابلہ کرلیں بشرطیکہ مذہب نیچری قادیانی کے مسائل و رسائل قادیانی فتح، توضیح، ازالہ، وساوس وغیرہ میں بیان ہوئے ہیں، بیان کریں اور ان کا ردّ مجھ سے سنیں ۔ اور اگر آپ تقیہ ونفاق کے طور پر صرف وہ قدیم مسائل بیان کریں جو اہل اسلام کے مسائل وعقائد ہیں اور اپنے مذہب نیچری قادیانی کے مسائل کو زبان پر نہ لاویں تو اسکے مقابلہ میں کسی مسلمان کو کچھ کہنا ضروری نہیں ہے ۔ اور اپنے علم وتقریر ولیاقت وخوش بیانی کی نمائش اور ریا مسلمان کا کام نہیں ہے ۔ آپ کا پرانا خدمت گار ۔ ابوسعید محمد حسین ۔

{ اس کا جواب حکیم صاحب کی طرف سے:

کریم بخش، حسین بخش سے بہر حال بہتر ہے ۔ نور دین ۔

} اس کا جواب خاکسار کی طرف سے:

مشفقی حکیم صاحب ۔ سلام علی من اتبع الہدی ۔

کریم بخش کے صرف نام پر اعتراض نہ تھا بلکہ اس کے مولوی کہلانے پر تھا ۔ اس اعتراض کو حسین بخش کا نام نہیں اٹھا سکتا جب کہ حسین بخش کے خداداد علم میں کریم بخش شریک و مماثل نہ ہو ۔ آپ نے یہ نہ سوچا اور جواب لکھ مارا ۔ اس سے میرے اس گمان کو مصدق اور محقق کیا کہ آپ لوگوں میں صحبت قادیانی کی برکت سے فہم وانصاف، للّٰہیت، حقانیت کا شمہ نہیں ہے، جو ہے نفسانیت، جہل وجدل وغیرہ ہے ۔ اس اعلام کا شکریہ آپ کی کل جماعت پر واجب ہے ۔ قبولیت مباحثہ اور تقریر بالمقابلہ کا آپ نے جواب نہ دیا ۔ کیا پھر بھاگے جیسے ایک دفعہ لاہور میں اور دو دفعہ ریل میں بھاگے تھے ۔ ابوسعید محمد حسین ۔

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ ۔ جلد ۱۶ ۔ ص ۳۸۱ تا ۳۸۴)

# جلسہ اعظم مذاہب

دسمبر ۱۸۹۶ء میں لاہور میں مختلف مذاہب کا ایک مشترکہ جلسہ منعقد کروانے کا پروگرام ایک ہندو سادھو کی طرف سے بنایا گیا اور اس میں مختلف مذاہب کے علماء شریک ہوئے۔ مسلمانوں کی طرف سے مولانا محمد حسین بٹالویؒ شریک ہوئے اور قادیانیوں کی طرف سے مرزا غلام احمد کا ایک مضمون جلسے میں پڑھ کر سنایا گیا۔ چونکہ جلسے کی تنظیمی کمیٹی میں قادیانی بھی شریک تھے اس لئے مرزا صاحب کے مضمون کو انہوں نے بہت اہمیت دی اور ان کا مضمون پڑھے جانے کے دن دور و نزدیک سے قادیانی سامعین اکٹھے کر کے خوب نعرے لگوائے گئے اور نہ صرف بعد میں ان لوگوں کی طرف سے اخباروں میں مرزا صاحب کے مضمون کی خوب ہوا باندھی گئی، بلکہ جلسہ کے انعقاد سے پہلے ہی پوری منصوبہ بندی کر کے مرزا صاحب نے ایک اشتہار شائع کیا جس میں لکھا تھا:

جلسہ اعظم مذاہب جو لاہور ٹاؤن ہال میں ۲۶ تا ۲۸ دسمبر ۱۸۹۶ء کو ہوگا اس میں اس عاجز کا ایک مضمون قرآن شریف کے کمالات اور معجزات کے بارہ میں پڑھا جائے گا۔ یہ وہ مضمون ہے جو انسانی طاقتوں سے برتر اور خدا کے نشانوں میں سے ایک نشان اور خاص اس کی تائید سے لکھا گیا ہے.... مجھے خدائے علیم نے الہام سے مطلع فرمایا ہے کہ یہ وہ مضمون ہے جو سب پر غالب آئے گا... اور مجھے یہ الہام ہوا انّ اللّٰہ معک ان اللّٰہ یقوم اینما قمت یعنی خدا تیرے ساتھ ہے۔ خدا وہیں کھڑا ہوتا ہے جہاں تو کھڑا ہو۔ خاکسار غلام احمد از قادیان۔ ۲۱ دسمبر ۱۸۹۶ء

(انجام آتھم ضمیمہ۔حاشیہ ص ۲۹۹ تا ۳۰۱)

اور اس جلسہ کے بعد مرزا صاحب نے لکھا:

ایک اور پیشگوئی ہے جو ابھی ظہور میں آئی ہے یعنی وہ جلسہ مذاہب جو لاہور میں ہوا تھا اس کی نسبت مجھے پہلے سے خبر دی گئی کہ وہ مضمون جو میری طرف سے پڑھا جائیگا وہ سب مضمونوں پر غالب رہے گا۔ چنانچہ میں نے قبل از وقت اس بارے میں اشتہار دے دیا.. اور اس الہام کے موافق میرے اس مضمون کی جلسہ مذاہب میں ایسی قبولیت ظاہر ہوئی کہ مخالفوں نے اقرار کیا ہے کہ وہ مضمون سب سے اول رہا ہے اور یہ اشتہار الہامی محمد حسین بٹالوی اور احمد اللہ اور ثناء اللہ مولویان

امرتسراور عیسائیوں کو بھی قبل از وقت بھیجا گیا تھا۔ (انجام آتھم ضمیمہ۔ص ۲۹۹۔۳۰۱)

اوراس جلسے اور مقررین کی تقاریر کی بابت مولانا محمد حسین بٹالویؒ لکھتے ہیں:

مدت ہوئی مرزا غلام احمد قادیانی نے اس مضمون کا اشتہار دیا تھا کہ مختلف مذاہب کے سرکردہ فاضل جمع ہوکر اپنے اپنے مذہب کی خوبیاں بیان کریں۔ میں اسلام کی طرف سے پیش ہوکر اسلام کی خوبیاں بیان کرونگا۔ اس اشتہار سے ان کا مقصود وخیال یہ تھا کہ جو میرے عقائد جدیدہ کی وجہ سے علماء اسلام نے مجھ پرفتوی کفر لگا دیا ہے اور اس کے سبب عام اہل اسلام کو مجھ سے وحشت و نفرت ہوگئی ہے۔ خصوصاً اس روز سے کہ عبداللہ آتھم اور میری منکوحہ آسمانی کے شوہر ثانی کی موت کے متعلق میری پیش گوئی جھوٹی ہوچکی ہے، اس کا اثر اٹھ جائے یا کم ہو۔ اس مجمع میں عام مسلمان بھی مجتمع ہوجائیں گے انکے سامنے ایسے عقاید مسلّمہ اہل اسلام ظاہر کرونگا جن سے مجھے لوگ مسلمان جان لیں گے اور میری طرف رجوع کریں گے۔ (جیسے کہ پہلے چند میرے دام میں پھنسے ہوئے ہیں) جب وہ مجھے مسلمان سمجھ کر میرے دام میں آجائیں گے تو پھر وہ میرے عقائد جدیدہ کو بھی مان لیں گے جیسا کہ پہلے دام افتادہ سادہ لوحوں نے مان لئے ہیں۔ اس اشتہار کی طرف کسی نے توجہ نہ کی اور اس کو مرزا کی معمولی لاف زنی وفریب دہی قرار دیا تو مرزا کا خیال دل ہی دل میں رہ گیا۔

اسی اثنا میں ایک ہندو سادھو شوگن چندر نے اسی قسم کے جلسہ کا اشتہار دیا تو مرزا جی نے اس کو از بس غنیمت جانا اور اس کو اپنے اس مدعا کے حصول اور اپنے جدید عقاید مندرجہ رسائل کے برخلاف عقائد اسلامیہ کے اظہار کا کافی وسیلہ خیال کیا۔ یہ سوچ کر انہوں نے اس سادھو اور اس کی ہندو کمیٹی اور معاونوں کو (جن کے مضمون اشتہار کو نہ اکثر ہندو آریہ نے قبول کیا تھا نہ عیسائیوں اور پادریوں نے۔ اور وہ منتظر اور محتاج تھے کہ کوئی ان کی دعوت اشتہار کو قبول کرے) اپنے ہاتھ میں لے لیا اور ان کی کمیٹی کے ممبروں اور منتظموں میں اپنے حواریوں اور خلفاء کو شامل کیا۔ ان کے اول خلیفہ حکیم نورالدین اس کمیٹی کے چھ ماڈریٹروں (منتظموں یا میرمجلسوں) میں سے ایک ماڈریٹر بنائے گئے۔ دوسرے خلیفہ رشید الدین ڈاکٹر چکراتہ، اس کمیٹی کے سکرٹریوں میں سے ایک سکرٹری بن گئے تیسرے خلیفہ میاں کمال الدین پروفیسر انجمن حمایت اسلام کالج، ایگزیکٹو کمیٹی کے ممبر بن گئے وعلی ہذا القیاس اور لوگ داخل وشریک ہوئے (وہ لوگ سپیکر یعنی مقرر بن گئے از انجملہ منشی ناصر نواب نقشہ نویس خسر مرزا ہیں، ایک مبارک علی امام مسجد صدر بازار سیالکوٹ، جن کا سپیکروں میں شامل ہونا اس غرض

سے تھا کہ وہ اپنا وقت بھی مرزا قادیانی کو دیدیتے ۔ چنانچہ ایسا ہی وقوع میں آیا)۔ سادھو مذکور قادیان بھی بلوائے گئے اور وہاں ان کو اپنے مدعا کے موافق تعلیم و تلقین ہوئی اور ایک اشتہار بعنوان اشتہار واجب الاظہار بھی بنا دیا گیا جو لفظ بلفظ و حرف بحرف مرزا کا بنایا ہوا ہے، کسی دوسرے کے ایک لفظ کا اس میں دخل معلوم نہیں ہوتا، اور وہاں اپنے ہی مطبع میں مرزا نے اس کو چھپوا کر شائع و مشتہر کیا۔

غرض اس جلسہ کو مرزا جی نے گویا اپنا جلسہ بنا لیا اور اس کا اختیار اپنے ہاتھ میں لے لیا۔ یہ بھی خیال عام اور اس کا احتمال تام ہے کہ یہ سوالات خمسہ جو جلسہ کی طرف سے مشتہر کئے گئے ہیں یہ بھی مرزا جی کی تجویز سے مشتہر کئے گئے ہیں ۔ مرزا نے ان کو وہی سوالات تجویز کر کے دیئے جن کے جوابات وہ مدت سے لکھ رہے تھے اور ان کو وہ نئی روشنی کے مطابق عام پسند بنا چکے تھے۔

جب اس کمیٹی کا پہلا اشتہار متضمن سوالات و درخواست جواب کمیٹی کی طرف سے خاکسار کے پاس بمقام بٹالہ پہنچا تو میں نے سکرٹریوں میں مرزا کے خلیفہ رشید الدین ڈاکٹر چکراتہ کا نام پڑھ کر فوراً سمجھ لیا کہ اس جلسہ سے مرزا جی اپنا وہ کام نکالنا چاہتے ہیں (جس سے وہ اپنا اشتہار جاری کرنے کے بعد ناکام رہے تھے) اور عام مسلمانوں کے سامنے اپنی مسلمانی جتانے اور فتوی کفر و تکذیب پیش گوئی متعلقات موت آتھم اور اپنی منکوحہ آسمانی کے شوہر ثانی کو مٹانے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ یہ سمجھ کر میں کمیٹی کی درخواست قبول کرنے میں متوقف و متردد ہو گیا۔ ایک تو یہ خیال آیا کہ اس جلسہ میں مرزا نے اپنے عقاید جدیدہ کے برخلاف عقاید قدیمہ اسلامیہ کا اظہار کیا، تو اس سے لوگوں کو دھوکہ لگے گا۔ لوگ ان کو مسلمان سمجھ جائیں گے اور ان کے دام میں آئیں گے ۔ دوسرا یہ خیال کہ اگر میں یا کوئی اور عالم مسلمان اس جلسہ میں شریک و شامل نہ ہوا تو جلسہ میں مرزا قادیانی کا یک طرفہ بیان وہی اثر بد پیدا کرے گا۔

میں اسی تردد میں تھا کہ کارسپانڈنس سکرٹری انجمن حمایت اسلام لاہور کا خط اس مضمون کا میرے پاس پہنچا کہ انجمن حمایت اسلام نے اسلام کی طرف سے سوالات جلسہ کا جواب دینے کے لئے آپ کو وکیل منتخب کیا ہے۔ اسی مضمون کا ایک خط مسلمانان وزیرآباد کی طرف سے مولوی حافظ عبدالمنان کا پہنچا اور ایک خط انجمن اسلامیہ جہلم کی طرف سے منشی الہی بخش سکرٹری انجمن کا پہنچا۔

ان خطوط نے میرے اس تردد کو رفع کر دیا اور مجھے اس جلسہ میں شریک ہونے اور اسلام کی وکالت کرنے پر مامور و مجبور کیا۔ میں نے کمیٹی جلسہ کے نام جواب لکھ دیا کہ میں جلسہ میں شامل ہوں گا اور سوالات کے اسلام کی طرف سے جوابات دونگا۔ انشاء اللہ تعالی

پھر میں جلسہ کے قریب لاہور پہنچا تو عمائد و فضلاء اسلام کی ایک جماعت میرے پاس پہنچی اور مجھے اس جلسہ میں شامل ہونے سے اسی وجہ اور عذر سے کہ یہ جلسہ مرزا اور اس کے اتباع و خلفاء کے ہاتھ میں آچکا ہے، اور اس میں ان ہی لوگوں کا پورا اختیار و دخل ہے، روکا۔ میں نے اس جماعت کو بھی وہی اپنا دوسرا خیال کہ میرے شامل نہ ہونے سے مرزا قادیانی کا یکطرفہ بیان اثر بد پیدا کریگا، سنایا اور یہ بھی کہا کہ وعدہ کر لینے کے بعد میرا شامل جلسہ نہ ہونا اور بھی نامناسب امر ہے

۱۷۔ دسمبر ۱۸۹۶ء کو مرزا کے خلیفہ رشید الدین صاحب کا خط اس مضمون کا میرے نام پہنچا کہ آپ اپنے بیان کے لئے کس قدر وقت لینا چاہتے ہیں۔ میں نے اس کا جواب اسی تاریخ ان کو لکھ دیا کہ مجھے اپنے بیان کے لئے تین گھنٹہ وقت بکار ہے۔ اور اگر آپ مجھے اس سے کم وقت دیں گے تو میں اتنے ہی وقت میں اپنا بیان ختم کر دونگا۔ اس کا جواب مجھے مرزا کے خلیفہ نے نہ دیا تو میں نے سکوت کو رضا سمجھ کر چالیس صفحہ کا مضمون (جس میں اکثر صرف نوٹ تھے) تیار کیا۔

پھر جب جلسہ کا پروگرام (اشتہار تقسیم اوقات) شائع ہوا تو اس میں میں نے اپنے بیان کے لئے صرف ایک گھنٹہ وقت پایا (یہ مرزائی پارٹی کا پہلا حملہ خاکسار پر ہوا۔ وہ نہیں چاہتے تھے کہ مرزا کے سوا کسی دوسرے کو بھی پورا وقت ملے، اور سچائی و محاسن اسلام کے اظہار کا کافی موقعہ ہاتھ آوے، اور حاضرین جلسہ پر اس کا اثر نیک ظاہر ہو) تو میں نے اس کمی وقت کی شکایت ایک معزز ماڈریٹر (پریذیڈنٹ یا میر مجلس) کی معرفت سکرٹری صاحب کے پاس لکھ کر بھیج دی۔ اس پر میر مجلس نے زور سے یہ سفارش کی کہ دو گھنٹہ اول روز اور ایک گھنٹہ ۲۸ دسمبر کو وقت ملنا چاہیے۔ سکرٹری جلسہ نے (اس میر مجلس کی) سفارش پر مجبور ہو کر مجھے پہلے دن دو گھنٹہ اور آخری دن میں بشرط گنجائش ایک گھنٹہ وقت دینا منظور کر لیا (یہ حملہ مرزائی پارٹی کا خدا کے فضل سے اور اس میر مجلس کی سعی سے یوں خطا ہوا)

پھر جب خاکسار اپنے وقت پر جلسہ میں پہنچا اور ایک تمہید کے بعد چند آیات قرآن کو میں نے پڑھا تو مرزائی پارٹی نے کانا پھوسی شروع کر دی، پھر ان کی آپس میں رقعہ بازی شروع ہو گئی۔ اس میں انہوں نے بعض کارکن ہندوؤں کو، جو ان کے ہاتھ میں تھے، نیز شامل کر لیا اور اس معزز میر مجلس کو جنہوں نے توسیع وقت کی سفارش کی تھی، اور حسن اتفاق سے اس وقت اجازت تقریر کے وہی انچارج و مہتمم تھے، بار بار اس مضمون کے رقعات لکھ کر دیکھانا شروع کیا کہ تقریر کنندہ حدود سوالات جلسہ سے باہر ہو کر تقریر کر رہا ہے۔ جس سے ان کا مقصود یہ تھا کہ وہ خاکسار کو تقریر کرنے سے روک دیں (یہ دوسرا حملہ مرزائی پارٹی کا مجھ پر ہوا) مگر چونکہ وہ میر مجلس خدا کے فضل سے سمجھدار اور

تجربہ کار تھے اور وہ یقین رکھتے تھے کہ خاکسار جو کچھ کہہ رہا ہے سوالات جلسہ کے عین مطابق کہہ رہا ہے لہذا ان کی طرف متوجہ نہ ہوئے، پر ان لوگوں کی حکمت عملی سے دہان بندی وتسلی کرتے رہے۔ مجھے انہوں نے ایک مرتبہ بھی ایماء نہ کی کہ آپ سوالات جلسہ سے باہر جا رہے ہیں۔ ایک دفعہ آپ اپنی کرسی سے اٹھ کر میری کرسی کے پاس آئے تو صرف اس امر کے خواستگار ہوئے کہ یہ بیان آپ کا نبوت عامہ کے ثبوت میں ہے، اب نبوت خاصہ محمد یہ کے ثبوت کا خلاصہ بھی پیش کرنا چاہیے، اس لئے کہ آپ کا وقت اب صرف آدھ گھنٹہ باقی رہ گیا ہے (یہ حملہ مرزائی پارٹی کا بھی خدا کے فضل اور میر مجلس موصوف کے انصاف وعدل کی برکت سے دفع ہوا) خاکسار نے اپنے وقت کو پورا کر کے اپنی تقریر (جس میں تمام مضمون سے کسی حصہ کا خلاصہ وانتخاب اور کسی حصہ کی تفصیل تھی) کو نا تمام چھوڑ دیا اور باقی کا حوالہ آئندہ جلسہ پر کیا۔

میرے بیان کا اثر جلسہ پر کیا ہوا؟ اس سوال کا جواب اور اس اثر کا بیان کرنا میرا کام نہیں ہے اور نہ مجھے یہ خواہش کرنا جائز ومباح ہے کہ ناظرین وسامعین اس کی داد دیں اور میری تقریر و بیان کو اچھا کہیں اور میری تحسین کریں۔ میں اس خواہش کو گناہ سمجھتا ہوں اور اس کو شرک وریا خیال کرتا ہوں۔ اور اسی وجہ سے میں قبل از بیان وتقریر حاضرین جلسہ کی خدمت میں بادب التماس کر چکا تھا کہ میرا بیان سن کر یا اس کی اثنا میں حاضرین وسامعین داد نہ دیں تالیاں نہ بجاویں چیئرز نہ دیں۔ مرحبا، جزاک اللہ نہ کہیں جیسا کہ اس جلسہ میں ہر ایک کی تقریر کے وقت اور ہر ایک جلسہ میں جو نئے فیشن کے مطابق ہوتا ہے یہی دستور ہو رہا تھا۔ میری اس عاجزانہ درخواست کو ارباب جلسہ نے قبول کیا اور تمام جلسہ میں میرے بیان کے وقت سکوت وسناٹا رہا صرف اختتام تقریر پر بابو پرتول چندر اور ایک وکیل ہائی کورٹ الہ آباد مسٹر بینرجی وغیرہ نے تالیاں بجائیں کیونکہ وہ اختتام تقریر کے قریب آئے تھے انہوں نے میری اس عرض ممانعت کو نہ سنا تھا۔ بناء علیہ اگر اب میں کسی سے اپنے بیان کی خود تحسین کراؤں یا دوسرے سے آفرین اور اپنی تحسین چاہوں تو پھر میں اسی شرک اور ریا میں مبتلا ہوتا ہوں۔ ہاں اس قدر کہنے کو میں شرک وریا اور اپنے نفس کی مدح وثنا نہیں سمجھتا کہ ان آیات کا جو میں نے پڑھیں اور جو انکا ترجمہ وتفسیر میں نے کی، صرف اس وجہ سے کہ وہ خدا کا کلام اور اس کا مطلب تھا (نہ اس وجہ سے میرے الفاظ وتقریر و بیان اور لب، لہجہ والحان اچھا تھا) حاضرین وسامعین پر عجیب اثر تھا۔ اس اثر سے حاضرین جلسہ میں بجز چند اتباع مرزا قادیانی کوئی خالی نہ تھا۔ اتباع مرزا سے بھی بعض اشخاص پر وہ اثر تھا۔ ازانجملہ ایک شخص میاں کمال الدین

پروفیسر انجمن حمایت اسلام کالج ہیں جنھوں نے اس اثر کا اظہار جلسہ کے تیسرے دن ان الفاظ سے کیا ( جو مخبر دکن مطبوعہ ۱۴ جنوری ۱۸۹۷ء کے صفحہ ۴ میں مشتہر ہوئے ہیں ) :

> مولوی صاحب ! جب آپ نے ابتداء تقریر میں قرآنی آیات پڑھیں تو میں نہایت ہی خوش ہوا چونکہ وہ سوالات کے متعلق تھیں ۔

میاں کمال الدین کا یہ اظہار اس اثر پر کامل شہادت ہے کیونکہ میاں کمال الدین کو مرزا کی وجہ سے اس خاکسار سے سخت مخالفت ہے اور یہ امر بطور مثل مسلّم ومشہور ہے الفضل ما شہدت بہ الاعداء ۔ ( یعنی بزرگی وہ ہے جس کا دشمن بھی اقرار کریں ) ۔ اس اظہار کے بعد جو میاں کمال الدین نے اسی مخالفت کی وجہ سے خاکسار کی توجہ دوسری طرف منعطف ہو جانے پر افسوس بھی ظاہر کیا ہے ۔ اس کا جواب اس جلد کے مضمون ، مخبر دکن کی جھوٹی مخبری ، میں دیا جائے گا کہ خاکسار کی توجہ ایک لمحہ اور طرف نہیں ہوئی ۔

حاضرین اہل اسلام کے علاوہ اقوام غیر کے فہمیدہ وسنجیدہ اشخاص پر بھی ان آیات اور ان کے مطالب کا بڑا اثر تھا جو اس وقت ان کے بشاش چہروں سے ظاہر ہو رہا تھا ۔ ازانجملہ دو صاحبوں نے زبان سے بھی اس کا اظہار کیا ۔ ایک صاحب رائے بروا کینٹھ تھیوسوفیکل پنجاب کے سکرٹری تھے جو اس وقت میرے بعد تقریر کرنے کو اٹھے اور صاف اقراری ہوئے کہ جیسا بیان مولوی ( محمد حسین ) صاحب نے کیا ہے مجھ سے ایسا نہ ہوگا ۔ اور علاوہ برآں وہ صریح الفاظ جو انبیاء کے مصدق ہوئے ۔ دوسرے صاحب ماسٹر درگا پرشاد پریذیڈنٹ کارکن کمیٹی جلسہ تھے جو اسی جلسہ کے دن شام کے قریب مجھے بازار سید مٹھہ میں ملے اور اس خاکسار کے بیان آیات کی تعریف کرتے ہوئے بولے کہ ہم کو اسلام کی یہ حقیقت معلوم نہ تھی جو آج معلوم ہوئی ۔

اس بیان خاکسار کے بعد یہ عام آوازہ ہو گیا کہ مسلمان میدان لے گئے ۔ یہ امر مرزائی پارٹی پر نہایت شاق گذرا انہوں نے اسی وقت سے یہ مشہور کرنا شروع کر دیا کہ فلاں شخص کا مضمون سوالات جلسہ کا جواب نہ تھا بلکہ ایک معمولی وعظ تھا جس کو سوالات جلسہ سے کوئی تعلق نہ تھا ۔ مگر خواص اہل علم اور عام اہل فہم وفراست نے ان کی بات کا اعتبار نہ کیا اور اس بیان آیات قرآن کو سراسر مؤثر اور متعلق سوالات جلسہ تسلیم کیا ۔

دوسرے دن صبح کو میر مجلس موصوف مہتمم اجازت تقریر خاکسار کے غریب خانہ پر تشریف لائے اور فرمایا کہ اس وقت میں آپ کے مکان پر نہ آتا کیونکہ رات کسی قدر علیل رہا ہوں ۔ میں

صرف اس واسطے آیا ہوں کہ آپ کو مبارک دوں۔ کہ آپ کا بیان بہت عمدہ ہوا ہے۔

دوسرے دن مرزا کا مضمون پڑھا جانا تھا اس میں مرزا کے اتباع و خلفاء کا خوب جمگھٹا ہوا جو دور دور کے مقامات، سیالکوٹ، جموں، وزیرآباد، لودھیانہ، بھوپال، امروہہ تک سے بلائے گئے تھے۔ انہوں نے اس مضمون پر خوب چیئرز دی اور تالیاں بجائیں جن میں عام لوگ بھی ان کے شریک ہو گئے۔ خاکسار تو سوائے وقت اپنے بیان کے جلسہ میں نہیں پہنچا اور نہ مرزا کا مضمون اپنے کان سے سنا، مگر سنجیدہ اور فہمیدہ لوگوں نے آکر بیان کیا ہے کہ وہ مضمون نئے فیشن نئی تعلیم نئی روشنی کے موافق تھا اور عوام کو خصوصاً سکولوں کے طلباء کو خوش کرنے والا۔ مگر خواص اور خصوصیت کے ساتھ علماء اسلام اس سے سخت ناراض آئے اور اس امر کے شاکی بھی ہوئے کہ اس مضمون میں مرزا نے ایسی باتیں بھی بیان کی ہیں جو شریعت اور تحقیق کے برخلاف ہیں بلکہ بعض کفر ہیں۔ ہم اس پر ابھی اپنی رائے کچھ ظاہر نہیں کرتے جب تک کہ وہ مضمون چھپ کر شائع نہیں ہوتا۔ جب وہ شائع ہوگا تو لوگ خود دیکھ لیں گے اور ہم بھی اس پر مفصل ریویو کریں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔

اس جلسہ میں مرزا کے خلفاء نے مرزا کا وہ اشتہار شائع کیا جس میں انہوں نے اپنے مضمون کے غالب رہنے کی پیشگوئی کی تھی جس کی وجہ عموماً یہ خیال کی جاتی ہے کہ سوالات جلسہ انہی کے مجوزہ سوالات تھے اس وجہ سے وہ یقین رکھتے تھے کہ نئے خیال کے لوگوں میں وہی جواب پسند ہوگا۔ اس مضمون کے پڑھے جانے کے بعد وہی میر مجلس مہتمم اجازت تقریر خاکسار سے کئی دفعہ ملے تو پھر بھی اس امر کے مظہر ہوئے کہ گو عوام میں مرزا کے مضمون کی تحسین ہوتی ہے مگر میں تو اب بھی آپ ہی کے بیان کو (جو قرآن کا بیان تھا) ترجیح دیتا ہوں اور عمدہ کہتا ہوں۔

مگر مرزائی پارٹی نے مرزا کے مضمون کی صفت وثنا میں شور وغل مچا دیا ہے بلکہ خود سرگروہ پارٹی مرزا جی نے بھی رسالہ انجام آتھم کے ضمیمہ میں اس مضمون کی تعریف میں حد سے زیادہ مبالغہ کیا ہے اور اپنے بیان کی تائید وشہادت میں ان ہی اخباروں کا حوالہ دیا ہے جن میں ان کے اتباع و خلفاء نے ان کی تعریف اور دوسروں کی مذمت چھپوائی ہے۔ از انجملہ ایک اخبار مخبر دکن ہے جس نے نہ صرف اپنی رائے قائم کرنے میں غلطی کی ہے بلکہ واقعات کے بیان میں دروغ گوئی جائز رکھی۔ لہذا ہم، مخبر دکن کی جھوٹی مخبری، میں اس دروغ گوئی کا اظہار کریں گے اور اسی کے مقبولہ ومسلّمہ گواہوں کی شہادت سے ثابت کر دیں گے کہ اس کے بیان میں دروغ گوئی پائی جاتی ہے۔ اس کی طرف سے یا اس کے نامہ نگار یا رپورٹر کی طرف سے۔

ایک چیز کے اچھے یا برے ہونے کی نسبت جو رائے اخبار نویس یا عام اہل الرائے قائم کریں وہ محل تعجب واعتراض نہیں۔ مگر واقعات کی از خود تولید اخبار نویس کا منصب نہیں ہے، اور نہ اس کارسپانڈنٹ کا ہی ہے۔ جو ایسا کرے گا وہ ضرور پکڑا جائے گا۔ یہی وجہ ہے کہ ہم نے منجملہ ان اخباروں کے جنہوں نے اس معاملہ میں خلاف صواب کیا ہے صرف مخبر دکن سے سے تعرض کیا ہے۔

باقی حصہ مضمون کے لئے جو مجھے آخری دن وقت دینے کا سکرٹری کمیٹی نے وعدہ دیا ہوا تھا وہ بھی مرزائی پارٹی نے (جس کے ہاتھ میں کمیٹی کی باگ تھی) منسوخ کرا دیا۔ اس دن کا پروگرام شائع ہوا تو اس میں میرے بیان کے لئے وقت نہ تھا (یہ تیسرا حملہ مرزائی پارٹی کا مجھ پر ہوا) مگر یہ حملہ بھی خدا کے فضل سے اور اسی میر مجلس سابق الذکر کی توجہ سے اور مولوی عبداللہ صاحب پروفیسر عربی اورئینٹل کالج لاہور کی مہربانی سے دفع ہوا اور مولوی عبداللہ صاحب نے تیسرے دن اپنا وقت جو ڈیڑھ گھنٹہ ان کیلئے مقرر تھا (کچھ مجھے عنایت کر دیا۔ اور میرے بیان کا اس قدر اثر ہوا کہ) مرزائی پارٹی میں خوف پیدا ہوگیا۔ اس اثر کی وجہ سے اور اپنے مضمون کا غلبہ ظاہر کرنے کی غرض سے انہوں نے اس بیان میں بہت روک تھام کی اور جو اس میں کسر رہ گئی تھی وہ جھوٹی خبروں اور رپورٹوں کو بازاروں اور اخباروں میں شائع کرنے سے نکال لی۔ آئندہ ناظرین دونوں مضمونوں کو پڑھنے اور ان میں موازنہ کرنے سے داد حق وانصاف دیں گے انشاء اللہ تعالی

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد ۱۷۔ص ۲۳۷۔۲۴۴)

مولانا بٹالوی مرحوم کا یہ لیکچر صفحہ ۲۴۵ سے ۳۶۸ جلد ۱۷، اشاعۃ السنہ میں خطبہ کے عنوان سے منقول ہے۔ اور اس خطبہ کے آخر میں صفحہ ۳۶۶ میں آپ نے فرمایا ہے:

صاحبان! جو لوگ ان اخلاق (جن کا مولانا نے اپنے خطبہ میں ذکر کیا ہے) میں کامل ہوتے ہیں وہی اس علم لدنی کے محل ہوتے ہیں۔ اور اس قسم کے لوگ امت محمدیہ میں دنیا میں ہر زمانہ میں پائے گئے ہیں اور اب بھی موجود ہیں اور قیامت تک رہیں گے، گو بعض ملکوں یا شہروں میں ہم کو نظر نہ آئیں۔ (لیکن) اس علم لدنی کے محل وہ لوگ نہیں ہوتے:

جو تحریر وتقریر میں جھوٹ بولیں۔

جھوٹ اشتہاروں سے اپنی ولایت وکمالات والہامات ظاہر کریں۔

ہزار ہا پیش گوئیاں اور آسمانی نشان دکھانے کے مدعی ہوں اور ایک بھی دکھا نہ سکیں۔

جو شخص انکے دعوی کو نہ مانیں اسکو گالیاں دیں اور موت یا بیماری اور خواری پہچانے کی دھمکیاں دیں۔
بازاری گالیاں، حرام زادہ، بدذات وغیرہ ان کا تکیہ کلام ہو۔
مال مردم خوری ان کا شیوہ ہو، خاص دینی کتابوں کی اشاعت کیلئے لوگوں سے ہزار ہا روپیہ چندہ کرا کے یا قیمت کے طور پر لیں اور اس روپیہ سے بیویوں کا زیور اور لباس بنا دیں۔ اور بادام روغن میں پکے پلاؤ متنجن اوڑاویں، اور ان کتابوں کے چھاپنے کا نام نہ لیں۔
نوافل تہجد تو کجا پانچوں وقت خصوصاً فجر کی نماز و جماعت میں التزام کے ساتھ نہ مل سکیں۔
ہزار ہا روپیہ کی مِلک کا دعوی کریں اور آمدنی کا اقرار کریں اور ادائے فریضہ حج کا نام نہ لیں۔
اور بولنے لگیں تو گھنٹوں بولتے چلے جاویں، نماز شروع کریں تو ضعف دماغ کے عذر سے قل ھو اللّٰہ احد اور انّا اعطیناک الکوثر پر اکتفا کریں۔
وظائف و اوراد شبانہ روزی کجا نمازوں کے بعد تینتیس تینتس بار سبحان اللّٰہ و الحمد للّٰہ و اللّٰہ اکبر کہنا نصیب نہ ہو۔ اور حرامزادہ، بدذات وغیرہ گالیوں کا وظیفہ جس تعداد سے چاہو ان کی زبانوں سے سن لو اور ان کی تصانیف میں دیکھ لو (یہ تیرھویں صدی کے پیغمبر اور چودھویں صدی کے مجدد حضرت مرزا غلام احمد قادیانی کی طرف اشارہ ہے جن میں حالات مذکورہ بلا کم وبیش پائے جاتے ہیں)

ایسے اخلاق و عادات کے لوگوں کا مورد علم لدنی ہونا ایسا محال ہے جیسے سوئی کے ناکے سے اونٹ نکل جانا محال ہے۔ (تاہم) علم لدنی کے ایسے (جھوٹے) مدعی بھی ہر زمانہ میں ہوتے چلے آئے ہیں۔ اور اس وقت بھی موجود ہیں جن کو ہم دیکھ رہے ہیں۔ ایسے ہی لوگوں کے حق میں سابق (سچے) اہل علم لدنی یہ کہہ گئے ہیں:

اے بسا ابلیس آدم روئے ہست پس بہر دستے نباید داد دست
کار شیطان مے کند نامش ولی گر ولی ایں است لعنت بر ولی
حرف درویشاں بدزدد مرد دوں تا بخواند بر سلیمے زاں فسوں
زانکہ صیاد آورد بانگ صفیر تا بگیرد مرغ را آں مرغ گیر
ہمسری با انبیاء برداشتند اولیاء را ہم چو خود پنداشتند

(ماہنامہ اشاعۃ السنہ۔ جلد ۱۷)

# مالیرکوٹلوی، امروہی مراسلت ۱۸۹۸ء

قادیانی اخبار الحکم میں ۱۸۹۸ء میں مالیرکوٹلہ کے مولانا محمد عبداللہ، کا ایک خط بنام نواب محمد علی رئیس مالیرکوٹلہ (جو قادیان میں رہا کرتے تھے) شائع ہوا جس میں مولانا عبداللہ نے نواب محمد علی کو مسائل متنازعہ پر بحث وگفتگو کی دعوت دی۔ یہ خط مختصراً حسب ذیل ہے۔

☆ ...کوئی مرزائی ایسا بحّاث معلوم نہیں ہوتا جس کا دباؤ علماء پر پڑے۔ علماء عدم فرصتی اور ان امور کے قابل توجہ نہ ہونے کے سبب ان بحثوں میں پڑنا نہیں چاہتے ...اگر حیات مسیح کا مسئلہ قرآن میں نہیں، تو مثیل مسیح کا بھی نہیں۔ اگر کچھ ہمت ہو تو اس کو بھی نہ مانو۔ توفی کا مسئلہ کچھ بہت بڑا بھاری مسئلہ نہیں بہت ہی ہلکا ہے جس کے ساتھ کہو ہم نپٹ سکتے ہیں لیکن مہذبانہ تقریر ہو اور شرائط مقرر ہوں۔ اور ہم ہار جائیں تو مرزائی ہو جائیں اور مرزائی ہار جائیں تو تمہیں مرزا کو چھوڑنا ہوگا۔ خواہ تحریری سوال و جواب کرلو، خواہ مناظرہ۔ یہ تمہیں اختیار ہے۔ (الحکم ۱۳ مارچ ۱۸۹۸ء ص ۲)

نواب محمد علی نے اس خط کا جواب نہیں دیا بلکہ ان کے ایک وظیفہ خوار مولوی محمد احسن امروہی (جو مخاطب نہ تھے) نے جواب ارسال کر دیا۔ جواباً مولانا عبداللہ نے امروہی کو لکھا کہ آپ کو میں نے مخاطب نہیں بنایا، جن کو مخاطب کیا ہے انہیں میرے خط کا جواب دینا چاہیے۔ انکے یکم فروری ۱۸۹۸ء کو بنام محمد احسن، قادیان آنیوالے خط کی تلخیص قادیانیوں نے بایں الفاظ کی ہے:

۱۔ امروہی صاحب کے خط میں چند اشعار ایسے ہیں جو قابل توجہ ہیں۔

۲۔ چند اغلاط متعلق املاء کے ہیں اور اکثر الفاظ بے محاورہ ہیں۔

۳۔ کیمپ انبالہ کا قصہ بابت سکوت مولوی صاحب کے محض افتراء اور بہتان ہے بلکہ قضیہ برعکس ہے

۴۔ تمام پنجاب و ہندوستان کے علماء کے ساتھ بحث مباحثہ اور ان کا سکوت مسئلہ توفی وغیرہ میں افتراء اور بہتان ہے۔

۴۔ امروہی صاحب سے اب گفتگو کرنا مرے کو مارے شاہ مدار والا مضمون ہے۔

۶۔ اگر کہو تو آپ کی اغلاط اخبار میں چھپوا دیں۔

۷۔ چند الفاظ نامہذب امروہی صاحب کے خط میں موجود ہیں۔

۸۔ میرے مخاطب نواب محمد علی خان ہیں، تم کیوں کود پڑے۔

۹۔ جب نواب محمد علی خان بحث منظور کر لیں گے اور شرائط بھی طے ہو جاویں گی تو مجھے کسی مرزائی سے کوئی خوف نہیں، امروہی صاحب سے کیا خوف؟

۱۰۔ نواب محمد علی خان انکار کر دیں تو پہلی تحریک موقوف۔ از سر نو ترتیب یوں بحث ہو گی:۔

مرزا صاحب سے بحث ہو گی اگر وہ آمادہ ہوں۔

مرزا صاحب آمادہ نہ ہوں تو مولوی نور الدین صاحب سے بحث ہو گی۔

اگر وہ بھی قبول نہ کریں تو مولوی عبد الکریم سیالکوٹی سے۔

وہ بھی قبول نہ کریں تو مولوی عبد القادر سے۔

پھر مولوی کمال الدین سے پھر خواجہ کمال الدین سے۔ پھر کوئی اور مرزائی جس کو مرزائی پسند کریں۔

۱۱۔ امروہی کا نمبر تمام مرزائیوں کے بعد ہو سکتا ہے جب کوئی شرائط قبول نہ کرے۔

۱۲۔ براہ مستقیم امروہی صاحب کی ضرورت نہیں۔ جو کچھ تحریر ہو، نواب صاحب کی معرفت ہو اور میعاد لگانے کی ضرورت نہیں۔

۱۳۔ صرف اس خط کا جواب بھیج کر نواب محمد علی صاحب کی معرفت سلسلہ جنبانی کریں۔

۱۴۔ قادیان میں جو آپ گفتگو کو کہتے رہے، چونکہ ایک مرتبہ آپ انبالہ میں ذلیل ہو چکے تھے لہذا دوبارہ آپ سے گفتگو نہ ہوئی۔ فقط۔

☆ اس کے جواب میں مولوی محمد احسن امروہی نے مولانا عبد اللہ کو جو خط لکھا اسے الحکم نے بایں الفاظ نقل کیا ہے:

آپ کو یاد ہو گا کہ تخمیناً چار سال گزرے ہوں گے جو یہ مشتاق، بابو محمد کے مکان پر اس غرض سے فروکش ہوا تھا کہ جن صاحب کو خصوصاً آپ کو اگر حضرت عیسی کی وفات میں کچھ شک وشبہ ہو تو اس کو صاف فرمالیویں مگر جب آپ نے محض سکوت فرمایا تو خود یہ مشتاق ہی شکوک وشبہات مخالفین کی طرف سے بیان کر کے ان کے شافی جواب دیتا رہا تاہم آپ نے محض سکوت اختیار کیا ....اور نیز مدت ہوئی کہ آپ نواب (محمد علی) صاحب بہادر کے ساتھ قادیان تشریف لائے اس وقت یہ مشتاق بھی اس جگہ حاضر تھا.. بتحریکات مسائل متنازعہ فیھا کسی قسم کی تحریک آپ کو پیدا نہ ہوئی.... مدت گزری حضرت اقدس نے مسئلہ توفی کی نسبت مخالفین کے لئے ایک ہزار روپیہ کا اشتہار دیا ہے۔ بعد ازاں دیگر اشتہارات وغیرہ بھی اس بارہ میں بکثرت شائع ہوتے رہے ہیں لیکن فریق ثانی کی طرف سے صدائے برنخواست کا مضمون واقع ہے۔ اس مشتاق نے پنجاب سے لے کر

مدراس وغیرہ تک اسی واسطے سفر کیا کہ کہیں علماء کا مہرسکوت ٹوٹے اور تمام نامی علماء سے اس بارہ میں گفتگو کرنا چاہا لیکن کوئی صاحب اپنے پرانے خیالات کے حامی پیدا نہ ہوئے۔ شیخ بطالوی صاحب نے بھی اشتیاق اس مشتاق کو پورا نہ کیا، باوجودیکہ وہ آپ کی جماعت کے اس بارہ میں مقتداء ہیں، اور ان کو یدطولی حاصل ہے.... اس مشتاق کو وہ بھی یہی لکھتے رہے کہ مجھ کو ایسی فرصت نہیں، بعدانفراغ تمہارا اشتیاق بھی پورا کیا جائے گا۔

ایک بے چارے محمد بشیرسب کی طرف سے مباحثہ دہلی میں فدیہ ہوئے تھے جو حضرت اقدس نے ان کا فدیہ ہونا قبول کرلیا تھا۔ اگر آپ نے الحق دہلی ملاحظہ فرمایا ہوگا تو وہ حال اس فدیہ کا آپ کو بھی معلوم ہوا ہوگا۔ بعدہ اس مشتاق نے انہوں سے فیصلہ چاہا۔ جب اس مشتاق نے بموجب ان کی درخواست کے نون ثقیلہ کا مقدمہ ایسا خفیفہ کیا تو ان کو نہایت درجہ کی خفت حاصل ہوئی .... جب آپکے پاس مسئلہ توفی وغیرہ میں علوم کا خزانہ مخفی ہے تو پھر کیا اہل اسلام کا آپ پر حق نہیں؟ ..(خط طویل ہے اوراس میں توفی پر دلائل بھی ہیں). محمد احسن ۳ فروری ۱۸۹۸ء (الحکم ۱۳ مارچ ۱۸۹۸ء)

☆ محمد احسن امروہی نے ایک اور خط میں یہ بھی لکھا:

بعد از سلام مسنون آنکہ عاجز کو از نمبر چہاردہ گانہ میں سے کسی نمبر کی شکایت نہیں... جناب سے ان دلائل کا مطالبہ کرتا ہوں جن سے بمقام کیمپ انبالہ مسئلہ توفی وغیرہ میں ساکت کیا ذلیل کیا اور تمام کیمپ انبالہ میں اس سکوت اور ذلت کو شہرت حاصل ہوگئی۔ ان دلائل مسکتہ کے مطالبہ کی سخت ضرورت اس وجہ سے ہے کہ اول تو یہ عاجز ان براہین ساطعہ کو بسبب طول مدت اور نقصان حافظہ بھول گیا.... ۱۵ فروری ۱۸۹۸ء کا خط۔ (الحکم ۲۷ مارچ ۱۸۹۸ء)

☆ ۱۵ مارچ ۱۸۹۸ء کو ۹ مارچ کا لکھا ہوا مولوی عبداللہ صاحب کا خط آیا۔ اور اڈیٹر الحکم نے لکھا کہ اس میں بازاری گفتگو ہے جس کا جواب دینا مولوی محمد احسن صاحب خلاف شان سمجھتے ہیں۔ (الحکم ۲۷ مارچ ۱۸۹۸ء ص ۲)

(کسی نے شرائط کا تقرر نہیں کیا۔ محمد احسن نے پہلے ہی بحث شروع کردی۔ ہونا یہ چاہیے کہ مناظر مقرر ہوں، پرچوں کی تعداد مقرر ہو، فیصلے کی کیا صورت ہوگی۔ اور فیصلہ ہونے کی صورت میں اس پر عمل درآمد کون کرے گا اور کیسے کرے گا۔ کسی نے یہ نہیں بتایا کہ مرزائی ہار جائیں تو وہ کیا کریں گے۔ مرزا کو چھوڑیں گے۔ قادیانیت سے تائب ہوں گے، یا محض کوئی جرمانہ ادا کریں گے۔ اور جو اصل مخاطب تھا وہ پردے میں چھپا بیٹھا رہا۔ اور جب کوئی جواب بن نہ آیا تو کہہ دیا مالیرکوٹلوی نے بازاری گفتگو کی ہے)۔

# بٹالوی وقادیانی مراسلت ۱۸۹۸ء

☆ مرزا غلام احمد قادیانی کا خط بنام مولانا بٹالویؒ

شیخ محمد حسین صاحب بٹالوی۔ ہداکم اللہ

مجھے زبانی حبی مولوی قطب الدین صاحب معلوم ہوا کہ مولوی صاحب کسی مصلحت سے آپ کے مکان پر گئے اور ہم دردی انسانی سے چاہا کہ آپ کو حق کی طرف دعوت کریں۔ مگر آپ نے علاوہ کئی الفاظ سبّ وشتم کے جو میری نسبت استعمال کئے، یہ بھی کہا کہ میں نماز میں ان پر لعنت بھیجا کرتا ہوں۔ ان تمام باتوں کے سننے سے اگرچہ آپ کی صلاحیت سے نومیدی ہوتی ہے مگر جیسا کہ میں نے بعض بشارات میں دیکھا ہے امید کی جاتی ہے کہ آپ پر عنقریب وہ زمانہ بھی آئے گا کہ آپ کی آنکھ کھلے اور آپ ان گستاخیوں اور شوخیوں اور بداندیشیوں سے توبہ کریں۔ اس لئے میں نے ایک ضروری امر پر آپ کو مطلع کرنے کے لئے یہ چند سطریں لکھی ہیں... میں نے مباہلہ کے ساتھ بھی آپ سے فیصلہ کرنا چاہا مگر آپ وہاں سے بھی بھاگ گئے (پھر کرسی والے معاملے کا ذکر کیا ہے) .. آپ مجھے مفتری کہتے ہیں مگر بتلا نہیں سکتے کہ ابتداء دنیا سے آج تک کوئی مفتری ایسا آپ نے دیکھا جس کو خدا تعالی نے روز دعوی الہام سے میری طرح ۲۵ برس تک مہلت دی ہو، جو خدا پر افتراء کرے وہ تو کتے کی عمر بھی نہیں پاتا اور جلد پکڑا جاتا ہے اور ہلاک کیا جاتا ہے اور میں تو ۲۵ برس سے برابر خدا تعالی کا الہام پیش کر رہا ہوں۔ براہین ہی کا زمانہ دیکھو جواب ۱۸ برس کے قریب پہنچ گیا۔..... گواہان مولوی عبدالکریم سیالکوٹی۔ کمال الدین۔ سیٹھ عبدالرحمٰن۔ حاجی اللہ رکھا مدراس۔ سیٹھ اسماعیل بمبئی۔ محمد احسن امروہی۔ قطب الدین۔ میاں معراج الدین ٹھیکیدار لاہور۔ یعقوب علی اڈیٹر الحکم۔ مولوی نورالدین بھیروی۔ (الحکم قادیان ۶ مارچ ۱۸۹۸ء ص ۴۔۵)

☆ مقام بٹالہ۔ ۲۸ فروری ۱۸۹۸ء نمبر ۱۱۴۔

میاں غلام احمد۔ خدا آپ کو راہ راست پر لاوے اور ضلالت والحاد سے نجات بخشے والسلام علی من اتبع الہدی۔ آپ کا خط ۲۸ فروری ۱۸۹۸ء کو پہنچا جس کو میں نے تعجب اور افسوس سے پڑھا۔ افسوس آپ کے مرید میاں قطب الدین پر آیا کہ وہ کیا پیغام وسوال لے کر گئے

تھے اور کیا جواب لائے ۔ اور نہ سمجھے کہ وہ میرے پیام وسوال کا جواب نہیں ہے۔ ....تعجب آپ پر کہ آپ نے اس خط میں اپنے ان ہی پرانے ڈھکوسلوں کا اعادہ کر دیا اور شرم سے کام نہ لے کر یہ خیال نہ کیا کہ جن باتوں کا اعادہ کرتا ہوں ان کو تمہارا مخاطب بار ہا دلائل سے ردّ کر چکا ہے ۔ پھر میں انکا اعادہ کیوں کرتا ہوں ۔

اس افسوس اور تعجب کے بعد ..سوال کا اعادہ کرتا ہوں کیونکہ میاں قطب الدین صاحب دوبارہ میرے پاس آئے ہیں اور آپ کی اس چال کو میرے سمجھانے سے سمجھ گئے ہیں ۔ اور اس وجہ سے اس خط کے ذریعہ میرا پیام دوبارہ پہنچانے کا وعدہ کر گئے ہیں ۔

آپ نے کتاب البریہ کے صفحہ ۱۱، ۱۴، ۱۵ میں تین دعوے کئے ہیں :۔

اول یہ کہ محمد حسین نے ڈپٹی کمشنر سے کرسی طلب کی اور کہا کہ اس کو عدالت میں کرسی ملتی ہے جس پر ڈپٹی کمشنر نے اس کو تین مرتبہ جھڑکیاں دیں اور کہا کہ تو جھوٹا ہے بک بک مت کر۔

دوسرا یہ دعوی کہ پھر وہ باہر کے کمرہ میں ایک کرسی پر بیٹھا تو کپتان پولیس کی نظر اس پر جا پڑی اور اسی وقت کنسٹیبل کی معرفت جھڑکی کے ساتھ اس کرسی سے اٹھایا گیا۔

تیسرا دعوی یہ ہے کہ پھر وہ ایک شخص کی چادر لے کر اس پر بیٹھ گیا تو اس شخص نے چادر نیچے سے کھینچ لی اور کہا کہ ایک مذہبی مقدمہ میں جو بناوٹی ہے پادریوں کی گواہی دیتا ہے اور میری چادر پر بیٹھتا ہے ۔ میں اپنی چادر پلید نہیں کرانی چاہتا۔

میرے نزدیک یہ تینوں دعوی محض دروغ ہیں جس میں راستی کا شمہ دخل اور شائبہ نہیں ہے ۔ آپ ان دعووں میں سچے ہیں تو ایک جلسہ عام میں ( جو بمقام لاہور یا گورداسپور یا بٹالہ میں ہو ) ان ہی لوگوں سے جن کے نام اپنے خط میں درج کئے ہیں صرف دو یا تین اشخاص کو جن کو میں منتخب کروں پیش کریں اور ان سے وہ شہادت دلوائیں ۔ پس اگر وہ آپ کے بیان کی تصدیق کریں تو میں وعدہ کرتا ہوں کہ میں اپنے آپ کو آپ کے مقابلہ میں شکست یافتہ سمجھ کر آپ کے رد و جواب سے قلم و زبان کو بند کر لونگا ۔ اور اگر ان گواہوں نے آپ کے بیان و الفاظ کی تصدیق نہ کی تو اس صورت میں آپ اپنے ملحدانہ دعاوی ، مسیحائی مجددیت مہدویت نبوت وغیرہ سے تائب ہو کر خالص اسلام کے پابند بن جائیں ۔

یہ پیام تھا جس کے جواب میں آپ نے صرف دعوی ( کا اعادہ ) کر دیا اور نہ سوچا کہ دعوی تو آپ نے پہلے بھی کیا تھا اس دعوی کا ثبوت بذریعہ شہادت مطلوب تھا، نہ اعادہ دعوی ۔ اب

بھی توجہ کریں اور جواب بمطابق سوال دیں ورنہ آپ کا خط اور یہ جواب عنقریب رسالہ میں مشتہر ہوگا۔ راقم۔آپ کا خیر خواہ قدیم۔ابوسعید محمد حسین۔(الحکم مذکور۔ص ۵)

اس کے جواب میں مرزا صاحب نے مولانا بٹالوی کو خط نہیں لکھا۔جلسہ عام کے انعقاد کا اعلان نہیں کیا۔ بٹالوی صاحب کو یہ نہیں کہا کہ ان کے گواہوں میں سے دوتین کے نام دوتا کہ میں انہیں لے کر جلسہ میں آؤں۔اور یہ نہیں کہا کہ اگر گواہی مرزا کے خلاف نکلی تو وہ دعوی مسیحیت و مہدویت وغیرہ چھوڑ کر مسلمان ہو جائیں گے۔ بلکہ انہوں نے الحکم میں ایک طویل مضمون لکھ مارا جس میں پھر وہی دعوی دہرا دیا کہ وہاں یہ ہوا تھا اور وہ ہوا تھا۔وغیرہ وغیرہ۔اور تم خود گواہوں سے گواہی لکھواؤ اور جلسہ مقرر کر کے وہ تحریریں وہاں لے کر آؤ تو میں ان تحریروں کا معائنہ کروں گا۔

ایسا کیونکر ہو سکتا تھا؟ گواہ تو مرزا کے تھے اور اس کے مرید وحواری تھے۔ان پر بٹالوی صاحب کا کیا زور تھا؟ یہ تو مرزا صاحب کا کام تھا کہ ان میں بٹالوی صاحب کے منتخب کردہ دوتین افراد کو لے کر کسی مجلس میں آتے، جہاں بٹالوی صاحب ان سے بیان لیتے۔اور اگر وہ لوگ مرزا کی تصدیق کرتے تو بٹالوی صاحب مخالفت سے باز آجاتے۔ یہ تو مرزا کیلئے بہت ستا سودا تھا اگر انہیں اپنی صداقت کا یقین اور گواہوں پر بھروسہ ہوتا تو ضرو ایسا کرتے۔لیکن مرزا ایسی مجالس میں آتے نہیں تھے جیسا کہ رفعت اللہ خان شاہجہانپوری نے اپنے چچا شرافت اللہ مرزائی شاہجہانپوری کے ذریعہ مرزا کو دعوت دی کہ: اگر ملہم (مرزا) صاحب کو کچھ مادہ ہے تو آجائیں، علماء کا سامنا کرے، وہ ڈرے نہیں غیر مقلد جو چند مرتبہ اسکی سرکوبی کر چکے ہیں، سامنا نہیں کرینگے، مقلدین کا سامنا کرے دہلی یا شاہجہان پور میں آجاوے۔اگر بحث تقریری میں علماء ساکت ہوگئے تو اس کے کل خرچہ کا میں ذمہ دار ہونگا اور پھر بیعت بھی کرلونگا۔اور اگر وہ زک اٹھا کر بھاگا تو ہمارے خرچہ کا وہ ذمہ دار ہو اور اپنے دعوی سے دست بردار ہو۔

مجلس علماء میں شرکت کا یہ دعوتی خط اندازاً ۱۸۹۸ء کا ہے جب رفعت اللہ خان حنفی المسلک تھے، بعد میں آپ محمدی ہوگئے تھے جیسا کہ خود لکھتے ہیں: .میں مقلد تھا..مگر اب اہلحدیث ہوں اور میرے نزدیک ایک صدی میں کئی مجدد بھی ہوئے ہیں۔اپنے خطوط میں مولانا عبدالحی کو میں نے اس صدی کا مجدد تسلیم کیا ہے۔مگر اب تحقیق سے معلوم ہوا کہ تجدید مولانا سید نذیر حسین سے بڑھ کر کسی نے نہیں کی۔ مجھ کو مولانا عبدالحی کی تجدید کا انکار نہیں۔وہ بھی ہیں اور دوسرے علماء بھی ہوں، مگر حضرت مولانا (میاں صاحب) مرحوم سے بڑھ کر کوئی نہیں۔ (شحنہ ہند میرٹھ۔ضمیمہ یکم نومبر ۱۹۰۳ء ص ۱۔۲)

# مبارک علی کا مباحثے سے گریز

قادیانی اخبار الحکم میں، قصبہ فتح گڈھ میں شیخ محمد حسین بٹالوی اور مبارک علی قادیانی میں اتفاقی مباحثہ، کے عنوان سے ایک واقعہ کا اندراج ہوا ہے جو تحریک ختم نبوت سے متعلق ہونے کے باعث باختصار درج ذیل کیا جاتا ہے۔ واقعہ چونکہ قادیانی روایت سے مروی ہے اس لئے اس میں انہوں نے حسب منشاء نمک مرچ لگایا ہے اور پورے واقعہ کے صرف وہی حصے نقل کئے ہیں جو ان کے مفید مطلب تھے۔ لیکن اس کے باوجود ناظرین کو معلوم ہو جائے گا کہ حقیقت کیا ہے۔

الحکم میں بیان کردہ واقعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ فتح گڈھ نامی قصبہ (شائد یہ فتح گڈھ چوڑیاں ضلع امرتسر ہے) میں مسلمانوں کے کسی جلسے میں خطاب کے لئے تشریف لے گئے جہاں مبارک علی نے سوالات شروع کر دیئے۔ اور الحکم کے مطابق سوالات و جوابات یوں ہوئے:

} مبارک علی: مولوی صاحب! حضرت عیسیٰ بن مریم کی حیات جسمانی اور بجسد عنصری صعود الی السماء کے لئے ثبوت پیش کریں۔

{ محمد حسین: قبل اسکے کہ میں اس کا جواب دوں، دو امر آپ سے دریافت کرنا چاہتا ہوں۔ اول یہ کہ آپ کا یہ سوال بطور استفادہ ہے یا بطور مباحثہ۔ دوم یہ کہ آپ کا اعتقاد در باب حیات و ممات مسیح کیا ہے؟ کیا آپ اس کو مردہ سمجھتے ہیں؟ اگر مردہ سمجھتے ہیں تو پھر آنے والہ کس شخص کو جانتے ہیں۔ یا اس امر کا اعتقاد ہی نہیں رکھتے کہ کوئی مسیح آئے گا۔

} مبارک علی: میں آپ سے بطور استفادہ کچھ دریافت کرنا نہیں چاہتا اور نہ اس امر میں آپ کو مفید اور اپنے آپ کو مستفید قرار دیتا ہوں۔ امر دوم کی نسبت صرف آپ کو دو حرفی جواب دینا چاہیے کہ مسیح زندہ ہیں یا نہیں؟ اگر زندہ ہیں تو اس کا کیا ثبوت ہے۔ اور میں ان کو داخل اموات سمجھتا ہوں۔ آنے والے مسیح کا فیصلہ بعد میں ہوگا۔ خلط مبحث کی کوئی ضرورت نہیں۔

{ محمد حسین: امر اول کے متعلق جو کچھ آپ نے کہا ہے اس کا جواب میں پھر دونگا۔ بالفعل میں آپ کو امر دوم کی نسبت یہ جتانا مناسب سمجھتا ہوں کہ سوال سے نہ کوئی بحث کرنی منظور ہے نہ

خلط مبحث ہوتا۔ میں یہ صرف یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ آپ کا اعتقاد آنے والے مسیح کی نسبت کیا ہے؟ تاکہ معلوم ہو کہ جس بحث کو آپ چھیڑنا چاہتے ہیں اس میں اپنے اعتقاد کی تائید کرتے ہیں یا اپنے اعتقاد کے خلاف حامی بنتے ہیں۔

} مبارک علی۔ آنے والے مسیح کی بحث آپ بے فائدہ چھیڑتے ہیں۔اس امر میں مانتا ہوں کہ ایک مسیح امت محمدیہ میں آنے والہ ہے مگراس کو وفات مسیح کے مسئلے کا موقوف علیہ ٹھہرانا ایک بے معنی بات ہے،اوراس کا منشاء صرف آپ کا ادعائی اعتقاد معلوم ہوتا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ حضرت عیسی بجسدہ العنصری آسمان پر چڑھ گئے اور پھر وہی کسی زمانہ میں واپس آئیں گے۔اس میں شک نہیں کہ ایک مسیح آئے گا مگر بات تو صرف یہ ہے کہ وہ آنے والہ وہی حضرت مسیح ابن مریم ہے۔اور یہ بات آپ ہرگز ثابت نہیں کر سکتے جب تک پہلے آپ ان کی حیات جسمانی اور صعود الی السماء بجسدہ العنصری ثابت نہ کریں۔ پس صعود کی بجائے نزول کے مسئلہ کو چھیڑنا خلط مبحث نہیں تو کیا ہے؟ اگر آپ کا یہ منشاء ہے کہ نزول کے ماننے سے صعود خود مانا جائے گا تو یہ قضیہ عکسیہ ہے بلکہ صعود ثابت ہونے سے نزول خود ثابت ہو جائے گا۔ بات دو حرفی ہے،صعود کا ثبوت دیجئے۔

{ محمد حسین: مجھے افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ آپ نے جواب میں بے فائدہ تطویل کی۔ نہ میرے سوال کو سمجھا اور نہ اپنے جواب کے الفاظ کے معنی سمجھتے ہیں۔ میں آنے والے مسیح کی بابت کوئی بحث نہیں کرنا چاہتا صرف آپ کا اعتقاد پوچھتا ہوں۔آپ بتانا چاہتے ہیں تو بتائیں ، ورنہ صاف کہیں کہ نہیں بتاؤنگا۔ پھر میں کلام ختم کرتا ہوں۔

} مبارک علی۔ میں نہایت افسوس سے کہتا ہوں کہ آپ نے اپنی قدیم عادت کے مطابق اس بحث کو ناتمام چھوڑنا چاہا ہے۔ میں نے اپنے اعتقاد کو بھی ظاہر کر دیا ہے اور آنے والے مسیح کی بابت بھی تصفیہ کر دیا ہے۔افسوس آپ نے ناحق میرے وقت کا خون کیا اور اصل بات سے گریز کی ۔اب بندہ آپ سے اپنے سوال کے جواب کی کوئی امید نہیں رکھتا اور اس سلسلہ بحث کو ختم کرتا ہوں

{ محمد حسین: آپ نے اپنا اعتقاد آنے والے مسیح کی نسبت کہ وہ کون ہے؟ ظاہر نہ فرمایا اور آئندہ سوال و جواب کا سلسلہ منقطع کر دیا۔اب میں آپ کو مخاطب نہیں کرتا۔اور آپ کے سوال کے متعلق قرآن وحدیث سے جو بات ثابت ہے وہ حاضرین سامعین کے سامنے پیش کرتا ہوں ان سامعین کے ساتھ آپ بھی چاہیں،تو سنیں۔ نہ چاہیں تو اختیار ہے۔مگر سننے کی حالت میں آپ کو بولنے کا اختیار نہ ہوگا۔ جب تک کہ آپ میرے سوال کا صاف الفاظ میں جواب نہ دیں گے کہ آنے

والے مسیح آپ کے اعتقاد میں کون ہیں۔

اس کے بعد مبارک علی نے کہا کہ میں آپ کی تقریر خاموشی سے سنتا ہوں بشرطیکہ کہ بعد میں آپ بھی میری تقریر خاموشی سے سنیں۔ بٹالوی صاحب نے کہا کہ نہیں ایسا نہیں ہوسکتا۔

(الحکم، قادیان ۶۔۱۳ جولائی ۱۸۹۸ء ص ۷۔۹)

یہ مرزائی رپورٹ ہے، اور ساتھ اڈیٹر الحکم نے خوب حاشئے بھی لگائے ہیں جو ہم نے نقل نہیں کیئے۔ اس رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کوئی باقاعدہ مباحثہ نہیں تھا۔ نہ موضوع کا تعیین کیا گیا، نہ شرائط طے ہوئیں، نہ ثالث مقرر ہوا، نہ پرچوں کی تعداد، نہ پرچہ لکھنے کا وقت طے ہوا۔ بلکہ مولانا بٹالوی کسی جگہ خطاب کیلئے گئے کہ مبارک علی نے رقعہ بازی شروع کردی۔ مولانا نے موضوع اور حدود وشرائط کے تعین کی کوشش کی تو مبارک علی صاحب بدک گئے اور مولانا کے سوال کا جواب دینے، یعنی موضوع کے تعین ہی سے انکار کردیا۔ اور بحث ختم کردی۔

ادھر چونکہ مولانا نے خطاب کرنا تھا جس کے لئے آپ وہاں تشریف لے گئے تھے، اس لئے انہوں نے فرمایا کہ اب چونکہ تم موضوع اور شرائط وغیرہ کے تعین نہ کر سکنے کے باعث بحث سے خود ہی کنارہ کش ہو چکے ہو، اس لئے اب میں جو کچھ کہنے والہ ہوں وہ تمہارے خطاب میں نہیں۔ اگر تم چاہو تو چلے جاؤ اور چاہو تو عام سامعین کی طرح بیٹھ کر سنو۔ مبارک علی نے جواب میں کہا کہ بعد ازاں میں بھی تقریر کروں گا۔ یعنی تمہاری تقریر پر بحث کروں گا۔ (یعنی مباحثہ، جس سے وہ کترا چکے تھے، پھر سے شروع)۔ مولانا بٹالویؒ نے فرمایا کہ یہ کیسے ہوسکتا ہے؟ یا تو تم میرے سوال کا جواب دو، اور بحث کو آگے بڑھاؤ اور اگر جواب دینے کی ہمت نہیں ہے تو چپ کر کے بیٹھو۔ جلسہ ہمارا ہے، آپ لوگوں کا نہیں اور نہ ہی تم کسی دعوت مباحثہ کے جواب میں یہاں آئے ہو۔ (یاد رہے مبارک علی، حکیم نورالدین کے بعد قادیانیوں کے مخالف ہوکر لاہوری جماعت میں شریک ہو گئے تھے)

ناظرین کو معلوم رہے قادیانی حضرات اپنے جلسہ قادیان میں غیر احمدیوں کو سٹیج پر سے اپنے خلاف تقریروں کی اجازت نہیں دیتے تھے جیسا کہ حافظ عنایت اللہ اثری کی درج ذیل روایت سے ظاہر ہوتا ہے۔ حافظ صاحب بتاتے ہیں:

مولانا عبدالرحمٰن گورنمنٹ پنشنر (ناظم انجمن اہلحدیث گجرات) کے نام ناظر دعوۃ وتبلیغ قادیان کی طرف سے دعوت نامہ موصول ہوا کہ آپ ہمارے سالانہ جلسہ میں شامل ہوں جو کہ دسمبر

۱۹۴۶ء میں ہو رہا ہے۔ جس کا موصوف نے فوراً جواب دیا جو درج ذیل ہے۔

} بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ بخدمت جناب ناظر صاحب دعوت وتبلیغ ۔

السلام علینا و علی عباد اللّٰہ الصّا لحین ۔ و السّلام علی من اتّبع الھدی

جناب کا ملفوف گرامی موصول ہوا ۔ آپ نے جو اپنے سالانہ جلسہ قادیان میں مجھے دعوت دے کر یاد فرمایا ہے اس کے لئے میں جناب کا شکرگزار ہیں اور جواباً معروض ہوں کہ مجھے اپنے مشاغل سے اتنی فرصت نہیں کہ میں جلسہ میں حاضر ہوسکوں ۔ ہاں یہ تجویز ہے کہ کوئی مطبوعہ یا قلمی مضمون جناب کی خدمت میں روانہ کر دوں جسے آپ اپنے جلسہ میں پڑھ کر سنا دیں تا اس طرح پر میرا بھی کوئی دنیوی حرج نہ ہو اور جلسہ میں شمولیت بھی ہو جائے ۔ اگر میرا مضمون آپ کے خلاف ہو تو سنا کر اس کی تردید کا آپ کو حق حاصل ہے کہ جلسہ آپ کا ہے ۔ نیز مضمون کے ہمراہ میں چند سوالات بھی روانہ کروں گا جن کا جواب بہر حال خاص میاں (محمود احمد) صاحب کے قلم سے مطلوب ہے ۔ اگر آپ ان دونوں باتوں کا پختہ وعدہ فرمائیں تو فوراً اطلاع دیں کہ وقت تنگ ہے ۔
۲۰ دسمبر ۱۹۴۶ء

اس خط کا درج ذیل جواب ناظر صاحب کی طرف سے مولانا صاحب کو موصول ہوا:

{ بخدمت شریف مکرم جناب عبدالرحمٰن ظفر گورنمنٹ پنشنر ۔ سرکلر روڈ گجرات

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ۔ آپ کی چٹھی مورخہ ۲۰ دسمبر موصول ہوئی ۔ جواباً تحریر ہے کہ افسوس ہے کہ ہمارے جلسہ میں غیروں کے مضامین معترضانہ نہیں سنائے جا سکتے ہیں ۔ نہ آپ کے سوالات جلسہ کے پرواگرم میں شامل کئے جا سکتے ہیں ۔ ہمارا جلسہ دینی جلسہ ہے اور اس میں دینی مضامین مقررین بیان کرتے ہیں ۔ جلسہ کا پروگرام بہت عرصہ پہلے مرتب ہو کر شائع ہو جاتا ہے ۔ آپ اگر کوئی مضمون یہاں بھیجیں گے اور سوالات تحریر فرمائیں گے تو ان کے جوابات آپ کو تحریری انشاء اللہ دیئے جائیں گے ..... والسلام ۔ ۷ جنوری ۱۹۴۷ء

دستخط بحروف انگریزی (برائے) ناظر دعوت وتبلیغ قادیان

(قطع الوتین (۲) من بشیر الدین)

# عشرہ کاملہ

شیخ غلام حیدر ہیڈ ماسٹر انگریزی بورڈ سکول چکوال ضلع جہلم نے ایک دفعہ چند سوالات حکیم نورالدین بھیروی سے کیئے جن کے جواب انہوں نے اخبارالحکم میں دیئے۔ شیخ غلام حیدر ان جوابات سے مطمئن نہ ہوئے۔ پھرانہوں نے مولوی عبدالکریم سیالکوٹی قادیانی کوعشرہ کاملہ کے عنوان سے ایک مطبوعہ مراسلہ بھیجا جسے سطور ذیل میں نقل کیا جاتا ہے۔

شیخ غلام حیدر، مولوی عبدالکریم سیالکوٹی کومخاطب کر کے لکھتے ہیں:

آپ کا نوازش نامہ مورخہ ۱۱ ستمبر ۱۹۰۱ء موصول ہوکر باعث راحت جان ہوا۔ آپ اسلامی محبت کے جوش میں تحریرفرماتے ہیں (کاش آپ اس منہاج میں غورکرتے جس پر خدا کا برگزیدہ چل رہا ہے جواس کام کے مناسب قوی لے کر کاروائی کر رہا ہے مگر خدا کے فضل کے بغیر کچھ نہیں ہوسکتا۔ خداتعالی آپ کے ساتھ ہو) میں اس ایمائے مخلصانہ کا ازحد ممنون ومشکور ہوں۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ عرصہ آٹھ نو سال سے جب سے بندہ صادق تائب ہوا ہے برابر اس کوشش میں مصروف ہے کہ کہاں تک آپ کا جدید منہاج اس اسلام کے مطابق ہے جس کی ہم کوقرآن اور پیغمبر ﷺ اور قرون ثلاثہ کے علماء وصوفیہ کرام کی تصانیف سے اطلاع پہنچی ہے۔ اور اگرچہ میں بلحاظ اسلامی علم کے محض ایک طالب علم ہوں مگر چونکہ بہت سا حصہ اپنی عمر کا اسلامی کتب کے مطالعہ وصحبت علماء و فقراء میں گذارا ہے اس لئے مجھ کوآپ کے منہاج کے بعض خیالات سے اتفاق نہیں۔ اگر محض مجھ کو ہی آپ سے اختلاف ہوتا تو چنداں تعجب وحیرت کا مقام نہ تھا لیکن جب میں دیکھتا ہوں کہ موجودہ اسلامی دنیا میں اکثر آپ کے منہاج پرحرف گیر ہیں اوران میں مجھ سے بڑھ کر جواسلام کوسمجھتے ہیں وہ بھی داخل ہیں تو کیونکر آپ کے منہاج کو الّذین یومنون با لغیب کی طرح قبول کرلوں۔ ہاں اس میں کچھ شک نہیں کہ بعض کی طرح آپ لوگوں پراس درجہ بدظن بھی نہیں کہ بدگوئی کیا

کروں اور تکفیر کے فتوے میں شامل ہو جاؤں۔ مرزا صاحب اور ان کی جماعت کی بعض تصانیف کے چند نکات واقعی قابل قدر ہیں اور صرف انہی کی بدولت اب تک میں تکفیر کے فتوی میں شامل نہیں ہوا۔ مگر خالص دودھ یا شہد میں خواہ کیسا ہی مرغوب الطبع کیوں نہ ہو اگر زہر کی آمیزش کا اندیشہ ہو تو ایسی چیز کے استعمال کے پہلے ضرور متامل ہونا پڑتا ہے، مگر تریاق کی مدد سے آپ کے شہد اور دودھ کو استعمال کیا، اور ہر ایک کتاب مرزا صاحب کی اور اکثر ان کی جماعت کی پڑھیں اور خوب پڑھیں۔ دوستوں اور علماء کے ڈرانے سے نہ ڈرا، مگر میں بڑے افسوس سے ظاہر کرتا ہوں کہ ان کی صداقت بعض ان خیالات میں جو اسلامی دنیا میں بالکل نئے طرز کے ہیں میرے دل پر اس درجہ تک مؤثر نہ ہوسکی کہ میں بھی مرزا صاحب کے خالص مریدوں میں شامل ہونے کو فخر سمجھتا.....۔ اب میری ملازمت تیس سال پوری ہو چکی ہے اگر میرے لواحقین کے گزارے کا معقول بندوبست اللہ تعالی نے کر دیا تو آپ لوگوں میں آنا میرے واسطے آسان ہو جائے گا۔ دس امور متنازعہ آپ کے منہاج کے جن کی بابت بندہ کو کافی اطمینان نہیں ہوا بطور نمونہ ذیل میں درج کرتا ہوں۔ اور گزارش ہے کہ ہر ایک امر مندرجہ کا جواب تحریر فرماویں جو کافی بھی ہو اور مختصر بھی۔ کوئی استدلال آیت اور صحیح حدیث یا تاویل مسلّمہ اہل سنت و جماعت اور واقعات یا عقل کے خلاف نہ ہو۔ اس کام کا اللہ تعالی آپ کو اجر دے گا۔ اور یہ ممکن ہے کہ آپ کے مدلل بیان سے میں اور میرے اکثر بھائی جو میرے ہم خیال ہیں ان شکوک وشبہات سے نجات پاویں اور آپ کی سعی موجب ثواب دارین ہو۔

### ا۔ مجدد اسلام

نبوت بے شک ختم ہو چکی ہے مگر دوسرا سلسلہ بعد وفات آنخضرت ﷺ ہمیشہ سے ہر صدی میں قائم ہے۔ مگر کسی مجدد اسلام نے اپنے مجدد ہونے کی نسبت نبوت کی طرح اس سے پہلے اعلان عام نہیں دیا۔ نہ اپنے عہدہ کی فضیلت امت محمدیہ سے منوانے کے لئے مباہلہ کی درخواست تک نوبت پہونچائی، اور نہ مدعی ومخالفین کی نوبت غیر اسلامی عدالت تک پہونچی۔ جمہور علماء نے جس شخص میں مجدد کے لوازمات پورے پورے دیکھے اس کو خود بخود لقب مجدد کا دے دیا۔ اگر سلف کے مجدد مرزا صاحب کی طرح اپنے عہدے کا گھر گھر اعلان کرتے تو آج ہم ہر صدی کے مجدد کا نام لے کر پورے تیرہ تک گن سکتے مگر چونکہ بعض ظاہر ہیں اور بعض پوشیدہ، اسی واسطے وثوق سے آج اسلامی دنیا میں کوئی بھی نام لے کر تیرہ تک گن نہیں سکتا۔ ہر صدی میں متعدد علماء نے دین اسلام کی

تائید میں کماحقہ کوشش کی۔ پس اس کثیر تعداد میں مبہم طور پر عہدہ مجدد کا مخفی رہا۔ وجہ اس اجمال کی جو قدرت کو منظور تھی یہ ہے کہ انسان جن امور پر تفصیلاً ایمان لانے کے واسطے مکلّف ہے انہی کا اعلان معرفت نبی کا یا رسول کے ضروری شرط ہے مگر مجدد پر مجملاً ایمان لانا ہی کافی ہے۔ نبی کے وقت میں نبی کا منکر معذب اور معتوب ہے مگر کسی نبی کا تابع اگر چند قرائن سے کسی کو مجدد تسلیم نہ کرے تو نجات سے محروم نہیں ہوسکتا کیونکہ ایسے بھی ہزاروں مسلمان ایک زمانہ میں موجود ہوتے ہیں جن کو پچھلی صدی کے مجدد کی تو کلی یا جزوی اطلاع ہوتی ہے مگر نئی صدی کے مجدد کا اس وقت ابھی ظہور بھی نہیں ہوتا یا چند وجوہات سے باوجود ظہور کے مجدد کے تسلیم کرنے میں موانعات حائل ہوجاتے ہیں پس اللہ تعالی ایک ایسے امر مجمل کی خاطر اتنے مومنین کی جانیں ضائع نہیں کرتا جو خاتم النبیین کی تابع ہوں اور یہ بھی لازم نہیں کہ کسی مجدد کی عین حیات میں ہی اس کے عہدہ کا نبوت کی طرح فیصلہ ہوجائے۔ ہاں اگر قرینہ سے جمہور علماء کا اتفاق ہوجائے کہ فلاں شخص مجدد ہے اور اس میں تمام یا اکثر وہ علامات بھی موجود ہوں جو مجددیت کو چاہتے ہیں تو یہ اور بھی عمدہ بات ہے۔ مگر یہ نہیں کہ : تو جان نہ جان میں تیرا مہمان ، اپنی مجددیت منوانے کے لئے اس طرح سے جدوجہد کرنا یا باقی علمائے اسلام سے ناشائستہ الفاظ سے مخاطب ہونا کسی مجدد کے واسطے اگر سلف میں بھی ضروری ہوتا تو کسی نہ کسی تصنیف سے ضرور اس بات کا پتہ لگتا۔ اگر مرزا صاحب کی کل تصانیف کی تشخیص کی جائے تو اس میں اسلام کی خالص حمایت ایک چہارم حصہ بھی بمشکل نکلے گی۔ باقی تین حصوں میں ان کے نئے خیالات اور دعوی کے متعلق بحث و تائید ہے۔ اگر اس قدر بھی اسلام کی حمایت میں اپنا قلم نہ اٹھاتے تو اسلامی گروہ سے بہت ہی کم مرید بنتے۔ کہیں تو گورنمنٹ پر انگریزی تراجم کے ذریعہ سے یہ ظاہر کررہے ہیں کہ کل وہ علمائے محمدی غلطی پر ہیں جنہوں نے خونی مہدی کو مانا ہوا ہے۔ صرف میں ہی وہ شخص ہوں جس نے ایسے فرقہ کی بنیاد ڈالی ہے جس کا یہ عقیدہ نہیں۔ کہیں گورنمنٹ پر اپنے خاندان کی خدمات روشن کررہے ہیں۔ کہیں گورنمنٹ کو یہ جتلا رہے ہیں کہ میں نے اپنے خرچ سے ہزاروں کتب اور رسالے اس خونی مہدی کے فاسد عقیدہ کی بیخ کنی کے واسطے اسلامی ممالک میں بھیجے ہیں۔ جب ہم مرزا صاحب کی اس قسم کی کاروائی کو دیکھتے ہیں تو تعجب آتا ہے کہ یا اللہ سلف میں بھی کسی خالص برگزیدہ نے حکام وقت کو اپنی خدمات خاص اللہ کے کام میں جتلائی ہیں، تو اس وقت بے ساختہ یہ سوال منہ پر آجاتا ہے کہ آیا اللہ سے اجر پانے کے لئے مرزا صاحب یہ اسلامی خدمت بجا لارہے ہیں یا گورنمنٹ کے ہاں اپنا ذاتی اعتبار قائم کررہے ہیں جس سے آئندہ کی

پیری مریدی کے سلسلے پر گورنمنٹ بدظن نہ ہو جائے جیسا کہ نیا فرقہ قائم کرنے سے اس کے بانی پر گورنمنٹ کا بدظن ہونا ممکن ہے گورنمنٹ کے احتمالی مواخذے سے مذکورہ ذریعے سے خلاصی پا کر اب دین اسلام میں جہاں جہاں گنجائش دیکھی وہاں نئے نئے خیالات بھرتی کر کے اپنی تاویلوں اور تحریروں سے بہت درجہ تک کامیابی حاصل کر لی۔ اسلامی امام اور مجدد کی حیثیت سے تو یورپ کے بادشاہوں کی طرف دعوت اسلام پر رجسٹری شدہ مراسلات بھی ارسال کر دیئے مگر نزدیک کے مقامی حکام کو ان مراسلات کا بھیجنا قرین مصلحت نہ سمجھا کہ آخر انہی سے نباہ ہے۔ کہیں بنی بنائی پٹڑی بھی نہ اکھڑ جائے۔ اگر مقامی حکام کو بھیجا تو کیا بھیجا۔ انگریزی پمفلٹ جن میں علمائے اسلام پر بدظنی اور مرزا صاحب پر حسن ظنی پیدا ہونے کا مصالح بھرا پڑا تھا۔ مرزا صاحب اطمینان فرماویں کہ اہل اسلام نے جس مہدی کو مانا ہوا ہے وہ ہندوستان یا زیر حکومت برطانیہ انگریزی رعایا سے نہیں ہوگا کیونکہ یہ ضروری ہے کہ جس طرح خاتم نبوت جزیرہ عرب میں پیدا ہوئے اسی طرح خاتم ولایت بھی، جو ان کا ظل ہے، اسی جزیرہ نما میں اپنا ظہور کرے۔ نہیں معلوم کب ہوگا اور اسکا گورنمنٹ کو کیا خدشہ ہے۔ اور نہیں معلوم مرزا صاحب اس مسئلہ سے ناحق خونی مہدی کا نتیجہ نکال کر اپنی کون سی خاص ذاتی غرض پورا کرنے پر آمادہ ہیں۔ مسلمانوں کے مہدی آپ اطمینان فرماویں ایسے نہیں ہوں گے کہ ظالم خونی کی طرح کسی قوم سے بلا چھیڑے خود بخود جا کر لڑائی شروع کر دیں گے۔ بلکہ ہاشمی ہوں گے اور اپنے ملک کی حفاظت میں بشرط ضرورت امداد دیں گے۔ اور یہ محض ایک پیشینگوئی ہے جس کا ظہور نہیں معلوم کس زمانے میں ہوگا۔

اب مرزا صاحب کی تصانیف اور امامت سے غیر مذاہب کے لوگوں نے کہاں تک اسلام کی طرف رجوع کیا۔ یہ ایسا سوال ہے کہ جسکا جواب قریب قریب صفر کے ہوتا ہے۔ لورپول اور امریکہ میں سلف کی اسلامی تصانیف کے یمن و برکت سے ہی اسلام نے اپنا ظہور کیا۔ ہندوستان میں بھی مرزا سے پہلے جو کچھ علماء کی تصانیف اور وعظ سے غیر قوموں میں اثر ہوا، اس کا ہزارواں حصہ بھی مرزا صاحب کے طفیل ڈھونڈنا بے فائدہ ہے۔ جس قدر اور جو جو تصانیف اسلام کی صداقت اور اسرار میں اور غیر مذاہب و نصاریٰ کے جواب میں اسلامی ممالک اور ہندوستان کے علماء نے تصنیف کی ہیں مرزا صاحب کی قلم میں وہ ڈھونڈنا بے جا ہے۔ اسلامی ممالک میں امام غزالی اور ہندوستان میں شاہ ولی اللہ دہلوی کی تصانیف مشت نمونہ خروار پر ہی غور کیا جائے تو اس امر کی راستی کا کچھ پتہ مل سکتا ہے۔ امہات المؤمنین (نامی کتاب) جس سے بڑھ کر آنحضرت ﷺ کے برخلاف

شاید ہی کوئی گندی کتاب شائع ہوئی ہوگی مرزا صاحب کے در دولت پر بہت عرصہ جواب کا تقاضا کرتی رہی مگر ان کو جواب کی جرأت نہ پڑی، حالانکہ صلیب توڑنے کے مدعی بھی ہیں۔ آخر علمائے اسلام نے ہی اس کے متعدد جواب الگ الگ دیئے۔ اور ہزاروں دلوں کو ٹھنڈا کیا (امہات المؤمنین یا دربار مصطفائی کے اسرار نامی کتاب ڈاکٹر احمد شاہ عیسائی پادری نے لکھی مطبع آر پی مشن گوجرانوالہ سے ۱۸۹۸ء میں شائع ہوئی۔ الحکم۔ ۶۔۱۳ مئی ۱۸۹۸ء؛ اور ۱۳ مارچ ۱۸۹۸ء)۔ قرآن کا ترجمہ اردو موجودہ زمانے کی ضرورت کے واسطے کافی نہ رہا تھا۔ اس ضرورت کو بھی حافظ نذیر احمد ایل ایل ڈی ہی نے پورا کیا۔ اسلامی خدمات یوں ہوا کرتی ہیں۔ انگریزی تراجم کے ذریعہ علمائے اسلام پر گورنمنٹ کو بدظن کرانا خدمت اسلام نہیں ہوتی۔ اسلامی علوم اور معارف کی عربی زبان میں سینکڑوں تصانیف اس قسم کی ہیں کہ اگر مرزا صاحب اور ان کی جماعت ان کا ترجمہ کر کے اہل ہند کو نفع پہنچائے جب بھی ایک بات ہو۔ قاضی محمد سلیمان وکیل ریاست پٹیالہ کی تائید الاسلام کے ہر دو حصوں کا جواب اب تک ان کی جماعت سے کوئی نہیں دے سکا اور نہ ہرگز امید ہے کہ کوئی معقول جواب اس کا دے سکیں بلکہ ایسی کتاب کو دیکھنا بھی فضول سمجھتے ہیں۔ شمس الہدایت کا جواب جوامروہی صاحب نے دیا ہے اس میں شائستگی کو بالائے طاق رکھ کر کام لیا ہے۔ ایسے روکھے اور بے تہذیب جواب کوئی نیک نتیجہ پیدا نہیں کرتے۔ مرزا صاحب نے بحیثیت مجدد کے اسلام کو تازہ نہیں کیا بلکہ آیات اور احادیث کی نرالی تاویلات سے گویا یہ جتلا دیا ہے کہ تیرہ سو برس سے بعض مسائل میں کل علمائے اسلام نے سخت غلطی کھائی ہے اور کھا رہے ہیں اور ان کا اجماع کورا نہ ہے۔ صرف ہم پر ہی بعض اسلامی اسرار کا الہام ہوا ہے جس سے سلف کے کل مسلمان محروم رہے حالانکہ بموجب صحیح حدیث علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل، علماء راسخون امت محمدیہ کے بنی اسرائیل کے انبیاء کی مثیل ثابت ہیں۔

## ۲۔ امام اسلام

جس امامت کے تسلیم نہ کرنے پر صحیح حدیثوں کی رو سے جاہلیت کی موت نصیب ہوتی ہے وہ امامت تو محض اسلامی ممالک کی امامت ہے جس کو ان ہی حدیثوں میں امارت کے لفظ سے بھی بیان کیا گیا ہے اور قرآن کے بموجب بھی ایسا امام اولوالامر منکم میں داخل ہے۔ بے شک ایسے امام سے گو وہ گنہگار ہی کیوں نہ ہو منحرف ہونا اسلامی ریاست میں موجب فساد اور فتنے کا ہے۔ مرزا صاحب کی اس امامت والی حدیث سے اکثر ایسے اشخاص کو جن کو حدیث کے علم سے واقفیت

نہیں سخت غلط فہمی ہوئی ہے۔ دوسری وہ امامت ہے جو دینی علم اور فضیلت کے لحاظ سے جمہور اہل اسلام نے بعض اسلامی برگزیدوں کے واسطے جائز رکھی ہے اور بعض ایسے برگزیدوں کی حین حیات میں بعض کے بعد ان کی وفات کے تقلید اور متابعت کو موجب ترقی درجات سمجھا۔ مثلاً امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام شافعی، امام احمد بن حنبل وغیرھم۔ لیکن یہ کسی طرح بھی ثابت نہیں ہوتا کہ ان میں سے کسی نے بھی اپنے منہ سے اپنے آپ کو امام کہا ہو یا اپنے عہدہ کی فضیلت منوانے کیلئے اپنی قوم سے مرزا صاحب کی طرح قلمی ہاتھا پائی کی ہو یا مرزا کی طرح کل اسلامی دنیا کے علماء اور اولیاء موجودہ سے اس امر کا جھگڑا کیا ہو کہ تم لوگ میری متابعت سے اگر انکار کرو گے تو انوار و برکات سے محروم ہو جاؤ گے اور یہ بھی کسی سلف کے دینی امام نے نہیں کہا کہ اس زمانہ کے کل برکات ہمارے ہی طفیل ہیں اور بلعم کی نظیر پیش کر کے بیعت سے انکار کرنے والوں کو راندہ درگاہ الٰہی ہو جانے کی دھمکی دی۔ اس قسم کی حقیقی امامت کا محض نبی یا رسول ہی مستحق ہے اور اسی کی بیعت کا انکاری محل خطر میں ہے مگر خالص دینی امام جیسا کہ اوپر بیان ہوا ہے نبی کے خود تابع ہوتا ہے اور نبی کے تابعین پر ہرگز یہ حجت نہیں کر سکتا کہ بلا میری بیعت کے تم اسلام سے کٹ جاؤ گے۔ آئمہ اربعہ نے اسی واسطے یہ کہہ دیا کہ جو قول ہمارا کتاب اور سنت کے برخلاف پاؤ اس کو ہرگز قبول نہ کرو۔ ان میں سے تو اکثر ایسے ہیں کہ ان کی وفات کے بعد ہی بوجہ خاص علامات کے لقب امام کا جمہور اسلام نے دے دیا۔ اس قسم کی امامت تسلیم کرنا جمہور اہل اسلام کے ہاتھ ہے اور بے شک عوام کو تقلید کے بغیر کچھ چارہ نہیں۔ ان کیلئے وہی امام ہے جس کی امامت فی الدین پر امت کا اجماع ہو، اور یہ بھی ضروری نہیں کہ مجدد کی طرح ہر صدی میں دینی امام بھی پیدا ہو جائے اور یوں بھی واقع ہوا ہے کہ ایک ہی زمانہ میں ایک سے زیادہ بھی اس قسم کے امام پیدا ہو گئے ہیں۔ ہاں حسب عقاید شیعہ اگر یہ کوئی ایسا عہدہ ہے جس کا اعلان نبوت کی طرح ضروری ہے اور جسکا عدم تسلیم ایک نبی کے تابع کو معذب و معتوب بناتا ہے تو کسی آیت یا صحیح حدیث سے اس کا ثبوت پیش کرنا چاہیے۔ ورنہ گھر کی تاویلات اور دلائل سے سلف کی محکم بنیاد نہیں ہل سکتی۔ خلفاء راشدین کے بعد بھی دینی خلافت یا امامت جب اسلامی ریاست میں بھی پورے طور پر جلوہ گر نہیں تو ہندوستان جیسے غیر اسلامی ملک میں تو بالکل محالات سے ہے۔ ہاں البتہ کسی مسلمان کا علم، زہد تقوی، اگر کمال کو پہنچ جائے تو جمہور اہل اسلام کو وہ بلا اکراہ و بلا کوشش مدعی (جیسے کہ ہمیشہ سنت اللہ جاری ہے) اپنی طرف کھینچنے اور امامت قبول کرانے کی خود بخود قابلیت رکھتا ہے۔ پس جب مسلمان ایسے شخص کو ہر زمانے میں اپنا امام اور پیشوا تسلیم کرتے آئے

ہیں تو از خود در پئے ہو کر کسی کا اپنے تیئں امام منوانا کمال فخر اور خود فروشی کو ظاہر کرتا ہے

## ۳۔ وفات حضرت عیسیٰؑ

مرزا صاحب کو جب اپنا مدعا ثابت کرنے کا وقت پیش آ جاوے تو مجذوبوں کے الہام، اناجیل اور ضعیف احادیث اور اعداد جمل تک سے بھی بڑے وثوق کے ساتھ تمسک کر لیتے ہیں اور عجیب وغریب تاویلات سے کام نکالنے کی سعی کرتے ہیں مگر جب دیکھتے ہیں کہ بعض آیات وصحیح احادیث ہمارے مدعا کے خلاف ہیں تو ان کے بیچ میں سے نہ صرف جملوں کے جملے اڑا جاتے ہیں بلکہ اپنی طرف سے زائد جملے بھی ترجمہ میں ناحق داخل کر دیتے ہیں اور تاویل سے عاجز آ کر صحیح احادیث تک بھی قبول نہیں کرتے اور اگر کچھ حصہ بھی حدیث کا ان کے حق میں مفید بنتا نظر آ سکے تو اس کو اپنے مطلب کے موافق بنا لیتے ہیں خواہ اس کا باقی حصہ ان کے دعوی اور مطلب کے خلاف ہی کیوں نہ ہو اور ایسے موقع پر لاچار ہو کر (امت کا کورانہ اجماع) بولتے ہیں حالانکہ بحوالہ صحیح مسلم امت محمدیہ کا اجماع غلطی پر ناممکن ہے۔ مرزا صاحب کے نزدیک بعد قرآن مجید کے صحیح بخاری سے زیادہ تر کوئی کتاب معتبر نہیں انہوں نے باب نزول مسیح مقرر کیا جس کی سالم حدیث کا ترجمہ بحذف اسمائے راویان خطوط ہلالی میں یہاں لکھا ہے۔ مگر افسوس مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ مخالفین کے واسطے ہرگز ممکن نہیں کہ اپنے خیالات کی تائید میں صحیح بخاری سے بابت حیات ونزول مسیح کوئی بھی حدیث پیش کر سکیں اور یہ بھی قابل افسوس ہے کہ مرزا صاحب دیدہ دانستہ اس حدیث کا آخری حصہ چھپانا چاہتے ہیں:

(ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس ذات کی مجھ کو قسم ہے جس کے ہاتھ میں میری جان ہے۔ بے شک عنقریب ہے کہ ابن مریم تم میں حاکم عادل ہو کر اتریں گے صلیب کو توڑیں گے۔ خنزیر کو قتل کریں گے جزیہ موقوف کریں گے مال کی کثرت یہاں تک ہوگی کہ اسے کوئی قبول نہ کرے گا یہاں تک کہ دنیا اور دنیا بھر کے مال ومتاع سے صرف ایک سجدہ اچھا معلوم ہوگا۔ اس کے بعد ابو ہریرہ نے کہا: اگر تم اس پر دلیل قرآنی بھی چاہتے ہو تو یہ آیت پڑھ لو و ان من اھل الکتا ب الّا لیؤمنن بہ قبل موتہ)۔ اب دیکھئے آنحضرت ﷺ کا بیان، امام بخاری کا مذہب، ایک صحابی کا مذہب، قرآن کی آیت کی تفسیر۔ حیات ونزول مسیحؑ کے بارے میں ایک ہی حدیث بخوبی ثابت ہے۔ تفسیر ابن عباس بھی موتہ سے مراد عیسیٰؑ کی موت ہے۔ اور یہی مذہب ابی بن کعب نے اختیار کیا۔ امام یوطی بھی جن کی نسبت

مرزا کو اقرار ہے کہ کشفی طور پر آنحضرت ﷺ سے احادیث کو صحیح کر لیتے تھے اپنی تفسیر اکلیل میں اسی طرح لکھتے ہیں۔ تفاسیر زخرف، کبیر، کشاف، معالم، بیضاوی میں (انہ لعلم للسّاعة کے ضمیر عیسی کی طرف راجع ہے اور ان کی حیات ونزول کو ثابت کرتی ہے۔ بعد اس قدر اجماع ثقات کے جس میں دو صحابی کا مذہب بھی گواہ ہے کسی اور تابعی وغیرہ کے قول کو ترجیح دینا صریح ظلم ہے۔

اب جس طرح پر ہم نے حیات ونزول عیسی بن مریم کو ثابت کیا ہے اس کے بالمقابل آپ بھی کم از کم دو صحابی اور پانچ مفسروں کا نام بتلا دیں جنہوں نے آیت وصحیح حدیث کی رو سے خاص حضرت عیسیؑ کے فوت ہو چکنے پر استدلال کیا ہو اور یہ بھی واضح ہو کہ سوائے بخاری کے بہت سے صحیح احادیث ایسی بھی موجود ہیں جن سے حیات ونزول عیسیؑ نصف النہار کی طرح ثابت ہو رہا ہے اور یہ احادیث بوجہ طوالت یہاں درج نہیں کی گئیں۔ اگر محض صحیح بخاری پر ہی سرمایہ شریعت محمدی کا دار و مدار ہے تو پھر سینکڑوں مسائل شرعی کے استدلال کا دروازہ مسدود ہو جاتا ہے اور جو سعی بلیغ اکابران دین نے باقی صحیح احادیث کی فراہمی میں کی ہے اور جس سے سینکڑوں مسائل شرعی کا دروازہ کھل گیا ہے بے کار ہو جاتی ہے۔ امام بخاریؒ اپنی کتاب صحیح بخاری کے دیباچہ میں خود اقرار کرتے ہیں (کہ میں نے ایک لاکھ صحیح حدیث اور دو لاکھ غیر صحیح حدیث کو حفظ کیا) مگر مقام غور ہے کہ ان کی کتاب میں ایک لاکھ صحیح حدیثوں میں سے تین ہزار سے زیادہ مندرج نہیں۔ مرزا صاحب قرآن مجید میں الفاظ کی تقدیم وتاخیر کو الحاد سمجھتے ہیں حالانکہ معنوی (نہ کہ لفظی) تقدیم وتاخیر کو ابن عباسؓ جیسے صحابی ورئیس المفسرین نے بعض مواقع پر قرآن میں جائز رکھا ہے۔ قتادہ بھی اس امر میں ان کے ہم مذہب ہیں۔ اب مرزا صاحب ایک ہی شخص کے مذہب کو قبول بھی کرتے ہیں اور انکار بھی۔ پس استدلال کے وقت ان کا کوئی اصول یا قاعدہ کلیہ نظر نہیں آتا۔ امام بخاری کے مذکورہ حدیث کی رو سے جو علامات نزول مسیح بن مریم سمجھے جاتے ہیں وہ مرزا کے زمانہ پر کسی طرح بھی منطبق نہیں ہو سکتیں۔ صرف مال ہی کی کثرت کو مشت نمونہ از خروارے لو کہ مال اس کثرت سے ہو گا کہ اسے قبول کرنے والا کوئی نہیں ہو گا۔ مرزا صاحب تو دعا کرنے کے واسطے بھی ڈاکٹر کی طرح فیس چارج کرتے ہیں۔ اپنے منارہ اور مدرسہ کے واسطے روپیہ کی ضرورت کا اعلان دیتے ہیں۔ اور پھر فرماتے ہیں کہ نزول مسیح کا زمانہ یہی ہے۔ ان کی تاویل یہ ہے کہ مال سے معارف دین مراد ہیں۔ اب نہ کسی لغت کی کتاب سے یہ معنی نکلتے ہیں نہ کسی کتاب میں سلف سے خلف تک مال کی تاویل ان معنوں میں دیکھی گئی ہے نہ عرب کے محاورہ میں اس کا ثبوت ہے۔ خیر بفرض محال اگر مال

سے معارف دین کی مراد لی جاوے تو اس وقت بھی ہزاروں مسلمان علم دین کی طلب میں اسلامی دنیا میں کوشاں اور ساعی نظر آتے ہیں۔ اس تاویل سے بھی کام نہ نکلا۔ اگر مال سے مرزا صاحب کے نئے خیالات کے معارف مراد ہوں تو ہم دیکھتے ہیں کہ ان کے خالص مرید پیاسی روح کی طرح ان کو لیتے ہیں۔ اس طریق سے بھی مطلب حاصل نہ ہوا۔ غرض کہ ہزاروں تاویلیں کریں ان کا مقصود ہرگز پورا نہیں ہوسکتا اگر اسی طرح آیات اور حدیثوں میں تاویل کی گنجائش ہوا کرے تو بعد وفات آنحضرت ﷺ تیرہ سو برس سے اب تک مرزا صاحب جیسے مجدد مہربان اسلام کو کچھ کا کچھ بنا دیتے اور اللہ تعالیٰ اور شارع کا مدعا ایسا مبہم کر دیتے جیسا کہ اب بھی بعض وحدت وجود کے قائل کہتے ہیں کہ نماز سے مراد یاد اللہ ہے خواہ کسی طریق پر ہو اور طہارت سے مراد دل کی صفائی ہے۔ ظاہر کی ناپاکی اس کو مکدر نہیں کرسکتی۔ یاد اللہ میں مردار کھانا بھی شہد و شکر کی طرح ہے۔ اور بھی اس طرح کی سینکڑوں تاویلیں کرتے ہیں۔ مگر ہزار ہا شکر اس پاک ذات کو سزاوار ہے جس نے اس دین کو اب تک اپنی حفاظت کے سایہ میں محفوظ رکھا اور علمائے راسخین نے ہر زمانہ میں غلط پٹڑی پر چلنے والے کو کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ کی کسوٹی سے ایسا پرکھا جیسا صرّاف طلاء کو پرکھتا ہے اور ان کی پیروی سے بصیرت والا گروہ سلامت رہا۔ ایلیا نبی کے قصہ مندرجہ انجیل پر مرزا کا بڑا تمسک ہے۔ اب جس انجیل کی رو سے ایلیاء کے دوبارہ آسمان سے آنے کو مسیح نے بروزی طور پر یوحنا نبی میں بتلایا اسی انجیل کی رو سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ یوحنا نے بروزی ایلیا ہونے سے صاف انکار کیا۔ اب کیا حضرت مسیح جھوٹے تھے، یا حضرت ایلیاء۔ دونوں نبی سچے تھے۔ قصہ محض الحاقی ہے۔

حضرت مسیح کی وفات پر مرزا صاحب کا ایک اور عجیب استدلال ہے۔ کہ نسخہ مرہم عیسیٰ کا یہودیوں عیسائیوں اور مجوسیوں کی ہزار ہا طب کی کتب میں درج ہے اور یہ مرہم عیسیٰ کے زخموں اور ضربوں کے واسطے بنائی گئی تھی۔ پھر یہ بھی فرماتے ہیں کہ یہ کس کو معلوم تھا کہ مرہم عیسیٰ کا نسخہ صد ہا طبی کتابوں میں لکھا ہوا پیدا ہو جائے گا۔ اب پہلے بیان میں نسخہ کا عام ہونا اور دوسرے بیان میں نسخہ کا اپنے وقت میں پیدا ہونا نہیں معلوم کیا فصاحت اور لطف اپنے اندر رکھتا ہے۔ بہر صورت جن یہودیوں کی کتابوں میں یہ نسخہ اور یہ وجہ درج ہے انکے اور ان کے مصنفوں کے ناموں اور عبارتوں کی نقل فرما دیتے تا کہ یہود کے قول انّا قتلنا المسیح عیسی بن مریم کا کذب انہی کی مسلّمہ تصانیف سے بخوبی ظاہر ہو جاتا۔ مقام غور ہے کہ اللہ تعالیٰ تو یہودیوں کا یہ عقیدہ ظاہر فرماتا ہے کہ وہ عیسیٰؑ کے قتل کے مدعی ہیں اور مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ یہودی اطبا اس نسخہ کی بابت لکھتے

ہیں کہ وہ زندہ صلیب سے بچ گئے اور یہ نسخہ اس وقت بنایا گیا تھا۔ اب کس کی شہادت کو معتبر خیال کیا جائے۔ آیا اللہ تعالی کی شہادت کو یا مرزا صاحب کی تحریر کو؟ عیسائیوں کی جن کتابوں میں یہ نسخہ اور وجہ تحریر ہے ان کے اوران کے مصنفوں کے ناموں اور عبارتوں کی نقل ضروری تھی کیونکہ اس سے کفارہ کے مسئلہ کو خوب شکست ملتی ۔ یہ امر بھی مرزا صاحب نے ذہن نشین نہیں کیا کہ جب ہر ایک عیسائی کفارہ کا قائل ہے تو یہ کیونکر ممکن ہے کہ کوئی مصنف دین عیسوی کا معتقد ہوکر ایسی وجہ لکھ سکتا تھا جس سے اس کے عقیدہ کی تکذیب لازم آتی ہو۔ ایک اور قباحت یہاں یہ بھی پیدا ہورہی ہے کہ اگر بقول مرزا صاحب یہ تسلیم کیا جائے کہ مسیحؑ صلیب سے زندہ تو بچ گئے مگران کو چوٹیں اور زخم صلیب پرضرور پہنچے تھے جواس مرہم سے درست ہو گئے تھے تو معاذ اللہ قرآن کریم کی بھی تکذیب ساتھ ہی لازم آتی ہے کیونکہ اللہ تعالی تو فرماتا ہے (وما قتلوہ وما صلبوہ ۔ الآیہ) (یعنی یہود نے حضرت عیسی کو نہ قتل کیا نہ صلیب پر چڑھایا..) اب بقول مرزا صاحب اگر یہود کا اس قدر کامیاب ہونا بھی تسلیم کرلیا جائے کہ گوقتل تو نہیں کیا مگر صلیب پر انہیں زخم اور چوٹیں تو ضرور لگا دی تھیں، تو ایک نبی اللہ کی کافی بے عزتی اور ذلت ثابت ہوسکتی ہے۔ حالانکہ اللہ تعالی حضرت مسیح کے حق میں (انّی متوفّیک و رافعک الیّ ۔الآیہ) کا وعدہ فرماتا ہے پس مرزا صاحب حضرت مسیح کو جو رفعت کا وعدہ رحمانی تکلیف کے وقت ملا تھا، اس کو ذرا بھی پورا ہونے نہیں دیتے اور گو اللہ تعالی کا وعدہ ٹوٹے، مگر مرہم عیسی کا ثبوت ضرور بہم پہنچے۔ اگر حضرت عیسیٰؑ کا صلیب پر زخمی ہونا تسلیم کیا جائے تو رفعت کس چیز کا نام ہوا۔ یہ تو ایسی مثل ہے جیسے ایک حاکم نے اپنے وزیر سے وعدہ کیا کہ ہم تم کو دشمنوں کے ہاتھ سے قتل اور بے عزت ہونے ہرگز نہیں دیں گے۔ مگر خیر ٹکٹکی پر ان سے چند ضرب بید ضرور لگوا دیں گے اور پھر مرہم پٹی سے اچھا بھی کردیں گے۔ اللہ تعالی کی حمایت تو جبھی ثابت ہو کہ ان کو صلیب پر چڑھانے کی نوبت ہی نہ پہنچ سکے اور اہل سنت و جماعت کا بھی یہی عقیدہ ہے کہ حضرت عیسیٰؑ صلیب پر مطلقاً نہیں لٹکائے گئے تھے۔

ایک اور استدلال بھی مرزا کا وفات مسیح پر قابل ذکر ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ خاتم نبوت کو تو اللہ تعالی نے بوقت ہجرت تین میل کے فاصلہ پر ایک غار میں چھپا لیا اور یہودیوں سے اس قدر ڈر گیا کہ مسیحؑ کو زمین سے آسمان پر لے گیا۔ اب افسوس ہے کہ باوجود دعوی قرآنی معارف کے مرزا صاحب کو اتنا بھی نہ سوجھا کہ آنحضرت ﷺ کو کسی نے گرفتار نہیں کیا تھا بلکہ انہوں نے خود ہجرت کی تھی حالانکہ مسیح کو یہودیوں نے گرفتار کرکے ایک کوٹھے میں بند کردیا تھا۔ آنحضرت ﷺ کو

ایسے غار میں پناہ دینا جو کفار کا دیکھا بھالا ہوا، اور ان کے اس قدر قریب تھا، درحقیقت رفع الی السماء سے بڑھ کر معجزہ ہے۔ ہجرت اختیاری کے واسطے زمینی پناہ اور گرفتاری اضطراری کے واسطے آسمانی پناہ۔ دونوں اعلیٰ نشانات قدرت ہیں اس سے عیسیٰؑ کی فوقیت ثابت کرنا بے سود ہے۔ حضرت عیسیٰ کو بعض امور میں خاتم النبوت سے خصوصیت ہے۔ مثلاً حضرت عیسیٰؑ کی ماں صدیقہ تھیں، وہ بے باپ پیدا ہوئے تھے، انہوں نے طفولیت میں کلام کیا، وہ مردوں کو زندہ اور اندھوں اور کوڑھیوں کو تندرست کرتے تھے۔ اب آنحضرت ﷺ ان امور میں ایک کے بھی مصداق نہیں تو کیا اس سے یہ نتیجہ نکل سکتا ہے کہ آنحضرت ﷺ کو ان پر شرف حاصل نہیں اور وہ افضل الانبیاء نہیں۔ جب مسیحؑ کی پیدائش اور طفولیت نرالی ہے تو ان کے انجام کے نرالا ہونے میں کون سا استبعاد لازم آتا ہے اور اللہ تعالیٰ کو کون مانع ہے کہ جو نشان قدرت کاملہ کا اس کو دکھلانا منظور ہو اس کے پورا کرنے سے اسے روک دے۔ اب ایسے خانہ زاد استدلالوں پر تمسک کرنا اور امت محمدیہ کے اجماعی عقیدہ کو جو پختہ بنیاد پر مبنی ہے کورانہ اجتماع کہنا کیسا سراسر خلاف عقل و انصاف ہے۔ مرزا صاحب کی وفات مسیح پر دفتر سیاہ کرنے سے اسلامی دنیا کو عملی فائدہ کیا پہنچا۔ اس سے نہ اسلام کی کمزور دینی حالت کو تقویت پہنچی ہے نہ دنیاوی حالت میں کچھ ترقی ہوئی ہے۔ اس مسئلہ کو اسلام میں نجات سے کیا تعلق ہے۔ تیرہ سو برس سے عام مسلمان تو ایک طرف رہے ہزاروں ولی اللہ ایسے بھی فوت ہو چکے ہیں جن کا عقیدہ اس مسئلہ کے برخلاف تھا۔ جو کچھ علمائے سلف نے آیات اور صحیح حدیثوں سے اس مسئلہ کی بابت استدلال کیا ہے وہ مرزا صاحب کے برخلاف ہے اس لئے ہم جمہور امت کے عقیدہ کو چھوڑ کر اس نئے طرز کے مسئلہ کی طرف رجوع کرنا اپنا تضیع اوقات سمجھے۔ چونکہ یہ مسئلہ اصول نجات سے نہیں ہے اس لئے ہم اس پر مجملاً ایمان لا کر اصلی اور کامل علم اس کا اللہ تعالیٰ کے حوالے کر کے صرف ان امور کی طرف آمادہ ہونے کے لئے اللہ تعالیٰ سے توفیق چاہتے ہیں جن کے کرنے سے ہم اہل جنت میں داخل ہوں۔ مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ مسیح موعود میں ہوں اپنے دلائل و براہین سے صلیب کو توڑ رہا ہوں۔ جب ہم دیکھتے ہیں کہ باوجود ان کے اس دعویٰ کے نصاریٰ کا دین ترقی پر ہے اور پادری لوگ مشن کے کروڑہا روپیہ سے جابجا مدارس اور شفا خانے کھولتے ہیں، وعظ تصنیف رسالہ جات میں ازحد سرگرم ہیں، اور مرزا صاحب کی جماعت میں پچاس نامور عیسائی بھی اپنے عقیدہ سے تائب ہو کر داخل نہیں ہوئے، تو ہم بلاشک نتیجہ نکالتے ہیں کہ عملی طور پر کسر صلیب خاک بھی نہیں ہوئی بلکہ ان کے وقت میں ہندوستان میں پادریوں نے تصانیف

میں اسلام کے برخلاف سابق سے بھی زیادہ سرگرمی سے کوشش کی ہے۔اس قسم کی بلکہ اس سے بڑھ کر کسر صلیب تو علمائے اسلام ہمیشہ سے کرتے رہے ہیں۔نہیں معلوم مرزا صاحب کی اس سعی سے دین عیسوی کو کونسا عملی ضعف پہونچا۔عیسائی دنیا تو مرزا صاحب کے اس مسئلہ پر مضحکہ اڑاتی ہے۔ زیادہ تر کوشش مرزا صاحب نے کی تو یہ کی کہ مسیح کی موت کے ثبوت میں اپنا نصف سے زیادہ وقت بسر کیا اور پھر آخر کشمیر میں انکی قبر دریافت کر کے فتح کا ڈنکا بجا کے خوش ہو بیٹھے ہیں کہ اب عیسائیوں کا مسیح ایک سو بیس برس کی عمر پا کر فوت ہو چکا اور تیرہ سو برس سے یہ مسئلہ یوں ہی لاحل پڑا رہا آخر ہم نے ہی اس الہام کو کھولا ہے۔اب بھی نصاری کے رسالے اور تصانیف برخلاف اسلام کے یورپ اور ہندوستان میں اور دیگر مما لک میں جا بجا اس قدر پھیلے پڑے ہیں کہ مرزا صاحب اور ان کی جماعت اگر ایک سو سال تک اور بھی زندہ رہے تو ان کے اثر سے دنیا کو نہیں چھوڑا سکتی۔پس اگر مرزا صاحب کے وجود باجود کا کچھ عملی اثر ہم دیکھتے تو دلائل اور تاویلات سے کسر صلیب کا مسئلہ بھی حل ہوتے سن کر کچھ اندازہ لگا سکتے مگر افسوس کہ جس قدر وقت وفات مسیح کے ثبوت میں ضائع کیا اتنا وقت اگر نصاری کے رسالوں کی انگریزی اور اردو میں تردید کے بنانے اور بنوانے میں خرچ کرتے تو بہت بڑی کامیابی حاصل ہوتی۔علی ہذا القیاس جس قدر روپیہ اور کاموں میں خرچ کیا ہے اور اب بھی کر رہے ہیں اگر وہی روپیہ اس مذکورہ کام میں صرف کریں اور ایسے رسالے نصاری کے گھر میں مفت اور باقیمت تقسیم کریں تو جب بھی قلم کے ذریعہ کسر صلیب کا کچھ رستہ تیار ہو

## ۴۔ معجزہ یا خرق عادت

جب تک تو مرزا صاحب اپنے نئے دعوی سے الگ رہے معجزے کے اسی طرح قائل رہے جس طرح جمہور اہل اسلام، جیسا کہ ان کی کتاب سرمہ چشم آریہ سے ظاہر ہے مگر جدید دعوی کے ساتھ ہی یک قلم معجزات کی تاویل میں سرسید احمد کے قریب قریب ہم خیال ہو گئے۔آسمان پر رفع جسمانی بالکل غیر ممکن ہے۔آنحضرت ﷺ کا معراج جسمانی نہ تھا۔مردہ ہرگز زندہ نہیں ہوسکتا ۔قرآن میں جس نبی کو مار کر اللہ تعالی نے زندہ کیا وہ خواب کی کیفیت ہے۔ملائکہ کا وجود ہرگز زمین پر نہیں آسکتا ( گو قرآن سے ملائکہ کا، حضرت مریم، حضرت ابراہیم، حضرت لوط اور صحیح حدیث سے حضرت جبریل کا آنحضرت ﷺ کے پاس بصورت انسان انسان اظہر من الشمس ہے ) حضرت مسیح کے معجزات ناچیز حقیر مسمریزم اور عمل الترب کے شعبدے ہیں۔

میرے ایک سوال کے جواب میں مولوی حکیم نورالدین اخبار الحکم میں فرماتے ہیں کہ پرندوں کی مورت بنا کر زندہ کرنے والا معجزہ جیسا کہ حضرت عیسیٰؑ کرتے تھے از روئے شریعت اسلام اب مکروہ اور حرام ہے اور اسی واسطے مرزا صاحب ایسے معجزات کو ناچیز اور قابل نفرت خیال کرتے ہیں۔ مگر اللہ تعالیٰ کے اذن سے کوڑھیوں کو تندرست اور اموات کو حضرت عیسیٰ جو زندہ کر تے تھے اس کے مکروہ اور حقیر ہونے کا کچھ جواب نہیں دیا۔

سبحان اللہ! مولوی صاحب، مرزا صاحب کے پاسِ شریعت کے تو اس قدر مداح ہوں مگر مرزا صاحب کی تصویر اور اس کی فروخت کا اشتہار اخبار الحکم میں برملا اس پاسِ شریعت کی دھجیاں اڑائے۔ آپ اللہ تعالیٰ تو قرآن میں یہ فرمائے کہ مسیح اللہ کے حکم سے اموات کو زندہ کرتے تھے، کوہڑیوں اور نابیناؤں کو تندرست کرتے تھے، اور ان کو یہ نشانات الٰہی عطا ہوئے تھے، مگر مرزا صاحب کی رائے میں ایسے اولوالعزم نبی کے ہاتھ سے ان نشانات کا ظاہر ہونا، مداری کے تماشے کی کیفیت سے زیادہ حقیقت نہیں رکھتا۔

(حکیم صاحب) یہ بھی فرماتے ہیں کہ اس مسیح کو اسرائیلی مسیح پر ایک جزئی فضیلت حاصل ہے کیونکہ اس کی دعوت عام ہے اور اسکی خاص تھی اور اس کو طفیلی طور پر تمام مخالف فرقوں کے اوہام دور کرنے کے واسطے ضروری طور پر وہ حکمت و معرفت سکھائی گئی جو ابن مریم کو نہیں سکھائی تھی۔

اگر یہ عاجز اس عمل (معجزات مسیح) کو مکروہ اور قابل نفرت نہ سمجھتا تو خدا تعالیٰ کے فضل و توفیق سے امید قوی تھی کہ ان اعجوبہ نمائیوں میں حضرت ابن مریم سے کم نہ رہتا۔ یہ مودبانہ کلمات تو مرزا صاحب کے ایک اولوالعزم نبی حضرت عیسیٰؑ کی نسبت ہیں۔ اب آنحضرت ﷺ خاتم نبوت کی نسبت جو حسن ظنی کے الفاظ وہ استعمال کرتے ہیں ان کا بھی ملاحظہ ہو (اگر آنحضرت ﷺ پر ابن مریم اور دجال کی حقیقت کاملہ بوجہ نہ موجود ہونے کسی نمونے کے ہو بہو منکشف نہ ہوئی ہو تو کچھ تعجب کی بات نہیں) سبحان اللہ! آنحضرت ﷺ پر حقیقت دجال وغیرہ کی عدم اظہار کو ممکنات سے تصور کر کے اپنے لئے اس حقیقت کے انکشاف کی قابلیت ظاہر فرمائی۔ جس شخص پر قرآن نازل ہوا اور جسکے واسطے (الم نشرح لک صدرک) کی خوش خبری سنائی گئی۔ جس کو معراج میں قدرت کے غیبی نشانات مشاہدہ کرا کر عین الیقین کا مرتبہ بخشا گیا اس کی ذات کی نسبت مرزا صاحب کا حسن ظن اس طرح کا ہے، حالانکہ ان کی محبت کا سب سے بڑھ کر دم بھرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے ایسے عقیدہ سے نجات بخشے۔

## ۵۔اباحت صلوۃ و درود

جس قدر مرزا صاحب کے اور خیالات اور تاویلات پر حیرت آتی ہے اباحت صلوۃ اور درود کے بارہ میں وہ کچھ کم نہیں۔اب تیرہ سو برس سے اس قدر علماء و مجددو امام اسلام گزر چکے ہیں مگر تحریر اور ذکر میں کسی نے بھی صلوۃ کو بجز تبعیت رسول اللہ ﷺ کسی پر الگ استعمال نہیں مگر اس طریق پر کہ پہلے آنحضرت ﷺ پر صلوۃ بھیج کر بعد ان کی آل اور اصحاب و مومنین صالحین پر اس کلمہ کا استعمال کیا ہے جیسا کہ دلائل الخیرات سے ثابت ہوتا ہے۔مگر یہ کلمہ اکیلا آل آنخضرت ﷺ پر نہ اصحاب اور مومنین پر سلف سے خلف تک مستعمل ہوتا دیکھا گیا ہے۔مرزا صاحب ( ھو الّذی یصلّی علیکم ) والی آیت سے یہ استدلال کرتے ہیں کہ یہ کلمہ اکیلا مومنین پر بھی جائز ہوسکتا ہے۔اب غور کا مقام ہے کہ یہ خاص مژدہ اللہ تعالی کا ہے جس کو بحیثیت رحمان ہونے کے اپنے بندوں کی تسلی کے واسطے فرماتا ہے اگر اس سے ہر ایک مسلمان فرداً فرداً ایک دوسرے پر اس کلمے کا جواز سمجھتا تو کیا تیرہ سو برس سے اس قسم کا استدلال مخفی رہ سکتا تھا اور کیا اس قدر عرصہ سے اسلامی دنیا میں ایک بھی اس علمیت کا پیدا نہ ہوسکا جو آیت مذکورہ سے اس کی اباحت پر استدلال کر کے بلا اول آنخضرت ﷺ پر درود بھیجنے کے دوسروں کے حق میں اکیلا اس کلمے کو استعمال کرنا روا رکھ سکتا۔ حقیقت میں اس کلمہ کے کہنے کا مجاز وہی ہوسکتا ہے جو از روئے رحمانیت یا تو اسکا خود لائق ہے یا جو از روئے اقتدار مطلق جس کے واسطے اور جس طریق پر چاہیے تجویز کرے اور کرادے۔اللہ تعالی کو کون منع کرسکتا ہے کہ وہ جس پر چاہے درود نہ بھیجے اور بھجوائے مگر بندوں میں وہ کون ایسا دلیر ہے جو بلا اجازت اس صلوۃ خداوندی کو جہاں چاہے تجویز پڑا کرے۔اللہ تعالی کی طرف سے یہ کلمہ اس کی رحمت کی خوش خبری کا ہے اور بندوں کی طرف سے یہ کلمہ دعا کا ہے مگر بر محل مذکور۔علیحدہ مومنین کو آپس میں دعا و عافیت کے اظہار کے وعاسطے اور کلمات کے استعمال کی اجازت ہے اب جب امت میں صحابہ تک کو بھی اس کلمے کا الگ استحقاق حاصل نہ ہوا اور کسی نے اس کو استعمال بھی نہ کیا تو دوسرے کے واسطے اکیلا اس کا مدعی بننا اسلامی عصمت پر حملہ کرنا ہے۔

## ۶۔اباحت تصویر

جہاں تک اسلام کی گہری نگاہ خلق اللہ کی بھلائی میں پہنچی ہے اور جہاں تک اسلام نے اپنے پیرؤوں کی بت پرستی سے بچنے کا انتظام کیا ہے اور جہاں تک گزشتہ ازمنہ میں دیگر قوموں کے خدا پرستی کے بعد بت پرستی میں پڑنے کی اسلام کو سوجھی ہے اس کی نظیر کہیں بھی ڈھونڈنا بے فائدہ ہے۔حضرت عمرؓ نے شجر بیعت رضوان کو صرف اس خاطر اکھڑوا دیا تھا کہ لوگ اس جگہ کی عزت کرنے کے واسطے وہاں جمع ہو کر جلسہ کرنے لگ پڑے تھے۔شارع مقدس ﷺ نے قبر تک کا بوسہ لینے کو خواہ وہ کیسی ہی متبرک اور ولی کی کیوں نہ ہو اور کسی سے اپنی تعظیم کھڑے ہو کر کروانا ناجائز قرار دے دیا۔ جاندار کی تصویر کا بنانا یا گھر میں رکھنا مطلق منع کر دیا۔مگر وہ سر کٹی یا دھڑ کٹی ہو یا جہاں پاؤں کے نیچے یا فرش یا پائدان پر پڑی جاوے تو بکراہت اس کی اجازت دے دی۔اب اس کے بعد کسی عذر یا بہانہ سے جاندار کی تصویر کی اباحت کو قائم کرنا اس اسلام کی نقد صداقت پر حملہ اور دلیری کرنا ہے جو تیرہ سو برس سے برابر محفوظ ہے۔اس کی اباحت کے واسطے سلف سے انبیاء کے افعال اور شریعت کا حوالہ دینا گویا اس اسلامی شریعت پر جو کل سابقہ شریعتوں کی ناسخ ہے صریح ظلم کرنا ہے اور اپنے سادہ لوح مریدوں کو رومن کیتھولک کے منہاج کے واسطے تیار کرنا ہے۔

اس مسئلہ میں مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ میں نے محض نیک نیتی سے اپنی تصویر بنوائی ہے تاکہ اہل یورپ قیافہ سے میرے صادق یا کاذب ہونے کو پرکھیں۔سبحان اللہ! معارف دانی ہو تو ایسی ہو کہ نیک نیتی کے ساتھ ممنوع یا غیر مشروع فعل کے ارتکاب کو جائز قرار دیا جاوے۔کیا چوری اس نیت سے جائز ہو سکتی ہے کہ اس روپیہ سے مسجد بنوائی جاوے۔اسلام کی ممنوع چیزیں نیک نیتی کے لحاظ سے ہرگز جائز نہیں ہو سکتیں۔حرام میں اللہ تعالی نے کوئی برکت نہیں رکھی۔ میرے ایک واقف نمازی مسلمان عہدہ دار کے پاس اپنے مرشد کی تصویر تھی وہ صبح کو بلا اس کے دیکھنے اور سلام کرنے کے کسی کام کو ہاتھ نہ لگاتے تھے جب ان سے کبھی اس بات کا ذکر ہوتا کہ اسلام میں یہ کام جائز نہیں تو اکثر یوں کہہ دیا کرتے تھے کہ تصوف کے گہرے اسرار کو تم کیا جانو۔ بعد وفات مرزا صاحب ان کے مرید اپنے مرشد کی تصویر دیکھنا ہی بس غنیمت سمجھیں گے۔میں نہیں کہہ سکتا کہ ان کے مرید اپنے مرشد کے فوٹو کو اب بھی شاید کس نگاہ سے دیکھتے ہوں گے۔اسلام نے پیر پرستی، قبر پرستی، بت پرستی تینوں کو اپنے دائرہ سے ایسا خارج کیا ہے جیسا کہ اللہ تعالی نے

ابلیس کو اپنی حضوری سے۔ اب دیکھئے اگر اسلام کے اقوال میں کچھ بھی صداقت ہے تو یہ اباحت مرزا صاحب کے گروہ کو کیا تماشا دکھاتی ہے۔ معمولی لوگوں کی تصاویر جن سے ہم کو اس قدر گہرا تعلق نہیں ہوتا جیسی ڈکشنریوں میں ہوتی ہیں جن کو ہم چنداں وقعت کی نگاہ سے نہیں دیکھتے اس قدر بت پرستی کی طرف ہم کو دھکیل کر لے جانے کی قابلیت نہیں رکھتیں جس قدر کہ پیشوائے دین کی تصویر میں خطرہ اور احتمال ہے۔ مولوی نور الدین میرے ایک سوال کے جواب میں اخبار الحکم میں فرماتے ہیں کہ فوٹو کی جاندار تصویر کا کیا مضائقہ ہے۔ آپ یہ بھی فرماتے ہیں کہ اگر عکسی تصویر حرام ہے تو کیا آپ نے آئینہ دیکھنا چھوڑ دیا ہے۔ اب مسلمان بھائی ایمان اور علم کی بصیرت سے انصاف کریں کہ مولوی صاحب کے اس جواب سے کہاں تک اطمینان ہوسکتا ہے۔ فوٹو کی تصویر آئینہ کے عکس سے کچھ بھی مناسبت نہیں رکھتی۔ فوٹو سے عکس مستقل طور پر کاغذ پر جم جاتا ہے اور بعد ازاں ہاتھ سے مصالحوں کے ذریعہ اس کی کمی پوری کی جاتی ہے حالانکہ آئینہ کے عکس میں یہ دونوں مفقود ہیں۔ سبحان اللہ! مرزا صاحب کے فیض صحبت کے اثر سے ان کے خاص الخاص مرید معارف اور اسرار دین کے موتیوں کی لڑیوں کو کس طرح پروتے ہیں اور دوسروں کو بھی اسی فیض سے قادیان میں رنگین ہونے کے واسطے مدعو کیا جاتا ہے۔

## ۷۔ الہام

تبلیغ رسالت کے واسطے جو الہام نبی یا رسول کو ہوتا ہے صرف وہی مامون و مصئون ہے باقی الہاموں میں غلطی کا احتمال ہے جیسا کہ خود مرزا صاحب قائل ہیں کہ الہام میں غلطی ممکن ہے اب جب کہ حق سے باطل شامل ہوگیا تو ایسا الہام پایہ اعتبار سے ساقط ہوگیا۔ خاتم رسالت نے تبلیغی الہام کا دروازہ بالکل بند کر دیا ہے اور اس دین کو اماموں اور مجددوں کے الہام سے مستغنی کر دیا ہے صادق الہام پرکھنے کے لئے کتاب اللہ اور سنت کی کسوٹی موجود ہے۔ اور اس مسئلہ میں سلف اور خلف کا اجماع ہے جناب پیر پیراں شیخ عبدالقادر جیلانیؒ و قاضی ثناء اللہ صاحب و ابوسلیمان دارانی یہی فرماتے ہیں کہ الہام اور کشف پر عمل کرنا جائز ہے بشرطیکہ وہ کتاب و سنت اجماع اور قیاس صحیح کے مخالف نہ ہو۔ حضرت عمر فاروقؓ جیسے صحابی نے جن کی رائے کے مطابق بعض آیات قرآن کا نزول مانا گیا ہے آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں اور صدیقؓ کے زمانے میں اور اپنی خلافت کے زمانے میں اپنی کئی غلطیوں سے رجوع کیا حالانکہ وہ حضرت خاتم النبوۃ ﷺ کی طرف سے

محدث کا لقب پا چکے تھے۔ کئی مسائل میں اوروں سے مشورہ کرتے اور دوسرے بھی ان سے بحث کرتے۔ اوران کا یہ کہنا کہ اگر حضرت علیؓ نہ ہوتے تو میں ہلاک ہو جاتا، صاف ثابت کرتا ہے کہ جب ایسے جلیل القدر صحابی اور محدث کا یہ حال ہے تو دوسرا کون شخص ایسا دلیر ہے جو یہ کہے کہ میرا الہام غلطی سے مبرا ہے اور اگر میری نہیں مانو گے تو خدا کے نزدیک قابل مواخذہ ٹھہرو گے اور تم سے ایمان سلب ہو جائے گا۔ غلطی آمیز الہام پڑے ہوا کریں اسلام کا کیا حرج ہے۔

مرزا فرماتے ہیں کہ اگر میں خدا تعالی سے الہام پانے کا جھوٹا دعوی کرتا ہوں تو ہلاک کیوں نہیں ہو جاتا جیسا کہ اللہ قرآن میں فرماتا ہے ( لو تقوّل علینا۔۔ الآیہ) جناب من! جس جھوٹے الہام پر اللہ تعالی ہلاک کرنے کا وعید فرماتا ہے وہ الہام نبوت و تبلیغ فی الرسالت ہے اس کا دروازہ مدت سے مسدود ہو چکا ہے اور ہندوستان تو آج کل الہام کا مدعی ہونے کیلئے سب سے بہتر جگہ ہے۔ کوئی کچھ پڑا بنے، مزے کیا کرے۔ مرزا صاحب کا الہام پہلے تو کسی سے نہیں ڈرتا تھا مگر اب بے چارہ حکام مجازی کے قانونی شرائط کے ماتحت چلنے کی چال سیکھ گیا ہے اور طرفہ یہ کہ پھر بھی مرزا صاحب یہی فرماتے جاتے ہیں کہ میں تم میں حاکم عادل ہو کر مبعوث ہوا ہوں۔ ایسے الہام کا کس کو حسد ہے۔ جب مکھی پر بھی اللہ تعالی الہام کر سکتا ہے تو مرزا صاحب تو آخر اہل قبلہ ہیں ان پر الہام ہونے میں کیا تعجب ہے۔ حق اور باطل کو تمیز کرنے والا آخری دن بھی ضرور آئے گا۔ اس وقت سب حالات روشن ہو جائیں گے۔

## ۸۔ گرو نانک کا مسلمان ہونا

مرزا صاحب اپنی کتاب ست بچن پوتھی میں بیان کرتے ہیں کہ نانک صاحب کے بہت شلوک قرآن کے مطابق ہیں جن کا ماخذ کوئی ہندو کتاب نہیں ہو سکتی۔ ایک مسلمان ولی کے مزار کے پاس چلہ بھی کیا۔ چولا صاحب پر بھی قرآنی آیات لکھی ہیں۔ ان قرائن سے یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ وہ ضرور مسلمان تھے۔ اب یہ واقعہ مسلّمہ ہے کہ ان کی وفات پر مسلمانوں نے کہا کہ یہ مسلمان ہے اور ہندوؤں نے اصرار کیا کہ یہ ہندو ہے۔ تجربہ اور مشاہدہ اس امر کی تائید کرتا ہے کہ مسلمان بے نماز، زانی، شرابی، قمار باز بھی فوت ہو جائے تو اہل اسلام اس کو دائرہ اسلام سے خارج نہیں کرتے بلکہ مسلمان کی طرح اس کا جنازہ پڑھتے ہیں، مگر اہل ہنود جب دیکھ لیں کہ ایک شخص مسلمانوں کی طرح مسجد میں نمازیں پڑھتا ہے اور قرآن کی تلاوت کرتا ہے تو ایسے شخص کا ہندو ہونا

ہرگز نہیں مانتے اور نہ ہی اس کے ہندو ہونے پر اصرار کرتے ہیں۔ یہ ایک ہی واقعہ ایسا زبردست ثبوت اپنے پاس رکھتا تھا کہ اس کے بالمقابل مرزا صاحب یا بعض انگریزوں کی رائے، کہ گورو نانک مسلمان تھا، کچھ وزن نہیں رکھتی۔

آپ یہ صرف یہ ثابت کردیں کہ جب سے ہندوستان میں اسلام نے اپنا ظہور کیا اور ہزاروں ہندو غریب بھی اور امیر بھی اور کم علم بھی اور صاحب علم بھی اسلام میں بخوشی داخل ہوئے ہیں مگر کبھی کسی کی وفات پر ہندوؤں نے یہ بھی جھگڑا کیا ہے کہ یہ متوفی ہندو تھا اور ہم اس کو دفن نہیں ہونے دیں گے بلکہ ہندو رسم کے موافق اس کو آگ سے جلائیں گے، نیز یہ بھی تجربہ اور مشاہدہ سے ثابت ہے کہ ہندو لوگ ایک معمولی کلمہ گو مسلمان کو بھی ہندو کہنا اپنے دھرم کی ہتک سمجھتے ہیں۔ پس ایسے شخص کے واسطے جو بقول مرزا صاحب ہندو مذہب سے بالکل بے زار ہو کر ظاہر و باطن میں ایک سچا مسلمان ہو کر با کرامت ولی کے مرتبہ تک پہونچ گیا تا اہل ہنود نے اسکی وفات پر کیا بلا وجہ ہی شور مچا دیا تھا کہ باوا نانک ہندو تھا اور ہم اس کو آگ میں جلائیں گے۔ اگر نانک صاحب نے کسی مسلمان ولی کے مزار کے پاس چلہ کیا تو کیا قباحت ہے، ہندو فقیروں میں بھی کئی قسم کے چلے ہوا کرتے ہیں۔ وہ محض خدا پرست موحد تھے اور صوفی منش مسلمانوں میں بے روک ٹوک بیٹھتے اور باتیں سنتے اور سناتے تھے جیسا کہ اب بھی اور ہمیشہ سے اس مشرب کے لوگوں کا وتیرہ ہے۔ چولا صاحب بھی کسی صوفی نے ان کو بطور تحفہ دے دیا ہوگا چونکہ ظاہری کل مذاہب سے نانک صاحب کی نگاہ اٹھ گئی تھی اس عطیہ کو بڑی خوشی سے قبول کیا اور اپنے پاس رکھا۔ ہندوستان میں اکثر مسلمان صوفی صاحب تصنیف گذرے ہیں اور ان کی تصنیف میں جا بجا ہزاروں اسلامی طرز کے الفاظ بھرے پڑے ہیں جو دوسرے کو صاف بتلا دیتے ہیں کہ اس کتاب کا مصنف بے شک مسلمان ہے مگر برائے خدا یہ تو بتلا دیں کہ نانک صاحب کے اشلوکوں میں اسلامی الفاظ سے کہاں تک کام لیا گیا ہے۔ اگر وہ کہیں ہیں بھی تو ضرورۃً جیسے بلھے شاہ صاحب کی کافیوں اور سی حرفیوں میں اہل ہنود کی طرز کے بعض الفاظ مندرج ہیں۔ جو شخص ظاہر و باطن میں مسلمان ہو گیا اس کے تمام اقوال اہل ہنود کی طرز سے رنگین ہوا کرتے ہیں قرآن سے ان کے بعض اقوال کا مطابق ہونا ان کو مسلمان نہیں بنا سکتا۔ صوفیوں کی مجلس میں اکثر اقوال انہوں نے سنے اور ان میں توحید اور تصوف کی بو پائی۔ پس اپنی بولی میں بھی اسی طرح کہہ دیئے۔ صوفی منش شخص کے واسطے ایسا کر دینا موجب عار و شرم نہیں ہوا کرتا۔ دارا شکوہ صاحب نے بھی بعض ہندو تصوف کی کتابوں کا فارسی میں اسی شوق کی بنا پر ترجمہ کیا

تلسی داس، بھگت کبیر وغیرہ کے شلوکوں میں بھی توحید اور تصوف کی بو آتی ہے۔ مگر ان کا طرز بیان ہندو مذاق کے الفاظ میں ہے۔ ایسے لوگ ہر ایک مذہب کے بزرگوں کا ادب کرتے ہیں اور کئی باتیں سیکھنے کے لائق ان سے سیکھتے بھی ہیں۔ میں نے بچشم خود بہت سے ایسے ہندو دیکھے ہیں جو بہ سبب ایک مسلمان پیر کے مرید ہونے کے اپنے پیر بھائیوں سے کھا پی بھی لیتے ہیں۔ اکثر ہندو پیر کی گیارھویں بھی دیتے ہیں بعض قرآن کی بعض سورتوں کے عامل بھی ہیں۔ پنجاب میں سمشی زرگر مشہور ہیں وہ آمدنی کا برابر دسواں حصہ اپنے پیر کو دیتے ہیں اور اکثر ان میں قریب قریب شیعوں کے عقیدہ رکھتے ہیں۔ محرم کے دن ماتم میں بھی شامل ہوتے ہیں اور کھانا اور شربت تقسیم کرتے ہیں مگر باوجود ان امور کے بھی یہ لوگ ہندو کہلاتے ہیں اور ہندوؤں کی طرح آگ سے جلائے جاتے ہیں اور نہ کبھی کوئی ہندو یہ کہتا ہے کہ فلاں متوفی مسلمان تھا اس کو مت جلاؤ اور نہ کبھی کوئی ہندو یہ کہتا ہے کہ یہ ہندو تھا اسکو مت دفن کرو کیونکہ ہر ایک شخص کے متعلق جو بدیہات اور واقعات ہوتے ہیں وہ بلا تنازع اپنے غلبہ کی وجہ سے جزوی دلائل پر حکم ناطق رکھتے ہیں۔ پس کچھ تعجب نہیں کہ نانک صاحب نے بھی بوجہ صحبت صوفیہ اسلام بعض اسلامی عقائد کو قبول کر لیا ہو کیونکہ ہر ایک انسان کی فطرت میں توحید کی سرشت موجود ہے گورونانک صاحب کی قبر کا ثبوت ندارد، ہندوؤں کے سامنے مسجدوں میں ایک مسلمان کی طرح نمازیں پڑھنا اور قرآن کی تلاوت کرنا پایہ ثبوت سے ساقط۔ ہندو بیوی، ہندو اولاد سے تعلق کی عدم تردید بھائی بالا ہندو جاٹ کا ان کا حضوری کا چیلا اور ان کی لائف کا مؤلف ہونا۔ ان کا گرنتھ ہندوؤں سے جابجا پڑھا جانا۔ سکھوں کی دس گدیوں یعنی سلسلہ مرشد کا گرونانک صاحب سے شروع ہونا۔ ان کل معاملات میں محض اہل ہنود کا ہی انٹرسٹ لینا اور اہل اسلام کا ان سے ہر امر میں قطع تعلق کرنا یہاں تک کہ اور مسلمان صوفیہ اور اولیاء کے ساتھ اپنی کتب میں ان کے تذکرہ سے بھی پرہیز کرنا حالانکہ بقول مرزا صاحب نانک صاحب ایک مسلمان باکرامت ولی تھے، پچاس مسلمانوں کا بھی ان کا الگ مرید یا نام لیوا نہ ہونا۔ ان کے شلوکوں کا خالص صوفی مسلمان کی کتاب کی طرح اسلامی الفاظ کی رنگت سے مبرا ہونا۔ قرآن کی تعریف اور خوبی میں جو کتاب اسلام کا اعلیٰ سرمایہ نجات و ایمان ہے نانک صاحب کے چار شلوک تک بھی موجود نہ ہونا۔ ان کا مرتے دم تک رباب اور سرندی کے ذریعہ سے بھجن اور شلوک سننا، انکی وفات پر مسلمانوں اور ہندوؤں کا آپس میں مذہب کی بابت تنازع پیدا ہونا یہ کل ایسے بدیہی واقعات ہیں کہ گورونانک صاحب کے خالص اسلام کو محل شبہ میں ڈالتے ہیں اور ان کا ظاہر و باطن میں صادق

مسلمان ہونا ثابت نہیں ہونے دیتے۔ مگر تعجب ہے کہ باوجود ان کل بدیہات کے بھی مرزا صاحب ان کے مذہب کی ڈگری مسلمانوں کو ہی دیئے جاتے ہیں۔ ہاں البتہ نانک صاحب ایک موحد خدا پرست صوفی منش اسلام اور ہندو دونوں مذاہب کی ظاہری قیود سے آزاد شخص ضرور ثابت ہوتے ہیں اور مرزا صاحب کا استدلال ان کے خالص اسلام پر بالمقابل مذکورہ بدیہات اور واقعات کے محض ظنی ہے اور ظن صداقت کے مرتبہ تک نہیں پہونچ سکتا۔

## ۹۔ صراط مستقیم

اگر سوائے مرزا صاحب کے منہاج کے سب کے منہاج غلط ہیں تو تیرہ سو برس سے جس قدر مسلمان اور برگزیدگان اسلام مرزا صاحب کے عقیدے کے برخلاف اس جہان سے کوچ کر گئے ہیں ان کی نجات کے بارہ میں آپ کی کیا رائے ہے؟ کیا وہ صراط مستقیم جو قرآن اور رسول کی معرفت ہم کو پہونچا ہے اور جس کے پابند ہمارے بھائی سلف میں عرصہ تیرہ سو برس سے رہ چکے ہیں ہماری نجات کا ذمہ اٹھانے سے عاجز اور قاصر ہے۔ بالخصوص جب ہم اپنی بدکرداریوں سے تائب ہو کر کسی نیک بندہ کی بیعت میں بھی داخل ہو جائیں۔ آپ براہ مہربانی اپنے اس نئے منہاج کے بغیر ایک مسلمان کے بشرائط مذکورہ نجات سے محروم رہنے کی دھمکی اور مسئلہ کی صداقت کو بوضاحت ثابت کر دیں اور یہ بھی واضح کر دیں کہ سلف میں مرزا صاحب کے عقیدہ کے برخلاف کوئی بھی اہل نجات، ملہم، مستجاب الدعوات اسلامی دنیا میں گزرا ہے یا نہیں۔ اس امر کی بھی تشریح مطلوب ہے کہ آیا اسلام کو سوائے مرزا صاحب کے تیرہ سو برس سے کسی اور مسلمان نے بھی اس طرح سمجھا ہے، یا نہیں، جس طرح کہ اللہ تعالی اور شارع کا مدعا اور منشاء تھا جب تک آپ ان امور کے ثبوت قاطع اور مدلل نہیں دیں گے تب تک تو آپ کے نئے خیالات کا منہاج قابل توجہ نہ ہوگا اور جو کچھ آپ اس منہاج کی خاص فضیلت کو مانے ہوئے ہیں وہ سلف کے دیگر متعدد مہدیوں اور میسحوں سے زیادہ حقیقت اور وقعت نہیں رکھ سکتی۔

## ۱۰۔ قطعی فیصلہ

سلف کے بعض صوفیہ کرام نے بھی بوقت استغراق اور محویت انا الحق اور انا اللّٰہ

کے کلمات بولے مگر ان کلمات کے کہنے سے وہ ہرگز حقیقی خدا نہیں بن سکتے۔ مگر باوجود اس امر کے بھی صوفیہ کرام نے ان کو مومنین کے گروہ میں داخل رکھا ہے۔ اسی طرح مرزا صاحب بھی انا المسیح و انا المھدی کہتے ہیں تو بخدا لایزال ہم بھی ان کو بالکل معذور رکھتے ہیں۔

(مولوی عبدالکریم صاحب!) راقم مراسلہ کی یہ گزشتہ تحریر بھی کسی ضد اور بحث کی خاطر نہیں لکھی گئی بلکہ صادق طلب کی عین حالت کا تقاضا ہے اور اگر آپ سچے طالب کے دستگیر ہیں اور واقعی اسلامی خیر خواہی اپنے اندر رکھتے ہیں تو ایک بھائی کی طرح تسلی بخش جواب عنایت فرماویں نہ کہ جیسا آپ کی جماعت کا دستور ہے ملامت اور طنز آمیز کلمات سے کام لیں۔ مگر قبل ازیں کہ آپ جواب مخلصانہ کے واسطے قلم اٹھائیں، یہ بھی مودبانہ گذارش ہے کہ بلاتعصب حق کے صادق طالب کی طرح غایت المرام کے ہر دو حصص (مصنفہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری) اور کتاب الفرقان بین اولیاء الرحمٰن و اولیاء الشیطان (شیخ احمد مالک مطبع احمدی لاہور سے) منگوا کر بخوبی ملاحظہ فرمالیویں تاکہ شاید آپ کو تدبر اور تفکر میں حقیقت کی طرف رہنمائی ہو اور یا آپ کو یا بندہ خاکسار کو اپنے موجودہ عقیدہ سے توبہ نصیب ہو۔

الراقم۔ خاکسار شیخ غلام حیدر ہیڈ ماسٹر اینگلو ورنیکولر بورڈ سکول چکوال ضلع جہلم

# رپورٹ مردم شماری ۱۹۰۱ء پر قادیانی اعتراض

قبل ازیں بتایا جا چکا ہے کہ ۱۹۰۱ء کی مردم شماری کی رپورٹ میں یہ ذکر ہوا تھا کہ مرزا قادیانی کا بنیادی کام خاکروبوں کی اصلاح تھا، اور جب یہ رپورٹ سامنے آئی تو مرزا صاحب نے اس پر شدید احتجاج کیا تھا۔ اب ہمیں اس درخواست کی نقل دست یاب ہوگئی ہے جو اس سلسلے میں حکومت پنجاب کو لکھی گئی تھی۔ ملاحظہ فرمائیں:

The Punjab Census Report contains a very serious error with regard to the antecedents of the leader and guide of the Ahmadia sect, for the removal of which the Promised Messiah has called the attention of the Government in a petition, dated the 27th January, which runs as follows:-

1. That in the Punjab Census Report, Part 1 (Census of India 1901, Volume XVII) Chapter III, paragraph 39, page 143, it is said of me that I began my work "as a Moulvi with a special mission to the sweepers."

2. That this statement is altogether false and groundless, and most injurious and harmful to my honor and reputation.

3. That the man who claimed a special mission to the sweepers is quite a different man, Imam-ud-Din by name, whose principles are altogether opposed to Islam and hated by me as well as all true Muhammadans as detestable doctrines, and that he has been my bitterest opponent for over thity years, and that it is most unjust and unfair to attribute his principles to me notwithstanding that I hate them.

4. That the sweeper-class is specially associated with crimes and to represent me as connected

with that class when there is not the slightest foundation for such a charge is to represent me as being in a state generally considered disgraceful. The sweepers in this country are looked upon as the most degenerate class of people, and the statement made in the Census Report is calculated to do the greatest harm to my reputation and to hurt the feelings not only of myself but also of thousands of the most loyal respectable subjects of the Government who follow me as their guide and leader in all religious and spiritual matters.

5. That my principles and doctrines which I have beed preaching since the very beginning are morally so sublime and spiritually so exalted that they are not suited to, and accepted by, even Muhammadans of a low type and morals, to say nothing of the sweepers, and that they are accepted only by intelligent and noble-minded men who lead pure and angelic lives, and that my followers actually include in their number Raises, Jagirdars, respectable Government Officials, Merchants, Pleaders, Learned Maulvis and highly educated young men.

6. That a similar statement regarding me had been made in the Gurdaspur Gazetteer and that attention of the Government being called to it, the Government was kind enough to reply in its letter No 93, dated 16th March 1901 (just at the time when the Census Operation were over) Home Dept., Sub-Head petition, File No nil, that the passage shall be excised from the Gazetteer at the time of revision and that the Deputy Commissioner Gurdaspur had been instructed accordingly.

7 . That the statement has now been inserted in a volume where it will do the greatest harm to my reputation and honor if allowed to remain uncontradicted, as the Census Report shall be taken as a reliable authority throughout the world.

8. That the statement has even now been published in the Civil & Military Gazette upon the authority of the Census Report, in the issue of 23rd January 1903, under the heading of the Punjab Census Report-11, and that similar statements will no doubt appear in all the papers if the statement is not contradicted immediately, and thus I shall be misrepresented and associated with

a very low class of society which I have not, nor ever had, the least connection.

9. That I belong to a family of Chiefs which the Government has always honored on account of the valuable service which it has been doing to the cause of the Government and that such a misrepresntation regarding me is calculated to cast a slur and a discredit on the honor and reputation of this noble family.

10. That the Government can assertain the absulute falsity and groundlessness of this statement so far as I am concerned through District Officers.

The closing words of the report with regard to the Ahmadia sect are:

" The sect however emphatically repudiates the doctrine that the Mahdi of Islam will be a warrior and relies on the Sahih Bokhari, the most authentic of the traditions, which says " he shall wage no wars but discontinue war for the sake of religion.". In his voluminous writings the Mirza has combated the doctrine of Jehad, and the sect is thus opposed to the extreme section of the Ahl-i-Hadis." (Review of Religions. pp 83.84)

# مباحثہ مدّ

۱۹۰۲ء میں مدّ نامی گاؤں میں مولانا ثناء اللہ امرتسری کا قادیانیوں سے ایک مباحثہ ہوا تھا جس کی روداد ہم کتاب ہذا کے حصہ دوم میں بیان کر چکے ہیں۔ جب قادیانی مناظرین مباحثے کے بعد قادیان پہنچے تو انہوں نے مباحثے کی روداد مرزا صاحب کے سامنے بیان کی۔ مرزا صاحب نے یہ روداد کئی روز تک قسطوں میں سنی اور اپنے مناظرین کو بتایا کہ انہوں نے کہاں کہاں غلطی کی ہے، اور انہیں دراصل کیا کرنا اور کیا کہنا چاہیے تھا۔ مرزا صاحب کے یہ نصائح بدر قادیان میں شائع ہوئے جہاں سے ہم مختصراً نقل کرتے ہیں۔

یکم نومبر (۱۹۰۲ء)... سید سرور شاہ اور عبداللہ کشمیری جو کہ موضع مد میں تبلیغ اور مباحثہ کے لئے تشریف لے گئے تھے بخیر و عافیت واپس آئے اور حضرت اقدس (مرزا) کی نیاز حاصل کی اور وہاں کے جلسہ مباحثہ کی مختصر تفصیل سنانے لگے۔ حضرت اقدس نے اختصار کے ساتھ ان تمام باتوں کا اعادہ کیا جو کہ آپ نے (گزشتہ) سیر میں فرمائی تھیں کہ مباحثہ میں ہماری جماعت کو کیا پہلو اختیار کرنا چاہیے پھر تمام کیفیت سننے کیلئے شام کا وقت مقرر ہوا....

بعد ادائے نماز مغرب حضرت اقدس نے جلوس فرماتے ہی حکم صادر فرمایا کہ مباحثہ موضع مد کی کاروائی سنائی جائے چنانچہ عبداللہ کشمیری صاحب اٹھ کر سنانے لگے۔ سب سے اول مرزا کو اس امر پر گراں افسوس ہوا کہ فریقین نے صرف بیس بیس منٹ اپنے اپنے دعاوی کے متعلق دلائل لکھنے کے لئے قبول کئے۔ مرزا نے فرمایا کہ ایسی صورت میں ہرگز مباحثہ قبول نہیں کرنا چاہیے تھا یہ تو ایک قسم کا خون کرنا ہے۔ جب ہم مدعی ہیں تو ہمیں اپنے دلائل کے واسطے تفصیل کی ضرورت ہے جو کہ وقت چاہتی ہے۔۔حضرت نے اس بات کو بالکل ناپسند فرمایا کہ وقت میں کیوں تنگی اختیار کی گئی۔

پھر عبداللہ کشمیری نے وہ تمام تحریریں پڑھ کر سنائیں۔ ہماری جماعت کی طرف سے مذکورہ بالا دو اصحاب تھے اور فریق مخالف کی طرف سے مولوی ثناء اللہ صاحب تھے۔ مباحثہ اس

طریق سے ہوا تھا کہ مصدق فریق نے وفات مسیح، نزول مسیح اور مرزا کے مسیح موعود ہونے کے دلائل اپنے ذمہ لئے تھے اور مکذب فریق نے اس کی تکذیب کے دلائل اپنے ذمہ لئے تھے۔ ہر ایک فریق ہر ایک امر پر بیس بیس منٹ تک لکھتا تھا اور سنا دیتا تھا۔ پھر ایک دوسرے کا دونوں جواب الجواب لکھتے تھے۔ بہر حال فریق مکذب نے اس مباحثہ میں قرآن کی طرف مطلق رجوع نہ کیا اور مصدق فریق نے جو جو معیار صداقت قرآن کریم پیش کئے تھے ان کا ان سے کوئی جواب بن نہ آیا۔ چنانچہ پریذیڈنٹ جلسہ نے اٹھ کر علانیہ بیان دیا کہ فلما توفیتنی کا جواب مولوی ثناء اللہ سے کوئی بن نہیں آیا۔ اس کی روئداد سننے پر حضرت پھر انہیں امور کا بار بار اعادہ فرماتے رہے جو کہ سیر میں مناظرہ اور مباحثہ کے متعلق فرماتے تھے تا کہ سامعین کے ذہن نشین وہ باتیں ہو جائیں۔ پھر اس کے بعد نماز عشاء ادا کر کے حضرت تشریف لے گئے۔

۲ نومبر (۱۹۰۲ء) سیر کے بعد پھر اس مناظرہ پر حضور نے گفتگو شروع کی ..آپ نے فرمایا کہ آج کل ان مولویوں کا دستور ہے ہے کہ چالیس پچاس جھوٹ ایک دفعہ ہی بیان کر دیتے ہیں اب ان سب کا فیصلہ تین چار منٹ میں دوسرا فریق کس طرح کرے ..ایسے وقت میں یہ طریق اختیار کرنا چاہیے کہ ایک اعتراض چن لیویں اور اول اس پر فیصلہ کر کے پھر آگے چلے اور دوسرا لیوے۔ اول قواعد مقرر کئے جائیں یہ امر بھی دیکھا جائے کہ منہاج نبوت کو مانتا ہے کہ نہیں۔ اس نے بار بار آتھم کی پیش گوئی کا تکرار کیا کہ وہ پوری نہ ہوئی اگر منہاج نبوت کا فیصلہ اول کر لیا جاتا تو اس طرح کا دھوکہ کب دے سکتا تھا۔ یونس نبی کی پیش گوئی موجود تھی اس میں کوئی شرط بھی نہ تھی۔ درمنثور میں بھی حدیث ہے کہ یونس نے کہا لن ارجع کذاباً یعنی میں جھوٹا کہلا کر واپس نہ جاؤنگا۔ دیکھو اس میں کوئی شرط نہ تھی وعید میں خدا کو حق لازم نہیں آتا کہ ضرور عذاب نازل کرے ....منہاج نبوت کو دیکھا جائے تو صریح نظر آتا ہے کہ انبیاؤں سے اجتہادوں میں غلطیاں ہوتی ہیں ....پیغمبر خدا نے حدیبیہ کا سفر کیا تو حضرت عمر کو ابتلاء آیا خود آنخضرت ﷺ کا اجتہاد اس طرف دلالت کرتا تھا کہ ہم فتح کر لیں گے مگر وہ اجتہاد صحیح نہ نکلا۔ اسی طرح ایک دفعہ آپ نے سمجھا تھا کہ ہجرت یمامہ کی طرف ہو گی مگر یہ بات درست نہ نکلی کیونکہ یہ آپ کا اجتہاد تھا، خدا پر یہ امر لازم نہ تھا کہ ہر ایک باریک امر آپ کو بتلا دیوے۔ پس بحث مباحثہ میں اول مخالف سے منہاج نبوت قبول کروا کر اس کے دستخط کروا لینے چاہییں۔ پھر آتھم والی پیش گوئی کی تفصیل کرتے ہوئے فرمایا کہ وہاں تو یہ

لکھا ہوا ہے بشرطیکہ اس کی طرف رجوع نہ کرے۔ یہ تو نہیں لکھا کہ بشرطیکہ مسلمان ہو جاوے۔...عوا م الناس سے ہمیشہ موٹی موٹی باتیں کرنی چاہییں۔ خدا تعالی نے جو معجزت نبوت کی جز ور کھے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ عوام فائدہ اٹھاویں کیونکہ خواص کے لئے معجزات کی ضرورت نہیں ہوتی ان کے لئے تو حقائق و معارف ہی کافی ہیں۔...

نماز مغرب کے بعد ..مباحثہ مدہ کے حسن و قبح پر تذکرہ کیا کہ یہ لوگ عوام کو بھڑ کانے کے واسطے عجیب عجیب حیلہ گھڑتے ہیں اور حق رسی سے ان کو کوئی کام نہیں ہوتا۔ ..(اڈیٹر کا کہنا ہے کہ ). ہمیشہ مباحثہ میں اس امر کا خیال رکھیں کہ لوگوں کے فہم کے مطابق باتیں کریں جو لوگ باریک بین اور نکتہ رس نہیں ہوتے ان کے رو بر باریک در باریک حقائق اور معارف بیان کرنے گویا دیدہ دانستہ مخالف کو ڈگری دینی ہوتی ہے۔

۳ نومبر (۱۹۰۲ء) صبح سیر میں ...آپ (مرزا) نے تذکرہ فرمایا کہ مباحثات میں ہمیشہ یہ امر مدنظر رکھنا چاہیے کہ فریق مخالف اپنی روباہ بازی سے سامعین کو دھوکہ نہ دے جائے۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ سامعین کے باطل عقائد کے مطابق یہ لوگ ہماری طرف سے ایسی باتیں انکو سناتے ہیں جن سے وہ لوگ معاً بھڑک جاویں اور برانگیخت ہو جاویں۔ ایسی صورت میں پھر خواہ ان کے آگے کچھ ہی کہو وہ لوگ ایک نہیں سنتے۔ ....ان ہمارے مخالفوں کو غلطیاں نکالنے کا کوئی حق نہیں پہونچتا جب تک وہ اپنا منصب عربی دانی کا ثابت نہ کریں تب تک ان کو غلطی نکالنے کا حق نہیں ہے۔ اعترا ض کرنے کیلئے ضروری ہے کہ اول زبان پر پورا احاطہ ہو اگر ان لوگوں کو عربی کا علم ہے تو ہم جو دس سال سے رسالہ لکھ لکھ کر مقابلہ پر بلا رہے ہیں انہوں نے آج تک دس سطریں ہی دکھائی ہوتیں ور نہ جہالت سے تکذیب کرنے سے کیا بنتا ہے۔ یہ خدا کی قدرت ہے کہ یہ لوگ بالمقابل لکھ نہیں سکتے ورنہ املاء کیا مشکل امر ہے مگر ہمارے مقابلہ میں خدا نے ان کی زبانوں کو بند کر دیا ہے۔...

ظہر کے بعد تھوڑی دیر مجلس کی مدّ کے مباحثہ کا ذکر ہوتا رہا کہ درحقیقت تو ہم نے فتح پالی ہے صرف اتنی بات ہے کہ وہ دیہات کے لوگ تھے ان کو باریک باتوں کی سمجھ نہیں آئی مجھے خوشبو آتی ہے کہ آخر کار فتح ہماری ہے۔ دسمبر (۱۹۰۲ء) کے آخر تک جو نشان ظاہر ہونے والے ہیں شاید یہ بھی ان میں سے ایک عظیم الشان نشان ہو جاوے یہ اللہ تعالی کی عادت ہے جیسے فرمایا و العاقبة للمتّقین آنحضرت ﷺ کو بھی ۱۳ برس تک مکروہات ہی پہونچتے رہے۔...

عصر کے بعد بھی حضرت اقدس تشریف لا کر پھر مباحثہ کے متعلق ذکر کرتے رہے۔ ...
مغرب وعشاء کے بعد پھر مرزا، مدّہ کے مباحثہ کا ذکر کرتے رہے۔.. پھر فرمایا کہ اس دن ہم نے مناسب سمجھا تھا کہ یہ مباحثہ کی کاروائی الحکم وغیرہ میں نہ چھپے مگر خدا کو یہ منظور نہ تھا...

۵ نومبر (۱۹۰۲ء)... محمد یوسف اپیل نویس نے بیان کیا کہ حضور موضع مده کے مباحثہ میں ایک اعتراض یہ بھی کیا گیا تھا کہ مرزا صاحب تمہاری آنکھ کیوں نہیں اچھی کر دیتے۔ مرزا نے فرمایا کہ آنخضرت ﷺ کے پاس ایک اندھا تھا جیسے کہ لکھا ہے عبس و تولی ان جاء ہ الاعمی، وہ کیوں نہ اچھا ہوا حالانکہ آپ تو افضل الرسل تھے۔ اور بھی اندھے تھے۔ (مثیل مسیح ہونے کا دعوی مرزا کا تھا، آنخضرت ﷺ کا نہیں۔ اور پھر ایسے معجزے کی آنخضرت ﷺ سے درخواست ہی نہیں کی گئی تھی۔ درخواست ہوتی تو شائداللہ تعالی اپنے حبیب کے ہاتھ سے یہ معجزہ صادر کروا دیتا۔ بہاء) ...
مباحثہ کے ذکر پر فرمایا کہ شریر آدمیوں کا کام ہے کہ آنکھ کان ناک اور ٹانگ وغیرہ کاٹ کر پھر کلام کو ایک مسخ شدہ صورت میں پیش کرتے ہیں یہ مباحثہ بھی ہمارے لئے ایک فتح حدیبیہ کی صلح کی طرح کسی فتح کی بنیاد نظر آتا ہے۔ (بدر ۱۳ شعبان ۱۳۲۰ھ۔ ۱۴ نومبر ۱۹۰۲ء)

اوپر کی روداد مرزائی روایات سے مرزائی اخبار سے نقل ہوئی ہے اور اس میں صاف نظر آرہا ہے کہ قادیانیوں کو شکست ہوئی ہے اور مرزا صاحب اپنے مناظرین کو بتا رہے ہیں کہ انہیں شکست کیوں ہوئی ہے۔ اور انہیں بعد وقوعہ تنبیہ کر رہے کہ تم یوں نہ کرتے، بلکہ یوں کرتے۔ یہ بات نہ کرتے، بلکہ یہ بات کہتے۔ فلاں بات کو یوں نہ کہتے بلکہ یوں کہتے۔ اور (اس شکست پر) گھبراؤ نہیں آخری فتح ہماری ہی ہے۔

# شحنہ ہند قادیانیوں کی نظر میں

شحنہ ہند میرٹھ میں ردقادیانیت پر اہل علم کی نگارشات شائع ہوتی رہتی تھیں، اور اس کا حلقہ اشاعت کافی وسیع تھا۔ اس میں شائع ہونے والے مضامین بڑے جاندار اور مؤثر ہوتے تھے اور قادیانیوں کیلئے پریشانی کا موجب۔ بدر میں مرزا صاحب کی ایک مجلس کی روداد میں لکھا ہے:

خواجہ کمال الدین صاحب بی اے پلیڈر پشاور سے کوہاٹ ہوتے ہوئے تشریف لائے اور نماز مغرب سے پیشتر مسجد میں حضرت اقدس (مرزا) سے نیاز حاصل کی۔ خواجہ صاحب نے پشاور اور کوہاٹ کا ذکر سنایا کہ وہاں پر اکثر اشتہارات جو کہ ضمیمہ شحنہ ہند میرٹھ میں حضور کی مخالفت میں شائع ہوتے ہیں اس نظر سے پڑھے جاتے ہیں کہ گویا وہ حضور کے اشتہارات ہیں۔ اسی مغالطہ سے سرحد کے لوگوں کے دلوں میں آپ کی طرف سے یہ خیالات ذہن نشین ہیں کہ نعوذ باللہ جناب نے روزے اپنے خدام کو معاف کر دیئے ہیں اور نبی کریم کی ہتک کی ہے۔ اور کہتا ہے کہ وہ ایک جھوٹا نبی تھا میں اس سے افضل ہوں۔

یہ اشتہارات اس وضع اور عنوان سے لکھے ہوئے ہیں کہ عوام الناس کو دھوکہ لگتا ہے۔ حضرت اقدس نے فرمایا کہ کشتی نوح وہاں کثرت سے تقسیم کر دی جائے یہی کافی ہے۔ خواجہ صاحب نے کہا کہ ایک ذی وجاہت شخص کو میں نے دیکھا ہے کہ اس نے اسے پڑھ کر کہا کہ کتاب تو عمدہ ہے اگر آخر میں مکان کے چندہ کا ذکر نہ ہوتا۔ میں نے اسے جواب دیا کہ کیا تم سے بھی مرزا نے مانگا ہے یا تم نے دیا ہے۔ مرزا صاحب نے تو ان لوگوں کو مخاطب کیا ہے جو ان سے تعلق ابنیت کا رکھتے ہیں۔ باپ اپنے بیٹوں سے دو ہزار اس لئے طلب کرے کہ اسے ایک مکان بنانا ہے تو کیا یہ فعل اس کا قابل اعتراض ہوگا۔ اسپر وہ خاموش ہوگیا۔ پھر میں نے کہا کہ ہاں انجمن حمایت اسلام کا حق نہیں ہے کہ وہ اس طرح طلب کرے کیونکہ اس کا تعلق اپنے ممبروں سے وہ نہیں ہے جو کہ مرزا صاحب کا اپنے خدام سے ہے۔ (اور یہی خواجہ کمال الدین ہیں جنہیں مرزا صاحب کے چندہ مانگنے پر قادیانی جماعت سے اختلافات ہوئے تھے اور خود مرزا صاحب کے سامنے بھی انہوں نے اختلاف کا اظہار کیا تھا بلکہ بقول مرزا محمود، مرزا صاحب کی زندگی کے آخری روز موت سے چند گھنٹے پہلے انہوں نے مرزا

کے سامنے مالی معاملات میں بے ضابطگی ہی کا اعتراض کیا تھا جس پر مرزا لال پیلے ہوکر لاہور میں اپنے زنان خانہ میں جا گھسے تھے۔ بہاء)۔ (بدر قادیان ۳۰ شعبان ۱۳۲۰ھ۔ بدر قادیان ۲۱ نومبر ۱۹۰۲ء)

☆ ۱۳ نومبر ۱۹۰۲ء۔ پھر وہابیوں کا ذکر چل پڑا۔ اڈیٹر الحکم نے بتایا کہ شحنہ ہند نے وہابی لفظ پر محمد حسین بٹالوی کے برخلاف بہت کچھ لکھا ہے۔ مرزا نے ان وہابیوں نے اخلاق و آداب رسول پر ایک ذکر اپنا سنایا کہ ایک دفعہ جب آپ امرتسر میں تھے تو غزنوی گروہ کے چند مولویوں نے آپ کو چائے دی۔ چونکہ حضرت اقدس کے داہنے ہاتھ میں بچپن سے ضرب آئی ہوئی ہے اور ہڈی کو صدمہ پہنچا ہوا ہے، آپ نے بائیں ہاتھ سے پیالی لی تو اس پر غزنوی صاحبان نے فوراً بلا وجہ دریافت کئے کہنا شروع کیا کہ خلاف سنت ہے۔ آپ نے ان کو سمجھایا کہ آداب اور روحانیت بھی سنت ہے۔ پھر ان کو اصل وجہ بتلا دی گئی۔ ..فرمایا میرا دل ان لوگوں (وہابیوں) سے کبھی راضی نہیں ہوا اور مجھے یہ خواہش کبھی نہیں ہوتی کہ مجھے وہابی کہا جاوے اور میرا نام کسی کتاب میں وہابی نہ نکلے گا میں ان کی مجلسوں میں بیٹھتا رہا ہوں ہمیشہ لفاظی کی بو آتی رہی ہے یہی معلوم ہوا کہ ان میں نرا چھلکا ہے مغز بالکل نہیں ہے۔ محمد حسین نے خود حدیث کی نسبت اپنے اشاعۃ السنہ میں یہ بات لکھی ہے کہ ایک صاحب الہام یا اہل کشف صحیح حدیث کو ضعیف یا ضعیف کو صحیح قرار دے سکتا ہے کیونکہ وہ کشفی حالت میں آنحضرت ﷺ سے اس کی تصحیح کرا لیتا ہے۔ تاہم میں نے یہ التزام رکھا ہے کہ میں اپنے کشوف والہامات پر تحمل نہیں کرتا جب تک کہ قرآن اور سنت اور صحیح حدیث اس کے ساتھ نہ ہو۔ محمد حسین سے پوچھا جاوے کہ جب عبداللہ غزنوی احادیث میں اس طرح دخل دے سکتے تھے تو پھر حکم نے کیا گناہ کیا ہے کہ اسے ہر ایک رطب و یابس ماننے پر مجبور کیا جاتا ہے (عبداللہ غزنوی کو تو دوسروں کے علاوہ خود تم بھی ولی اللہ اور صاحب الہام مانتے ہو، لیکن تمہیں مرزائیوں کے سوا اور کون ملہم اور حکم مانتا ہے کہ تمہیں محمد حسین کی اس بات سے کوئی فائدہ پہنچ سکے؟ بہاء) شحنہ ہند نے جو مخالفت محمد حسین کی ہے اس پر فرمایا کہ جو لوگ نفسانی اغراض کے پرستار ہوتے ہیں ان میں دوستی نہیں ہوتی۔ اگر ہو تو جلد جاتی رہتی ہے۔ خدا کے واسطے دوستی ہو، تو وہ ذات پاک قدوس ہے وہی دلوں میں پاکیزگی بھرتا ہے اور سینوں کو کدورتوں سے صاف کرتا ہے (پھر لاہوری، قادیانیوں کے کیوں مخالف ہوئے؟ بہا)۔ (بدر، قادیان۔ ۲۰ شعبان ۱۳۲۰ھ)

# فاضل امروہی کے کلام میں تناقض

مولانا احمد حسن شوکت لکھتے ہیں:

مولوی محمد احسن امروہی صاحب کا رقیمۃ الوداد ۲۴۔ اگست ۱۹۰۳ء کے الحکم میں چھپا ہے جو کسی سائل کے خط کے جواب میں ہے جس نے چند سوالات کئے تھے۔ اپنے موعود کے دعووں کے ثبوت میں آپ فرماتے ہیں:

> اگر یہ پیشگوئیاں مخبر صادق ﷺ کی جس کا مصداق یہ مسیح موعود ہے نہ بھی ہوں تب بھی یہ مجدد اسلام اپنی ذات میں ایک ایسا مجمع نشانوں الہی کا ہے جس کی تصدیق کے لئے قرآن و حدیث ہم کو مجبور کر رہے ہیں۔

مولانا احمد حسن فرماتے ہیں: اول تو لفظ اگر سے جو حرف شرط اور تشکیک پیدا کرنے والا ہے، یہ نکلتا ہے کہ مسیح موعو کی نسبت آنخضرت ﷺ کی پیش گوئیاں قطعی اور یقینی نہیں ہیں۔ اس صورت میں موعود موعود نہ رہا، حالانکہ وہ حدیثوں ہی کو اپنے دعوی کے ثبوت میں پیش کرتا ہے مثلاً انّ اللّٰہ یبعث لھذہ الامّۃ علی رأس کلّ مأۃ من یّجدد لھا دینھا۔ اگرچہ یہ اس پر منطبق نہ ہو کیونکہ اس صورت میں آنخضرت ﷺ کی وفات سے لے کر اب تک ۱۳ مجدد ہونے چاہییں جنھوں نے نبی، مہدی مسعود، مسیح موعود، امام الزمان، خاتم الخلفاء ہونے کا دعوی کیا ہو کیونکہ آپ کے نزدیک مجدد تو وہی ہے جو مذکورہ بالا صفات کا مجموعہ ہو۔ اور اگر آپ تاویل سے ثابت کریں کہ ۱۲ مجدد تو اس شان کے نہ تھے بلکہ مرزا جی سے گھٹیل تھے۔ اول تو حدیث میں نہیں لکھا کہ وہ مجددین مراتب میں ناقص اور یہ کامل ہونگے، یعنی ۱۲ مجدد تو ناقص اور تیرھواں مجدد سب سے اکمل اور خاتم الخلفاء ہوگا۔ اور اس صورت میں خود ۱۲ مجددوں ہی کی نفی ہوتی ہے کیونکہ ناقص فی الکمال یا فی الدین ہرگز مجدد نہیں ہوسکتا۔ پھر خدا کو کیا ضرورت تھی کہ اپنے کامل دین کے لئے ناقص مجدد بھیجتا، سب کو کامل ہی بنا کر کیوں نہ بھیجا۔ اور اگر مولوی محمد احسن یہ کہیں کہ سب کامل تھے اور قیامت تک کامل ہی مجدد پیدا ہوں گے تو مرزا جی کی کوئی خصوصیت نہ رہی اور دعوی خاتمیت خلفاء بھی باطل ہو

گیا کیونکہ آپ آگے چل کرفرماتے ہیں کہ حدیث: من یجدد لھا دینھا کا وہی مجدد ہوگا خواہ خلیفہ اول صدیق اکبر ہوں یا مسیح موعود خاتم الخلفاء ومہدی مسعود ہو، لیکن صدیق اکبر تو خاتم الخلفاء نہ تھے، ورنہ مرزاجی خاتم الخلفاء ہرگز نہ ہوتے۔ اور اگر یہ کہو کہ مرزاجی حضرت ابوبکر صدیقؓ سے افضل ہیں کیونکہ وہ خلیفہ اول تھے اور مرزاجی خلیفہ آخر اور خاتم الخلفاء ہیں تو اب قیامت تک کسی اور مجدد کی بعثت نہ ہونی چاہیے جو حدیث مذکور کے منطوق واجب الوثوق کے بالکل خلاف ہے کیونکہ حدیث میں علی رأس کلّ مأۃ وارد ہے یعنی ہر صدی کے شروع میں ایک مجدد ہوگا۔ یہ نہیں لکھا کہ چودھویں صدی کے شروع میں جو مجدد پیدا ہوگا وہ خاتم المجددین ہوگا۔

آگے چل کر آپ (محمد احسن) دفع دخل کے لئے فرماتے ہیں:

ہاں یہ مجددین سب کے سب یکساں اور متساوی فی الدرجہ نہیں ہیں بلکہ بحکم تلک الرّسل فضّلنا بعضھم علی بعض۔ امت محمدیہ میں بھی یہ حکم فضیلت جاری ونافذ ہے۔

یہاں رسولوں کی فضیلت کا ذکر ہے نہ کہ مجددوں کی فضیلت کا تاکہ حدیث مذکور سے مطابقت ہو۔ اگر آپ وہی گنجی اور لنگڑی تاویل کریں کہ تمام مجدد رسول ہیں تو یہ آیت خاتم النبیین کا انکار ہے گو آپ کو اس کی کچھ پرواہ نہ ہو اور دائرہ اسلام سے خارج ہونا پڑے۔ اگر مجدد سے مراد نبی ہوتی تو یہ حدیث اس طرح وارد ہوتی:

انّ اللّٰہ یبعث لھذہ الامّۃ علی رأس کلّ مأۃ نبیّاً یجدد لھا دینھا

آپ کا یہ فرمانا کہ سب مجدد یکساں اور متساوی فی الدرجہ نہیں اس کا بھی یہی مطلب ہے کہ مرزاجی سب سے افضل ہیں اور رسولوں سے بھی افضل ہیں کیونکہ آیت تلک الرّسل فضّلنا .... کا پیش کرنا اسی غرض سے ہے۔ اس سے آپ کا اور تمام مرزائیوں کا عقیدہ اچھی طرح کھل گیا خواہ آپ اپنے عقیدہ پر کیسا ہی پردہ ڈالیں۔ (شحنہ ہند ضمیمہ ۱۶ ستمبر ۱۹۰۳ء ص ۲۔۳)

# لم یبق من النّبوّۃ الّا المبشّرات

مولانا احمد حسن شوکت میرٹھی لکھتے ہیں:

محمد احسن امروہی نے الحکم (قادیان) میں شائع ہونے والے اپنے ایک طویل مضمون میں آیات و احادیث ختم رسالت کی تاویل کر کے مرزا جی کی نبوت ثابت کی ہے۔ اور ضدین اور نقیضین کو جمع کر کے دیا ہے۔ یعنی آنحضرت ﷺ خاتم النبیین بھی ہیں اور آپ ﷺ کے بعد دیگر انبیاء بھی آتے رہیں گے۔ یعنی آپ خاتم النبیین ہیں بھی اور نہیں بھی۔ آپ نے تکملہ مجمع البحار سے حضرت عائشہؓ کا قول اور مذہب یوں نقل کیا ہے۔ عن عائشه قولوا انّه خاتم الانبياء و لا تقولوا لا نبىّ بعده۔ (یعنی یہ تو کہو کہ آنحضرت ﷺ خاتم النبیین ہیں مگر یہ نہ کہو کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہ ہوگا)۔ اگر یہ قول بالفرض حضرت عائشہ کا ہے تو آنحضرت ﷺ کی ان احادیث کا معارض نہیں ہوسکتا جو صحابہ کرام حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ کی فضیلت کے باب میں آپ ﷺ نے فرمائی ہیں کہ میرے بعد نبی ہوتے تو فلاں فلاں ہوتے۔ امروہی صاحب فرمائیں کیا حضرت عائشہؓ کی یہ حدیث آنحضرت ﷺ کے چند ارشادات کی ناسخ ہے؟

آنحضرت ﷺ نے حضرت امیر المؤمنین علیؓ کی نسبت فرمایا انت منّى بمنزلة هارون من مّوسى الّا انّه لا نبىّ بعدى (یعنی تجھ کو مجھ سے ایسی نسبت ہے جیسے ہارون کو موسیٰ سے مگر میرے بعد کوئی نبی نہیں)۔ لا نبىّ میں نکرہ تحت النفی ایسا ہی ہے جیسا لا اله میں یعنی بجز خدا تعالیٰ کے کوئی سچا یا جھوٹا معبود موجود نہیں۔

خلفاء اور صحابہ میں سے تو کبھی کسی نے اپنی نبوت کا دعویٰ نہ کیا۔ نہ ایسی تاویلیں چھانٹیں جیسے مرزا اور ان کے حواری چھانٹتے ہیں۔ (شحنہ ہند ضمیمہ ۱۷ دسمبر ۱۹۰۳ء ص ۷۔۸)

معلوم نہیں امروہی صاحب کیوں تاویل کا لٹھ لے کر اپنے بروزی نبی کی نبوت کے پیچھے پڑے ہیں کیونکہ آیات کلام مجید جو مکرر اب (مرزا پر) بطور وحی نازل ہوتی ہیں مثلاً

هو الّذى ارسل رسوله بالهدى۔ اور ياتى من بعدى اسمه احمد،

ان سے مرزا جی کے نبی کامل اور رسول برحق ہونے میں امروہی صاحب کو کیوں شک ہے؟ کیا وجہ ہے کہ وہ قرآن کو چھوڑ کر حدیثوں کو ٹٹولتے ہیں اور ان کی تاویل کرتے ہیں کہ مبشرات سے نبوۃ نکال کر مرزا کی نبوت نکالنے کیلئے گدی کے پیچھے ہاتھ لے جا کر ناک پکڑتے ہیں۔

قرآن تو قطعی اور یقینی وحی ہے۔ جب وحی پر ایمان نہیں تو اپنے بروزی نبی (مرزا) کی نبوت پر ہی ایمان نہیں۔ پس امروہی صاحب آپ اپنی تکفیر کرتے ہیں۔

وہ کیوں شور مچاتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نبی کامل تھے اور ہمارا بروزی نبی ناقص ہے، ناقص ہے ناقص ہے، جب کہ نبی کیلئے ایک ہی قرآنی وحی موجود ہے۔ بھلا خدا تعالیٰ جس کی شان میں یہ قطعی وحی نازل کرے کہ ھو الّذی ارسل رسوله بالھدی، تو وہ کیونکر نبی ناقص ہوسکتا ہے۔ کوئی وجہ نہیں کہ ایک ہی وحی پیغمبر عرب وعجم ﷺ کو تو کامل نبی بنائے اور وہی وحی جب کسی اور پر نازل ہو تو اسے ناقص نبی بنائے۔ کیا قرآنی وحی کی دو قسمیں ہیں، ایک ناقص دوسری کامل۔

پھر وہی ایک آیت جب آنحضرت ﷺ پر نازل ہوئی تھی تو کامل تھی اور مرزا جی پر نازل ہوئی تو ناقص ہوگئی۔ اس حماقت آمیز تعارض کا کون جواب دہ ہے۔ اگر امروہی یا انکا کوئی پیر بھائی بلکہ خود مرزا جی اس اعتراض کا جواب دیں تو ہم دوسو روپیہ دینے کو تیار ہیں۔

بحث اس میں تھی کہ امروہی صاحب نے حدیث مندرجہ عنوان پیش کر کے مبشرات سے نبوت تراشی ہے اور استثناء متصل و منقطع پر بحث کی ہے حالانکہ آپ دونوں سے نابلد ہیں جیسا کہ ہم ثابت کر دیں گے۔ استثناء متصل تو اس لئے نہیں کہ نبوت اور شئی ہے اور مبشرات اور شئی۔ ورنہ استثناء الشّئی عن نفسه لازم آئے گا یعنی یہ معنی ہونگے کہ لم یبق من النّبوّۃ الّا النّبوّۃ، حالانکہ امروہی صاحب نے استثناء متصل ہی بنایا ہے۔ اور منقطع مانا جائے گا تو امروہی کو اپنے ہاتھوں اپنا تھوکا چاٹنا پڑے گا کیونکہ مبشرات نبوت کی جنس نہ ٹھہرے گی۔ بھلا جب ہم یہ فقرہ موزوں کریں کہ لم یبق من النّاس فی القادیان الّا الحمر، تو کیا یہ معنی ہوں گے کہ آدمیوں میں سے قادیان میں کوئی باقی نہ رہا مگر گدھے رہ گئے، یا یہ معنی ہونگے کہ نہ قادیان میں آدمی رہے نہ گدھے۔ دونوں معنی میں سے کوئی معنی قبول کر کے اطلاع دیجئے تا کہ ہم بحث کریں کہ یہاں استثناء متصل ہے یا منقطع۔

اگر امروہی نے کتاب شرح ملاں کسی استاد سے پڑھی ہوتی تو ضرور سمجھ جاتے کہ لا الٰه الّا اللّٰه میں نہ استثناء متصل ہے نہ منقطع، بلکہ الا صفت کا بمعنی غیر ہے۔ یہی ترکیب حدیث بالا کی

ہے۔یعنی نبوت میں سے کوئی شئی جوان احکام کے سوا ہو جن میں مومنوں کو جنت الخلد اور عیش دوام کی بشارتیں دی گئیں باقی نہیں رہی ۔ یہ معنی اس صورت میں ہونگے جبکہ مبشرات اسم مفعول جمع مؤنث سالم ہو، اور اگر اسم فاعل مراد لیا جائے گا تو یہ معنی ہونگے کہ نبوت میں سے کوئی شئے بجز قرآن وحدیث کے احکام ونصوص کے باقی نہیں رہی جو اعمال صالحہ پر مومنین متقین کو نعیم جنت کی بشارت دینے والے ہیں۔کس کا رؤیا صالحہ اور کہاں کی پیش گوئیاں اور الہامات جن کی آڑ میں ہر ایک مکار معلن یا غیر معلن فاجر و فاسق کہہ سکتا ہے کہ میں نے خواب دیکھا ہے کہ مجھے حمل ہے اور اس حمل سے ہاتھی کا پاٹھا لمبی سونڈ نکالے پیدا ہوا اور منفذ ومبرز حمل ویسا ہی تنگ اور غیر وسیع ہے جیسا پہلے تھا۔اور ایک سادھو بچہ پیشینگوئی کرسکتا ہے کہ مجھ پر فلاں شخص کے مرنے کا الہام ہوا ہے۔ یا جب ملک میں وبا پھیلے تو وہ یاد دلائے کہ مجھ پر تو پہلے ہی انکشاف ہو چکا ہے کہ جو لوگ مجھے نہ مانیں گے ضرور وبا سے ہلاک ہوں گے۔

ہر ایک مومن کا اس امر پر یقین و اعتقاد ہے کہ قرآن وحدیث سے بڑھ کر کوئی بشارت دینے والا نہیں۔خواہ ولی ہو خواہ قطب ہو یا غوث ہو، جو مرزا جی کے نزدیک انبیاء ناقص میں داخل ہیں کیونکہ کامل نبوت ان کے نزدیک بھی ختم ہو چکی ہے۔

حدیث سے ختم نبوت کی جانب اشارہ ہے نہ کہ بقاء نبوت کی جانب ۔یعنی نبوت باقی نہیں رہی صرف آیات واحادیث باقی رہ گئیں جو مومنوں کو بشارت دینے والی ہیں۔

ذرا یہ بھی غور سے دیکھنا چاہیے کہ حدیث میں لفظ نبوت وارد ہوا ہے یعنی یوں نہیں فرمایا کہ لم یبق من الانبیاء الا المبشّرون ۔ لفظ انبیاء اور نبوت میں بہت فرق ہے۔نبوت کے لفظ سے مرزا جی کا تھم اکھڑتا ہے، ہاں نبوت وابوت کا منارہ ضرور نصب ہوتا ہے۔پھر اس حدیث میں المبشّرات صفت ہے جس کا موصوف مقدر ہے۔ ہم نے تو موصوف بیان کردیا یعنی آیات المبشرات یا الاحکام المبشرات ۔ ذرا امروہی صاحب بھی اپنے دعوی کے موافق موصوف بیان کریں خدا نے چاہا تو بھاگتے راہ نہ ملے گی۔

(شحنہ ہند ضمیمہ ۲۴ دسمبر ۱۹۰۳ء ص ۳ تا ۴)

# اتّبعوا السّواد الاعظم

مولانا احمد حسن شوکت میرٹھی لکھتے ہیں:

الحکم (قادیان) ۱۷۔۲۴ نومبر ۱۹۰۳ء میں ایک سوال و جواب متعلق حدیث مندرجہ عنوان نظر سے گزرا۔ سوال کا مطلب یہ ہے کہ جب مرزائی جماعت قلیل ہے تو کیوں اس کا اتباع کیا جائے؟ محمد احسن امروہی صاحب نے اس کا جو کچھ جواب دیا ہے اگر کوئی کچھ بھی عقل و شعور رکھتا ہے تو خوب ہنسے گا۔ امروہی صاحب بایں دعوی ہمہ دانی و شملہ بمقدار علم مقولہ کیف و کم کی ماہیت سے بھی ناواقف ہیں۔ حدیث میں اتّبعوا السّواد الاکثر وارد نہیں ہوا بلکہ اتّبعوا السّواد الاعظم وارد ہوا ہے۔ عظمت مقولہ کیف سے ہے اور کثرت مقولہ کم سے۔ پس امروہی صاحب کا آیات و قلیل مّا ھم، اور قلیل مّن عبادی الشّکور پیش کرنا صاف بتا رہا ہے کہ آپ قلت و کثرت کے تقابل سے بھی محض ناآشنا ہیں۔ یعنی قلت کی سند اس وقت صحیح ہوتی جب کہ حدیث مندرجہ بالا میں لفظ اکثر ہوتا جو کثرت سے مشتق ہے۔ پس جیسا سوال ویسا ہی جواب۔

السواد الاعظم سے مراد اعظم درجۃً عند اللّٰہ ہے جو کیفاً ہے نہ کہ کماً۔ اور وہ کون ہیں، صحابہ اور تابعین اور جمہور مجتہدین محدثین مفسرین متبعین کتاب وسنت۔ مگر امروہی صاحب فرماتے ہیں کہ وہ جماعت مرزائیہ ہے جو متبع کتاب وسنت ہے۔ سبحان اللہ! کیا کہنا ہے۔ گویا تیرہ سو سال تک یہ حدیث معلق رہی اور یہ معنی ہوئے کہ تیرہ سو برس کے بعد جب موضع قادیان میں ایک مدعی نبوت پیدا ہو، تو اس کی امت کے سواد اعظم کا اتباع کرو۔ اور ۱۳ سو برس تک جتنے صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین اور جمہور علماء اسلام گزرے، سب گمراہ اور من شذّ شذّ فی النّار میں داخل ہیں۔ الامان من ھذا البھتان۔

پھر آنحضرت ﷺ نے ایسا حکم دیا جس کی تعمیل تکلیف مالایطاق تھی۔ کیا معنی کہ حکم تو دیا آج اور تعمیل ۱۳ سو برس بعد۔ موجود اور معدوم سب اس حکم کی تعمیل سے آزاد اور کورے رہے۔

امروہی صاحب کا مطلب شاید یہ ہو کہ جس طرح صحابہ اور تابعین کتاب وسنت کے متبع

تھے مرزائی جماعت بھی ویسی ہی متبع ہے، تو ہم پوچھتے ہیں کہ صحابہ اور تابعین میں سے کس نے تصویریں بنا کر فروخت کیں اور کرائیں، اور کس نے گھروں میں تصویریں رکھنے اور ان کی عظمت کرنے کی ہدایت کی۔ کس نے دعویٰ نبوت کیا اور کس نے تصویر کو ابلاغ و تبلیغ کا آلہ بنایا۔ حضرت عائشہؓ نے یہ تو فرما دیا لا تقولوا لا نبیّ بعده مگر ۱۳ سو برس تک ایک بھی نبی پیدا نہ ہوا۔ نہ صحابہ اور تابعین اور اولیاء اللہ میں کسی نے نبوت کا دعویٰ کیا، پھر حضرت عائشہ کی حدیث نے کیا فائدہ دیا۔ اب فرمایئے اس صورت میں مرزائی جماعت کیونکر مثل صحابہ و تابعین متبع کتاب وسنت ہوئی۔ صحابہ و تابعین میں سے کس نے اپنے قصبہ کو مکہ اور مدینہ قرار دے کر حج کا فرض ساقط کرایا۔ کس نے پیش گوئیاں کیں، کس نے غیب دانی کا دعویٰ کیا۔ خود آنحضرت ﷺ نے بھی کبھی ایسا دعویٰ نہیں کیا کہ مجھ پر اس لئے ایمان لاؤ کہ میں غیب دان ہوں اور لوگوں کی موت کی پیش گوئی کرتا ہوں بلکہ غضبناک ہو کر خود ان کو مارتا اور جلاتا ہوں۔

فرمایئے آپ کی جماعت کیونکر متبع کتاب وسنت اور صحابہ اور تابعین کے سواد اعظم میں داخل ہوئی۔ خاتم النبیین کے یہ معنی کس نے کئے کہ نبوت کاملہ تو ختم ہوگئی مگر نبوت ناقصہ کا وجود تا قیامت باقی ہے اور مسلمان نبوت کاملہ کو چھوڑ کر نبوت ناقصہ پر ایمان لائیں۔ شرم نہیں آتی کہ اپنے کو ناقص اور اسفل بھی بتاتے ہیں اور مسلمانوں کو اس پر ایمان لانے کا جنرل آرڈر بھی سناتے ہیں۔

اتباع کتاب وسنت کے دعویٰ کی یوں درگت ہو رہی ہے کہ عیسیٰ کو قرآن کی رو سے مارا تو جاتا ہے مگر قرآن سے موعود مسیح کا آنا ثابت نہیں کیا جاتا۔ صحیح حدیثیں جو بروزی نبوت کے خلاف ہیں (آپ کے نزدیک) بالکل منسوخ ہیں اور کسی طرح قابل احتجاج نہیں۔ ضعیف بلکہ موضوع حدیثیں اور عمرو زید کے اقوال جو (آپ کے) بروزی مطلب کے موافق ہیں سب صحیح۔ اور آیات کلام الٰہی کی تاویل بلکہ ایک معنی سے تنسیخ۔ قرآن میں تو بت پرستی اور شرک کی ممانعت ہے، تصویر پرستی کی ممانعت کہاں ہے.. بات یہ ہے کہ جو آیتیں اور حدیثیں (آپ کے) مطلب کے موافق ہیں وہ واجب العمل اور باقی منسوخ۔

دجالون ثلاثون والی حدیث بھی غت ربود۔ ان کا کبھی ذکر نہیں اور کیوں ہو وہ مرزا جی کے ہم جنس بھی ہیں۔ ۳۰ دجالوں میں سے اب تک ایک بھی نہیں آیا اور مہدی اور مسیح آ کودے۔ دجال تو یہی انگریزی ریلیں ہیں جن کے فنا کرنے کو مرزا جی آئے ہیں۔ دجال تو قیامت تک نہ آئیں ہاں نبی آتے رہیں گے۔ حدیثوں کا یہی مطلب ہے اور اسی کا نام عمل بالسنہ ہے۔ مرزا جی

دجالوں ( جھوٹے مسیحوں اورمہدیوں ) کی تکذیب کریں تو خودبھی کاذب بن جائیں کیونکہ کوئی دلیل اس پر قائم نہیں کر سکتے کہ وہ بھی ان کی طرح جھوٹے نہیں۔ پس ان کا ذکر شربت کے گھونٹ کی طرح پی جاتے ہیں۔

مرزا جی گذشتہ دجالوں کو تو کیا جھوٹا کرینگے اپنے ہم عصروں اور ہم پیشوں، ہم کرتبوں، مسٹر پکٹ اور ڈاکٹر ڈوئی ہی کو جھوٹا ثابت کردیں۔

ابوبکر صدیقؓ، عمرؓ بن الخطاب، علی مرتضیٰؓ، ان میں سے کوئی نبی نہ ہو اور مرزا جی تیرہ سو برس کے بعد نبی بن کر خروج کریں۔ حضرت عائشہ چیخیں اور غل مچائیں مگر کوئی ان کا حکم نہ مانے اور نبوت کا خلعت نہ پہنے حالانکہ نبوت کسے بری لگے۔ اس میں دنیا کی بہاریں ہیں، مزے ہیں، روغن بادام اور زعفران میں دم کئے ہوئے پلاؤ سقنقوری اور جند بیدستری مقوی اور مبہی معجونیں ہیں، شہوات ولذات کے سمندر میں جہاز رانی ہے۔ بروزی نبی کے سوا یہ کسے نصیب اور کس کی ایسی قسمت؟ مگر بچہ جی دنیا میں تو جو چاہو کرلو، نبی بن جاؤ، امام الزمان بن جاؤ، کوہ الوند سے بھی بلند تر منارہ بنالو لیکن چند ہی روز میں دیکھنا کیا ہوتا ہے

پردہ داری میکند برقصر قیصر عنکبوت　　چغد نوبت میزند بر گنبد افراسیاب

( شحنہ ہند میرٹھ ضمیمہ ۲۴ دسمبر ۱۹۰۳ء ص ۱ تا ۳ )

# شھادۃ القرآن

## باعلی النداء بانّ المسیح رفع حیّاً الی السّماءِ

مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹیؒ کی رد قادیانیت میں مشہور کتاب شہادت القرآن کا پہلا حصہ رجب ۱۳۲۱ھ میں مرزا غلام احمد کی قادیانی کی زندگی میں طبع ہوا۔(دوسری مرتبہ صفر ۱۳۳۰ھ مطابق فروری ۱۹۱۲ء میں طبع ہوا اور تیسری مرتبہ ذی قعد ۱۳۴۶ھ مطابق مئی ۱۹۲۸ء میں۔ اور طبع سوم کے ایک نسخہ میں طبع چہارم کے لئے مصنف نے جگہ جگہ ضروری اضافے فرمائے اور اس تحریر پر ۲۸ جنوری ۱۹۵۰ء مطابق ۹ ربیع الآخر ۱۳۶۹ھ کی تاریخ درج فرمائی)۔ اور شہادۃ القرآن کا دوسرا حصہ (جس میں مرزا صاحب کے دلائل وفات مسیح کا جواب ہے)۔ مرزا صاحب کی زندگی میں رمضان ۱۳۲۳ھ میں طبع ہوا (دوسری بار باہتمام مولانا ثناء اللہ ذی الحج ۱۳۴۰ھ مطابق اگست ۱۹۲۲ء میں طبع ہوا)۔مرزا صاحب ۲۴ ربیع الآخر ۱۳۲۶ھ، مطابق ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء بمقام لاہور فوت ہوئے۔اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ انہیں شہادۃ القرآن کا جواب لکھنے کیلئے کئی سال کی مہلت ملی لیکن نہ تو جناب مرزا صاحب آنجہانی کو ہمت ہوئی اور نہ ان کی زندگی میں ان کی جماعت کے کسی واقعی عالم یا مدعی علم کو جرأت ہوئی۔

مولانا میرؒ بتاتے ہیں کہ مرزا صاحب کی وفات کے کئی ماہ ان کے ایک حواری مولوی ظہورالدین اکمل نے اس کے پہلے باب کا جواب بنام شہادت الفرقان چھپوایا۔لیکن حقیقت میں وہ شہادت القرآن کا جواب نہیں ہے۔ اس کی دو وجہیں ہیں۔اول یہ کہ مولوی اکمل شہادۃ القرآن کے مطالب عالیہ اور لطائف علمیہ کو سمجھ نہیں سکے۔ بلکہ جن امور کو بالتصریح بیان کیا گیا ہے ان کو بھی خیال میں نہیں رکھ سکے، بلکہ جو باتیں ان کی جماعت اور خود مرزا صاحب اس سے قبل مسئلہ حیات و مماۃ حضرت مسیح کے متعلق بیان کیا کرتے تھے، وہی دہرادی ہیں۔ حالانکہ شہادت القرآن میں ان عذرات کی تردید صراحۃً یا اشارۃً موجود ہے۔اسلئے جواب الجواب کیلئے شہادت القرآن سے باہر

نہیں جانا پڑا۔ اور موقع بموقع اکمل کا جواب خاص شہادت القرآن ہی کی تصریحات اور اشارات سے دیا ہے ۔(اس جواب کو میں نے باریک خط میں متن کے ساتھ حسب موقع نقل کر دیا ہے ۔ اور یہ بھی یادرہے کہ صفحہ ۴۴۹ تک تمام ضمنی عنوانات شہادۃ القرآن کے ہی ہیں اور ایک مقام پر بائیبل سے انگریزی عبارت میں نے نقل کی ہے: بہاء )

## مقدمہ اولی در بیان امکان خرق عادت

خرق عادت ( معجزہ وکرامت ) کے متعلق مدت سے اختلاف چلا آتا ہے کہ آیا یہ ممکن ہے یا نہیں۔ ایک فریق تو یہ کہتا ہے کہ اس کارخانہ قدرت میں جو کچھ ہم روزمرہ دیکھ رہے ہیں اور اس کا جو نظام ہم سمجھ چکے ہیں ، اس کے خلاف کچھ بھی نہیں ہوتا اگر کوئی بات قرآن وصحیح حدیث میں اسکے برخلاف وارد ہو،تو اس کی تاویل کی جائے گی اور ظاہری معنی نہ لئے جائینگے ۔ انکے مقابلہ میں دوسرا فریق ہے جو یہ کہتا ہے کہ ہم مقدورات باری کا احاطہ نہیں کر سکتے اور نہ قوانین قدرت پر ہمیں پوری اطلاع ہے، اور نہ ہوسکتی ہے ۔ نظام قدرت کے سمجھنے کا دعوی تو اس صورت میں کریں کہ اسکا اجراء ہمارے ہاتھ میں ہو۔ خلق الانسان ضعیفاً ( نساء )(انسان ضعیف پیدا کیا گیا ہے ) ہماری بنا ہےاور و لا یحیطون بشیء من علمه الّا بما شاء ( بقرہ )( خدا کے علم میں کسی چیز کا احاطہ نہیں کر سکتے مگر اسی قدر جتنا وہ چاہے ) ہماری بساط ۔ جب قدسیان درگاہ سبحانک لا علم لنا الّا ما علّمتنا انّک انت العلیم الحکیم ( بقرہ )( خداوند تو پاک ہے ہمیں سوائے اس کے جو تو نے ہمیں سکھا دیا کچھ بھی معلوم نہیں، بے شک تو ہی علیم کل اور حکیم مطلق ہے ) پکار اٹھے تو ہم کون ہیں کہ اسکی حکمتوں کے احاطہ کا دعوی کر سکیں؟ حافظ شیرازی اسی معنی میں فرماتے ہیں:

حدیث از مطرب و مئے گو درازِ دہر کمتر جو      کہ کس نکشود ونکشائد بحکمت ایں معمارا

مرزا صاحب قادیانی دعوائے مسیحیت سے پہلے تو اس دوسرے فریق کے ساتھ تھے جیسا کہ ان کی کتاب سرمہ چشم آریہ کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے۔لیکن جب مسیحیت کا دعوی کرنے کی سوجھی اور حضرت عیسی کی حیات ورفع سماوی رستے میں حائل نظر آئی تو پٹڑی ہموار کرنے کے لئے جھٹ پہلے فریق کے ساتھ ہو گئے

معشوق ما بمذہب ہر کس برابر است    با ما شراب خورد و بزاہد نماز کرد

چنانچہ مرزا صاحب اپنی بنیادی کتاب ازالہ اوہام (طبع اول، ص ۴۵) میں فرماتے ہیں :

ماسوااس کے اورکئی طریق سے ان پرانے خیالات پرسخت اعتراض عقل کے وارد ہوتے ہیں، ازانجملہ ایک یہ اعتراض ہے کہ نیا اور پرانا فلسفہ بالاتفاق اس بات کومحال ثابت کرتا ہے کہ کوئی انسان اپنے اس جسم خاکی کے ساتھ کرہ زمہریر تک بھی پہنچ سکے

حالانکہ مرزاصاحب دعوی مسیحیت سے پہلے سال ہا سال تک عیسیٰؑ کے نزول آسمانی کے برابر قائل رہے اوراپنی تصانیف میں جب کہ آپ کو الہام کا بھی دعوی تھا اس کی تصریح کرتے رہے چنانچہ براہین احمدیہ (حصہ۴ص ۴۹۸ حاشیہ) میں فرماتے ہیں:

اور جب حضرت عیسیٰؑ دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق واقطار میں پھیل جائے گا۔

اس سے صاف ظاہر ہے کہ مرزا کو عیسیٰؑ کی رفع سماوی اور آمد ثانی قرآن وحدیث کی رو سے محال وغلط ثابت ثابت نہیں ہوئی بلکہ اپنے دعوی کی بنیاد رکھنے کے لئے زمین صاف کی ہے۔

اللہ نے انسان کی طبیعت میں ایک ایسا امر ودیعت کر رکھا ہے جو اسے ہرامر کی لم (کیوں) اور کیف (کس طرح) کی نسبت سوال کرنے پر مجبور کرتا ہے۔ یہ سوال دوطرح پر ہوتا ہے:

اول استفساراً، جس کو دوسرے لفظوں میں اطمینان قلب کے لئے کہنا چاہیے۔ جیسا کہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ نے احیائے موتی کی کیفیت کی نسبت یہ سوال کیا تھا:

ربّ ارنی کیف تحی الموتی ۔ قال اولم تؤمن ؟ قال بلی و لکن لّیطمئنّ قلبی ( بقرہ) (خداوند! مجھے دکھا کہ توکس طرح مردوں کو جلا کھڑا کرتا ہے۔ خداتعالی نے فرمایا، تواس پر ایمان نہیں رکھتا؟ (ابراہیمؑ نے) کہا کیوں نہیں، لیکن اس لئے دریافت کرتا ہوں کہ میری دل کو (عینی شہادت سے) اطمینان ہو جائے)

اسی لئے امام بخاریؒ نے اس آیت کو اپنی صحیح میں ایمان کے کم وزیادہ ہونے کی دلیل میں پیش کیا ہے۔

دوم اس طرح کہ جس امر کی بابت سوال ہے اس کی نسبت دل غبار شبہات سے مکدر ہے جیسا کہ منکرین حشر اجساد قیامت کی نسبت استبعادی سوال کرتے ہیں:

قال من یحی العظام و ھی رمیم ۔ (یس۔۷۸) یعنی وہ کافر انسان کہتا ہے کہ ان ہڈیوں کو ان کے بوسیدہ ہونے پر کون زندہ کرے گا۔

چونکہ معجزہ اور کرامت کی نسبت ایک زمانہ وساوس میں قصور علم وفتور ایمان کے سبب مبتلا

ہو رہا ہے، کوئی تو پہلی صورت میں زیادتِ علم اور جوابِ منکرین کے لئے تحقیقات میں لگا ہے اور کوئی دوسری صورت میں شبہات میں پھنس کر انکار پر مصر ہے۔ کوتاہ اندیش انسان خدا کی قدرت کے ناپیدا کنار سمندر کو چلّوؤں سے ماپنا چاہتا ہے۔ اور ایاز قدر خود بشناس کی نصیحت کو سامنے نہیں رکھتا اس لئے خاکسار نے مناسب جانا کہ بقدر اس وسعت و ہمت کے جو مجھے خداوند تعالیٰ نے عطا کی ہے جہالت و غلط فہمی کے پردے کو اٹھا کر کشف حقیقت کر دوں۔ و ما توفیقی الا باللّٰہ

سو معلوم ہو کہ فلاسفہ کی طرف سے جو اعتراض تمام مادی و فعلی خوارق عادات پر آسکتا ہے اس کی بنا علت و معلول، سبب و مسبب، اور خواص اشیاء کے مسئلہ پر ہے۔ جو فلسفی خرق عادت کے منکر ہیں، وہ کہتے ہیں کہ یہ کارخانہ قدرت تمام کا تمام سلسلہ علت و معلول، سبب و مسبب، تاثیر و تاثر سے وابستہ ہے۔ آگ جلاتی ہے، مقناطیس لوہے کو کھینچتا ہے، پانی تر کرتا ہے، کوئی چیز بغیر علت و سبب کے وجود میں نہیں آسکتی، اور نہ یہ ہو سکتا ہے کہ علت تامہ موجود ہو اور معلول نہ پایا جائے، اور معجزہ اور کرامت کے مان لینے سے یہ لازم آتا ہے کہ کوئی چیز بغیر سبب و علت (معتادہ) کے وجود میں آگئی۔ مثلاً حضرت عیسیٰؑ کی پیدائش بلا باپ۔ یا اس کی ماہیت بدل گئی، جیسے کہ موسیٰؑ کا عصا سانپ بن گیا۔ یا غیر علت، علت بن گئی، جیسے موسیٰؑ نے پتھر پر عصا مارا تو اس پتھر سے پانی پھوٹ پڑا۔ یا یہ کہ کسی چیز کی خاصیت موجود ہوتے وہ اپنے فعل سے بے کار رہ گئی مثلاً یہ کہ ابراہیمؑ جلتی آگ میں ڈالے گئے لیکن جلے نہیں، وغیرہ ذلک۔ بس یہی ایک اصولی و جامع اعتراض ہے جو تمام فعلی و مادی معجزات و کرامات پر وارد ہو سکتا ہے اور جس کے حل ہونے پر اس کا حل موقوف ہے۔

خدائے قدیر نے نظام عالم ایسا مضبوط بنایا ہے کہ ہم اسے توڑ نہیں سکتے اور نہ اس نے اشیاء میں ایسے خواص رکھے ہیں کہ وہ ان سے منفک نہیں کئے جا سکتے۔ لیکن یہ بھی تو اسی نظام میں سے ہے کہ اس نے ایک چیز کے مقابلہ میں دوسری اس کی ضد بنائی ہے جو پہلی کے اثر کو باطل کر دیتی ہے۔ اور یہ اضداد کچھ تو ہمارے علم میں آگئی ہیں اور جو علم میں نہیں آئیں وہ بہت زیادہ ہیں۔ اور کسی شئے کی جو علت ہمارے علم میں آچکی ہے ضرور نہیں کہ کارخانہ قدرت میں اس کی وہی علت ہو، اور اس کے علاوہ دیگر کوئی نہ ہو۔ بلکہ ہو سکتا ہے کہ اس کے علاوہ بھی ہو۔ پس اتنے ناقص علم کی بنا پر سلسلہ کائنات کے احاطہ کا دعویٰ چھوٹا منہ بڑی بات ہے۔

حقیقت میں سلسلہ علت و معلول اور سبب و مسبب ایک ایسا پیچیدہ گورکھ دھندا ہے کہ اس کی پیچیدگیوں کو کھولنا نہایت ہی دشوار ہے، کیونکہ جو کچھ انسان کے علم میں آیا ہے وہ بہت تھوڑا ہے

اور جو اس سے پوشیدہ ہے اس کی کوئی حد نہیں۔ پس محدود سے بے حد پر رائے لگانی درست نہیں۔

اے گرفتار سبب از مسبب غافلی — سوئے ایں روتاب، ازاں سو مائلی

(مولانا شبلی الکلام، حصہ دوم، صفحہ ۱۲۴، میں لکھتے ہیں: ۱۸۹۱ء میں جو علمی کانفرنس منعقد ہوئی اس کے ایک جلسہ میں پروفیسر لودج نے، جو بہت بڑا ریاضی دان ہے، ایک لیکچر دیا اور روح کے متعلق تقریر کرتے وقت کہا کہ اب وہ وقت آ گیا ہے کہ مادی اور روحانی عالم میں اب تک جو حدّ، فاصل تھی وہ ٹوٹ جائے۔ جس طرح اور بہت سی حدیں ٹوٹ گئیں، اس طریقہ سے ثابت ہو جائے گا کہ ممکنات کی کچھ انتہاء نہیں اور یہ کہ جس قدر ہم جانتے ہیں وہ بمقابلہ ان چیزوں کے جو ہم کو معلوم نہیں ہیں کچھ بھی نسبت نہیں رکھتا)۔

امام غزالی نے ایک کتاب بنام تہافتہ الفلاسفۃ لکھی ہے، اس میں اصولی طور پر بقدر ضرورت فلسفیوں کے تمام علوم کا ذکر کر کے ان میں سے چار مسئلے مخالف اسلام قرار دیئے ہیں جس کا ذکر ہم علت ومعلول یا سبب ومسبب کے نام سے کر رہے ہیں۔ چنانچہ امام ممدوح فرماتے ہیں:

و انّما نخالفهم من جملة هذه العلوم فى اربعة مسائل (الاولى) حكمهم بانّ هذا الاقتران المشاهد فى الوجود بين الاسباب و المسبّبات اقتران تلازِم بالضّرورة فليس فى المقدور ولا فى الامكان ايجاد السّببِ دون المسبّب ولا وجود المسبّب دون السّبب و اثر هذه الاختلاف يظهر فى جميع الطّبيعا ت (ص ٦٤)

(ہم ان فلسفیوں سے ان علوم میں سے صرف چار مسائل میں مخالفت کرتے ہیں۔ پہلا مسئلہ یہ کہ وہ یہ کہتے ہیں کہ یہ اقتران جو اسباب ومسببات میں دیکھا جاتا ہے، ضروری و لازمی ہے۔ پس ممکن نہیں کہ کوئی سبب بغیر مسبب کے موجود ہو یا کوئی مسبب بغیر سبب کے پایا جائے اور اس اختلاف کا اثر جمیع طبیعات میں ظاہر ہوتا ہے)۔

پھر ہر چہار اختلافی مسائل کا ذکر کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

ويلزم النّزاع فى الاولى من حيث انّه ينتفى عليها اثبات المعجزاتِ الخارقةِ للعادةِ من قلب العصا ثعباناً و احياءِ الموتى و شقّ القمر ومن جعل مجارى العادا ت لازمةً لزوماً ضرورياً احال جميع ذلك و اوّلوا ما فى القرآن من احياءِ الموتى وقالوا اراد به ازالة الجهل بحيات العلم و اوّلو تكقّف العصا لسحر السّحرة بابطال الحجّة

الالهیة الظّاهرة علی ید موسی شبهات المنکرین و امّا شقّ القمر فربّما انکروا وجوده و زعموا انّه لم یتوا تر (ص ۶۵)۔

(پہلے مسئلہ سے یہ لازم آتا ہے کہ اس کی بنا پر معجزات کا اثبات نہیں ہوسکتا جو عادت کے خلاف ہوتے ہیں، یعنی عصا کا سانپ بن جانا، اور مردوں کا زندہ ہوجانا، اور چاند کا پھٹ جانا اور جو ان امور عادیہ کو ضروری و لازم گردانتے ہیں وہ ان سب کو محال جانتے ہیں اور قرآن شریف میں مردوں کے زندہ ہونے کی بابت جو کچھ وارد ہوا ہے اس کی تاویل کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اس سے مراد جہالت کی موت کو علم کی زندگی سے زائل کرنا مراد ہے۔ اور جادوگروں کے جادو کو (موسیٰؑ کے) عصا کے نگل جانے کی یہ تاویل کرتے ہیں کہ اس سے مراد یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ کی حجت نے جو موسیٰؑ کے ہاتھ پر ظاہر ہوئی، منکرین کے شبہات کو باطل کردیا۔ باقی رہا شق القمر، سو کبھی تو اس کا انکار ہی کردیتے ہیں کہ یہ خبر متواتر نہیں)۔

علمائے اسلام نے فلسفیوں کے اس اعتراض کے جواب میں دو طریق اختیار کئے ہیں۔

طریق اول کا بیان یہ ہے کہ اسلام نے تمام مسببات و معلولات کی حقیقی علت ارادہ خداوندی کو قرار دیا ہے اور تمام عالم کو اس کے امر تکوینی کا محل تصرف اور مظہر قدرت گردانا ہے، اور بغیر اس کے کسی سبب و علت میں قدرت موثرہ تسلیم نہیں کی۔ چنانچہ فرمایا:

الا له الخلق والامر تبارک اللّٰه ربّ العالمین ۔(اعراف)۔ یعنی خلق و امر صرف ذات باری کا خاصہ ہے وہ رب العالمین بہت برکت و عظمت والا ہے۔

امام رازیؒ نے اس آیت کے ذیل میں لکھا ہے:

احتجّ اصحابنا بهذه الآیة علی انّه لا موجد ولا مؤثر الّا اللّٰه (تفسیر کبیر۔ ج ۴۔ص ۲۳۹) کہ ہمارے اصحاب، اہل سنت، نے اس آیت سے اس بات پر استدلال کیا ہے کہ خدا کے سوا کوئی موثر و موجد نہیں ہے۔

اسی کے مطابق امام غزالیؒ نے یہ جواب دیا ہے:

الاقتران بین ما یعتقد فی العادة سببا وما یعتقد مسبباً لیس ضروریاً عندنا بل کلّ شیئین لیس هذا ذاک ولا ذاک هذا ولا اثبات احدِهما متضمّن لاثبات الآخر ولا نفیه متضمّن لنفی الآخر فلیس من ضرورة وجود احدهما وجود الآخر ولا من ضرورة عدم احدهما

عذاب نازل نہ ہو جو معمولی تکلیفوں سے نرالا اور اپنے اندر الٰہی ہیبت رکھتا ہو، تو سمجھو کہ میں خدا کی طرف سے نہیں اور نہ اسکی روح سے میرا یہ نطق ہے۔ (صحیفہ آصفیہ ص ۱۷۔ حاشیہ)

یہ الفاظ اپنا مدعا بتلانے میں صاف ہیں کہ چھ برس کے عرصہ میں پنڈت لیکھ رام پر خرق عادت یعنی خلاف عادت کوئی عذاب نازل ہوگا۔ ایسا نہ ہو تو مرزا صاحب کا دعوی غلط۔ پس امر تنقیح طلب یہ ہے کہ کیا ایسا ہوا؟ صحیح جواب جو واقعات پر مبنی ہے یہ ہے کہ، نہیں۔ اسلئے کہ پنڈت لیکھ رام گو چھ سال کے عرصے میں چھری سے مارا گیا، لیکن اس کا مارا جانا کوئی خرق عادت عذاب نہیں بلکہ اس قسم کے قتل وخون آئے دن ہوتے رہتے ہیں۔ یہ قتل تو بڑی سازش سے ہوا ہوگا، اسی شہر لاہور میں دن دہاڑے کئی دفعہ انگریزوں کو قتل کیا گیا۔ غرض اس قسم کے واقعات بلاد پنجاب میں عموماً پیش آتے رہتے ہیں جن کو کوئی فرد بشر بھی خرق عادت نہیں کہتا، نہ جانتا ہے۔

حکیم نور الدین صاحب نے اپنی بات بنانے کو مرزا صاحب کا ایک عربی شعر نقل کیا ہے جس سے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ اس شعر میں لیکھ رام کے قتل کا دن بھی بتلایا گیا ہے۔ چنانچہ صحیفہ آصفیہ صفحہ ۱۸ میں حکیم صاحب کے الفاظ یہ ہیں کہ:

پھر آپ نے اپنی عربی تصنیف موسومہ کرامات الصادقین میں دعا متعلق لیکھ رام کا ذکر کرتے ہوئے ذیل کا شعر لکھا ہے کہ لیکھ رام کی موت عید کے دن کے قریب ہوگی

و بشّرنی ربّی و قال مبشراً — ستعرف یوم العید والعید اقرب

اس کے جواب میں ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ مرزا صاحب کے اصل قصیدے سے اس شعر کا سیاق وسباق بتلانے کو ادھر ادھر کے چند شعر نقل کریں۔ ناظرین بغور سنیں:

الا ایها الواشی الام تکذب — و تکفر من هو مومن و تونب
والیت انی مسلم ثم تکفر — فاین الحیا انت امرء و عقرب
الا انّنی تبر و انت مذهب — الا اننی اسد و انت ثعلب
الا اننی فی کل حرب غالب — فکدنی بما زورت فالحق یغلب
فبشرنی ربی و قال مبشراً — ستعرف یوم العید و العید اقرب
و نعمنی ربی فکیف اردّه — و هذا عطاء الله و الخلق یعجب
وسوف تری انی صدوق مؤید — و لست بفضل الله ما انت تحسب

اشعار مذکورہ صاف بتلا رہے ہیں کہ یہ کلام کسی ایسے شخص کے جواب یا خطاب میں ہے

جو مرزا جی کا مکفر ہے یعنی خود مسلمان ہے اور مرزا صاحب کو کافر کہتا ہے ۔ اس کو مرزا جی ڈانٹ بتلاتے ہیں کہ تو بے حیا ہے، بچھو ہے، میں نیک ہوں، تو طمع ساز ہے۔ میں شیر ہوں تو لونبڑ ہے۔ میں ہر ایک لڑائی میں غالب ہوں ۔ مجھے خدا نے بشارت دی اور کہا کہ تو عید کو پہچانے گا اور عید قریب ہے ۔ میرے خدا نے مجھے نعمتیں دی ہیں لوگ تعجب کرتے ہیں تو دیکھ لے گا کہ میں سچا ہوں اور جیسا تیرا گمان ہے ویسا نہیں ہوں ۔

اس سے آگے صاف اور صریح لکھتے ہیں :

وقاسمتھم ان الفتاوی صحیحہ    وعلیک وزر الکذب ان کنت تکذب

وھل لک من علم ونص محکم    علی کفرنا او تخرصن و تتعب

( تو نے ان لوگوں سے قسم کھا کر بتلایا کہ یہ فتوی، جو مرزا پر لگائے گئے ہیں، صحیح ہیں ۔ اگر تو جھوٹا ہے تو جھوٹ کا وبال تجھ پر ہے

کیا تیرے پاس قطعی علم یا مضبوط نص ہمارے کفر پر ہے، یا تو محض اٹکل اور تکلف کرتا ہے )

صاف بات ہے کہ اس قصیدے میں نہ لیکھ رام کا ذکر ہے نہ آتھم کا بلکہ صریح خطاب علماء مکفرین سے ہے، نہ کسی اور سے ۔ نہیں معلوم ایسے صحیح واقعات کو غلط اور مصنوعی واقعات سے مکدر کرنا اگر لبس حق نہیں تو کیا ہے ؟ حکیم صاحب ! بہت سے امور اور مسائل میں اختلاف ہوتا ہے، مگر دیانت اور راست بازی میں کسی کا اختلاف نہیں پھر آپ کو بھی اس میں خلاف نہیں ہونا چاہیے ۔

اگر ہم حسب قول حکیم صاحب اس شعر کو پنڈت لیکھ رام کی تاریخ قتل سے متعلق مان لیں تو بھی مرزا صاحب کی تکذیب لازم آتی ہے پہلے شعر مذکور مکرر سنئے

وبشّرنی ربّی وقال مبشراً    ستعرف یوم العید والعید اقرب

غور طلب بات یہ ہے کہ اقرب صیغہ تفضیل کا ہے جس کیلئے ایک تو مفضل علیہ کی ضرورت ہے دوئم مقرّب الیہ کی، یعنی کس سے زیادہ قریب اور کس کے قریب ۔ اول یعنی مفضل علیہ تو زمان بعد از عید ہے اور مقرب الیہ مخاطب خاص یا عام ہیں ۔ پس معنی یہ ہیں کہ :

مجھے اللہ نے خوش خبری دیتے ہوئے کہا کہ تو عید کے دن کو پہچانے گا اور عید بہت قریب ہے ۔

یہاں عید ہی کو تعرف کا مفعول بہ بنایا اور عید ہی کو اقرب کا محکوم علیہ ۔ اس سے اگر کوئی بات ثابت ہوئی تو یہ کہ کوئی واقع عید کے دن ہوگا جس کا متکلم کو انتظار رہے اور مخاطب کا انتظار رفع کرنے کو متکلم کہتا ہے و العید اقرب ( عید بہت قریب ہے ) ۔ اس کی نظیر خود قرآن مجید میں بھی ملتی

ہے ۔غور سے سنئیے: انّ موعد ھم الصّبح الیس الصّبح بقریب۔ حضرت لوط علیہ السلام کا ذکر ہے کہ فرشتوں نے ان کو قوم کی تباہی کے لئے صبح کا وقت بتلا کر رفع انتظار کے لئے کہا، کیا صبح قریب نہیں ہے، یعنی الصّبح قریب ۔اس کے نظائر اور بھی بہت ہیں ۔پس مطلب صاف ہے کہ جو کچھ ہونا ہے وہ عید کے روز ہونا ہے، نہ اس سے آگے نہ پیچھے۔لیکن لیکھ رام کا واقع عید کے روز نہیں ہوا بلکہ دوسرے روز ہوا ہے۔ پھر پیش گوئی کے کذب میں کیا شک ہے؟ہاں جو شخص پندرہ دن کی میعاد لگا کر چالیس دن میں واقع ہونے سے بھی سچا ہی بنتا ہو اسکا کوئی جواب ہی نہیں ہوسکتا۔

## پیش گوئی بابت طاعون پنجاب

حکیم صاحب ! آپ نے غور نہیں فرمایا کہ جو کچھ آپ کہتے ہیں آپ کے خلاف ہے۔ آپ نے مرزا صاحب کا اشتہار متعلقہ طاعون پنجاب نقل کیا ہے جس کے ضروری فقرے یہ ہیں:

میں نے خواب میں دیکھا کہ خدا تعالی کے ملائک پنجاب کے مختلف مقامات میں سیاہ رنگ کے پودے لگا رہے ہیں اور وہ درخت نہایت بدشکل اور سیاہ رنگ اور خوفناک اور چھوٹے قد کے ہیں۔ میں نے بعض لگانے والوں سے پوچھا کہ یہ کیسے درخت ہیں؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ یہ طاعون کے درخت ہیں جو ملک میں عنقریب پھیلنے والی ہے۔ میرے پر یہ امر مشتبہ رہا کہ اس نے یہ کہا کہ آئندہ جاڑے میں یہ مرض بہت پھیلے گا یا کہا کہ اس کے بعد کے جاڑے میں پھیلے گا۔ (صحیفہ آصفیہ۔ص۲۲)

اس خواب کو ہم صحیح بھی مان لیں اور اس کی آخری مدت بھی قرار دیں تو بھی پنجاب میں طاعون کا غلبہ ۱۹۰۰ء میں کمال تک ہو جانا چاہیے تھا حالانکہ خدائے ذوالجلال کی غیرت نے یہ کرشمہ دکھایا کہ آپ خود بھی مانتے ہیں کہ:

۱۹۰۱ء میں کشف مذکورہ بالا کے طاعونی درخت پنجاب میں کسی قدر بارور ہونے لگے۔(صحیفہ آصفیہ۔ص۲۳)

اس، کسی قدر ، کے لفظ کو دیکھئے اور مرزا جی کی عبارت منقولہ بالا میں ، بہت پھیلے گا ، کے لفظ کو ملاحظہ کر کے بتلائیے کہ ان دونوں لفظوں میں وہی نسبت ہے یا نہیں جو شیر قالین اور شیر نیستاں میں ہے؟ مرزائی خواب میں صاف تصریح ہے کہ غایت سے غایت ۱۹۰۰ء میں طاعون کی خوفناک اشاعت پنجاب میں ہو جائے گی حالانکہ بقول آپ کے ۱۹۰۱ء میں بھی کسی قدر (دبی زبان

سے ) ہوا جو قریب قریب عدم کے تھا۔ چونکہ واقع بھی یہی ہے کہ پنجاب میں ۱۹۰۲ء سے طاعون کا شیوع ہوا اسی لئے پنجاب یونیورسٹی نے ۱۹۰۲ء ہی میں طلبا کو سرکلر دیا تھا کہ داخلہ امتحان سے پہلے ٹیکہ طاعون کرا کر آنا ہوگا اور آپ کو بھی اس کا اعتراف ہے چنانچہ آپ خود لکھتے ہیں کہ :

وہ سیاہ درخت جو سرزمین پنجاب میں ۱۸۹۸ء کے شروع میں لگائے گئے تھے ۱۹۰۲ء کی بہار میں آکر ثمر دار ہو گئے ۔ ( صحیفہ آصفیہ ص ۲۵ )

حکیم صاحب ! آیئے ! ہم آپ کی خاطر اس جواب کو صحیح مان لیں اور انہی معنی میں لیں جو مرزا اور آپ کے حسب منشاء ہے لیکن اس کا کیا علاج ہو کہ جناب مرزا خود ہی لکھتے ہیں کہ :

یہ عجیب حیرت نما امر ہے کہ بعض طوائف یعنی کنجریاں بھی جو سخت ناپاک فرقہ دنیا میں ہیں، سچی خوابیں دیکھا کرتی ہیں ۔ اور بعض پلید اور فاسق اور حرام خور اور کنجروں سے بدتر اور بد دین اور ملحد جو اباحتیوں کے رنگ میں زندگی بسر کرتے ہیں اپنی خوابیں بیان کیا کرتے ہیں اور ایک دوسرے کو کہا کرتے ہیں کہ بھائی میری طبیعت تو کچھ ایسی واقع ہوئی ہے کہ میری خواب کبھی خطا ہی نہیں جاتی اور اس راقم کو اس بات کا تجربہ ہے کہ اکثر پلید طبع اور سخت گندے اور ناپاک اور بے شرم اور خدا سے نہ ڈرنے والے اور حرام کھانے والے فاسق بھی سچی خوابیں دیکھ لیتے ہیں ۔ ( تحفہ گولڑویہ ۔ حاشیہ ص ۴۸ )

پس ایک آدھ خواب کی سچائی سے ہم کیونکر تسلیم کر لیں جب تک تمام واقعات کی تصحیح نہ ہو لے کیونکہ موجبہ کلیہ کی نقیض سالبہ جزئیہ ہوتا ہے جس کا مطلب ( بقول مرزا صاحب ) دوسرے لفظوں میں یہ ہے کہ کنجروں اور بھڑووں کے بھی بعض خواب سچے ہو جاتے ہیں ۔

## پیش گوئی بابت زلزلہ ۱۹۰۵ء

ہمارا تو دعوی ہے کہ جب سے آتھم کا واقع مرزا صاحب کے خلاف منشاء ہوا، مرزا جی نے کبھی کوئی پیش گوئی تعیین سے نہیں کی ۔ چنانچہ زلزلہ کے متعلق جو آج حکیم صاحب اور حکیم صاحب سے قبل خود جناب مرزا صاحب بھی زور دیتے رہے ہیں، یہ سب نکتہ بعد الوقوع ہے ۔ حکیم صاحب نے زلزلہ کے متعلق مرزا صاحب کے اشتہار سے اقتباس کیا ہے جو درج ذیل ہے :

میں نے اس وقت جو آدھی رات کے بعد چار بج چکے ہیں بطور کشف دیکھا ہے کہ دردناک موتوں سے عجیب طرح پر شور قیامت برپا ہے ۔ میرے منہ پر یہ الہام الٰہی تھا کہ موتا موتی لگ

رہی ہے، کہ میں بیدار ہو گیا اور اسی وقت جو ابھی کچھ حصہ رات کا باقی ہے میں نے یہ اشتہار لکھنا شروع کر دیا ہے۔ دوستو ! اٹھو ! ہشیار ہو جاؤ کہ اس زمانہ کی نسل کے لئے نہائت مصیبت کا وقت آ گیا ہے اب اس دریا سے پار ہونے کے لئے بجز تقوی کے اور کوئی کشتی نہیں۔

(صحیفہ آصفیہ طبع اول ص ۲۹)

ناظرین ! اس اقتباس کو ذہن نشین رکھیں اور اصل اشتہار مرزا کا بھی ملاحظہ فرماویں جس سے یہ اقتباس کیا گیا ہے۔ تا سیاہ روئے شود ہر کہ دروغش باشد

مرزا صاحب ۲۷ فروری ۱۹۰۵ء کے اشتہار میں لکھتے ہیں:

دوستو! خدا تعالی آپ لوگوں کے حال پر رحم کرے۔ آپ صاحبوں کو معلوم ہو گا کہ میں نے آج سے قریباً نو ماہ پہلے الحکم اور البدر میں جو قادیان سے اخباریں نکلتی ہیں، خدا تعالی کی طرف سے اطلاع پا کر یہ وحی الہی شائع کرائی تھی کہ عفت الدّیار محلھا و مقامھا یعنی یہ ملک عذاب الہی سے مٹ جانے کو ہے، نہ مستقل سکونت امن کی جگہ رہے گی اور نہ عارضی امن کی جگہ، یعنی طاعون کی وبا ہر جگہ عام طور پر پڑے گی اور سخت پڑے گی، دیکھو اخبار الحکم پرچہ مورخہ ۳۱ مئی ۱۹۰۴ء نمبر ۱۸ جلد ۸ کالم ۳۔ اور اخبار البدر نمبر ۲۰۔۲۱ صفحہ ۱۵ مورخہ ۲۴ مئی و یکم جون ۱۹۰۴ء۔ اب میں دیکھتا ہوں کہ وہ وقت قریب آ گیا ہے۔ میں نے اس وقت جو آدھی رات کے بعد چار بج چکے ہیں بطور کشف دیکھا ہے کہ دردناک موتوں سے عجیب طرح پر شور قیامت برپا ہے۔ میرے منہ پر یہ الہام الہی تھا کہ موتا موتی لگ رہی ہے کہ میں بیدار ہو گیا اور اسی وقت جو ابھی کچھ حصہ رات کا باقی ہے میں نے یہ اشتہار لکھنا شروع کیا۔ دوستو ! اٹھو اور ہشیار ہو جاؤ کہ اس زمانہ کی نسل کے لئے نہائت مصیبت کا وقت آ گیا ہے اب اس دریا سے پار ہونے کے لئے بجز تقوی کے اور کوئی کشتی نہیں۔ مومن خوف کے وقت خدا کی طرف جھکتا ہے کہ بغیر اس کے کوئی امن نہیں۔ (اشتہار الوصیت ۲۷ فروری ۱۹۰۵ء)

حضرات ! آپ لوگ غور سے اس اشتہار کو پڑھیں، مکرر بلکہ سہ کرر پڑھیں۔ آپ کو بغیر اس کے کوئی مطلب معلوم نہ ہو گا کہ یہ اشتہار اور اس میں جتنی پیش گوئیاں ہیں طاعون کی تباہی کے متعلق ہیں۔ اخبار الحکم ۳۱ مئی ۱۹۰۴ء کا حوالہ موجود ہے اس میں بھی الہام عفت الدیار محلھا و مقامھا لکھ کر ساتھ ہی لکھا ہے، طاعون کے متعلق ہے۔ باوجود اس تشریح اور تصریح کے پھر اسی الہام کو زلزلہ سے متعلق کرنا کون کہہ سکتا ہے کہ دیانت ہے یا شرافت ہے؟

حکیم صاحب! آیئے میں آپکو ایک خوشخبری سناؤں۔ جناب مرزا صاحب فرماتے ہیں:

ملہم سے زیادہ کوئی الہام کے معنی نہیں سمجھ سکتا اور نہ کسی کا حق ہے کہ اس کے مخالف کہے

(تتمہ حقیقت الوحی۔ص ۷)

اصل یہ ہے کہ مرزا صاحب ایسے کچھ کلمات کے الہامات سنا دیا کرتے تھے جن کو موم کی گولی کی طرح سب طرف لگا سکیں چنانچہ فروری ۱۹۰۵ء تک یہی الہام عفت الدیار محلھا و مقامھا طاعون پر چسپاں ہوتا رہا۔ لیکن جونہی ایک مہینے بعد ۴۔ اپریل ۱۹۰۵ء کو پنجاب میں زلزلہ عظیمہ آیا تو قادیانی پارٹی نے اس سے فائدہ حاصل کرنے کو فوراً سے پہلے جھٹ زلزلہ عظیمہ پر اس کو چسپاں کر دیا، جو کچھ تعجب انگیز امر نہیں بلکہ ان لوگوں کی روزمرہ کی عادت ہوکر بائیں ہاتھ کا کھیل ہو رہا ہے۔ لیکن ہم تو مرزا صاحب کے اصول عامہ کو نہیں چھوڑ سکتے کہ الہام کی تشریح ملہم جو کر دے وہ مقدم ہے۔

## پیش گوئی بابت زلزلہ ثانیہ

زلزلہ عظیمہ واقعہ ۴۔ اپریل ۱۹۰۵ء کی بابت تو ہم بتلا آئے ہیں کہ کوئی الہام مرزا کا نہیں ہے، جو کچھ ہے وہ یاروں کی خوش اعتقادی ہے اور بس۔ اس زلزلہ کے علاوہ بھی کوشش کی جاتی ہے کہ مرزا صاحب کے الہام سے اور زلزلوں کا وجود ثابت کیا جائے چنانچہ حکیم صاحب فرماتے ہیں:

ایک طرف جاپانی ماہر طبقات الارض نے اپنے علم و تجربہ کی بنا پر بعد از تحقیق دقیق اہل ہند کو یقین دلایا کہ آج سے دوصد برس تک ہند میں ہیچ قسم کے زلزلے کی امید نہیں۔ دوسری طرف پھر الہام الٰہی نے یکم فروری ۱۹۰۶ء کو اطلاع دی کہ صدیاں تو درکنار دنوں میں اسی موسم بہار کے شروع میں ایک اور زلزلہ آنے والا ہے جو پہلے زلزلہ کے ہم رنگ ہوگا۔ ملک کو ان دو پیشگوئی کرنے والوں کے متقابلہ حیثیت پر ابھی غور کرنے کا موقع نہ ملا ہوگا کہ خدا نے اپنے الفاظ ۲۹ فروری ۱۹۰۶ء کو پورے کر دکھائے جب کہ رات کے دو بجے ۴۔ اپریل کا سا زلزلہ وادی ہمالہ میں نمودار ہوا اور اس طرح اس زلزلہ نے ذیل کے ان الفاظ کو سچ کر دکھایا جو المسیح الموعود نے اپنے تیسرے اشتہار موسومہ البلاغ مجریہ ۲۹۔ اپریل ۱۹۰۵ء میں ان سائنٹفک مکذبین الہام الٰہی کی تردید میں درج فرمائے تھے وھوھذا:

یہ خدا تعالیٰ کی خبر اور اس کی خاص وحی ہے جو عالم الاسرار ہے اس کے مقابل پر جو لوگ

یہ شائع کر رہے ہیں کہ کوئی سخت زلزلہ آنے والا نہیں ہے، وہ اگر منجم ہیں، یا کسی اور علمی طریق سے اٹکلیں دوڑاتے ہیں وہ جھوٹے ہیں اور لوگوں کو دھوکہ دیتے ہیں۔ درحقیقت یہ سچ ہے کہ وہ زلزلہ اس ملک پر آنے والا ہے۔ (صحیفہ آصفیہ صفحہ ۳۱ طبع اول)

حضرات! اشتہار ۲۹۔ اپریل کے ساتھ بھی حکیم صاحب نے وہی برتاؤ کیا جو ۲۷ فروری ۱۹۰۵ء والے اشتہار سے کیا ہے۔ جس کا ذکر گذر چکا۔ ہم اس اشتہار کی تمام عبارت نقل کرتے ہیں مرزا صاحب فرماتے ہیں:

آج ۲۹۔ اپریل ۱۹۰۵ء کو پھر خدا تعالی نے مجھے دوسری مرتبہ کے زلزلہ شدیدہ کی نسبت اطلاع دی ہے سو میں محض ہمدردی مخلوق کے لئے عام طور پر تمام دنیا کو اطلاع دیتا ہوں کہ یہ بات آسمان پر قرار پا چکی ہے کہ ایک شدید آفت سخت تباہی ڈالنے والی دنیا پر آوے گی جس کا نام خدا نے بار بار زلزلہ رکھا ہے۔ میں نہیں جانتا کہ وہ قریب ہے یا کچھ دنوں کے بعد خدا تعالی اس کو ظاہر فرماوے گا، مگر بار بار خبر دینے سے یہی سمجھا جاتا ہے کہ بہت دور نہیں ہے۔ یہ خدا تعالی کی خبر اور اس کی خاص وحی ہے جو عالم الاسرار ہے اس کے مقابل پر جو لوگ یہ شائع کر رہے ہیں کہ کوئی سخت زلزلہ آنے والا نہیں ہے، وہ اگر منجم ہیں یا کسی اور علمی طریق سے اٹکلیں دوڑاتے ہیں وہ جھوٹے ہیں اور لوگوں کو دھوکہ دیتے ہیں۔ درحقیقت یہ سچ ہے اور بالکل سچ ہے کہ وہ زلزلہ اس ملک پر آنے والا ہے جو پہلے کسی آنکھ نے نہیں دیکھا اور نہ کسی کان نے سنا اور نہ کسی دل میں گزرا۔ بجز توبہ اور دل پاک کرنے کے کوئی اس کا علاج نہیں

(اشتہار ۲۹۔ اپریل ۱۹۰۵ء)

ناظریں خدارا فقرہ: جو پہلے کسی آنکھ نے نہیں دیکھا....، کو ملاحظہ فرمائیے اور بتلائیے کہ ۴۔ اپریل ۱۹۰۵ء کے زلزلہ عظیمہ کے بعد ایسا زلزلہ کوئی آیا ہے؟ ۲۹ فروری ۱۹۰۶ء کوئی دور نہیں کوئی صاحب بتلاویں کہ اس زلزلہ کی یاد کسی کے ذہن میں ہے؟ اے آسمان کے رہنے والو! اے زمین کے باشندو! پچھّم دکن اتر میں رہنے والو! خدارا بتلاؤ! کہ ۲۹ فروری ۱۹۰۶ء کو تم لوگوں نے ایسا کوئی زلزلہ دیکھا یا سنا جس کی بابت مرزا جی فرماتے ہیں: پہلے کسی آنکھ نے نہیں دیکھا نہ کسی کان نے سنا نہ کسی کے دل پر گزرا، گویا ۴۔ اپریل کے زلزلہ عظیمہ سے بہت بڑا۔

حکیم صاحب! بخدا میں سچ کہتا ہوں آپ کے اس دعوی کی تصدیق نہ ہو سکے گی گو مرزا صاحب بھی قبر سے تشریف لے آویں۔

ہاں ہم مانتے ہیں کہ زلزلہ عظیمہ کے بعد مرزا صاحب ایسے کچھ خوف زدہ ہوئے تھے کہ آپ کو ہر وقت زلزلوں ہی کے خواب آتے تھے چنانچہ آپ ہی کے خوابوں اور ایسے الہاموں کی وجہ سے آپ کے معتقدین نے (جن میں راقم صحیفہ آصفیہ بھی تھا) بہت دنوں تک خیموں میں بسیرا کیا اور چھتوں کے نیچے نہ سوئے

(جیسا کہ مرزا بشیر احمد بن مرزا غلام احمد نے لکھا ہے: خاکسار عرض کرتا ہے کہ جب ۱۹۰۵ء کا زلزلہ آیا تو میں بچہ تھا اور نواب محمد علی خان کے شہر والے مکان کے ساتھ ملحق مرزا صاحب کے مکان کا جو حصہ ہے اس میں ہم دوسرے بچوں کے ساتھ چار پائیوں پر لیٹے سو رہے تھے۔ جب زلزلہ آیا تو ہم سب ڈر کر بے تحاشا اٹھے اور ہم کو کچھ خبر نہیں تھی کہ یہ کیا ہو رہا ہے صحن میں آئے تو اوپر سے کنکر روڑے برس رہے تھے۔ ہم بھاگتے ہوئے بڑے مکان کی طرف آئے، وہاں مرزا صاحب اور والدہ صاحبہ کمرے سے نکل رہے تھے ہم نے جاتے ہی حضرت کو پکڑ لیا اور آپ سے لپٹ گئے۔ آپ اس وقت گھبرائے ہوئے تھے اور بڑے صحن کی طرف جانا چاہتے تھے مگر چاروں طرف بچے چمٹے ہوئے تھے اور والدہ صاحبہ بھی۔ کوئی ادھر کھینچتا تھا تو کوئی ادھر۔ اور آپ سب کے درمیان میں تھے۔ آخر بڑی مشکل سے آپ اور آپ کے ساتھ چمٹے ہوئے ہم سب بڑے صحن میں پہنچے۔ اس وقت تک زلزلے کے دھکے بھی کمزور ہو چکے تھے۔ تھوڑی دیر کے بعد آپ ہم کو لے کر اپنے باغ میں تشریف لے گئے۔ دوسرے احباب بھی اپنا ڈیرا ڈنڈہ اٹھا کر باغ میں پہنچ گئے۔ وہاں حسب ضرورت کچھ کچے مکان بھی تیار کروالئے گئے اور کچھ خیمے منگوا لئے اور پھر ہم سب ایک لمبا عرصہ باغ میں مقیم رہے ان دنوں میں مدرسہ بھی وہیں لگتا تھا گویا باغ میں ایک شہر آباد ہو گیا تھا۔ سیرۃ المہدی ج ا ص ۲۶)

## پیش گوئی بابت طوفان حیدر آباد (دکن)

اس طوفان کے متعلق بھی مرزا نے کوئی پیش گوئی نہیں کی تھی آج جو کچھ بتایا جاتا ہے محض حکیم صاحب اور انکے اتباع کے دماغ کا نتیجہ ہے۔ اسی لئے تو حکیم صاحب نے بھی اس واقع کے متعلق کوئی خاص پیشگوئی نہیں لکھی بلکہ ایک اٹکل پچو بات سے کام لیا ہے چنانچہ آپکے الفاظ یہ ہیں:

اس نے اپنے بھیجے ہوئے نذیر کی خاطر جس کی آواز حیدر آباد میں پہونچ کر وہاں ہنسی ٹھٹھہ کا باعث ہو چکی تھی، حیدر آباد میں وہی کیا جو اس نے اس طوفانی واقعہ سے دو سال پہلے کہا تھا:

دیکھ میں آسمان سے تیرے لئے برساؤنگا۔ پر وہ جو تیری مخالفت کرتے ہیں پکڑے جاویں گے، صحن میں ندیاں چلیں گی۔ سخت زلزلے آئیں گے۔ میں تجھے ایک عجیب طور پر عزت

دونگا۔ اوراس کے ساتھ دنیا پر بڑا رعب ڈالوں گا ..

چنانچہ اس واحد القہار نے آسمان اور زمین سے پانی نکالا۔ اس نے گھروں کے صحنوں میں ندیاں چلائیں۔ اس نے اس آباد معمورہ کو جو صدیوں سے شہر نظام ہو رہا تھا، آن کی آن میں ان کو گور کر دکھایا۔ اور اس طرح اسکے وہ الفاظ پورے ہوئے جو اس نے اس بلدہ کی تباہی کے متعلق کچھ عرصہ پہلے بطور پیش گوئی اپنے ملہم پر کے القاء کئے تھے۔

دبدبہ خسروی ام شد بلند　　　زلزلہ در گور نظامی فگند

اس نے وہ سیلاب بھیجا جس سے کوئی کوشش کسی کو نہ بچا سکی اور اس طرح وہ کلام پاک لفظاً لفظاً پورا ہوا جو مسیح وقت نے بطور انذار اس طوفان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا تھا:

سونے والو جلد جاگو یہ نہ وقت خواب ہے　　　جو خبر دی وحی حق نے اس سے دل بے تاب ہے
زلزلے سے دیکھتا ہوں میں زمیں زیر و زبر　　　وقت اب نزدیک ہے آیا کھڑا سیلاب ہے
ہے سرہ پر کھڑا نیکوں کے وہ مولا کریم　　　نیک کو کچھ غم نہیں گو بڑا گرداب ہے
کوئی کشتی اب بچا سکتی نہیں اس سیل سے　　　حیلے سب جاتے رہے اک حضرت تواب سے

(صحیفہ آصفیہ صفحہ ۴۳، ۴۴ طبع اول)

اقتباسات مذکورہ بالا میں حکیم صاحب نے تین الہام لکھے ہیں اس لئے ہم ہر ایک کی الگ الگ پڑتال کرتے ہیں۔ پس غور سے سنئے:

ا۔ الہام اول کہ، دیکھ میں آسمان سے برساؤنگا، اس کا کوئی حوالہ نہیں دیا محض زبانی بات ہے جس کا اعتبار نہیں ہوسکتا جب تک کہ اصل مقام کا حوالہ نہ ہو۔ بعد تصحیح حوالہ کہا جائے گا کہ اس میں کسی خاص مقام کا ذکر نہیں بلکہ یہ وہی موم کی گولی ہے کہ جدھر چاہو پھیر لو۔ اس کی مثال دینے کو آپ ہی کے قادیانی اخبار بدر کی ایک عبارت پیش کرنا کافی ہوگا۔ اڈیٹر بدر نے ایک مضمون لکھا تھا جس کا عنوان تھا: الہامی پیش گوئی اور اٹکل بازی میں فرق۔

اس بیان میں لائق اڈیٹر نے منجموں، پالیٹیشنوں اور اٹکل بازوں کی پیشگوئیوں کو الہامی پیش گوئیوں سے مقابلہ کرتے ہوئے اٹکل بازوں کی پیش گوئی کی مثال دی تھی کہ:

مثلاً فلاں شخص کو کچھ خوشی پیش آئے گی، یا کچھ تکلیف پہنچے گی۔ اسی قسم کے فقرے جو بالکل گول مول اور ہر ایک پہلو سے مڑے ہوتے ہیں تا کہ پردہ رہ جائے ... برخلاف اس کے رسولوں کی پیش گوئیاں کثرت سے ایسی ہوتی ہیں جو بالکل صاف اور کھلا کھلا غیب اپنے اندر رکھتی ہیں

اوران میں تحدی اورشوکت ہوتی ہے۔ (بدر۔ ۸۔اگست ۱۹۰۷ء صفحہ ۳ کالم ۳)

ناظرین! یہ عبارت کیا معیار بتلاتی ہے؟ یہ کہ الہامی پیش گوئی اپنا مصداق اپنے لفظوں میں بتلایا کرتی ہے جس کی مثال قرآن مجید سے سنو غلبت الرّوم فی ادنی الارض وھم من غلبھم سیغلبون فی بضع سنین (روم کی سلطنت ابھی مغلوب ہوئی ہے اور وہ بہت جلد چندسالوں میں غالب ہونگے)

حکیم صاحب! آیئے میں آپ کو بتلاؤں کہ درصورت صحیح ہونے کے بھی یہ الہام آپ کے امام کا غلط ہے کیونکہ اس میں مذکور ہے کہ: جو تیری مخالفت کرتے ہیں پکڑے جائیں گے۔

بڑے مخالف تو وہ ہیں جن کو مرزا صاحب نے رسالہ انجام آتھم میں مباہلہ کیلئے نام بنام بلایا اوران کو آئمۃ الکفر کہا۔تو کیا آپ بتا سکتے ہیں حیدرآباد کے طوفان میں ان مخالفوں میں سے کون پکڑا گیا۔پس اگر یہ قاعدہ الشّی اذا ثبت ثبت بلوازمہ (یعنی جب کوئی چیز موجود ہوتو اس کے لوازم بھی ساتھ ہوتے ہیں جیسے سورج کے ساتھ روشنی) صحیح ہے، جو بالکل صحیح ہے، تو آپ کے امام کی یہ پیش گوئی غلط ہے کیونکہ اس میں جونشان تھا کہ مخالف پکڑے جائیں گے وہ متحقق نہیں۔

دوسرے الہام کا آپ نے ایک شعرنقل کیا ہے جو یہ ہے

دبدبہ خسروی ام شد بلند زلزلہ در گور نظامی فگند

افسوس ہے اس الہامی شعر کے سمجھنے سے ہم ہی قاصر نہیں بلکہ عرفی اور خاقانی بھی اس کو نہیں سمجھ سکتے۔لفظی ترجمہ تو یہ ہے:

میری حکومت کا دبدبہ جب بلند ہوا تو نظامی کی قبر میں زلزلہ آیا

چونکہ لفظی ترجمہ مہمل تھا کہ کہاں دبدبہ حکومت اور کہاں نظامی (مصنف سکندرنامہ) کی قبر۔اس لئے حکیم صاحب نے اس کی تشریح میں یوں اشارہ کیا کہ نظامی سے مراد حضور نظام اور گور سے مراد لیا بلدہ حیدرآباد۔پس معنی یہ ہوئے کہ خدا کے حکم سے حیدرآباد میں طوفان آیا۔کیا کہنے ہیں۔ماشاءاللہ چشم بددور۔کیا سچ ہے؟

کہیں کی اینٹ کہیں کا روڑا بھان متی نے کنبہ جوڑا

ہم حیران ہیں کہ ان معقول پسندوں کی تردید کن لفظوں میں کریں۔ایسی بےاصولی قوم جو آسمان بول کر زمین مراد لیں اور زمین بول کر خدا کہدیں، ان سے کون پورا ہوسکتا ہے؟

حکیم صاحب! آپ حلفیہ کہہ سکتے ہیں کہ قبل ازطوفان حیدرآباد اس شعر کے معنی مرزا

نے یا آپ نے یہی سمجھے تھے جو آج ظاہر کر رہے ہیں۔ اگر سمجھے تھے تو بتلایئے کیونکر؟ اگر نہیں سمجھے تھے تو کیا یہ شعر کسی جنی زبان میں تھا؟ مانا کہ الہامی تھا لیکن جنی تو نہ تھا۔ الہام بھی تو آخر فارسی ہی تھا جس کے سمجھنے والے آج دنیا میں سینکڑوں نہیں، ہزاروں نہیں، لاکھوں نہیں، کروڑوں موجود ہیں۔ پھر کیا کوئی بھی آپ کا شریک حال ہوسکتا ہے کہ نظام سے مراد حضور نظام، اور گور سے مراد حضور نظام کا دارالسلطنت بلدہ حیدرآباد۔

حکیم صاحب آیئے میں آپکو علماء کا ایک متفقہ اور آپکا مسلّمہ اصول آپ ہی کے الفاظ میں سناؤں تا آپکو ایسی حرکت مذبوحی کرنے سے کچھ تو رکاوٹ ہو۔ غور سے سنیئے آپ فرماتے ہیں:

> ہر جگہ تاویلات وتمثیلات سے استعارات وکنایات سے اگر کام لیا جائے تو ہر یک ملحد منافق بدعتی اپنی آراء ناقصہ اور خیالات باطلہ کے موافق الٰہی کلمات طیبات کو لاسکتا ہے۔ اسلئے ظاہر معانی کے علاوہ اور معانی لینے کے واسطے اسباب قویہ اور موجبات حقہ کا ہونا ضرور ہے
>
> (خط ملحقہ بازالہ اوہام۔ ص ۸)

بتلایئے یہاں دونوں لفظوں (نظامی اور گور) کے مجازی معنے لینے کے اسباب قویہ کیا ہیں؟ ہاں یاد آیا کہ پنجابی میں ایک مثل ہے کہ: کنویں میں بیل گرے تو وہاں ہی خصی کر دینا چاہیے۔ یہ اس موقع پر بولتے ہیں جب کوئی ایسا کام پیش آجائے کہ اس وقت تو سہل ہوسکتا ہو اور دیر کرنے سے مزید تکلیف کا خطرہ ہو۔ سو اس مثال کے مطابق قادیانی مشن نے سمجھا کہ آج کل حیدرآباد کے طوفان کا چرچا ہے، باشندگان دکن عذاب الٰہی سے خوف زدہ ہو رہے ہیں، بس یہ وقت ہے کہ ایک چٹکلا ان میں چھوڑ دیں شائد کوئی ازلی بدبخت دام میں آجائے۔

تیسرا الہام بھی بالکل آپ کی کھینچ تان ہے جس اشتہار سے یہ ابیات نقل کئے ہیں اس کا نام ہے النداء من وحی السماء۔ یعنی ایک زلزلہ عظیمہ کی نسبت پیش گوئی وحی الٰہی سے۔

اس اشتہار کا تمام مضمون اس امر کی بابت ہے کہ ۴۔ اپریل کے زلزلہ عظیمہ کے بعد ایک اور زلزلہ آئے گا چنانچہ اس اشتہار کا شروع یوں ہے:

> ۹۔ اپریل ۱۹۰۵ء کو پھر خدا تعالیٰ نے مجھے ایک سخت زلزلہ کی خبر دی ہے جو نمونہ قیامت اور ہوشربا ہوگا چونکہ دو مرتبہ مکرر طور پر اس علیم مطلق نے اس آئندہ واقعہ پر مجھے مطلع فرمایا ہے اس لئے میں یقین رکھتا ہوں کہ یہ عظیم الشان حادثہ جو محشر کے حادثہ کو یاد دلادے گا دور نہیں ہے۔ مجھے خدائے عزوجل نے یہ بھی فرمایا ہے کہ دونوں زلزلے تیری سچائی ظاہر کرنے کے لئے دو

نشان ہیں انہیں نشانوں کی طرح جو موسیٰؑ نے فرعون کے سامنے دکھلائے تھے اور اس نشان کی طرح جو نوحؑ نے اپنی قوم کو دکھلایا تھا۔

تمام اشتہار پڑھ جایئے کہیں ایک لفظ بھی ان معنی کا نہیں پاوینگے کہ کوئی طوفان ملک میں خصوصاً حیدر آباد میں آئے گا۔ مرزا صاحب اور انکے قائم مقاموں کی عادت ہے کہ نکتہ بعد الوقوع بہت نکالا کرتے ہیں اسی طرح یہ بھی ایک ہے۔

حکیم صاحب! آپ تمام اشتہار پڑھ کر ہمارے سامنے کسی لفظ پر نشان لگا دیں کہ یہ لفظ طوفان حیدر آباد کی طرف اشارہ ہے تو ہم بھی آپ کو اپنا خلیفہ بنا لیں گے۔ یاد رہے کہ متکلم کے خلاف منشاء تفسیر ہم نہیں سنیں گے نہ کوئی دانا اس کو مانے گا۔ یہ دوسری بات ہے کہ آپ اور آپ کے معتقدین، گورنظامی، کے لفظ میں نظامی سے، حضور نظام، اور گور سے شہر حیدر آباد مراد لیں، مگر ہم ایسی مرادوں سے سوال نہیں کرتے بلکہ سیاق کلام چاہتے ہیں۔ غضب ہے متکلم (مرزا) تو اپنا مدعا اس اشتہار سے دوسرا زلزلہ عظیمہ بتلاتا ہے اور کھلے لفظوں میں کہتا ہے کہ: یہ دونوں زلزلے میری سچائی ظاہر کرنے کے لئے دو نشان ہیں۔ مگر حکیم صاحب اس کو طوفان پر چسپاں کریں تو اس طوفان بے تمیزی کا کیا انتظام؟

ہم حکیم نورالدین اور دیگر معتقدین مرزا کو چیلنج دیتے ہیں کہ وہ مرزا صاحب کی کوئی ایک پیش گوئی کھلے کھلے لفظوں میں حیدر آباد کی بابت دکھا دیں تو ہم سے منہ مانگا انعام پاویں۔

## پیش گوئی بابت ڈاکٹر ڈوئی

امریکہ میں ایک شخص ڈاکٹر ڈوئی جو (بقول مرزا صاحب) مدعی نبوت تھا، مرزا صاحب کی زندگی میں مرا تھا۔ اس کی بابت حکیم صاحب لکھتے ہیں:

> ہندوستان میں لیکھ رام اور امریکہ میں کاذب مدعی نبوت ڈاکٹر ڈوئی اس کی تیر دعا کا نشانہ بن کر ہلاک ہوا۔ اور ہندوستان اور امریکہ اور یورپ میں اس مصدوق انسان کی دو زبردست پیشگوئیوں کو پورا کر کے اسکے دعاوی کی صداقت پر مہر لگا گیا۔ (صحیفہ آصفیہ صفحہ ۴۶ طبع اول)۔

ہم دعوی سے کہتے ہیں کہ مرزا صاحب نے ڈوئی کے متعلق کوئی پیش گوئی نہیں کی تھی، جو کی تھی وہ بھی غلط نکلی۔ مرزا صاحب اور حکیم صاحب کی طرح ہم صرف زبانی باتیں کرنے کے عادی نہیں بلکہ واقعات پیش کرتے ہیں۔

مرزا صاحب نے ڈاکٹر ڈوئی کو ایک دفعہ دعوت دی جس کے اصل الفاظ یہ ہیں:

ڈوئی صاحب تمام مسلمانوں کو بار بار موت کی پیش گوئی نہ سناویں بلکہ ان میں سے صرف مجھے اپنے ذہن کے آگے رکھ کر یہ دعا کریں کہ ہم دونوں میں سے جو جھوٹا ہے وہ پہلے مرجائے کیونکہ وہ یسوع مسیح کو خدا جانتا ہے مگر میں اس کو ایک بندہ عاجز مگر نبی جانتا ہوں۔ اب فیصلہ طلب یہ امر ہے کہ دونوں میں سے سچا کون ہے۔ چاہیے کہ اس دعا کو چھاپ دے اور کم سے کم ہزار آدمی کی اس پر گواہی لکھے اور جب وہ اخبار شائع ہو کر میرے پاس پہونچے گی تب میں بھی بجواب اس کے یہی دعا کرونگا اور انشاء اللہ ہزار آدمی کی گواہی لکھدونگا اور میں یقین رکھتا ہوں کہ ڈوئی کے اس مقابلہ سے اور تمام عیسائیوں کیلئے حق کی شناخت کیلئے ایک راہ نکل آئے گی

(ریویو آف ریلی جنز بابت ستمبر ۱۹۰۲ء ص ۳۴۴)

اس عبارت کو دیکھ کر ہر ایک عالم اور جاہل سمجھ سکتا ہے کہ مرزا صاحب نے ڈوئی کی نسبت کیا لکھا ہے، کوئی دعا یا مباہلہ نہیں کیا۔ بلکہ درخواست ہے کہ تم ایسا کرو۔ اس کے ایسا کرنے کی صورت میں مرزا صاحب فرماتے ہیں:

مسٹر ڈوئی اگر میری درخواست مباہلہ قبول کرے گا اور صراحتاً یا اشارۃً میرے مقابلہ پر کھڑا ہوگا تو میرے دیکھتے دیکھتے بڑی حسرت اور دکھ کے ساتھ اس دنیا فانی کو چھوڑے گا۔

(ریویو، اپریل ۱۹۰۷ء ص ۱۴۴)

پس اب تنقیح طلب امر صرف یہ ہے کہ کیا ڈوئی نے ایسا کیا؟ یعنی حسب منشاء مرزا صاحب اس نے مباہلہ کیا؟ اس کے جواب میں بھی ہم اپنی نہیں کہتے بلکہ مرزا جی کے ماہور رسالہ ریویو سے اصل حال بتلاتے ہیں، جو یہ ہے

باوجود کثرت اشاعت پیش گوئی کے ڈوئی نے اس چیلنج کا کوئی جواب نہ دیا اور نہ ہی اپنے اخبار لیوز آف ہیلنگ میں اس کا کچھ ذکر کیا۔ (ریویو۔ اپریل ۱۹۰۷ء ص ۱۴۲)

پس اب مطلع بالکل صاف ہے کہ مرزا صاحب نے ڈوئی کو جو شرطیہ دعوت دی تھی وہ اس نے قبول نہیں کی۔ یعنی حسب مراد مرزا صاحب ڈوئی نے دعا موت نہیں کی لہذا وہ مرزا صاحب کی نہ دعا کے ماتحت آیا نہ پیش گوئی کی زد میں پھنسا۔ ہاں مرزا صاحب کے اس شرطیہ کلام سے کہ:

ڈوئی میری درخواست قبول کرے گا تو میرے دیکھتے دیکھتے بڑی حسرت سے دنیا کو چھوڑیگا،

یہ امر ثابت ہوتا ہے کہ بغیر قبول کرنے دعوت مرزائیہ کے ڈوئی کا مرزا جی کی زندگی میں

مرجانا مرزاجی کی کافی تکذیب کرتا ہے مگر سمجھنے کو دل و دماغ صحیح چاہیے۔

حکیم صاحب یا کوئی صاحب ہم کو مرزاجی کی کسی تحریر سے ڈوئی کے متعلق صاف الفاظ میں کسی قسم کی پیش گوئی دکھادیں تو ہم تسلیم کرینگے اور کچھ انعام بھی دیں گے۔

مرزاجی کے دوستو! ہمت کرو، مرد میدان بنو۔ سامنے آؤ۔ منہ نہ چھپاؤ۔

## دیوانے کی بڑ

قادیانی پارٹی کو تصنیف کتب میں ایسا ملکہ ہے کہ واقعات بھی اپنی طرف سے تصنیف کر لیتے ہیں حالانکہ واقعات کسی کے تابع نہیں ہوتے۔ اگر اس کی مثال واقعات میں ہم نہ بتلا دیں تو پھر ہمارا دعوی بھی، دیوانے کی بڑ، سے کم نہ ہوگا۔ اس لئے ہم قادیانی صحیفہ آصفیہ ہی سے واقعات پیش کرتے ہیں۔ حکیم صاحب لکھتے ہیں:

> آپ (مرزا) کی بعثت سے آپ کے وصال تک صدہا مکذب آپ کے مقابل اٹھے جنہوں نے آپکی توہین پر کمر باندھی لیکن خدا تعالی نے انہیں ذلیل وخوار کیا جو آپکے مقابل آیا ہلاک ہوا جس رنگ میں کسی نے آپکی ذلت کا ارادہ کیا اسی طرح کی ذلت اسے نصیب ہوئی۔ آپکے مکفرین یکے بعد دیگرے قریباً کل کے کل دنیا سے اٹھائے گئے (صحیفہ آصفیہ ص ۵۳ طبع اول)

یہ ایک ایسا سفید جھوٹ ہے کہ شاعرانہ مبالغہ بھی اس کی حد تک نہیں پہنچ سکتا۔ واقعات صحیحہ اس کی تکذیب کرتے ہیں۔ پنجاب میں بڑے مکذب اور سخت مخالف آپکے اصحاب ذیل تھے:

۱۔ مولانا ابوسعید محمد حسین صاحب بٹالوی۔

۲۔ حضرت سید پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی۔

۳۔ مولوی عبدالجبار صاحب غزنوی مقیم امرتسر۔

۴۔ مولوی صوفی عبدالحق صاحب غزنوی مقیم امرتسر۔

۵۔ شمس العلماء مولوی محمد عبداللہ صاحب ٹونکی مقیم لاہور۔

۶۔ مولوی اصغر علی صاحب روحی مقیم لاہور۔

۷۔ ڈاکٹر عبدالحکیم خاں صاحب اسسٹنٹ سرجن پٹیالہ۔ اور

۸۔ یہ خاکسار ابوالوفاء ثناءاللہ جس کی بابت مرزا صاحب تتمہ حقیقت الوحی صفحہ ۳۰ میں لکھتے ہیں:

> مولوی ثناءاللہ صاحب آج کل ٹھٹھے ہنسی اور توہین میں دوسرے علماء سے بڑھے ہوئے ہیں۔

حکیم صاحب ! آپ خدا کو حاضر و ناظر جان کر کہہ سکتے ہیں کہ یہ سب مکذبین مر گئے ۔
قادیانی مشن کے ممبرو! یہ سب لوگ خدا کے فضل سے (۱۹۰۹ء میں ) زندہ ہیں ۔ گو ان میں سے بعض (یعنی ڈاکٹر عبدالحکیم خان اور ابوالوفاء ثناء اللہ) کی موت دیکھنے کی ہوس تمہارا مسیح موعود دل میں رکھتا تھا، جس کا اظہار بھی اس نے کئی ایک دفعہ کیا مگر آخر کار نتیجہ وہی ہوا جو قرآن مجید نے بتلایا ہے یعنی لا یحیق المکر السیّ الا باھلہ (یعنی چاہ کندرا چاہ درپیش ) جس کی مختصر کیفیت کسی زندہ دل کے کلام میں یوں ہے

لکھا تھا کاذب مرے گا پیشتر　　　　کذب میں سچا تھا پہلے مر گیا

ناظرین! یہ ہیں قادیانی مشن کی ابلہ فریبیاں اور دھوکہ بازیاں کہ واقعات کو از خود تصنیف کر لیتے ہیں ۔ اسی طرح یہ دعوی بھی قادیانی مشن ہی کی ایجاد ہے کہ :

اسلام کے کل مخالفوں نے مرزا صاحب کو سلطان القلم قرار دیا ۔ (صحیفہ آصفیہ ص ۱۴)

محض کذب اور صریح جھوٹ ہے سچے ہو تو کسی مخالف کی شہادت پیش کرو ۔ ہاں ہم بتلاتے ہیں کہ اسلام گرونانک پر مرزا کی تحریر کا جواب جو سکھوں نے دیا تھا اس میں لکھا تھا کہ :

مرزا صاحب کی تحریرات کسی شریف آدمی کے پڑھنے کے لائق نہیں ۔

شائد قادیانی اصطلاح میں سلطان القلم ہونے کی سند یہی ہے ۔ اگر یہی ہے تو ہمیں بھی انکار نہیں ۔

## عقائد مرزا

اخیر رسالہ میں ہم مختصر لفظوں میں بتلاتے ہیں کہ مرزا اپنے حق میں کیا کہتے تھے:

۱ ۔ جس مسیح موعود اور مہدی مسعود کے آنے کی حدیثوں میں خبر آئی ہے وہ میں ہوں ۔ (ازالہ اوہام)

۲ ۔ ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو　　　　اس سے بہتر غلام احمد ہے (دافع البلاء)

۳ ۔ اینک منم کہ حسب بشارات آمدم　　　　عیسی کجاست تا بنہد پا بمنبرم (ازالہ اوہام)

منم مسیح زمانم منم کلیم خدا　منم محمد و احمد کہ مجتبی باشد (تریاق القلوب)

۵ ۔ فلا یقیسونی باحدٍ ولا احداً بی (پس مرا بدیگرے قیاس مکنید و نہ دیگرے را بمن مقائیسہ نمائید ۔ مجھے کسی دوسرے کے ساتھ قیاس مت کرو، اور نہ کسی دوسرے کو میرے ساتھ ) (خطبہ الہامیہ ص ۵۲)

۶ ۔ وشمس لا یحجبھا دخان الشماس (آفتابے ہستم کہ دخان دشمنی و کینہ اور انمی پوشد ۔ میں سورج ہوں جس کو دشمنی اور کینہ کا دھواں چھپا نہیں سکتا ) ۔ (خطبہ الہامیہ ص ۵۲)

انا خاتم الا ولیاء لا ولی بعدی الا الّذی ھو منّی (میں خاتم الاولیاء ہوں میرے بعد کوئی ولی نہیں ہوگا مگر وہ جو مجھ سے ہوگا، یعنی میری امت سے ہوگا)۔(خطبہ الہامیہ)

قد می علی منارة ختمت بھا کل رفعة (میرا قدم ایک ایسے منارے پر ہے جس پر ہر ایک بلندی ختم ہے (یعنی میں رتبے میں سب سے بڑا ہوں) (خطبہ الہامیہ)

۹۔ جو میری بیعت میں آتا ہے وہ حضرت محمد ﷺ کے اصحاب میں شامل ہو جاتا ہے (خطبہ الہامیہ)

۱۰۔ قرآن شریف میں جو آیت ہے یا تی من بعدی اسمہ احمد، اس احمد سے مراد میں ہوں ۔(ازالہ اوہام ۔ ص ۶۷۳)

## مباحثہ رام پور

ہز ہائی نس نواب صاحب رام پور کے ملازموں میں ایک صاحب (منشی ذوالفقار علی) قادیانی تھے۔ ان کے چچیرے بھائی حافظ احمد علی خان ان کے مخالف تھے۔ اسلئے دونوں بھائیوں میں ہز ہائی نس کے سامنے تکرار رہتی، تو ہز ہائی نیس نے حکم دیا کہ سرکاری خرچ پر دونوں فریق اپنے اپنے علماء کو بلاؤ ہم مباحثہ کرائیں گے۔ چنانچہ ۱۵ جون کو میدان مباحثہ میں ہز ہائی نیس نواب صاحب کے حضور میں فریقین کے علماء پیش ہوگئے۔ قادیانی جماعت کے چیدہ چیدہ ممبر سب موجود تھے ادھر علماء اسلام بھی بکثرت شریک تھے۔ مناظرہ کے لئے راقم آثم منتخب ہوا۔ حضور نواب صاحب بنفس نفیس تمام ایام مباحثہ میں جلوہ فرما رہے۔ مباحثہ تقریری تھا اس لئے روئداد تو شائع نہ ہوئی۔ ہز ہائی نیس نے خاکسار کو جو سرٹیفکیٹ عنایت فرمایا اس سے کیفیت مناظرہ معلوم ہوسکتی ہے جو ناظرین کی اطلاع کے لئے درج ہے:

> رام پور میں قادیانی صاحبوں سے مناظرہ کے وقت مولوی ابوالوفا محمد ثناء اللہ صاحب کی گفتگو ہم نے سنی۔ مولوی صاحب نہایت فصیح البیان ہیں، اور بڑی خوبی یہ ہے کہ برجستہ کلام کرتے ہیں۔ انہوں نے اپنی تقریر میں جس امر کی تمہید کی، اسے بدلائل ثابت کیا۔ ہم ان کے بیان سے محظوظ و مسرور ہوئے۔ دستخط۔ محمد حامد علی خان (والی رام پور)

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔ ابوالوفا ثناء اللہ۔ ۱۹ شوال ۱۳۲۷ھ۔ ۳ نومبر ۱۹۰۹ء۔ (صحیفہ محبوبیہ ملخصاً ختم ہوا۔ بہاء)

# تبصرے و تقریظات

☆ تحریک ختم نبوت حصہ سوم (طبع دسمبر ۱۹۰۵ء، ناشر۔ مکتبہ ترجمان دہلی) پر تبصرہ فرماتے ہوئے محترم جناب ابن احمد نقوی لکھتے ہیں:

قادیانیت..کو افرنگی استعمار نے وہابیوں کے جذبہ جہاد کو سرد کرنے اور تحریک جہاد حریت کو ناکام بنانے کے لئے پرورش کیا اپنے آغاز سے ہی شجر خبیثہ کی طرح ما لھا من قرار کا مصداق بنی رہی۔ غیر ملکی حکمران یہ سمجھتے تھے کہ قادیانی نبوت کی طرف سے جہاد کی منسوخی کے اعلان کے بعد مسلمان اپنی تحریک ختم کردیں گے اور پھر ان کے سب سے بڑے دشمن وہابیوں کے بے لچک موقف اور انگریزوں سے ان کی نفرت کا دور ختم ہو جائے گا، لیکن وہ جو کہتے ہیں کہ امیدیں گھوڑے نہیں ہوتیں کہ سب ان پر سواری کریں، استعماری سازش کا نتیجہ یہ ہوا کہ تمام مسلمان مسلکی اختلافات کو فراموش کر کے مرزا غلام احمد قادیانی کی تکفیر پر متفق ہو گئے۔ اس اجماع سے قادیان کا وہ پودا، جسے غلام احمد قادیانی برٹش سرکار کا خود کاشتہ پودا کہتے تھے، سر اٹھاتے ہی مرجھانے لگا۔...

چونکہ قادیانی نبوت وہابیوں کی تحریک جہاد کے خلاف برپا کی گئی تھی اس لئے وہابیوں نے ہی سب سے زیادہ مہلک وار اس پر کئے۔ مولانا محمد حسین بٹالویؒ نے سب سے پہلے غلام احمد قادیانی کے کفر کا جملہ علمائے کرام سے فتویٰ حاصل کیا اور شیخ الاسلام علامہ امرتسری اور ان کے مؤقر جریدہ اہل حدیث نے قادیانی نبوت کے خلاف جو علم بلند کیا، اس نے مرزائے قادیان کو اس درجہ حواس باختہ کیا کہ مباہلہ کا چیلنج دیا۔ اور اپنی بددعا سے خود ہلاک ہو گیا۔...

اس سلسلے میں ایک بڑی عبرت کی بات یہ ہے کہ جہاں مسلمان متفقہ طور پر قادیانیت کی نبوت کاذبہ کے خلاف سر پر کفن باندھ کر اٹھ کھڑے ہوئے تھے وہیں بعض غیر مسلم حضرات نے قادیانیت کی حمایت پر کمر باندھی۔ لاہور کے ایک ڈاکٹر بنارسی داس نے ایک مضمون میں قادیانیت کی حمایت میں دلائل دیتے ہوئے لکھا کہ اگر مسلمان قادیانیت کو قبول کر لیتے ہیں تو اس سے سب سے بڑا فائدہ یہ ہو گا کہ مسلمانوں میں ہندوستانی قومیت پر فخر کا جذبہ بیدار ہو گا۔ وہ عرب کی طرف دیکھنے کی بجائے ہندوستان کی طرف دیکھیں گے اور سچے ہندوستانی قوم پرست بنیں گے۔ جو لوگ

یہ نیا دین قبول کریں گے ان کے لئے مکہ و مدینہ کی بجائے قادیان مرکز عقیدت ہو گا۔ قادیان پنجاب میں ہے اور پنجاب ہندوستان کا صوبہ ہے اس لئے ہندوستان دنیا بھر کے قادیانیوں کا مرکز ہو گا۔ اور ہم سب ہندوستانیوں کے لئے خوشی کی بات ہو گی کیونکہ ہندوستان روحانی مرکز بن کر ابھرے گا۔ اس طرح ڈاکٹر بنارسی داس دن میں اپنے ڈرائنگ روم میں بیٹھ کر سنہرے سپنے دیکھتے رہے۔ حالات کی نیرنگی دیکھئے کہ پنڈت جواہر لعل نہرو جو خود ملحد تھے، یعنی مذہب کو تسلیم ہی نہیں کرتے تھے، وہ بھی قادیانیت کی حمایت میں میدان میں کود پڑے۔ جب علامہ اقبال نے قادیانیت کے رد میں انگریزی مضامین کا ایک سلسلہ شروع کیا تو پنڈت جی نے قادیانیت کے حق میں اور علامہ اقبال کی تردید میں مضامین لکھنے شروع کئے۔ یہ ایک معمہ ہے کہ جواہر لعل نہرو جیسا شخص جو خود اپنے مذہب یعنی ہندو دھرم سے بھی عملاً بے نیاز تھے، انہیں قادیانیت کی حمایت کرنے کی ضرورت کیوں پیش آئی۔ شاید پنڈت نہرو جی بھی ڈاکٹر بنارسی داس کی طرح ہندوستان کو روحانی مرکز دیکھنے کے متمنی تھے، یا شائد وہ علامہ اقبال جیسے عبقری وقت کو چیلنج کر کے اپنی روشن خیالی اور وسیع المشربی کا مظاہرہ کرنا چاہتے تھے، بہر کیف قادیانی پنڈت جی کی اس حمایت پر ان کے اس قدر شکر گزار ہوئے کہ جب وہ لاہور گئے تو ریلوے سٹیشن پر قادیانی رضا کاروں نے گارڈ آف آنر پیش کیا۔

لیکن باطل کبھی دیرپا نہیں ہوتا انّ الباطل کان زھو قاً افرنگی استعمار کی سرپرستی یا ہندوستان کے روشن خیالوں کی حمایت وہمدردی قادیانیت کو بیساکھیاں فراہم نہ کرسکیں اور وہ خلیفہ مرزا محمود جو قادیان میں کھڑے ہو کر اعلان کرتا تھا کہ اب مکہ مدینہ ویران ہو چکے ہیں اور صرف قادیان ہی شاداب ہے، وہ خود خوار و رسوا ہو کر مرا... قادیانی جن کا پاکستان میں وہ دبدبہ کہ محمد علی جناح کے مرنے کے بعد ظفر اللہ خان پاکستان کا گورنر جنرل بننے کا مدعی تھا اور اسے اس وقت بھی ایسا اقتدار حاصل تھا کہ تحریک ختم نبوت کے کارکنان نے جب وزیر اعظم خواجہ ناظم الدین سے مطالبہ کیا کہ وزیر خارجہ ظفر اللہ خان کو وزارت سے نکال دیا جائے تو خواجہ صاحب نے انہیں سمجھایا کہ اس قسم کا قدم اٹھانے پر امریکہ پاکستان کو گیہوں دینا بند کر دے گا، یعنی افرنگی استعمار کی سرپرستی ختم ہو جانے پر قادیانیوں کو امریکی سرپرستی حاصل ہو گئی محض اس لئے کہ قادیانیت اسلام کی حریف بن کر ابھری تھی اور تثلیث ہر اسلام دشمن کو اپنا دوست اور جگر گوشہ سمجھتی ہے۔ لیکن انجام کار پاکستان نے چودھری ظفر اللہ خان سے یوں پیچھا چھڑایا کہ اسے عالمی عدالت کا جج بنوا کر ہیگ بھیج دیا۔ اس کے بعد بھی پاکستان کے ہر شعبہ پر قادیانیوں کی مضبوط گرفت تھی۔ فوج، انتظامیہ، عدلیہ، مقننہ ہر

جگہ ان کے مقتدر افراد موجود تھے اور وہ قادیانیت کو ہی اصل اسلام سمجھتے اور قرار دیتے تھے اور دنیا میں اس کی تبلیغ کرتے تھے۔لیکن جب حکومت پاکستان نے قانون کے ذریعہ قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دے دیا تو ان کی جڑیں ٹوٹ گئیں ان کا خلیفہ مع اپنے رفقاء کے پاکستان سے بھاگ کر انگلینڈ چلا گیا۔اب وہیں ان کا ہیڈ کوارٹر ہے۔

قادیانیوں کے پاس اپنی صداقت کے لئے کوئی ثبوت نہیں ہے۔علامہ احسان الٰہی ظہیر شہید نے لکھا تھا کہ قادیانی بتائیں کہ مرزا غلام احمد کی نبوت سے امت یا انسانیت کو کون سا اخلاقی، روحانی، مادی و معاشرتی فائدہ پہنچا۔مسلمانوں کا کون سا مسئلہ تھا جو اس نبوت کے سر اٹھانے سے دب گیا یا ختم ہو گیا۔قادیانی صرف اپنی ضد اور مرزا کے دعاوی کی پاسداری میں ایک ایسے مسلک سے وابستہ ہیں جس کا کوئی مستقبل نہیں۔نہ ایسا ماضی ہے جس پر فخر کیا جائے نہ حال میں انہیں کوئی اعزاز واکرام حاصل ہے پھر بھی وہ ایک فاسد عقیدہ کا مردار پرندہ اپنی گردن میں ڈالے ہوئے ہیں۔مرحوم انوار علی خان سوز جامعہ ملیہ اسلامیہ میں انگریزی کے استاد تھے،دین کا گہرا شعور رکھتے تھے، ایک بار وہ قادیان گئے اور قادیانیوں کے مقامی سربراہ سے بات کی اور کہا کہ آخر آپ اسلام کے دائرہ میں واپس کیوں نہیں آجاتے۔سربراہ کا اصرار تھا کہ ہم مسلمان ہیں اور محمد رسول اللہ ﷺ کی نبوت کے قائل بھی لیکن اگر ہم مسلمانوں کے سواد اعظم میں لوٹ جائیں تو یہ ہماری امتیازی شناخت عقیدہ اور مسلک ہے اس سے ہمیں دستبردار ہونا پڑے گا اور یہ بات کوئی احمدی قبول نہیں کرے گا۔یعنی اصل مسئلہ اپنی امتیازی شناخت (قادیانی نبوت سے وابستگی) کا ہے اور محض ان کی خاطر یہ سارا کارخانہ چلایا جارہا ہے۔

قادیانیت کے رد میں جس قدر لٹریچر اہل حدیثوں نے فراہم کیا ہے کوئی دوسرا اس کا مقابلہ نہیں کرسکتا۔صرف مولانا محمد حسین بٹالویؒ اور شیخ الاسلام علامہ ثناء اللہ امرتسریؒ کے اسماء گرامی ہی اتنے اہم ہیں کہ ابطال قادیانیت کے لئے ان سے بڑے نام نہیں ہیں۔رد قادیانیت یا تحریک ختم نبوت میں کے سلسلے میں علامہ احسان الٰہی شہید کی خدمات بھی ناقابل فراموش ہیں۔ان کی کتابیں القادیانیہ اور اردو میں مرزائیت اور اسلام بڑی وقیع ہیں اور عالمی سطح پر ان کی اشاعت نے قادیانیت کے بڑھتے ہوئے قدم روکنے میں اہم کام کیا ہے۔خصوصاً براعظم افریقہ کے ممالک میں القادیانیۃ نے صداقت کو عام کرنے میں قابل تحسین کام کیا ہے۔

(زیر نظر کتاب) تحریک ختم نبوت بھی اسی سلسلے کی اہم کتاب ہے۔اس سیریز کے چار

حصے منظر عام پر آچکے ہیں اور یہ ایک قاموسی انداز کا کام ہے اور اس میں قادیانیت کا ابطال خود مرزا اور اس کے خلفاء کی تحریروں کے حوالے سے کیا گیا ہے اس طرح یہ ناقابل تردید حقائق ہیں اور ان واعظین اور مبلغین کیلئے بطور خاص مفید ہیں جو ردقادیانیت کیلئے تصنیفی یا تقریری طور پر سرگرم ہونا چاہتے ہیں۔ کتاب (جلد سوم) کے آخر میں ان گراں مایہ شخصیتوں کا تعارف اور خدمات پیش کی گئی ہیں جنہوں نے تحریک ختم نبوت میں سرفروشانہ حصہ لیا۔ ظاہر ہے کہ ان میں سب سے بڑا نام شیخ الاسلام علامہ ثناء اللہ امرتسری کا ہے اور سوانحی خاکہ میں بڑی تفصیل سے شیخ الاسلام کی گراں قدر خدمات کو بیان کیا گیا۔ اس سے کتاب کی اہمیت وافادیت میں کئی گنا اضافہ ہوگیا ہے اور بعض ایسے علماء اور افراد کے تذکرے بھی آگئے ہیں جنہیں لوگ فراموش کر چکے ہیں۔ اس طرح یہ کتاب ان بھولے ہوئے علماء اور مجاہدین تحریک ختم نبوت کی بازیافت کی دستاویز بھی بن گئی ہے اور ہماری ماضی قریب کے کئی گوشے بھی ان عظیم المرتبت علماء کے تذکرے کے تحت فروزاں ہو گئے ہیں۔

شیخ الاسلام علامہ امرتسری کے مؤقر جریدہ اہل حدیث میں قادیانی مشن کے نام سے ایک مستقل کالم ہوتا تھا جس میں قادیانیت کی تردید میں بڑی اہم علمی باتیں ہوتی تھیں۔ اگر قادیانی مشن کے تحت مطبوعہ شذرات کو یکجا کر کے کتابی شکل میں شائع کر دیا جائے تو تحریک ختم نبوت کے ایک تاریخی باب کی تالیف ہوگی۔ غالباً جمعیت اہلحدیث پاکستان اور الاعتصام کے دفتر میں اہل حدیث امرتسر کے پرانے شمارے دستیاب ہوں یا پھر پنجاب یونیورسٹی لائبریری یا دیگر اہلحدیث علماء یا افراد کے پاس اس کی فائلیں ہوسکتی ہیں۔ ان کی تالیف بڑا معرکہ آراء کام ہوگا۔ مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند یا جمعیت اہل حدیث پاکستان کو اس طرف توجہ کرنی چاہیے اگر ابھی تک یہ کام نہیں ہوا ہے تو اب اسے ضرور پایہ تکمیل کو پہنچایا جائے۔

دوسری بات یہ ہے کہ تحریک ختم نبوت سے متعلق لٹریچر کو ہندی اور انگریزی میں منتقل کرنا وقت کی اہم ضرورت ہے۔ بدقسمتی سے (ہند میں) ہماری نئی نسل اردو سے بہت حد تک بے بہرہ ہوچکی ہے۔ کالجوں اور یونیورسٹیوں میں پڑھنے والے طلباء انگریزی جانتے ہیں یا ہندی، اس لئے ان تک قادیانیت کی اصلیت کا پیغام پہونچانے کے لئے یہ تراجم نہایت ضروری ہیں۔ پاکستان سے پسپا ہونے کے بعد اب قادیانیت ہندوستان میں پھر اپنا جال پھیلانے کی کوشش کر رہی ہے اور چونکہ ان کا شکار عام طور یہی نوجوان ہوتے ہیں جنہیں دین کا صحیح شعور اور معلومات نہیں ہیں وہ مرزائی مبلغین کیلئے آسان شکار مانے جاتے ہیں۔ ان نوعمر تعلیم یافتہ افراد میں دینی جذبہ ہوتا ہے، اس

لئے وہ اپنی سادہ لوحی سے تبلیغی جماعت کے چلّوں میں شریک ہوتے ہیں یا اسلام کے نام پر قادیانی تدلیس کا شکار ہو جاتے ہیں۔ اس لئے وقت کی اہم ضرورت یہ ہے کہ ملت کے ان نوجوانوں کو ان خرافات سے بچایا جائے اور دین کا صحیح شعور ان کے اندر پیدا کیا جائے۔ مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند کو علاقائی اور دیگر زبانوں میں تحریک ختم نبوت یا رد قادیانیت کے بارے میں علماء خصوصاً اہلحدیث علماء کی خدمات سے باخبر کرنا چاہیے اسی کے ساتھ قادیانیت کے اصلی چہرے سے دین کی نقاب نوچ پھینکی جائے۔ اس کا ایک طریقہ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ رد قادیانیت پر جمعیت کے ہندی اور انگریزی جرائد میں سلسلہ وار مضامین شائع کئے جائیں اور انہیں خاص طور پر ان علاقوں میں پہنچایا جائے جہاں قادیانی زیادہ سرگرم ہیں۔ اخباروں میں یہ خبریں آچکی ہیں کہ قادیانیوں نے دور دراز کے ان دیہی علاقوں کو اپنا نشانہ بنایا ہے جہاں غریب ناخواندہ یا نیم خواندہ مسلمان بستے ہیں اور دین کی صحیح فہم یا شعور سے بہت زیادہ واقف نہیں ہیں۔ مغربی ملکوں میں قادیانیوں کے پاس وسائل بھی ہیں اور سرمایہ بھی اور وہ فراخ دلی سے اپنے مبلغین کی کفالت کرتے ہیں ... جب کہ تقسیم (ہند) کے بعد مسلمان فنا اور بقاء کے مراحل میں ایسے الجھے ہوئے ہیں کہ دوسری طرف پوری طرح متوجہ نہیں ہوسکتے۔ لیکن یہ بنیادی کام ہے اور ملت کو اسے بھی اپنی جہد للبقاء کا ایک حصہ سمجھنا چاہیے۔ اگر قادیانی اسلام کے نام پر اپنی دسیسہ کاریوں میں کامیاب ہو گئے تو ملت اور دین کا یہ ناقابلِ تلافی نقصان ہوگا۔ تقسیم ہند سے پہلے جماعت اہل حدیث اس محاذ پر سب سے زیادہ سرگرم تھی اور اس کا ماضی بے حد تابناک ہے لیکن اب ہر دینی تنظیم حالات کے جبر کا شکار ہے، اور اہل حدیثوں کو خاص طور پر آزمائشوں اور چیلنجوں کا سامنا ہے۔ لیکن نامساعد حالات کے باوجود جماعت اور جمعیت کو اپنے ماضی کی روشن روایات کو زندہ رکھنا چاہیے۔ عالمی سطح پر اہل حدیث قادیانیت کے خلاف جو کام کر رہے ہیں ان کوششوں کو مربوط کرنا اور زیادہ مؤثر اور منصوبہ بند طریقہ پر بروئے کار لانا وقت کی اہم ترین ضرورت ہے۔ ہماری جماعت کے جو لوگ اس میدان میں سرگرم عمل ہیں جمعیت کو ان کی تصنیفی کاوشوں سے استفادہ کرنا چاہیے اور اپنے تصنیفی پروگرام میں انہیں شامل کرنا چاہیے۔ آج مسلمان، عیسائی یا بہائی یا دیگر مذاہب کے مبلغین کا شکار نہیں ہوتے لیکن قادیانیت کو اصل اسلام سمجھ کر ارتداد کا شکار ہو جاتے ہیں۔ ہم سب کو اس طرف توجہ کرنا چاہیے یہ پوری امت کی ذمہ داری ہے۔ کسی خاص مسلک یا جماعت تک یہ محدود نہیں۔ ہم سب اس کیلئے مسئول اور مامور ہیں۔

(جریدہ ترجمان دہلی۔ جون ۲۰۰۷ء)

☆ تحریک ختم نبوت حصہ سوم (طبع دسمبر ۲۰۰۵ء ناشر مکتبہ ترجمان دہلی) اور حصہ چہارم (طبع ۲۰۰۶ء، ناشر مکتبہ ترجمان دہلی) پر تبصرہ فرماتے ہوئے محترم جناب ابن احمد نقوی لکھتے ہیں:

.....قادیانی اپنے چہروں پر مسلمان ہونے کا نقاب ڈالے رہتے ہیں۔ اسلام کا نام لے کر اپنی بے اصل تبلیغ کا جال پھیلاتے ہیں اور سادہ لوح افراد کو اپنے دام ہم رنگ زمین میں اسیر کرتے ہیں۔لیکن مسلمان بھی غافل نہیں ہیں۔انہوں نے شروع سے آخر تک قادیانیوں کے دجل وکذب کا پردہ فاش کیا اور اس جہاد اکبر میں جماعت اہل حدیث کے اکابر صف اول میں رہے ہیں حضرت میاں نذیر حسین محدث دہلویؒ اور ان کے ممتاز شاگرد مولانا محمد حسین بٹالویؒ، ان کے شریک کار علامہ ثناء اللہ امرتسریؒ فاتح قادیان، علامہ محمد بشیر سہسوانی تلمیذ حضرت میاں صاحب کا ذکر کئے بغیر رد قادیانیت کی تاریخ مکمل نہیں ہوسکتی۔خود مرزا غلام احمد کی تحریریں ان کے ذکر سے پر ہیں۔ انہی اکابر نے مرزا کو کیفر کردار تک پہنچایا۔ پھر علامہ احسان الٰہی ظہیر نے یہ میدان سنبھالا اور... وہ عصر حاضر میں قادیانیت کے خلاف جہد و جہاد کے امیر کبیر بن گئے۔انہوں نے جس بے باکی سے قادیانیت کو عریاں کیا، ان کے قلم کی آتش فشانی سے مرزائی لاہوری اور مرزائی قادیانی دونوں کباب ہوگئے۔اللہ نے انہیں زبان وقلم کا وہ زور بخشا تھا کہ شمشیر برہنہ کی طرح کام کرتے تھے۔

اب ان اہل قلم میں ایک نام ڈاکٹر محمد بہاء الدین کا بھی شامل ہوگیا ہے۔ ڈاکٹر صاحب کو قاموسی انداز کی تحریریں لکھنے میں مہارت ہے۔ وہ جب لکھتے ہیں تو پوری تفصیل سے جزئیات کا احاطہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔تحریک ختم نبوت کی یہ سلسلہ وار کتب ان کے وسعت مطالعہ، ژرف نگاہی اور اصل مواد تک ان کی کامل دسترس کی شاہد ہیں۔تحریک ختم نبوت جلد سوم اور چہارم ایک ہزار سے زائد صفحات پر پھیلی ہوئی ہیں اور یہ تحریر ایک مستند تاریخی دستاویز کی حیثیت رکھتی ہے۔حصہ اول اور دوم کو سامنے رکھا جائے تو یہ انسائیکلوپیڈیا بن جائے گی۔

مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند نے یہ دونوں حصے (سوم اور چہارم) شائع کئے ہیں جو اس کے اشاعتی پروگرام کا ایک اہم حصہ ہیں۔اس سلسلہ کی اشاعت کیلئے مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند کے ناظم اعلی حضرت مولانا اصغر علی سلفی نے خود مؤلف سے رابطہ قائم کرکے ان سے جمعیت کے لئے یہ کتابیں حاصل کیں۔فاضل مؤلف نے افتتاحیہ میں اس کا اعتراف کیا ہے..

جماعت اہل حدیث نے قادیانیت کی بیخ کنی میں جو سرفروشانہ جد و جہد کی ہے وہ

ہماری ملی تاریخ اور عالمی اسلامی تاریخ کا روشن باب ہے۔اس تناظر میں ناظم عمومی کا اس سلسلہ کتب کی مرکزی جمعیت اہل حدیث ھند کے زیر اہتمام شائع کرنے پر اصرار ایک فطری امر تھا۔ خوشی کی بات ہے کہ مؤلف ڈاکٹر بہاء الدین نے بھی اس جذبہ کو سمجھا اور جمعیت اہل حدیث ہند کو ردقادیانیت میں ایک اور سنگ میل قائم کر کے سعادت حاصل ہوئی۔

جمعیت اہل حدیث نے اسی سلسلہ اشاعت کے تحت علامہ ثناء اللہ امرتسری کی کتاب تاریخ مرزا اور مولانا محمد حسین بٹالویؒ کے فتاوی (جوانہوں نے تکفیر مرزا پر علماء امت سے حاصل کئے)، کو بھی شائع کیا ہے۔اوراس طرح اس موضوع پر ہمہ جہت اور مبسوط لٹریچر فراہم کرنے کی کوشش کی ہے۔تحریک ختم نبوت پر وسیع معلومات حاصل کرنے کیلئے اور ان فضلاء کیلئے جواس عنوان پر تحقیق و تحریر کا کام کرنا چاہتے ہیں یہ کتابیں بے حد مفید اور کار آمد ہیں۔ اور دینی جامعات میں انہیں منتہی طلبہ کے مطالعہ کیلئے خصوصی طور پر رکھا جانا چاہیے۔...(جریدہ ترجمان دہلی یکم مارچ ۲۰۰۸ء)

☆ مولانا محمد رمضان یوسف سلفی فیصل آبادی لکھتے ہیں:

انیسویں صدی کے آخر میں برصغیر کے مسلمانوں کی وحدت کو پارہ پارہ کرنے اور ان کے درمیان مذہبی منافرت پیدا کرنے اور انہیں دعوت و جہاد کے پاکیزہ مشن سے دور رکھنے کیلئے انگریزوں نے مرزا غلام احمد قادیانی کے روپ میں جھوٹی نبوت کا دعویدار کھڑا کیا۔ جماعت اہلحدیث کی اوّلیات میں سے ہے کہ مرزا قادیانی کے خلاف پہلا فتوی تکفیر مولانا محمد حسین بٹالویؒ نے مرتب کیا اور اس پر سب سے پہلے شیخ الکل میاں نذیر حسین محدث دہلویؒ نے دستخط ثبت کئے۔ پھر جس اہل حدیث عالم دین نے مرزا قادیانی کا مقابلہ کیا انہیں دنیا فاتح قادیان مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ کے نام سے جانتی ہے۔پاکستان میں سب سے پہلے قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے کی بات مولانا محمد حنیف ندویؒ نے کی تھی۔... بلاشبہ علمائے اہل حدیث نے قادیانی تحریک کے خلاف بحث و مباحثے مناظروں مجادلوں اور تقریر و تحریر سے گراں قدر خدمات سرانجام دی ہیں۔تاریخ کا یہ ایک روشن باب ہے اسے فراموش نہیں کیا جاسکتا۔ردّ قادیانیت کے سلسلے میں ایک عرصے سے بعض الناس کی طرف سے تاریخی حقائق کو مسخ کر کے نہ صرف علمائے اہلحدیث کی ختم نبوت کے حوالے سے خدمات کو تنقید کا نشانہ بنایا جارہا ہے بلکہ صحیح حالات واقعات سے دانستہ چشم پوشی کر کے اپنے بزرگوں کو ہیرو بنانے کی کوشش کی جارہی ہے۔ان حالات میں ضرورت تھی کہ کوئی صاحب نظر اس

صورت حال کو ملحوظ رکھ کر علمائے اہل حدیث کی رد قادیانیت کے سلسلے کی خدمات کو اجاگر کرے۔
اللہ تعالی جزائے خیر دے اور صحت وسلامتی سے رکھے ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کو کہ انہوں نے اس کام اور خدمت کو نہایت محنت، توجہ اور خوش اسلوبی سے پایہ تکمیل تک پہنچایا، اور تحریک ختم نبوت کے نام سے پانچ جلدوں پر مشتمل کتاب حوالہ قرطاس کردی۔ اس قابل قدر کتاب کی تین جلدیں قریباً تیرہ سو صفحات پر پاکستان میں مکتبہ قدوسیہ اردو بازار لاہور کی طرف سے شائع ہو چکی ہیں، اور باقی زیر طبع ہیں۔ ڈاکٹر صاحب نے اپنی اس کتاب میں سنین کے اعتبار سے تحریک ختم نبوت کا جائزہ لیتے ہوئے اس دور کے واقعات پر تفصیل سے روشنی ڈالی ہے۔ اس ضمن میں انہوں نے مرزا قادیانی کی کتابوں سے اس کے افکار ونظریات، عقائد باطلہ، ہفوات وکذبات اور قادیانی نبوت کی جھوٹی پیشگوئیوں اور اس سے متعلقہ دیگر باتوں کو بیان کر کے اس کی سخت گرفت اور نکیر کی ہے
مبارک باد کے مستحق ہیں محترم ڈاکٹر صاحب کہ انہوں نے یہ کتاب لکھ کر جماعت اہل حدیث کی طرف سے قرض ادا کیا ہے۔ اللہ تعالی ان کی تحریری کاوش کو، جو کہ تحریک ختم نبوت کے سلسلے کی ایک اہم کڑی ہے، اپنی بارگاہ میں شرف قبولیت عطا کر کے اسے ان کی اخروی نجات کا ذریعہ بنائے۔ (صحیفہ اہل حدیث کراچی۔ ۲۰۰۷ء)

☆ جناب ڈاکٹر عبدالوہاب انصاری ناظم ضلعی جمعیت اہل حدیث ایٹہ (یوپی۔ ہند) اس عاجز کے نام اپنے مکتوب گرامی مورخہ ۱۶ نومبر ۲۰۰۶ء میں فرماتے ہیں:
میں نے دہلی سے کتاب تحریک ختم نبوت کی دوسری وتیسری جلد منگا کر پڑھی۔ اللہ پاک آپ کو جزائے خیر دے کہ خارج از اسلام فرقہ کا قلع قمع کرنے میں جن اسلاف نے خدمات انجام دی ہیں، آپ نے ان کا ذکر خیر احسن انداز میں کیا ہے بلکہ کتاب کے مطالعہ سے ایسا لگنے لگتا ہے کہ اگر ہمارے سامنے کوئی قادیانی آجائے تو اس سے مناظرہ، مباہلہ وغیرہ فوراً کرنے لگیں۔ کتاب کا انداز تحریر قاری کو متاثر کیے بغیر نہیں رہ سکتا۔ اس کتاب میں اردو ادب کی بھی چاشنی موجود ہے جن میں سے کچھ کی نشان دہی کر رہا ہوں۔ جلد دوم (طبع دہلی) کے صفحہ ۳۸ پر آپ نے سید ابوالحسن تبتّی کا بیان کہ: اس روسیاہی کے بعد اس کو گدھے پر سوار کر کے کوچہ بکوچہ ان چاروں شہروں میں پھرایا جاوے اور بجائے دینے جرمانہ یا انعام آٹھ سو پچیس روپے کے صرف آٹھ سو پچیس جوتے حضرت اقدس (اکذب) کے سر مبارک پر رسید ہوں۔

صفحہ ۳۷ پر آپ نے لکھا کہ مکہ و مدینہ کے درمیان ریل کا جاری نہ ہونا ۹۴ سال (اب ۹۸ سال) کے بعد بھی مرزا کے جھوٹ کو بیان کر رہا ہے۔

صفحہ ۴۷ پر آپ نے خوب لکھا کہ : ۹۴ سال کا عرصہ گزر گیا۔ کیا کوئی مرزائی بتا سکتا ہے کہ براہین احمدیہ کی جلد ششم کہاں اور کب شائع ہوئی، اور جلد ہفتم کب اور کہاں شائع ہوئی اور جلد ۴۵ اور ۴۹ کہاں اور کب شائع ہوئیں؟

صفحہ ۷۷ پر کیا خوب لکھا ہے کہ : (مرزا صاحب) ۵۰ میں سے ۴۶ جلدوں کا مسودہ اپنے کفن میں لپیٹ کر قبر میں جا سوئیں تو وہ بھی نشان صداقت۔

ص ۱۵۹ تا ۱۶۳ پر (بسلسلہ جلسہ لاہور اور مقابلہ تفسیر نویسی) پیر مہر علی گولڑوی کی خدمات اور اہلحدیث اسلاف کی خدمات کو ایمان داری سے بیان کر دیا۔ جزاک اللہ

صفحہ ۲۰۵ سے ازالہ اوہام کی خوب تشریح کی ہے۔ صفحہ ۲۳۱ تا ۲۳۷ پر توفی کے معنی کی خوب وضاحت کی ہے۔ صفحہ ۲۳۷ تا ۲۹۵، یعنی ۵۷ صفحات پر براہین احمدیہ کے تعلق سے خوب تشریح کی۔

جلد سوم کے صفحہ ۹ پر حرف آغاز کے تحت میں اپنا نام دیکھ کر خوش ہوا کہ شائد قارئین مجھے بھی آپ کے ساتھ ساتھ دعاؤں میں یاد رکھیں لیکن اپنا نام بڑے بڑے علمائے کرام کے ساتھ دیکھ کر مجھے بڑی شرم آئی۔ آپ کو یہ لکھنا چاہیے تھا کہ قصبہ کا سکنج میں میرا ایک خادم رہتا ہے، میں اسے حکم کرتا ہوں تو وہ میرے حکم کو حتی الامکان بجا لانے کی کوشش کرتا ہے لہذا اس خادم کو بھی دعا میں شریک رکھیں۔ خیر اللہ آپ کو اجر عظیم سے نوازے۔

ص ۴۷ پر مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی اور ان کی کتاب شہادۃ القرآن کا ذکر معلومات افزا ہے۔

ص ۵۳ پر عبدالحکیم پٹیالوی کے بارے میں معلومات ہوئیں۔ ۱۵۸ پر : اور اگر اجتہادی طور پر کہنے کے وقت بفرض محال مرزا صاحب کا الہام کنندہ سویا ہوا تھا یا کسی اور مصروفیت کے باعث مرزا صاحب کی طرف سے بے خبر تھا۔ بہت ہی چبھتا ہوا ہے۔ صفحہ ۱۳۸ تا ۱۴۸، اخبار اہلحدیث امرتسر کی لائف کے بارے اچھی جان کاری ہوئی

صفحہ ۱۶۶ پر خوب لکھا ہے : (پانچ اور پچاس کو برابر قرار دینے پر) ہمیں تو حیرت ہے کہ ان کے کسی مرید نے اس کلیہ کے پیش کرنے پر ان کا نام نوبل پرائز کے لئے تجویز کیوں نہیں کیا؟

صفحہ ۱۷۴ پر یہ پڑھ کر بہت ہی ہنسی آئی : مرزا برانڈ بنی فاطمہ کا خون۔

صفحہ ۲۰۳ پر لکھا کہ : پیش گوئی ایسی منحوس ثابت ہوئی کہ مرزا صاحب نے جس پر بھی چسپاں کی، اس

کی جان لینے سے باز نہیں آئی۔

صفحہ ۲۲۸ پر لکھا: ہاتھیوں کی لڑائی میں گھاس خواہ مخواہ روندا گیا۔

صفحہ ۳۷۳ پر لکھا: ایک طرف یہ عمر کا الزام بھی نامہ اعمال کے ساتھ نتھی ہو گیا۔

صفحہ ۲۹۲ کا یہ پیراگراف پڑھ کر بہت محظوظ ہوا:

وہ ہوائی جہاز میں سفر کر کے کسی شہر میں اتر کر فرماتے کہ دیکھو میں آسمان کے بادلوں سے آیا ہوں اس لئے میں ہی وہ مسیح موعود ہوں جس کا ذکر مسیح کی زبان سے انجیل متی میں ہوا ہے۔

تینوں جلدوں میں شخصیات کے ذکر سے کتاب میں چار چاند لگ گئے ہیں کیونکہ ہمیں اپنے اتنے اسلاف کی جان کاری ایک ہی موضوع کی کتاب میں مل گئی۔ اللہ پاک آپ کو اس کا بہترین اجر عطا فرمائے۔ آمین۔

آخر میں، میں بھی وہی بات لکھوں گا جو امیر محترم مولانا ثناء اللہ سیالکوٹی مدظلہ العالی نے لکھی ہے کہ:

ڈاکٹر صاحب سے میری گذارش ہے کہ ان کا قلم چل پڑا ہے تو اسے مت روکیں اور اس طرح کے دیگر علمی گوہر بھی تلاش کر کے اہل علم کی ضیافت طبع کا اہتمام کریں۔

والسلام۔

☆ جناب ڈاکٹر عبدالوہاب انصاری ناظم ضلعی جمعیت اہل حدیث ایٹہ (یو پی۔ ہند) اس عاجز کے نام اپنے مکتوب گرامی مورخہ یکم فروری ۲۰۰۷ء میں جلد چہارم کی نسبت فرماتے ہیں:

میں نے ۳۰ دسمبر ۲۰۰۶ء کو کتاب تحریک ختم نبوت جلد۴ دہلی سے منگا کر دو مرتبہ مطالعہ کیا جو آج ۳۱ جنوری ۲۰۰۷ء کو بفضلہٖ تعالیٰ مکمل کیا۔ ایک مرتبہ سرسری مطالعہ کیا دوسری مرتبہ تدبر کے ساتھ۔ آپ نے اس جلد میں اصل ماخذوں سے کتاب کو مزین کیا ہے۔ آپ نے ۱۱۶ سال پرانے ماخذوں سے نئی نسل کو روشناس کرایا۔ واقعی یہ کام اللہ کے فضل و کرم سے ہی یہاں تک پہنچا ہے اور آئندہ بھی اللہ پاک اس کام کو تکمیل تک پہنچانے میں مدد فرمائے گا انشاء اللہ۔ یہ کوئی آسان کام نہیں ہے جس کا اعتراف شیخ اصغر علی امام مہدی حفظہ اللہ نے ان الفاظ میں کیا ہے کہ:

سب سے اہم یہ کہ اصل حقائق کی روشنی میں تاریخ کی ان کڑیوں کو ملانا بہت جان جوکھم کا کام ہے، کیونکہ ان جرائد و مجلّات کا کہیں یکجا طور پر حاصل ہو جانا بے حد

مشکل ہے، بہت سے مجلّات و جرائد کے اہم شمارے نہیں ملتے ۔ رسائل مل بھی گئے تو کرم خوردگی کی وجہ سے استفادہ مشکل اور بعض اوراق ایسے کہ فرسودگی کی وجہ سے اس سے استفادہ نہایت مشکل ۔بعض اجزاءاور شمارے ہندوستان میں مل رہے ہیں تو بعض کا وجود پاکستان میں،

گویا کہ در در کی خاک چھاننے کے بعد ہی یہ کام آج ہمارے سامنے ۲ ہزار صفحات کی شکل میں آیا ہے ۔ یہ کام بقول شیخ ثناء اللہ سیالکوٹی مدظلہ العالی آپ نے جنون کی حدتک محنت کر کے انجام دیا ہے اللہ پاک آپ کو اس کا اجر عظیم عطا فرمائے ۔

صفحہ ۱۱ پر آپ کا یہ لکھنا کہ : محسوس ہوتا ہے کہ شائد یہ سلسلہ ابھی جاری رہے ؛ اس پر میں یہ اضافہ کروں گا کہ اللہ پاک اس سلسلہ کو ۱۹۱۲ء سے بھی آگے بڑھا دے ۔ مجھے امید ہے کہ ۱۹۱۲ء کے بعد کے واقعات کی ایک جلد تو اخبار اہل حدیث امرتسر کے ان شماروں سے ان شاء اللہ تیار ہو جائے گی جو میں نے آپ کو ۱۶ نومبر ۲۰۰۶ء کو بھیجے ہیں، اور آئندہ بھی آپ کی خدمت کرنے کو تیار ہوں ۔بس میں اسی دعا پر آمین کہتا ہے جو صفحہ ۶ پر مولانا اصغر علی صاحب نے لکھا ہے کہ : اللہ کرے زور قلم اور زیادہ

جلد چہارم کے صفحہ ۱۲ تا ۴۰ پر آپ نے اس مراسلت کا ذکر تفصیلاً کیا ہے جو تحریک ختم نبوت کا نقطہ آغاز ہے ۔اس مراسلت کا ذکر اجمالاً جلد اول میں ہوا ہے، اب تفصیلاً ۔

ہر کام میں اللہ کی حکمت و مصلحت ہوتی ہے پہلی ۳ جلدوں میں تحریک ختم نبوت کے تعلق سے جو واقعات درج ہوئے کہیں اجمالاً اور کہیں تفصیلاً آسان پیرائے میں درج ہیں ۔اب چوتھی جلد سے واقعات تفصیلاً درج ہیں، بات سمجھنے میں دیر نہیں لگے گی انشاء اللہ کیونکہ تین جلدوں کے مطالعہ سے قارئین کا ذہن بن چکا ہے ۔اگر ڈائریکٹ ہی واقعات تفصیلاً لکھے جاتے جیسے مباحثہ لدھیانہ یا فتوی تکفیر، تو ہوسکتا تھا کہ کچھ قارئین اکتاہٹ محسوس کرتے کیونکہ ان میں کچھ علمی نکات بھی ہیں جو شائد شروع میں سمجھ نہ آتے لیکن اب بہت سی باتیں سمجھ میں آچکی ہیں اس لئے اب ان موضوعات کو تفصیلاً سمجھنا آسان ہوگیا ۔ صفحہ ۴۱ تا ۲۸۵ مناظرہ لدھیانہ اصل ماخذوں سے نقل کر دیا ،شائد ہی کسی نے ماضی قریب میں پوری روئیداد اس مناظرہ کی نقل کی ہو ۔ ..پھر اس میں جو حاشیے مولانا بٹالویؒ اور آپ نے لکھے ہیں، انہیں پڑھ کر دل باغ باغ ہوگیا ۔

صفحہ ۲۸۶ تا ۳۵۵ فتوی تکفیر مرزا، اشاعۃ السنہ کی جلد ۱۳ سے نقل کیا ہے، یوں اشاعۃ السنہ

کے متعلقہ صفحات محفوظ ہو گئے ہیں۔ صفحہ ۳۶۲ سے مولانا بٹالویؒ کی مراسلت بنام قادیانی کا تذکرہ اور صفحہ ۳۷۹ سے سوالات جرح خوب ہیں۔ صفحہ ۳۹۵ سے ۴۴۰ تک محمد احسن امروہی کی بٹالہ ولاہور میں مباحثے سے گریز کی تفصیل معلوم ہوئی۔ صفحہ ۴۴۱ سے ۱۸۹۳ء میں حکیم نور الدین سے بٹالوی مرحوم کے مباحثہ کی تفصیل معلوم ہوئی۔ (ایک تجویز ہے کہ) ۱۴۔اپریل ۱۸۹۱ء کو جو مباحثہ حکیم جی سے (لاہور میں) ہوا تھا، جسے وہ ادھورا چھوڑ گئے تھے، اگر اس کی تفصیل بھی مل جائے اور شائع ہو جائے تو بہتر رہے گا کیونکہ اس کے بعد کا مباحثہ جو ریل میں ہوا وہ آپ نے مذکورہ بالا صفحات میں درج کر دیا ہے (اپریل ۱۸۹۱ء میں حکیم صاحب سے ہونے والا نامکمل مباحثہ جلد ہفتم میں نقل ہو گیا ہے۔ بہاء)۔ ایسے ہی اکتوبر ۱۸۹۱ء میں جو مناظرہ مولانا محمد بشیر سہسوانی اور مرزا قادیانی کے مابین ہوا تھا اس کی روئیداد بھی اصل ماخذ سے مل جائے اور شائع ہو جائے تو نئی نسل بھی مستفید ہو جائے (یہ مباحثہ جلد ششم میں درج کر دیا گیا ہے۔ بہاء)

صفحہ ۴۷۳ پر آپ نے بھی خوب حاشیہ لکھا کہ : اور مولانا بٹالویؒ کی یہ پیش گوئی یوں پوری ہوئی کہ اس پونے دو سال کے دوران مرزا صاحب کے ہاں کوئی موعود یا غیر موعود لڑکا پیدا نہیں ہوا۔ اور مرزا صاحب کی ۱۸۸۶ء والی وہ پیش گوئی کہ نو سال کی مدت میں ان کے یہاں موعود لڑکا پیدا ہو گا، کے تابوت میں آخری کیل ٹھونک دی۔

صفحہ ۴۹۳ سے مولانا بٹالویؒ کے وہ مکتوبات آپ نے درج کئے ہیں جو مرزا کی وفات سے ایک سال قبل کے ہیں۔ اور ان لوگوں کو دندان شکن جواب دیا ہے جو یہ کہتے ہیں کہ مولانا بٹالویؒ اس تحریک سے الگ ہو گئے یا نعوذ باللہ مرزائی ہو گئے تھے۔ اللہ آپ کو جزائے خیر دے۔ مجھے امید ہے کہ مولانا بٹالویؒ کی کوئی تحریر مئی ۱۹۰۷ء اور مئی ۱۹۰۸ء کے درمیان کی بھی مل جائے گی بلکہ مئی ۱۹۰۸ء اور بٹالوی مرحوم کی وفات یعنی ۱۹۲۰ کے درمیان کی بھی تحریر ضرور مل جائے گی۔ انشاء اللہ ویسے مولانا بٹالوی کی وفات پر قادیانی اخبار کا لکھنا ہی کافی ہے کہ وہ آخر تک قادیانی کا ناک میں دم کئے رہے۔ حقیقۃ الوحی پر بھی خوب ریویو کیا اور فرخ تیلی کی مثال خوب دی ہے۔ آخر میں آپ نے مرزا قادیانی کی سیاست کی بھی خوب خبر لی ہے۔

میں آپ سے ایک گذارش کرونگا کہ آپ کے پاس مولانا بٹالویؒ کے جو مکتوبات موجود ہوں، چاہے وہ بنام قادیانی ہوں، یا بنام علمائے اہل حدیث ہوں یا بنام عوام اہلحدیث، کو یکجا کر کے کتابی شکل میں شائع کر دیں جیسے مکاتیب نذیریہ وغیرہ ہیں۔ یہ بھی تاریخ اہل حدیث اور اردو ادب

کی خدمت ہوگی۔

ایک دن میں مولانا محمد اسحاق بھٹی کی کتاب کاروان سلف پڑھ رہا تھا۔ اس میں آپ کا بھی تذکرہ پڑھا۔ بھٹی صاحب آپ کا تذکرہ بہت محبت سے کرتے ہیں۔

آپ مجھے یہ لکھیں کہ آپ کے پاس اشاعۃ السنہ کے کون کون سے شمارے موجود ہیں۔ ان کے علاوہ شمارے مجھے کہیں سے بھی دستیاب ہوں گے تو انہیں آپ تک فوٹو کاپی یا سی ڈی کی شکل میں پہنچانے کی کوشش کروں گا۔ انشاء اللہ۔۔۔ والسلام۔

☆ مولانا اصغر علی سلفی ناظم اعلی جمیعت اہل حدیث ہند جلد پنجم پر حرف چند کے عنوان سے لکھتے ہیں۔ (ملخصاً)

اللہ تعالی جزائے خیر دے علماء اسلام کو خصوصاً علماء اہل حدیث کو اور بالخصوص امام ہمام محدث دوراں شیخ الکل فی الکل سید نذیر حسین دہلویؒ اور ان کے تلامذہ اور اصحاب کو جنہوں نے (مرزا غلام قادیانی کے دعاوی) کی سرکوبی اور بطلان کا بیڑہ اٹھایا اور تقریری وتحریری مناظروں کے ذریعہ اس عدوئے نبوت و رسالت اور خادع امت کی قلعی کھول دی اور اس کو ہر مقام پر شکست و ریخت سے دوچار کیا۔ بالاخص علامہ محمد حسینؒ بٹالوی شاگردِ خاص حضرت میاں صاحبؒ نے سب سے پہلے اس پر ضرب کاری لگا کر اس کے مدوجزر باطل کو روک دیا۔ علامہ بٹالوی کی تحریروں پر سرسری نگاہ ڈالنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس قدر عظیم الشان اور کثرت سے تحریر کسی اور کی نہیں ہے اور نہ آپ نے مرزا قادیانی کی تردید میں کوئی کسر چھوڑی ہے۔ گویا ما ترک الاوّل للآخر شیئاً

لیکن آپ کے اس عظیم کارنامے کی طرف اشارہ کرنا بھی ضروری ٹھہرتا ہے جو تاریخ کا منفرد باب ہے اور آب زر سے لکھنے کا مستحق ہے۔ علامہ بٹالویؒ نے سب سے پہلے خود مناظرہ بذریعہ زبان وقلم کر کے مرزا غلام احمد قادیانی کو اس کے گھر تک پہنچانے کے ساتھ بلا تفریق مذہب ومسلک تمام علمائے اسلام کے اجتماعی فتاوی کے ذریعہ اسے کافر قرار دیا۔ اس سلسلے میں آپ نے سب سے پہلے ایک جامع استفتاء تیار کیا اور اسے اپنے استاد گرامی شیخ الکل میاں صاحبؒ کی خدمت میں پیش فرمایا۔ میاں صاحبؒ نے اس پر مکمل ومفصل فتوی صادر فرمایا۔ اس کے بعد علامہ بٹالویؒ نے اس وقت کے اہم علماء اسلام سے فتاوی حاصل کیے اور اسے بڑے پیمانے پر شائع فرمایا اور یوں اجتماعی طور پر مرزا غلام احمد قادیانی کو اسلام سے خارج کرنے کا کام انجام دیا۔۔۔

علامہ بٹالوی کے علاوہ بہت سے دیگر علماء اہل حدیث نے بھی قادیانیت کی سرکوبی کی لائق تحسین وتقلید کوشش کی اور شیخ الاسلام امرتسری اور محمدیہ پاکٹ بک کے مؤلف مولانا عبداللہ معمار کی خدمات بے شمار و لازوال ہیں اور اس طائفہ منصورہ اور پاکباز گروہ اور ان کے علماء کی کوششوں، جدوجہد اور دفاع عن ناموس مصطفیٰ و رسالت محمدی ﷺ کا یہ سلسلہ آج تک جاری ہے۔ لیکن اصل فتنہ کے فرو کرنے میں جو کارہائے نمایاں اور خدمات جلیلہ وعظیمہ اس جماعت حقہ کے ربانی علماء اور اولیاء اللہ نے بلا خوف لومۃ لائم اور سلطان جائر انجام دیں، وہ اپنی مثال آپ ہیں۔

اس سلسلہ تحریک ختم نبوت اور ناموس رسالت کی حفاظت و صیانت اور ختم نبوت و رسالت محمدیہ ﷺ کے دفاع کی تاریخ عظیم وجلیل کو مدوّن کرنے کا کام ڈاکٹر بہاء الدین حفظہ اللہ کر رہے ہیں۔ آپکا قلم رواں اور سیّال، حافظہ بے پناہ، مطالعہ وسیع، شوق فراواں اور ذوق فزوں تر اور ولولہ عظیم اور عزم جواں اور حوصلہ بلند و بالا ہے۔ آپ نے جس طرح جماعت اہلحدیث کی تاریخ بے مثال اور خدمات وجہود مبارکہ کے بحر بیکراں سے موتیوں کو چنا ہے اور سنگریزوں کو لولوٗ و مرجان سے الگ رکھنے کی سعی مسعود کی ہے اس پر آپ ہر طرح کی مبارک باد اور دعاء خیر کے مستحق ہیں۔

اللہ جل جلالہ وعم نوالہ کا احسان عظیم ہے کہ مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند کو یہ شرف حاصل ہے کہ اس نے (ہندوستان میں) اس کی نشر و اشاعت کا بیڑہ اٹھایا ہے۔ اب تک اس کی متعدد جلدوں کی اشاعت کے بعد ہمیں بڑا حوصلہ ملا ہے۔ اسلامی لائبریری میں اس اضافہ کو قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا گیا ہے۔ مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند، تحریک ختم نبوت کی تاریخ نویسی اور اس کی نشر و اشاعت کو، اور اس سلسلہ کے ذریعہ خود اس تحریک کو توانائی کا باعث بننے کو، سعادت عظمی سمجھتی ہے اور اس پر اللہ کا شکر بجالاتی ہے۔

من لّم یشکر النّاس لم یشکر اللّٰہ کے تحت ڈاکٹر صاحب کے شکریہ کے ساتھ دل کی گہرائیوں سے دنیا و آخرت میں ان کی کامرانی اور صحت یابی اور فوز وفلاح کے لئے دعا گو ہوں۔ ساتھ ہی اس سلسلہ کو پایہ تکمیل پہنچانے میں سرگرداں اور پروف ریڈنگ کے جانگسل مراحل میں معاون خاص کرم فرما محترم مولانا شیر خان جمیل احمد کا شکریہ ادا کرنا فرض سمجھتا ہوں جن کی عنایات موجب توجہات والتفات لائق ستائش ہیں۔ نیز آپ کو یہ شرف بھی حاصل ہے کہ ڈاکٹر صاحب کو علالت وپیری میں اس عظیم وہمہ جہت جماعتی اور تاریخی وعلمی کام کیلئے پیہم ترغیب دلا کر اس عظیم کام کے لئے مکمل طور پر آمادہ کیا، اور اس سلسلے میں ہر ممکن تعاون کے لئے ہمہ وقت تیار

رہتے ہیں اور بجا طور پر کہا جا سکتا ہے کہ جماعت کے کاز کو آگے بڑھانے میں آپکا بڑا دخل ہے۔

(مولانا) اصغر علی سلفی ناظم اعلی مرکزی جمعیت اہلحدیث ہند

☆ ڈاکٹر عبدالوہاب انصاری کاسگنج۔ یوپی سے جلد پنجم کے متعلق لکھتے ہیں:

تحریک ختم نبوت کی پانچویں جلد مرکزی جمعیت اہلحدیث ہند سے شائع ہو کر منظر عام پر آگئی ہے جسکی اشاعت پر جمعیت کے ذمہ داران شکریہ کے مستحق ہیں اللہ انہیں اجر عظیم عطا فرمائے۔

اب تک تحریک ختم نبوت کے شائع شدہ صفحات کی مجموعی تعداد ڈھائی ہزار سے زیادہ ہو چکی ہے اور یہ اللہ کا کرم ہے کہ اس نے ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کے ذریعہ ایک گمراہ فرقہ کی بیخ کنی میں علمائے اہل حدیث کی خدمات کو اجاگر کروایا، جب کہ یہ خدمات نئی نسل کے لوگوں سے اوجھل ہو گئی تھیں۔ ڈاکٹر بہاء الدین کو اس پہلو پر کام کرنے کے کیا اسباب بنے؟ یہ تو ڈاکٹر صاحب بہتر جانتے ہیں لیکن میرا خیال ہے اس پروجیکٹ کے پس پشت درج ذیل وجوہ بھی کارفرما ہیں۔

۱۔ ڈاکٹر صاحب نے چوتھی جلد میں لکھا ہے کہ جن بزرگوں نے تحریک ختم نبوت کے تاریخی پہلو پر لکھا ہے ان میں ماسوا ایک آدھ کے سب مؤلفین نے فلٹر لگائے رکھے اور مرزائی لٹریچر یا مرزا غلام احمد کے معاصر لٹریچر میں سے کوئی ایسی تحریر (الا ماشاء اللہ) اپنی تالیفات میں نہیں آنے دی جس سے ظاہر ہوتا کہ تحریک اٹھانے والے اور چلانے والے کون تھے۔

۲۔ مولانا محمد اسحاق بھٹی کی یہ نصیحت بھی کام کر گئی ہو گی جو وہ اکثر اپنی تحریروں میں لکھا کرتے ہیں کہ

> اپنے اکابر کے کارناموں کو عام کرنے اور ان کے عمل و حرکت کو نمایاں کرنے سے دامن کشاں رہنے کے مرض میں اہلحدیث کے کسی ایک ہی خاندان کے اصحاب علم مبتلا نہیں ہیں، بلکہ یہ متعدی مرض تقریباً تمام اہلحدیث حضرات کو لاحق ہے۔ کسی نے اپنے بزرگوں کے سوانح حیات قلم بند نہیں کیئے اور کسی کو یہ سوچنے کی توفیق بھی نہیں ہوئی کہ ان کے فضل و کمال کے مختلف گوشوں کو واضح کرنے کے لئے قلم کو حرکت میں لایا جائے۔

یہ جلد پنجم ۵۱۱ صفحات پر مشتمل ہے۔ شروع میں ۴ صفحے کا مولانا اصغر علی سلفی حفظہ اللہ کا مقدمہ ہے جس میں مولانا نے ڈاکٹر بہاء الدین کی خدمات کو ان الفاظ میں خراج تحسین پیش کیا ہے

> اسی سلسلہ تحریک ختم نبوت اور ناموس رسالت کی حفاظت وصیانت اور ختم نبوت و رسالت محمد ﷺ کے دفاع کی تاریخ عظیم وجلیل کو مدون کرنے کا کام ڈاکٹر بہاء الدین حفظہ اللہ نے

کیا۔آپ کا قلم رواں اور سیال ،حافظہ بے پناہ ،مطالعہ وسیع ، شوق فراواں اور ذوق فزوں تر اور ولولہ عظیم اور عزم جواں اور حوصلہ بلند و بالا ہے۔

ایسے ہی ہندوستان کے دیگر اہل علم بھی آپ کی کوششوں کو اچھی نظر سے دیکھ رہے ہیں، جیسے ایک جگہ علامہ ابن احمد نقوی تحریک ختم نبوت کے معروف قلمکاروں کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں

> اب ان اہل قلم میں ایک نام ڈاکٹر بہاء الدین کا بھی شامل ہوگیا ہے۔ڈاکٹر صاحب کو قاموسی انداز کی تحریریں لکھنے میں مہارت حاصل ہے۔وہ جب لکھتے ہیں تو پوری تفصیل سے اور جزئیات کا احاطہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔تحریک ختم نبوت کی یہ سلسلہ وار کتب ان کے وسعت مطالعہ، ژرف نگاہی اور اصل مواد تک ان کی کامل دسترس کی شاہد ہیں۔

مولانا اصغر علی نے ڈاکٹر بہاء الدین کے معاون خاص مولانا شیر خان جمیل احمد عمری کے بارے میں حقیقت بیان کی کہ:

> ڈاکٹر صاحب موصوف کی علالت و پیری میں دوبارہ اس عظیم و ہمہ جہت جماعتی اور تاریخی وعلمی کام کے لئے پیہم ترغیب دلاتے رہے اور اس عظیم کام کے لئے مکمل طور پر آمادہ کیا اور اس سلسلے میں ہر ممکن تعاون کے لئے تیار رہتے ہیں۔

مجھے بھی مولانا شیر خان جمیل احمد کی کاوشوں کا کچھ کچھ علم ہے۔مثال کے طور عرض کرتا ہوں کہ ۵ ستمبر ۲۰۰۷ء کو انہوں نے مجھے فون پر بتایا کہ ختم نبوت کے تعلق سے فلاں فلاں کتابیں مل جائیں تو تحریک ختم نبوت کی ۱۹۱۲ء تک کے واقعات پر مشتمل ساتویں جلد تیار ہو جائے گی ،اس لئے ان کتابوں کو تلاش کرنا ضروری ہے۔اس حکم کے بعد میں نے ادھر ادھر رابطے کئے اور مولانا کو بتایا کہ یہ کتابیں جامعہ سلفیہ بنارس کی لائبریری میں موجود ہیں۔مولانا نے فوراً ڈاکٹر مقتدی حسن ازھری صدر جامعہ سلفیہ بنارس اور مولانا محفوظ الرحمٰن لائبریرین جامعہ سلفیہ بنارس سے رابطہ کر کے ان کتابوں کے سلسلے میں تعاون کی درخواست کی۔ نتیجتاً مولانا محفوظ الرحمٰن نے اپنے تمام کام مؤخر کر کے ۳ دن میں ان کتابوں کی سی ڈی تیار کروا کر مجھے ارسال کر دی جسے میں نے ای میل کے ذریعہ ڈاکٹر بہاء الدین تک پہنچا دیا۔پھر اللہ کا کرم ایسا ہوا کہ ہند و پاک سے دیگر معاونین نے ڈاکٹر صاحب تک اور کتابیں پہنچائیں ،تو اب خیال ہے کہ اللہ کے فضل و کرم سے تحریک ختم نبوت کے ۱۹۱۲ء کے تک واقعات پر آٹھویں جلد بھی تیار ہو جائے گی انشاء اللہ۔ایسے ہی احباب کا تعاون جاری رہا اور اللہ سے ڈاکٹر صاحب کی صحت یابی کی دعا کرتے رہے ( حدیث میں ہے کہ ایک مسلمان

بھائی کی دعا دوسرے کے حق میں قبول ہوتی ہے ) تو وہ انشاء اللہ ۱۹۱۲ء کے بعد کے واقعات بھی ترتیب دے سکتے ہیں۔ بہرحال مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ مولانا شیر خان جمیل احمد عمری اس پروجیکٹ کی تکمیل میں اہم رول ادا کر رہے ہیں۔ اللہ تعالی انہیں جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین۔

ڈاکٹر صاحب کو اللہ جزائے خیر دے کہ انہوں نے ۱۱۷ سال پرانے لٹریچر سے استفادہ کر کے علمائے اہل حدیث کی خدمات کو ہم تک پہنچایا ورنہ ابھی تک اہل حدیثوں کی اکثریت یہ سمجھتی رہی کہ اس محاذ پر فاتح قادیان مولانا ثناء اللہ امرتسری کی ہی خدمات ہیں اور یہ کہ مرزا قادیانی، مولانا امرتسریؒ سے مباہلہ میں مارا گیا۔ ڈاکٹر صاحب کی کتاب سے جہاں یہ بات معلوم ہوئی کہ رد قادیانیت میں مولانا امرتسری کی معیت میں اور ان سے پہلے کئی دیگر بزرگوں نے بھی بے پناہ کام کیا ہے، وہاں یہ بھی معلوم ہوا کہ قادیانی کا ایک ہی مباہلہ ہوا ہے جو ایک اہل حدیث عالم مولانا عبدالحق غزنوی سے ہوا تھا۔ مولانا امرتسری سے قادیانی کا کوئی مباہلہ نہیں ہوا بلکہ مرزا صاحب نے انکے بارے میں یک طرفہ دعا کی تھی۔

صفحہ ۹ سے اصل کتاب شروع ہوتی ہے اور بتایا ہے کہ جب جنوری ۱۸۹۱ء میں قادیانی نے مسیح موعود ہونے کا دعوی کیا تو پے در پے فتح اسلام، توضیح مرام، ازالہ اوہام، دافع الوساوس نامی کتابیں لکھیں، جن کے بارے میں بٹالوی مرحوم نے فرمایا ہے:

> فتح اسلام میں تھوڑا سا کفر ظاہر کیا۔ پھر اس کے عذر میں توضیح مرام لکھا، تو اس میں کفر کا ڈربہ کھول دیا۔ پھر اس کی معذرت میں ازالہ اوہام لکھا تو اس میں کفر کا ایک دریا بہا دیا۔ اس کی معذرت میں دافع الوساوس لکھی ہے تو اس میں کفر کا طوفان برپا کر دیا ہے اور اس قدر زہر اگلا اور اپنے عقائد کو اسلامی ثابت کرنے کے لئے مکائد و وساوس سے اس دلیری سے کام لیا ہے کہ اپنے کذاب ہونے کا مکمل ثبوت بہم پہنچا دیا ہے۔

مرزا صاحب کی پہلی تین کتابوں کا تفصیلاً ردّ گزشتہ جلدوں میں ہو چکا ہے۔ اب مرزا کی دافع الوساوس کا ردّ پانچویں جلد میں مولانا بٹالوی مرحوم کے ۱۲۰ صفحے کے مقالے سے استفادہ کر کے ۱۲ مختلف عنوانات کے تحت کیا گیا ہے۔

نمبر ایک کے تحت دافع الوساوس کی عربی تحریر کے بارے میں لکھا ہے کہ بقول بٹالویؒ یہ عبارت عرب کی عربی نہیں قادیانی عربی ہے جس کے غلط کریہہ اور غیر مانوس الفاظ سے جی متلاتا ہے۔ نمبر ۲ میں تائید غیبی کے عنوان سے بٹالویؒ نے عام لوگوں کو عقلی دلائل کی روشنی میں سمجھایا ہے کہ

قادیانی، خداتعالی کا ہم کلام ومخاطب نہیں ہوسکتا۔نمبر۳ میں نقل کیا ہے کہ یہ شخص اسلام کا بڑا ہمدرد بن کرعوام سے روپئے اینٹھتا ہے جیسے کوئی بچے کو ہوّے سے ڈرا کراس کی ٹوپی اتارے۔نمبر۴ کے تحت حیات مسیح کے عنوان سے اہل اسلام کے متفقہ عقیدہ حیاۃ عیسیٰؑ کے مقابلہ میں مرزا قادیانی نے جو مغالطے دیئے ہیں ان کا ذکر ہے۔اور بتایا ہے کہ قادیانی کا کہنا ہے کہ عیسیٰؑ آسمان زندہ ہوں اور نبی ﷺ زیرزمین مدفون ہوں، تو اس سے نبی ﷺ کی توہین لازم آتی ہے۔مولانا بٹالویؒ نے اسکے جواب میں لکھا ہے:

اس توہین کی تجویز کے وقت مرزا قادیانی کو یہ خیال نہ آیا کہ نبی ﷺ فوت ہوکر زیرزمین مدفون ہیں اور میں زمین پر زندہ پھرتا اور توہین کرتا ہوں اور کیوں کرنہیں مرجاتا؟

نمبر۵ کے تحت مرزا قادیانی نے اہل اسلام کو یہ مغالطہ دیا کہ: میں ولایت کے اعلی درجہ (لقاء) پر فائز ہوں۔ جواباً بٹالوی مرحوم نے لکھا کہ

قادیانی صاحب! آپ کو درجہ لقاء حاصل ہے تو پھر آپ نے ان بے چارے اہل حاجات کا، جن سے پیشگی فیس لے چکے ہیں، اس وقت (یعنی بوقت لقاء) کیوں کام پورا نہ کردیا اور اپنی گردن کوان کے حق سے کیوں سبک دوش نہ کیا۔

نمبر۶ کے تحت معجزات مسیح کے عنوان سے دکھایا ہے کہ قادیانی نے مسیح کے معجزات کا انکار ازالہ اوہام میں کیا اور دافع الوساوس میں گھما پھرا کر اقرار کیا ہے۔لیکن آپ لوگوں کو مناسب ہے کہ اس کے داؤ میں نہ آویں اور یقین کریں کہ یہ شخص منافق ہے۔نمبر۷ پر بٹالویؒ نے لکھا کہ: ناظرین انصاف کرو کہ ہم نے خدا کے فضل وتوفیق سے قادیانی کے ملمع تعظیم وتوہین کو کیسا کھولا ہے۔نمبر۸ کے تحت مرزا نے میاں نذیرحسین محدثؒ اور بٹالویؒ پر بسلسلہ عقاید جو بہتان باندھا تھا اس کا جواب بٹالویؒ نے اس ڈھنگ سے دیا ہے: جس شخص کا یہ اعتقاد ہو اس پر ہزار لعنت۔ مرزا قادیانی اس اعتقاد کو ہماری طرف منسوب کرنے میں سچا ہے تو وہ جھوٹے پر ہزار لعنت کہے۔نمبر۹ کے تحت بٹالویؒ نے قادیانی کے کئی مکائد کا جواب دیا ہے۔نمبر۱۰ کے تحت نزول جبریلؑ کے تعلق سے قادیانی کی گمراہی واضح کی ہے اور صفحہ۸۳ پر لکھا ہے: تو پھر اس کا یہ اعتراض در پردہ آنخضرت ﷺ پر اعتراض ہے۔اور اس ذریعہ سے وہ لوگوں کے دلوں میں آنخضرت ﷺ کی نبوت کی نسبت شبہ ڈالنا اور اپنی نبوت کا اعتقاد جمانا چاہتا ہے۔خدا اس کو اس خیال میں ناکامیاب اور رسوا کرے۔

نمبر۱۱ میں قادیانی نے شیخ عبدالحق محدث پر افتراء کیا تو اسکے جواب میں بٹالویؒ نے لکھا:

اگر آپ لوگوں نے یہ ثابت کر دیا کہ شیخ عبدالحق کی کلام مذکورہ کا مطلب ادا کرنے میں قادیانی نے جعل وافتراء سے کام نہیں لیا تو میں آپ لوگوں (حافظ یوسف، مرزا خدا بخش وغیرہ) کو وعدہ دیتا ہوں کہ میں صرف اسی ایک بات پر آئندہ قادیانی کے خلاف لکھنا چھوڑ دونگا۔

نمبر ۱۲ کے تحت جبریلؑ کے حقیقی یا تمثیلی نزول پر بحث ہے اور اس میں قادیانی کی خرافات کو اجاگر کرتے ہوئے مولانا بٹالویؒ نے قادیانی کو انعامی چیلنج بھی کیا۔

اس کے بعد پھر ڈاکٹر صاحب نے دافع الوساوس کا خلاصہ بٹالویؒ کی تحریر سے نقل کیا ہے۔ اور صفحہ ۱۰۴ سے ۲۳۷ تک بٹالوی مرحوم کی تحریر کی روشنی میں آتھم عیسائی کے متعلق قادیانی کی پیش گوئی (کہ آتھم روز مباحثہ امرتسر ۱۸۹۳ء سے ۱۵ ماہ میں مرجائے گا) کے متعلق بہت دلچسپ انداز میں قادیانی کے ذلیل ہونے کو بیان کیا ہے۔ اس پیشگوئی کے جھوٹے نکلنے پر ہندی مسلمانوں نے اشتہارات کے ذریعہ قادیانی کو ذلیل کیا جن کی عبارات پڑھنے سے تعلق رکھتی ہیں جیسے:

یہ بن بلایا مہمان ان احمق مسلمانوں کے سر چڑھ ہی گیا اور جلسہ مباحثہ میں مان نہ مان میں تیرا مہمان، جا کو دا۔

اور ایک نظم کا شعر: ارے او بے وفا غدار مرزا ارے پر فتنہ و مکار مرزا

پھر بٹالویؒ نے قادیانی کے ان عذرات کا رد کیا ہے جو اس نے اس پیشگوئی کو درست ثابت کرنے کیلئے کیئے ہیں اور صفحہ ۱۳۳ پر کہا:

آفرین اے قادیانی تیری جرأت وحیا پر کہ جس منہ سے تو نے (آتھم کی) موت کو اصل الہام سے غیر اور اس کی تفسیر قرار دے کر اس کے تحقق کو غیر ضروری ٹھہرایا تھا اور اس تفسیر کو اصل الہام سے متحد سمجھنے کو وسوسہ شیطانی بتایا تھا، اسی منہ سے تو نے پھر اس کو ہاویہ کا فرد ٹھہرایا اور متحقق بتایا

صفحہ ۱۹۳ پر قادیانی کے ایک سیالکوٹی مرید کے تفہیم حق نامی رسالے کا بھی جواب بٹالویؒ نے دیا۔ ایک جگہ آپ نے لکھا: قادیانی کے احمق ملہم کو اتنی خبر نہیں کہ ایسا استغفار تو تمام پادری اور خاص کر آتھم اکثر اوقات اور خاص کر نمازوں میں کرتے رہے ہیں۔ صفحہ ۱۹۶ پر قطعی موعود عذاب، کے عنوان سے لکھا کہ: قادیانی کا یہ کہنا کہ کسی قدر ڈر جانے سے عذاب قطعی موعود ٹل جاتا ہے، تو اس ڈر جانے پر طبعی اور فطری مثالیں دیں جو پڑھنے سے تعلق رکھتی ہیں اور جن کا دنیا میں کوئی انکار نہیں کرسکتا۔ صفحہ ۲۰۱ پر قادیانی کے آتھم سے مطالبہ قسم پر بٹالویؒ نے عیسائیوں کے ایک اشتہار کو نقل کیا ہے جس میں کہا گیا ہے:

اگر مرزا صاحب مجمع عام میں ایک لقمہ خنزیر کے گوشت کا سبھوں کے سامنے کھا کر کہیں کہ میں مسلمان ہوں تو ہم یقین کرینگے کہ علمائے اسلام کا فتوی غلط ہے اور یہ در حقیقت مسلمان ہیں۔

صفحہ ۲۴۷ سے ۲۵۰ تک قادیانی کی شریف الہامی زبان کے بارے میں بتایا کہ وہ اپنے مخالف کو فوراً حرام زادہ کہہ دیتا تھا۔ اور ایک جگہ بٹالویؒ سے نقل کیا کہ:

تمام مسلمان یہ سمجھ جائیں گے کہ آپ کا یہ محاورہ الہامی نہیں بلکہ شیطانی ہے اور آپ باوصف دعوی نبوت والہام ومجددیت ومسیحائیت، عام بازاریوں کی طرح لوگوں کو گالیاں دیتے ہیں۔ اوراس وجہ سے آپ نبی، مجدد و محدث تو کجا، مسلمان یا مہذب انسان بھی نہیں ہو سکتے۔

صفحہ ۲۵۱ سے ۲۶۸ تک مرزا سلطان محمد کی موت وحیات کے تعلق سے قادیانی پیش گوئی پر ڈاکٹر صاحب نے بٹالوی کی تحریریں نقل کی ہیں (اس موضوع پر ڈاکٹر صاحب جلد اول میں بحث کر چکے ہیں تاہم یہاں اس سے زائد چیزیں ہیں)۔ آخر میں بٹالویؒ سے نقل کیا کہ:

ایسی پیش گوئی اگر کوئی آپ کی موجودہ منکوحہ کی نسبت کر دے کہ آپ کے مرنے کے بعد وہ اس کے نکاح میں آوے گی، تو اس سے آپ اس کو ملہم یا مسیح وغیرہ ہرگز نہیں کہیں گے۔

صفحہ ۲۶۹ سے پنڈت لیکھ رام کے قتل کے بارے میں بحث ہے۔ قادیانی کہتا تھا کہ وہ اس کی پیشگوئی کی وجہ سے مرا ہے۔ بٹالویؒ لکھتے ہیں:

آپ مسلمانوں پر رحم فرماویں اور اپنے الہام کا ٹیلی فون یا ٹیلی گراف لگا کر خدا تعالی سے پوچھ کر بتادیں کہ (لیکھ رام کا) قاتل کون ہے جس کے سبب سے تمام مسلمان بدنام ہو رہے ہیں۔

اور ایک جگہ نے لکھا: یہ اعلام یا الہام کیا ہوا، موم کی ناک ہوئی جس کو جدھر چاہا پھیر دیا

صفحہ ۳۰۵ پر بٹالویؒ نے قادیانی کے چیلنج قسم ومباہلہ کا جواب دیتے ہوئے قسم اٹھانے پر اپنی تیاری کا اظہار کیا ہے۔ صفحہ ۳۱۵ پر بشیر ایمانوایل والی قادیانی پیشگوئی پر بٹالویؒ سے نقل کیا:

۲۲ مارچ ۱۸۸۶ء کولڑکے کے تولد کی میعاد نو برس مقرر کی تھی اور اس وقت یعنی ۱۸۹۷ء میں اس وعدہ سے بارھواں سال گذر رہا ہے اور وہ لڑکا جو ماں کے پیٹ یا باپ کی پشت میں یا آسمان پر ہے، وہیں سے نہیں اترا۔ کیا اب بھی اس پیش گوئی کے جھوٹے ہونے میں کوئی شبہ باقی رہا۔

صفحہ ۳۳۶ سے طاعون کے متعلق قادیانی کی پیش گوئی پر طویل بحث ہے جو پڑھنے سے تعلق رکھتی ہے۔ حکیم نورالدین وغیرہ نے ایک حدیث سے استدلال کرتے ہوئے قادیانی کو شہید کہا (حدیث میں ہے کہ دستوں سے مرنے والا شہید ہے) تو صفحہ ۴۴۱ پر ڈاکٹر بہاء الدین نے جواباً کہا

اگر مولانا ثناء اللہ دستوں کی بیماری سے مرزا کی زندگی میں فوت ہو جاتے تو کیا وہ بھی شہید ہوتے ؟ اگر حکیم نور الدین کی منطق تسلیم کر لی جائے تو سوال پیدا ہوتا ہے کہ قادیانی نے جب مولانا ثناء اللہ کے ہیضہ سے مرنے کی دعا کی تھی، تو کیا یہ دعا مولانا کے لئے رتبہ شہادت کے حصول کی دعا تھی ؟

طاعون کی بحث صفحہ ۴۵۰ تک پھیلی ہوئی ہے ۔ صفحہ ۴۶۷ سے زلزلہ کے متعلق قادیانی پیش گوئی پر بٹالوی بحث ہے اور صفحہ ۴۷۵ پر نقل کیا ہے :

معلوم ہوتا ہے آپ کا ملہم ( جو یقیناً معلم الملکوت ہے ) احمق ہے یا مسخرہ ہے جو سال ہا سال سے الہاموں کے معنی در بطن خود رکھتا ہے آپ کو ان معنوں کی اطلاع نہیں دیتا ۔ اسی واسطے آپ ہمیشہ گرگٹ کی طرح رنگ بدلتے رہتے ہیں اور جیسے واقعات پیش آتے ہیں ویسے معنی آپ بنا لیتے ہیں ۔

اور پھر ایک جگہ بٹالویؒ سے نقل کیا :

آپ ( مرزا ) کی پیش گوئی سچی بھی ہو جائے تو آپ کو نجومی مان لیا جائے گا، نہ کہ نبی ۔

پوری کتاب ایسی ہی دل چسپ تحریروں سے بھری پڑی ہے ۔ اللہ سے دعا ہے کہ اس کتاب کی بقیہ جلدیں بھی جلد منظر عام پر آ جائیں تا کہ لوگ ان سے استفادہ کر سکیں ۔ اللہ اس پروجیکٹ کی تکمیل میں لگے ہوئے تمام معاونین کو دین و دنیا کی بھلائی عطا فرمائے ۔ آمین ۔ فقط ۔

ڈاکٹر عبدالوہاب انصاری کا سگنج ۔ یو پی ۔ ۲۸ ۔ جولائی ۲۰۰۸ء

☆ تحریک ختم نبوت جلد پنجم پر تبصرہ فرماتے ہوئے مولانا محمد سلیم چنیوٹی لکھتے ہیں :

زیر تبصرہ کتاب ( تحریک ختم نبوت جلد پنجم ، ۵۱۰ صفحات ، مضبوط جلد ، اچھا کاغذ، اچھی طباعت، کمپیوٹر کمپوزنگ ) ۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء کے عہد پر مشتمل ہے اور آنجہانی مرزا غلام احمد قادیانی کی تحریروں کے جواب میں لکھی گئی ہے ۔

مرزا قادیانی کی ان تحریروں کا جواب شیخ الکل میاں سید نذیر حسین محدث دہلویؒ کے تلمیذ رشید حضرت مولانا محمد حسین صاحب بٹالویؒ نے اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ میں شائع کیا تھا ۔

مرزا غلام احمد کی کہانی جب سے شروع ہوئی، یعنی اس نے اپنے آپ کو انگریزوں کی پشت پناہی حاصل کر کے عقیدہ ختم نبوت و رسالت میں نقب لگائی تھی، تو اسی وقت اہل حدیث کے

سرخیل علامہ سید نذیر حسین محدث دہلویؒ اور ان کے شاگرد رشید علامہ محمد حسین بٹالویؒ نے اس کا پیچھا شروع کر دیا تھا، اور استاد شاگرد دونوں نے مرزا کی ہر تحریر، ہر چیلنج، ہر فتوی اور ہر قول کا جواب دیا اور اس طرح مرزا قادیانی کا ناطقہ بند کیئے رکھا کہ وہ ان کے سامنے دلائل دیتے دیتے پٹڑی سے اتر جایا کرتا تھا..۔اس کا ثبوت مرزا قادیانی کی تحریروں سے بہ آسانی مل سکتا ہے۔

شیخ الکل سید نذیر حسین دہلویؒ اور علامہ محمد حسین بٹالویؒ کے دور میں مرزا قادیانی اپنے آپ کو سچ اور حق ثابت نہیں کر سکا۔ پھر ایک تیسرے اہلحدیث سپوت اور فاتح قادیان شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ نے تو قادیانیت کے تابوت میں ایسے کیل ٹھونکے کہ مرزا کی ککڑوں کوں، بول اٹھی تھی۔ اللہ تعالی کے فضل وکرم اور اس کے احسان عظیم سے اس اہل حدیث سپوت نے اپنے مناظرانہ، عالمانہ، مفکرانہ، داؤ پیچ ایسے استعمال کیئے کہ خود مرزا غلام احمد قادیانی نے ایک اشتہار کے ذریعہ اللہ تعالی سے حق و سچ کا فیصلہ طلب کرلیا اور دعا کی کہ اے اللہ سچے کی زندگی میں جھوٹے کو ہلاک کر۔ یہ دعا قبول ہوئی اور مرزا قادیانی لاہور کی برانڈ رتھ روڈ پر واقع احمدیہ بلڈنگز میں اپنے میزبان کے گھر ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو ہمیشہ کیلئے خاموش ہوگیا۔ یعنی جھوٹا (مرزا قادیانی) سچے (مولانا ثناء اللہ) کی زندگی میں اپنی جان کی بازی ہار گیا اور علامہ امرتسریؒ اپنی زندگی کے مزید چالیس سال گزار کر ۱۵ مارچ ۱۹۴۸ء کو سرگودھا میں آسودہ رحمت ہوئے۔ اللھم ادخلہ جنۃ الفردوس

زیر تبصرہ کتاب کے مؤلف جناب ڈاکٹر بہاء الدین ایک دلچسپ شخصیت ہیں اور انہوں نے بڑے ذوق شوق کے مظاہر پیش کر کے ایک بڑا مفید کام کر دکھایا ہے۔ یہ کتاب مرتب کر کے انہوں نے نئی نسل کو اس دور کی سیر کروادی ہے کہ جب مرزائیوں کے بانی کو ہمارے اکابر نے رگیدا تھا اور جب قاری اس کتاب کو پڑھے گا تو وہ محسوس کریگا کہ وہ مرزا کی تحریروں کا اثر کیسا دیکھتا ہے اور طائفہ منصورہ اہلحدیث کا جواب کیسا محسوس کرتا ہے۔ اس کتاب کا خاصہ یہ بھی ہے کہ مرزائیوں کی تحریروں کا فونٹ قدرے باریک رکھا گیا ہے جبکہ اسکا جواب قدرے موٹے فونٹ میں ہے۔

ڈاکٹر بہاء الدین کی مرتب کردہ تحریک ختم نبوت (جو شائد آٹھ جلدوں پر مشتمل ہوگی)، پاکستان میں مکتبہ قدوسیہ لاہور، ہندوستان میں مرکزی جمعیت اہل حدیث، اور برطانیہ میں مرکزی جمعیت اہل حدیث نے اسے منصۂ شہود پر لانے کی سعی بابرکت فرمائی ہے۔....

ڈاکٹر بہاء الدین شکریہ کے مستحق ہیں جنہوں نے ہمارے اکابر اور اس دور مرحومہ کی یاد تازہ کروائی جس میں مرزا غلام احمد سے دست بدست پنجہ آزمائی ہوتی تھی، اور ہمارے اکابر فتح مند

ہوا کرتے تھے۔اس کتاب میں مرزا قادیانی کے دعاوی، غلط الہامات، انکار معجزات، انکار وحی و نزول جبریل، انکار ختم نبوت واضح جھلکتا نظر آئے گا اور اس دور میں جن علماء مشائخ عظام نے مرزا کا پیچھا کیا ان کے کام اور نام سے آشنائی قارئین کو ہوگی۔

ہم دعا کرتے ہیں کہ ہمارے جن اکابر نے فتنہ قادیانیت کے خلاف جدوجہد فرمائی اور اب تک فرما رہے ہیں اللہ کریم قبول فرمائے اور خصوصاً ڈاکٹر بہاء الدین کو اللہ کریم اجر عظیم سے نوازے کہ انہوں نے دیر آید درست آید کے مصداق ایک مفید کام کیا ہے۔

یہ ہر لائبریری اور قادیانیت کو سمجھنے والوں کیلئے بڑی ضروری دستاویز کہی جاسکتی ہے۔

(ہفت روزہ الاعتصام لاہور۔ ۱۷۔ اکتوبر ۲۰۰۸ء)

مولانا ثناء اللہ سیالکوٹی امیر جمعیت اہلحدیث برطانیہ جلد ششم پر تاثرات لکھتے ہیں

بسم اللّٰہ الرّحمن الرّحیم۔ نحمدہ و نصلّی علی رسولہ الکریم

آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے: میری امت میں تیس جھوٹے پیدا ہوں گے جن میں سے ہر ایک یہی کہے گا میں نبی ہوں حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں۔ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوسکتا۔(مسلم)

حضرت صادق المصدوق کی اس پیش گوئی کے مطابق جب جھوٹے نبیوں نے نبوت کا دعوی کیا تو اللہ نے لکلّ فرعون موسی، کے مطابق ایسے افراد پیدا کر دیئے جنہوں نے ان کی نبوتوں کو خاک میں ملا دیا۔ جھوٹے نبیوں کا قلع قمع کرنے کی سعادت سب سے پہلے حضرت ابوبکر صدیق ؓ کو حاصل ہوئی۔آپ نے مسیلمہ کذاب، اسود عنسی، طلیحہ اسدی کے خلاف جہاد کرکے ان کا خاتمہ کر دیا۔کسی مسلمان کے لئے اس سے بڑی سعادت اور کیا ہوسکتی ہے کہ وہ اپنی جان اپنا مال اپنی تلوار اپنا قلم ختم نبوت کے دفاع کے لئے وقف کر دے۔خوش قسمت ہیں وہ علماء و سکالر جنہوں نے اپنی زندگیاں اس مقصد کے لئے صرف کر دیں۔

ان تیس کذابین میں سے ایک نے جب ہندوستان میں نبوت کا دعوی کیا، تو اس کی نبوت کا پردہ چاک کرنے کے لئے علماء اہل حدیث میدان میں آئے۔ان علماء کو سابقین کا درجہ حاصل ہوا۔ مولانا محمد حسین بٹالوی ؒ جو کہ مرزا صاحب کے قریب (ہی بٹالہ میں) رہتے تھے، انہوں نے اپنا رسالہ اشاعۃ السنہ مرزا صاحب کی تردید کے لئے وقف کر دیا تھا۔انہوں نے تقریر اور تحریر کے ذریعہ مرزا صاحب کو اس قدر رگیدا کہ وہ انہیں کافر کہنے اور گالیاں دینے پر مجبور ہوگیا۔مولانا نے ان پر

کفر کا فتویٰ لگانے میں بڑا اہم کردار ادا کیا۔ مولانا بٹالویؒ اور دیگر علماء نے اپنی تقریروں اور تحریروں کے ذریعہ مرزا صاحب قادیانی کو اتنا زچ کیا کہ وہ بد دعا کرنے پر مجبور ہوئے، اور انجام کار خود ہی اس دعا کی لپیٹ میں آ گئے۔

ڈاکٹر بہاء الدین صاحب نے جب ۱۹۹۶ء میں تحریک ختم نبوت پر کام کا آغاز کیا، کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ یہ کام اتنی وسعت اختیار کر جائے گا۔ اس وسعت کا اندازہ اس بات سے لگایئے کہ تحریک کے ابتدائی دور (۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء) تین ہزار صفحات لکھے جا چکے ہیں۔ آگے دیکھئے اور کتنا کچھ ہوتا ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے تحریک ختم نبوت کے گمنام لوگوں کے کارناموں کو بھی اجاگر کیا ہے اور ان کی خدمات کو منظر عام پر لائے ہیں۔ پھر اشاعۃ السنہ کے کرم خوردہ اوراق کو، جو مختلف کتب خانوں میں زمانے کی ناقدری کا گلہ کر رہے تھے، ڈھونڈ ڈھونڈ کر عوام کے سامنے لائے ہیں۔ یوں انہوں نے احیاء التراث کا فریضہ انجام دینے کے ساتھ ان اوراق کی نشاۃ ثانیہ کے ذریعے ہمیں بتایا ہے کہ ہمارے اکابرین نے اس وقت اتنا کام کیا جب لکھنے پڑھنے اور طباعت و اشاعت کی وہ سہولتیں میسر نہ تھیں جو آج ہیں۔ یوں ڈاکٹر صاحب نے گلستان ختم نبوت میں بڑے نایاب پودے لگائے ہیں، پھر انہوں نے پھولوں کو گل دستہ کی شکل میں کتاب میں پیش کیا ہے جو ہر لائبریری کی زینت بن سکتا ہے۔

ڈاکٹر صاحب نے یہ سعادت بھی حاصل کی ہے کہ ختم نبوت کے دفاع میں ہزاروں صفحات لکھ کر اپنا نام بھی ختم نبوت کے لکھاریوں میں شامل کر لیا ہے یہ اتنا بڑا اعزاز ہے جس پر جتنا بھی رشک کیا جائے، کم ہے۔ یہ کام آنحضرت ﷺ کے ساتھ عقیدت کے بغیر نہیں ہو سکتا۔ قیامت کے دن جب بارگاہ ایزدی میں انہیں اس کا صلہ دیا جائے گا، ان سے گذارش ہے اس وقت راقم الحروف کو بھی یاد رکھنا۔ ان کی خدمت میں یہ شعر تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ حاضر ہے:

ہمیں بھی یاد کر لینا چمن میں جب بہار آئے ‏ ‏ ‏ ہمارا کام بھی شامل ہے تحریر گلستان میں

دعا ہے اللہ تعالیٰ ڈاکٹر محمد بہاء الدین صاحب کی اس محنت کو قبول و منظور فرمائے اور آخرت میں کامیابی کا ذریعہ بنائے۔

(مولانا) ثناء اللہ سیالکوٹی۔ ‏ ‏ ‏ امیر، مرکزی جمعیت اہل حدیث برطانیہ

مولانا شیر خان جمیل احمد عمری، جلد ششم پر بایں الفاظ اپنے تاثرات لکھتے ہیں:

بسم اللّٰہ الرّحمن الرّحیم۔ نحمدہ و نصلّی علی رسولہ الکریم

تحریک ختم نبوت کی تاریخ پر ہمارے مخدوم، محسن جماعت ڈاکٹر محمد بہاء الدین صاحب متعنا اللّٰہ بطول حیاتہ الطّیّبۃ کا قلم آج سے تقریباً بارہ برس قبل چل پڑا اور آپ کی تحریریں ماہنامہ صراط مستقیم برمنگھم میں قسط وار شائع ہونا شروع ہوئیں۔ ابھی دوڈھائی سوصفحات ہی منظر عام پر آئے تھے کہ کئی احباب کے ہوش اڑتے نظر آئے۔ حقائق کے انکشافات اور بددیانتیوں کے راز افشا ہونے پر اغیار نے تو پریشان ہونا ہی تھا، بعض اپنے بھی حالات زمانہ کی نزاکت کا واسطہ دے کر جلد سے جلد اس سلسلہ کی آخری قسط کے منتظر رہنے لگے...... بہرحال تحریک ختم نبوت کی پہلی جلد جب منظر عام پر آئی تو کسی کے وہم وگمان میں بھی نہ تھا کہ یہ سلسلہ اتنا دراز ہو جائے گا کہ ماشاءاللہ اب اس کی چھٹی جلد مکمل ہو کر آپ کے سامنے موجود ہے۔ اللہ کے فضل وکرم سے تین ہزار صفحات مکمل ہو چکے ہیں اور یہ صرف ۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء تک کی داستان ہے جو کہ ابھی جاری ہے۔ انشاءاللہ ساتویں جلد بھی (جس پر ان دنوں کام ہو رہا ہے) عنقریب منظر عام پر آجائے گی۔

ڈاکٹر صاحب کا یہ سلسلہ کتب، احیاء التراث بھی ہے کہ اس میں کئی بھولی بسری بیمثال تحریریں کم وبیش ایک سو سال کے بعد قارئین کے سامنے پیش ہو رہی ہیں۔ نیز یہ ابتدائی کارکنان تحریک ختم نبوت سے مؤلف محترم کی محبت وعقیدت کا مظہر بھی ہے کہ عہد حاضر کے قارئین کو ایسے اعیان امت سے متعارف کرایا ہے جو مرور ایام سے اٹھنے والے گرد و غبار میں نظروں سے اوجھل ہو چکے تھے۔ نیز ان کارکنان تحریک ختم نبوت کا تعارف ان کی تحریروں کے ذریعہ ہوتا ہے۔ ان بزرگوں کی تحریریں پڑھ کر بے اختیار دل سے دعا نکلتی ہے جزا ھم اللّٰہ عنّا و عن جمیع المسلمین احسن الجزاء ۔ بلاشبہ یہ وہ لوگ تھے جنہوں نے طیراً ابابیل کی طرح دفاعی کام کر کے ابرھہء قادیان اور اس کے ہاتھیوں کو کعصفٍ مأکول بنا دیا تھا۔

ڈاکٹر صاحب ایک دیانتدار مؤرخ کا کردار ادا کرتے ہوئے جہاں اہلحدیث بزرگوں کی خدمات کی داستان بیان کر رہے ہیں، وہیں ان سابقون الاولون کے نقش قدم پر چل کر اس میدان میں کام کرنے والے دیگر مکاتب فکر کے بزرگوں کا بھی تذکرہ کیا ہے۔ ایسی بے تعصبی اور دیانت داری کی مثالیں بہت کم ہی ملتی ہیں۔

محترم ڈاکٹر صاحب نے بر صغیر (پاک وہند) کے دور دراز مقامات سے تحفظ ختم نبوت کی تاریخ کے گمشدہ اوراق جمع کئے ہیں جو بذات خود ایک مہنگا اور صبر آزما کام ہے۔ پھر ان اوراق کی جھاڑ پونچھ کا مشکل ترین مرحلہ طے کیا۔ قدیم اشاعتوں کی کتابت کو سمجھ کر طباعتی اغلاط کو درست کیا جو کہ موضوع پر مکمل عبور کے بغیر آسان نہیں تھا۔ پھر پرانی تحریروں کے لباس کہنہ کو لباسِ جدید سے تبدیل کیا، جو نئی تحریر کی تخلیق سے مشکل تر کام ہے۔ پھر ان قدیم تحریروں سے وقتی، ہنگامی اور غیر ضروری مواد کو اس خوبی سے حذف کیا ہے کہ متون کی اصل باقی رہی۔ پھر خود ہی کمپوزنگ سے آراستہ کیا جو علم اور ہمہ جہت صلاحیتوں کے علاوہ طویل وقت کا بھی محتاج ہے۔ یوں خرابی صحت کے باوجود ڈاکٹر صاحب کا یہ کارنامہ جہاں بالعموم اسلامی تاریخ کا اور بالخصوص تاریخ اہل حدیث کا نہ مٹنے والا حصہ بنے گا، وہیں ڈاکٹر صاحب کی سید ولد آدم خاتم النبیّین والمرسلین نبینا محمد ﷺ سے سچی محبت وعقدت کا بیّن ثبوت بھی ہے۔

اس گراں مایہ علمی، تحقیقی اور تاریخی نوعیت کی دستاویز کی تیاری کے بارے میں یہی کہا جا سکتا ہے الحمد للّٰہ الذی ھدانا لھذا و ما کنّا لنھتدی لو لا ان ھدانا اللّٰہ۔ اور

اللہ اگر توفیق نہ دے انسان کے بس کا کام نہیں

میری دعا ہے کہ اللہ جلّ شانہ اس سلسلہ کتب کو، جسے مؤلف نے بارگاہ رسالت ﷺ میں ہدیہ عقیدت کے طور پر پیش کئے جانے والے گلدستے سے تعبیر کیا ہے، قبول فرمائے، قارئین کے لئے مفید اور مؤلف محترم کے لئے توشہ آخرت بنائے۔ آمین

شیر خان جمیل احمد عمری۔ ناظم تعلیمات مرکزی جمعیت اہل حدیث برطانیہ

☆ پروفیسر ڈاکٹر عبد الرؤف ظفر ڈائریکٹر سیرت چیئر اسلامیہ یونیورسٹی بہاولپور لکھتے ہیں:

مولانا ثناء اللہ سیالکوٹی امیر جمعیت اہل حدیث برطانیہ نے کتاب ہذا کی جلد اول پر اظہار تشکر کے عنوان سے لکھا تھا:

> ہم ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کا شکریہ ادا کرتے ہیں کہ انہوں نے اپنی گوناگوں مصروفیات کے باوجود ہندوستان پاکستان اور برطانیہ کے کتب خانوں سے علمی موتی چن کر انہیں ایک تسبیح میں پرو دیا ہے۔ انہوں نے اس سلسلہ میں بڑی محنت اور جانفشانی سے وہ تمام کتب حاصل کی ہیں جن کی اس موضوع پر لکھنے والے کو ضرورت ہو سکتی ہے۔..اور حقیقت یہ ہے کہ ڈاکٹر صاحب

نے اس موضوع پر جنون کی حد تک کام کر کے وہ قرضہ ادا کر دیا ہے جو اکابرین کا جماعت اہل حدیث کے ذمہ تھا۔ انہوں نے اس علمی تشنگی کو بھی دور کر دیا ہے جسے جماعت کا ہر فرد محسوس کرتا تھا اور جماعت کا ہر فرد اس بات پر ڈاکٹر صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی اس خدمت کو قبول فرمائے۔

بحمد اللہ اب اس کتاب کی پانچ جلدیں شائع ہو چکی ہیں اور بات ادائیگی قرض سے بہت آگے نکل چکی ہے۔

دوسری طرف مولانا محمد اسحاق بھٹی کا کہنا ہے کہ مرزائیت کے متعلق اہلِ حدیث کی بہت سی اولیات ہیں جو ایک مستقل کتاب کی متقاضی ہیں۔

ہمارے دوست ڈاکٹر بہاء الدین کی زیرنظر کتاب سے اس تقاضے کی تکمیل ہوتی نظر آرہی ہے۔ اس میں مرزا غلام احمد کے حالات بھی ہیں اور تحریک ختم نبوت کا پورا پس منظر و پیش منظر بھی، اور ان حضرات کی تحریری و تقریری خدمات کا احاطہ بھی ہے جنہوں نے تحریک کے ابتدائی دو عشروں (۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء) میں کسی نہ کسی طرح اس میں حصہ لیا ہے۔

۱۸۹۱ء-۱۸۹۶ء کے واقعات پر مشتمل ۳۸۲ صفحات کی جلد اول میں بانی قادیانیت کے مختصر حالات کے بعد تحریک ختم نبوت کے آغاز (مولانا محمد حسین بٹالویؒ کے ایک خط بنام مرزا غلام احمد کو آغاز گردانا گیا ہے جو انہوں نے مرزا قادیانی کو ۳۱ جنوری ۱۸۹۱ء کو لاہور سے لکھا تھا)؛ مقابلہ تفسیر نویسی؛ مباہلہ امرتسر (۱۸۹۳ء)؛ مولانا غلام دستگیر اور ردّ قادیانیت؛ مرزا غلام احمد اور محمدی بیگم؛ ایک منذر الہام بابت محمد حسین بٹالوی؛ غلام احمد قادیانی کے آتھم عیسائی سے مناظرے کا ذکر کر کے ان شخصیات میں سے چند ایک کا ذکر ہے جنہوں نے اس تحریک میں حصہ لیا۔ ان میں سید نذیر حسین محدث دہلویؒ، مولانا محمد حسین بٹالویؒ، قاضی محمد سلیمان منصور پوریؒ، منشی محمد جعفر تھانیسریؒ، میر عباس علی لدھیانویؒ، غزنوی علماءؒ، مولانا محمد بشیر سہسوانیؒ، مولانا رشید احمد گنگوہیؒ، مولانا محمد اسماعیل علی گڑھیؒ۔ مولانا عبدالرحمٰن لکھویؒ، منشی سعد اللہ لدھیانویؒ، مولانا محمد حسن لدھیانویؒ، مولانا ابوالحسن سیالکوٹیؒ شامل ہیں۔ آخر میں مراجع و مصادر درج کئے ہیں جن کی تعداد سو (۱۰۰) سے زائد ہے۔

دوسری جلد (طبع دہلی ۴۴۵ صفحات، طبع لاہور ۳۶۷ صفحات) ۱۸۹۶ء تا ۱۹۰۵ء کے احوال و واقعات پر محیط ہے۔ اس میں مولانا بٹالوی اور چیلنج مباہلہ ۱۸۹۶ء کا ذکر ہے؛ براہین احمدیہ کی قیمت کا تذکرہ ہے؛ قادیانیت کے بارے میں بعض تفصیلات ہیں۔ اس کے علاوہ مرزا صاحب کی

بعض پیش گوئیوں (مثل حجاز ریلوے، عذاب کی تین سالہ پیش گوئی، زلزلے وغیرہ) کے تنقیدی جائزے کے علاوہ ۱۹۰۰ء کے جلسہ لاہور، مباحثہ مدّ، اور فتح قادیان، کا ذکر ہے۔ نیز ازالہ اوہام اور براہین احمدیہ کے بعض مضامین پر نقد و تبصرہ ہے۔ آخر میں تحریک کے چند کارکنوں کا تعارف ہے جن میں حافظ محمد لکھویؒ، مولانا رحیم بخش لاہوریؒ، مولانا عبدالرحمٰن مئویؒ، مولانا عبدالغفار مہدانویؒ، مولانا محمد ابراہیم آرویؒ، مولانا عبدالمجید دہلویؒ، شیخ حسین بن محسن انصاریؒ، علامہ شمس الحق محدث ڈیانویؒ، مولانا محمد اشرف ڈیانویؒ، مولانا لطف اللہ علی گڈھیؒ، حافظ عبدالمنان وزیر آبادیؒ، مولانا عبدالجبار عمرپوریؒ، سید احمد حسن دہلویؒ، مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ، حافظ عبداللہ محدث غازی پوریؒ، سید شہید الدین احمد بنارسیؒ، مفتی محمد عبداللہ ٹونکیؒ، مولانا محمود حسن دیوبندیؒ، حکیم عبدالمجید بنارسیؒ، مولانا حیات محمد بنارسیؒ، قاضی عبدالاحد خان پوریؒ، قاضی محمد خانپوریؒ، قاضی یوسف حسین خانپوریؒ، مولانا احمد حسن کانپوریؒ، پیر مہر علی شاہ گولڑویؒ، مفتی عزیز الرحمٰن دیوبندیؒ، مفتی کفایت اللہ دہلویؒ شامل ہیں۔

**جلد سوم (طبع لاہور ۵۷۶ صفحات، طبع دہلی ۶۲۰ صفحات)** کا آغاز مرزا غلام احمد قادیانی کی کتاب الوصیت سے ہوتا ہے۔ بہشتی مقبرہ، تقسیم بنگال، علم الدرمان، شہادۃ القرآن، ڈاکٹر عبدالحکیم، طاعون، مباہلہ سے فرار، منشی الٰہی بخش، دعائے آخری فیصلہ، اخبار اہلحدیث، حقیقت الوحی، بشیر اول، دعائیں جو قبول نہ ہوئیں، کذبات مرزا، یوم الرحیل، عمر مرزا، اسمہ احمد۔ مباحثہ رام پور، مباحثہ لدھیانہ ۱۹۱۲ء، بحث متعلق آخری فیصلہ، دانیال کی پیش گوئی، مسیح موعود، اور دجال، کے عنوانات کے تحت قادیانیت کا مالہ و ماعلیہ اور تحریک ختم نبوت کے احوال بیان کئے ہیں۔

تحریک کے کارکنوں میں مولانا غلام علی قصوری، مولانا احمد اللہ امرتسری، مولانا حفیظ اللہ خان، محمد بشیر سہسوانی، مولانا سلامت اللہ جیراج پوری، مولانا عبدالوہاب دہلوی، قاضی احتشام الدین مرادآبادی، شاہ علی نعمت پھلواروی، مولانا عبدالجبار غزنوی، مولانا غلام حسن سیالکوٹی سید عبدالسلام دہلوی، مولانا سید عبدالواحد غزنوی، مولانا عبدالغفور غزنوی، سید ابوالحسن تبتی، مولانا ثناء اللہ امرتسری، مولانا محمد ابراہیم سیالکوٹی شامل ہیں۔ اسکے علاوہ آخر میں کارکنوں کی ایک مفصل فہرست دی گئی ہے۔

۵۷۶ صفحات پر مشتمل **جلد چہارم** میں مولانا بٹالوی کی مرزا غلام احمد کے ساتھ ۱۸۹۱ء والی مراسلت کی تفصیل دی ہے۔ مولانا بٹالویؒ کے استفتاء دربارہ تکفیر مرزا، اور سید نذیر حسین محدثؒ کے

جواب استفتاء کو شامل کیا ہے۔ اسی طرح مباحثہ لدھیانہ ۱۸۹۱ء، مباحثہ بٹالہ اور مباحثہ لاہور کے عنوان سے مولوی محمد احسن امروہی قادیانی سے مولانا بٹالویؒ کے مباحثوں کی تفصیلات ہیں۔ نیز حکیم نورالدین صاحب سے دوران سفر مولانا بٹالویؒ کے ایک مباحثے کی تفصیلات ہیں۔ اس کے بعد مولانا بٹالوی کی مرزا صاحب سے ہونے والی ۱۸۹۳ء کی مراسلت بھی مکمل نقل کی گئی جس کے ضمن میں درخواست مباہلہ، الہام منذر کی اشاعت، عربی تفسیر کے معاملات بھی زیر بحث آئے ہیں۔ دیگر عنوانات میں، بٹالوی مکتوب مفتوح، حقیقۃ الوحی پر ریویو، کھوٹہ سکہ، ذوالقرنین، بے ادب، تحصیل دار، چاپلوس، حرز سلطنت وغیرہ شامل ہیں۔ کتاب کے آخر میں کتابیات، تبصرے اور تقریظات ہیں۔

۵۱۰ صفحات پر مشتمل جلد پنجم میں مولانا محمد حسین بٹالوی کے ماہنامہ اشاعۃ السنہ کی مختلف جلدوں سے بعض مضامین اپڈیٹ شدہ شکل میں نقل کئے گئے ہیں نیز تحریک کے بعض دوسرے کارکنوں مثل منشی سعد اللہ لدھیانوی، مولانا احمد حسین میرٹھی، مولانا ثناء اللہ امرتسری اور دیگر علماء کے مضامین نقل ہوئے۔ چند عنوانات درج ذیل ہیں۔

دافع الوساوس کی اشاعت، قادیانی عربی، حیات مسیح، معجزات مسیح، نزول جبریل، مس شیطان، جبریل کا حقیقی یا تمثلی نزول، قادیانیوں کو انعامی چیلنج، پیش گوئی متعلقہ ڈپٹی آتھم، تجزیہ عذرات بابت انجام آتھم، مرزا قادیانی کو انعامی چیلنج، حلال زادہ، سلطان محمد کی حیات و موت، لیکھ رام کی موت، تین کو چار کرنے والا لڑکا، محافظ سلطنت، پیش گوئی طاعون، قادیان پر ثنائی یلغار، محمد احسن امروہی کو چیلنج، قسمیہ تکذیب قادیانی، رسالہ دافع البلاء کا تجزیہ، رسالہ کشتی نوح کا تجزیہ، مواہب الرحمٰن کا تجزیہ، پیش گوئی زلزلہ، مکتوب مفتوح بنام وائسرائے۔ وغیرہ

ڈاکٹر بہاؤالدین مبارک باد کے مستحق ہیں کہ انہوں نے دیارِ مغرب میں بیٹھ کر اپنے دوستوں کے تعاون سے اور زر کثیر صرف کر کے ہندوستان، پاکستان اور برطانیہ کے معروف اور غیر معروف کتب خانوں سے ایسی نادر معلومات جمع کر کے کتابی شکل میں اہل علم تک پہنچادی ہیں جن کی اہمیت سے کسی کو انکار نہیں۔ اس سلسلہ میں انہوں نے جس جاں فشانی سے کام لیا ہے وہ قابل تحسین و ستائش ہے۔ بلکہ اگر یہ کہہ دوں کہ انہوں نے جماعت اہلحدیث کی طرف سے ایک بہت بڑا قرض ادا کر دیا ہے، تو بے جا نہ ہوگا۔

زیر نظر کتاب رطب و یابس، اور اکابر پرستی سے پاک ہے۔ انداز تحقیقی اور علمی ہے۔

زبان نہایت عمدہ ہے اور اسلوب بیان نہایت دل کش ہے۔ ہر بات با حوالہ لکھی گئی ہے۔ اور یہ بھی کتاب کے محاسن میں سے ہے کہ اسے کسی خاص مکتب فکر کی خدمات تک ہی محدود نہیں رکھا گیا بلکہ برصغیر کے تمام مکاتیب فکر کے علماء ومشائخ اور عام کارکنوں کی ان دوعشروں میں انجام دی جانے والی خدمات کا احاطہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے اس کے مواد کو جمع کرنے میں بہت عرق ریزی سے کام لیا ہے۔ اور کتاب میں کی گئی محنت صاف نظر آتی ہے۔ اور یوں یہ کتاب ہمارے دینی ادب کی ایک عظیم علمی اور مستند دستاویز بن گئی ہے۔

جس طرح سرسید احمد نے الطاف حسین حالی کی ''مسدس'' کو اپنے نامہ اعمال کیلئے کافی سمجھا، اسی طرح ہوسکتا ہے کہ ختم المرسلین سید الانبیاء حضرت رسول اکرم ﷺ کی نبوت پر ڈاکے ڈالنے والوں کے پردوں کو چاک کرنے اور اس میدان کے ہراول دستے کا ذکر تفصیل سے کرنے کی ڈاکٹر بہاء الدین کی یہ خدمت بھی بارگاہ محمدی میں شرف قبولیت حاصل کرے۔ اللھم زد فزد۔

آخر میں ڈاکٹر صاحب سے میری گزارش ہے کہ وہ اپنے گرامی قدر والد محترم حضرت مولانا محمد عبد اللہ گورداسپوری مدظلہ العالی کے ذکر جمیل سے بھی صفحہ قرطاس کو زینت بخشیں کیونکہ ردّ قادیانیت اور برصغیر میں مسلک اہل حدیث کی ترویج میں ان کی خدمات کا عرصہ اب سات عشروں سے تجاوز کر چکا ہے اور کتاب ہذا بھی درصل اسی سلسلۃ الذھب کی ایک کڑی ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تعالی، دین حقہ کیلئے ان کی خدمات قبول فرمائے۔ اور خاص طور پر اس کتاب کو باپ بیٹے کے لئے توشہ آخرت بنائے۔ آمین۔

☆ ہفت روزہ الاعتصام لاہور میں تحریک ختم نبوت جلد چہارم طبع لاہور پر تبصرہ کرتے ہوئے محترم مولانا محمد سلیم چنیوٹی لکھتے ہیں:

...مرزا غلام احمد قادیانی کی زندگی میں جن حضرات نے اولین بحث مباحثہ کر کے اور جن کے علمی معرکے برپا ہونے سے مرزائی عقائد ونظریات کی بیخ کنی ہو کر طشت از بام ہوئی، ان شخصیات میں اہلحدیث علمائے کرام ہراول دستے میں شامل ہوئے اور انہوں نے سب سے پہلے مرزائی عقائد کے خلاف فتوی دے کر اور قادیانی امت کو امت محمدیہ علی صاحبہا الصّلوٰۃ و السّلام سے الگ کر دیا۔

..چنانچہ اس دور میں اہل حدیث کے سرخیل مولانا سید نذیر حسینؒ صاحب کے محدث

دہلوی اور انکے تلمیذ رشید جناب مولانا محمد حسینؒ صاحب بٹالوی نے مرزا قادیانی کے متصادم اسلام عقاید کی وجہ سے فتوی تکفیر جاری کر دیا۔ اس فتوے کی تصدیق کے لئے مولانا محمد حسینؒ بٹالوی کو برصغیر کے دور ونزدیک کے تمام علمائے اسلام (بلاتفریق مسلک ومشرب) کے دستخط اس فتوی پر لینے پڑے۔ یہ فتوی تکفیر مولانا بٹالوی نے اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ کی جلد ۱۳ میں درج کر کے شائع کر دیا تھا۔ پھر ۱۹۸۰ء کے عشرے میں دار الدعوۃ السلفیہ شیش محل روڈ لاہور نے اس فتاوی کو مرزا غلام احمد قادیانی کے خلاف برصغیر کے علمائے اسلام کا اولین فتوی تکفیر، کے نام سے شائع کیا۔

زیر تبصرہ کتاب تحریک ختم نبوت جلد چہارم ۱۸۹۱ء سے ۱۹۱۲ء کے درمیان کے عہد کی ہے یوں تو مرزا قادیانی کے خلاف لٹریچر لکھنے والے زعمائے اسلام کی بیش بہاء کتب ولٹریچر خوانندگان تحریک ختم نبوت کو میسر آئے گا مگر مرزا قادیانی کے خلاف اہل حدیث کی اولیات کے بارے میں بڑا غلط پروپیگنڈہ کیا جاتا ہے۔ تحریک ختم نبوت، کی کل چھ جلدیں مرتب نے ترتیب دی ہیں۔ زیر تبصرہ چوتھی جلد ہے اور اس سے قبل تین جلدیں چھپ کر چکی ہیں۔ ۲۰۰۱ء سے اس کتاب کا سفر شروع ہو چکا ہے ہندوستان پاکستان برطانیہ میں یہ چھپ کر مارکیٹ میں آ چکی ہیں۔

مرتب موصوف جماعت اہل حدیث کے بزرگ خطیب ومبلغ حضرت مولانا محمد عبداللہ گورداسپوری کے صاحب زادہ گرامی قدر ہیں۔ عرصے سے برطانیہ میں مقیم ہیں۔ تصنیف وتالیف کے علاوہ اسلامی تاریخ پر ان کی گہری نظر ہے۔ اہل حدیث مسلک کی محبت اور اس مسلک کی خدمات کو اجاگر کرنا ان کا پسندیدہ مشغلہ ہے۔ تاریخ اہل حدیث پر بھی خامہ فرسائی فرما رہے ہیں۔ ان کی یہ کتاب بھی زیر ترتیب ہے اور بصورت مضامین ماہنامہ صراط مستقیم برمنگھم سے قسط وار شائع ہو رہی ہے۔ مرتب موصوف نے مرزا غلام احمد قادیانی کے ساتھ مولانا محمد حسین بٹالوی کی مراسلت اور علمی وتحقیقی مباحثے اور تحریروں کے اقتباسات بھی شائع کئے ہیں جن سے بخوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ علمائے اہل حدیث نے ہر جگہ مرزا غلام احمد کا ناطقہ بند کئے رکھا۔

ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کے والد گرامی قدر حضرت گرداسپوری، فاتح قادیان مولانا ثناء اللہ امرتسری کے آخری زمانے کے رفیق ہیں اور شیر اسلام مولانا امرتسری کے جنازے میں شریک ہونے کا شرف بھی انہیں حاصل ہے۔ ختم نبوت کے مجاہد ہیں اور اس حوالے سے قدر کی نگاہوں سے دیکھے جاتے ہیں۔ ۱۹۴۹ء سے بورے والا میں ایک ہی مسجد میں امامت وخطابت فرما رہے ہیں۔ مولانا امرتسری کے واقعات وحالات اور ان کے رفیق سفر ہونے کے ناطے ان کا بڑا

مقام ہے۔ اللہ تعالی انہیں صحت کاملہ سے نوازے۔ آمین۔

تبصرہ کے ضمن میں ہے کہ یہ کتاب تحریک ختم نبوت کے سلسلے میں اصل اور صحیح معلومات پر مبنی ہے اور سب سے بڑی بات یہ کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے زمانے میں اور اس کے ساتھ براہ راست مباحثوں وتحریروں پر مشتمل واقعات پر مشتمل ہے۔

۵۷۶ صفحات کی اس کتاب میں زبان اردو نہایت شستہ اور عام فہم ہے اور بزرگان اسلام کی مساعی پیش کر کے تحریک ختم نبوت کو بڑے جچے تلے انداز میں پیش کیا گیا ہے۔ جمیعت اہلحدیث برطانیہ کے عالم دین مولانا ثناء اللہ سیالکوٹی، مورخ اہل حدیث مولانا محمد اسحاق بھٹی اور جمیعت اہلحدیث ہند کے ناظم اعلی مولانا اصغر علی سلفی کی تقاریظ وتبصرے بھی زینت کتاب ہیں۔

ایسی کتاب کا مرتب ہونا بہت پہلے ضروری تھا مگر دیر آید درست آید کے مصداق بڑی مفید اور نافع کتاب منظر عام پر آ گئی ہے۔ اسے ہر اہل حدیث صاحب ذوق فرد اور لائبریری کی زینت بننا چاہیے۔ ہم جہاں مؤلف موصوف کو اس تاریخی کتاب کی تصنیف پر مبارکباد پیش کرتے ہیں وہاں ناشر کی اس عظیم خدمت کو خراج تحسین پیش کرتے ہیں کہ جن کی مساعی جمیلہ سے یہ کتاب شائع ہوئی۔ جزاکم اللہ احسن الجزاء۔

(محمد سلیم چنیوٹی۔ الاعتصام لاہور۔ ۱۵۔ اگست ۲۰۰۸ء)

☆ مورخ عصر مخدوم محترم حضرت مولانا محمد اسحاق بھٹی مدظلہ العالی، تحریک ختم نبوت جلد ہفتم پر حرفے چند کے عنوان سے لکھتے ہیں:

ہمارے عزیز دوست جناب ڈاکٹر بہاء الدین صاحب نے کتاب تحریک ختم نبوت کا جو سلسلہ کئی سال پیشتر پہلی جلد سے شروع کیا تھا اب وہ چلتے چلتے ساتویں جلد تک پہنچ گیا ہے اور آثار بتاتے ہیں کہ یہ سلسلہ مزید آگے بڑھے گا۔

ڈاکٹر صاحب نے اس سلسلے کی ترتیب میں بے حد محنت کی ہے اور کر رہے ہیں۔ سو سال سے زائد عرصے کے اخبارات ورسائل اور اس موضوع کی بے شمار کتابوں میں سال ہا سال سے پھیلے ہوئے معلومات کو جمع کرنا اور پھر مناسب عنوانات کے ساتھ انہیں ترتیب دینا بڑے دل گردے کا کام ہے۔ سب سے بڑی بات مرزا قادیانی اور ان کے، امتیوں، کی بد ذوقی پر مبنی عبارات کو پڑھنا ہے۔ ڈاکٹر صاحب کی ہمت قابل داد ہے کہ وہ برسوں سے ایسی کتابوں کا مطالعہ

کر رہے ہیں جن کا ادب و انشاء سے دور و نزدیک کا کوئی تعلق نہیں ہے۔ہم نے قادیانی لٹریچر کو جب بھی پڑھنے کی کوشش کی اس میں کامیاب نہ ہو سکے اسے ہاتھ لگایا، دو چار سطریں پڑھیں اور رکھ دیا۔لیکن ہمارے دوست ڈاکٹر بہاء الدین پر احقاق حق اور ابطال باطل کا جذبہ پر خلوص اس قدر غالب آچکا ہے کہ انہوں نے اپنے مطلب کا مواد تلاش کرنے کے لئے قادیانی لٹریچر کے مطالعہ کو اپنے آپ پر ضروری قرار لیا، جس کا نتیجہ یہ ہے کہ پہلے وہ جلد اول سے چھٹی جلد تک پہنچے اور اب ساتویں جلد سے بھی آگے بڑھنے کے لئے پر تول رہے ہیں۔

یہ ساتویں جلد جو خوانندگان محترم کے زیر مطالعہ ہے، قادیانیت سے متعلق چند مباحث کا دلچسپ اور معلومات افزاء مجموعہ ہے۔فاضل مصنف نے جن عنوانات کے تحت یہ کتاب ترتیب دی ہے، ان میں چند عنوانات یہ ہیں: مباحثہ علی گڑھ ۱۸۸۹، مرزا قادیانی کا دہلی میں مباحثہ سے اعراض۔ حکیم نورالدین کا لاہور میں مباحثہ سے اعراض، دہلی میں مرزا قادیانی کو یک ہزاری چیلنج، محمد احسن امروہی کو بھوپال میں دعوت مباحثہ، مرزا قادیانی کو دعوت مناظرہ ومباہلہ، الحادات مرزا، احادیث در بارہ مسیح اور دجال، نبوی پیشگوئیوں کا وقوع۔یہ ضخیم جلد اس طرح کے بہت سے عنوانات کو اپنے دامن صفحات میں لئے ہوئے ہے۔ہمیں امید ہے کہ جس طرح قارئین کرام کی طرف سے اس کی پہلی جلدوں کو پذیرائی حاصل ہوئی ہے اسی طرح اس موضوع سے دل چسپی رکھنے والے حضرات اس کتاب کو بھی اپنے مطالعہ میں لائیں گے اور قادیانیت سے متعلق زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنے کی کوشش کریں گے۔

ڈاکٹر صاحب مبارک باد کے مستحق ہیں کہ وہ مرزائیت کے ہر پہلو سے لوگوں کو باخبر کرنے کا عزم کر چکے ہیں اور اس کی تکذیب کے لئے انہیں ایسے مواد سے آشنا کر رہے ہیں جو طویل مدت سے کتب و رسائل کے ڈھیر میں دبا ہوا تھا۔

دعا ہے اللہ تعالی ڈاکٹر صاحب کی کوششوں کو قبول فرمائے، ان کی کتاب کے مطالعہ سے متاثر ہو کر وہ لوگ قادیانیت کے دائرہ سے باہر نکلیں اور صراط مستقیم پر گامزن ہونے کی سعادت حاصل کریں جو اس سے وابستہ ہیں۔آمین یارب العالمین۔

محمد اسحاق بھٹی۔اسلامیہ کالونی۔سانده۔لاہور۔ ۱۱۔اگست ۲۰۰۸ء

 مولانا محمد داؤد ارشد، جلد ہفتم پر اپنے تاثرت میں لکھتے ہیں:

اللہ تعالی نے ایمان کے اس ڈاکو (مرزا قادیانی) کے تعاقب کیلئے بڑے بڑے لوگ پیدا فرمائے جو اس کی تاویلات فاسدہ اور تحریفات سے عوام الناس کو مطلع کرتے رہے۔ اللہ تعالی بانیان تحریک کو کروٹ کروٹ جنت نصیب فرمائے جنہوں نے اللہ کی توفیق سے ختم نبوت کی حفاظت کا کام باحسن طریق ادا کیا۔ اس سلسلہ مروارید اور سموط ذہبیہ کی کڑی محبی واخی الشیخ محمد بہاء الدین حفظہ اللہ ہیں جنہوں نے تاریخ کے ابتدائی ادوار پر ایک مفصل تصنیف کی بنیاد رکھی ہے جسکی چھ جلدیں شائع ہوچکی ہیں۔ ان میں تحریک کا پس منظر، بانیان تحریک، اور اس کے مخلص کارکنوں کا تذکرہ ہے تحریک کے ابتدائی ادوار میں کام کرنے والے دیوبندی بریلوی اور اہل حدیث علماء کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے ان کی خدمات کا تذکرہ بھی کیا ہے۔ کسی جگہ ڈنڈی مارنے کی کوشش نہیں کی کہ تاریخ نویسی کا یہی اسلوب ہے اور اس ڈھنگ سے ہٹ کر تاریخ سازی اور اپنی رائے سے تاریخ کے حقائق کو مسخ کرنا، تاریخ کے طالب علم کا کام نہیں، بلکہ متعصب و جاہل دوست کا فعل ہے۔ تحریک کے حوالے سے بہت سی چیزیں ایسی ہیں جو طائفہ منصورہ کی مٹھی بھر جماعت کی اولیات ہیں ان کا تذکرہ بھی کہیں کہیں موجود ہے تاکہ نئی پود ان تاریخی حقائق کو بھی پیش نظر رکھے لیکن یہ تذکرہ بھی برسبیل ہی ہوا ہے تاکہ قاری اسکو اپنے اوپر بوجھ نہ سمجھ لے۔ بہرحال یہ تاریخ کی امانت ہے جس کا اعتراف ماضی میں تحریک میں کام کرنے والے ہر مکتب فکر کے منصفین کیا ہے چنانچہ دیوبندی حضرات کے ایک صاحب علم محترم محمد شفیع خالد (ایم ایس خالد) وزیر آبادی فرماتے ہیں:

> میرا تو ایمان ہے کہ اگر ہمارے مولانا مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری فاتح قادیان کا اس طرف رجحان نہ ہوتا تو یقینی امر تھا کہ دنیا کبھی کی گمراہ اور مرتد ہوگئی ہوتی (نوشتہ غیب صفحہ ۳۳۔
>
> مندرجہ احتساب قادیانیت جلد ۲۳ ص ۴۶۳۔ مطبوعہ ملتان ۲۰۰۸ء)

محترم ڈاکٹر بہاء الدین صاحب مبارکباد کے مستحق ہیں کہ انہوں نے دیار غیر میں بیٹھ کر اس اہم تاریخی کام کا بیڑا اٹھایا اور مختلف اشخاص اور غیر معروف کتب خانوں سے نادر معلومات کو جمع کر کے ایک گلدستہ کی صورت میں شائع کر کے صاحب علم لوگوں کو ایک نادر علمی تحفہ دیا ہے۔

بلاشبہ انہوں نے پوری کوشش اور محنت سے ان تاریخی حقائق کو جمع کیا اور پوری امانت و دیانت کے ساتھ حوالہ قرطاس کر دیا ہے۔ حق تو یہ ہے کہ انہوں نے حق ادا کر دیا ہے اور پوری امت

مرحومہ بالخصوص طائفہ منصورہ کی طرف سے وہ شکریہ کے مستحق ہیں۔ کتاب کا انداز بیان سلجھا ہوا، مجادلہ مکابرہ کی بجائے علمی و تحقیقی ہے۔ کتابت وطباعت عمدہ ہے، ظاہری و باطنی خوبیوں کی حامل یہ کتاب تاریخ کے طالب علم کے لئے ایک نادر علمی تحفہ ہے۔ اللہ تعالی محترم مؤلف کے علم و عمل میں برکت ڈالے اور ان کے مال اولاد اور گھر بار میں برکات وانوار کی بارش برسائے۔ اللہ تعالی محترم کے کام میں برکت ڈالے اور اندھیروں کے سوداگروں کے لئے مشعل راہ بنائے اور فاضل دوست کیلئے توشہ آخرت اور کفارہ سیئات۔ آمین یا ربّ العالمین

ابوصہیب محمد داؤد ارشد۔ کوٹلی ورکاں نزد نارنگ منڈی ضلع شیخوپورہ۔ ۶ ستمبر ۲۰۰۸ء

☆ مولانا محمد رمضان یوسف سلفی (فیصل آباد) لکھتے ہیں:

فتنہ قادیانیت کے خلاف علمائے اہلحدیث کی مساعی جاننے کیلئے محترم ڈاکٹر بہاء الدین کی کتاب تحریک ختم نبوت کا مطالعہ بہت مفید ہے اس کتاب کی پانچ ضخیم جلدیں ہندوستان میں شائع ہوئی ہیں اور پاکستان میں (اس کی چھ جلدیں) مکتبہ قدوسیہ اردو بازار لاہور کی طرف سے شائع کی گئی ہیں۔ یہ کتاب آٹھ جلدوں میں مکمل ہوگی۔ اس علمی و تحقیقی کتاب میں محترم ڈاکٹر بہاء الدین نے فتنہ قادیانیت کی تردید اور اس کی بیخ کنی کے آغاز کی تاریخ اور مرزا قادیانی کی راہ میں حائل شخصیات کا تذکرہ، سب سے پہلے مرزا قادیانی کے خلاف فتوی تکفیر کی داستان اور تحریک ختم نبوت کے حقیقی اولین بانی اور قائدین کے حالات وخدمات کو نہایت تحقیق کے ساتھ بیان فرمایا ہے۔ اس کے ساتھ حضرت ڈاکٹر صاحب نے فتنہ قادیانیت کے بانی مرزا غلام احمد کی اپنی تحریریں اور مکتوبات بھی دلیل کے طور پر پیش کئے ہیں، اس لحاظ سے یہ کتاب تحریک ختم نبوت پر ایک مستند، مدلل اور تاریخی دستاویز کی حیثیت رکھتی ہے۔ (ماہنامہ الاخوہ لاہور اکتوبر ۲۰۰۸ء)۔

**وصلی اللّٰہ تعالی علی خیر خلقہ محمّد و آلہ واصحابہ اجمعین**

# کتابیات

اس کتاب کی تیاری میں قرآن پاک کی متعدد تفاسیر اور صحاح ستہ کے علاوہ درج ذیل کتب و رسائل سے مدد لی گئی ہے۔


Holy Bible, Authorised King James Version

Good News Bible, 2nd Edition 1994,

حیات ثنائی، مولانا محمد داؤد راز، نور ایمان دہلی طبع اول ۱۹۷۸ء اغلباً

حیات لودی معروف بہ شوکت افغانی مصنف و مطبع نامعلوم۔ طبع اغلباً بیسویں صدی کا عشرہ اول

سیرۃ المہدی۔ مرزا بشیر احمد قادیانی

شہادۃ القرآن۔ مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی۔ نعمانی کتب خانہ لاہور۔ جنوری ۲۰۰۱ء

صحیفہ محبوبیہ، مولانا ثناء اللہ امرتسری۔ امرتسر۔ دسمبر ۱۹۰۹ء۔

عشرہ کاملہ۔ شیخ غلام حیدر ہیڈ ماسٹر بورڈ سکول چکوال، مطبع گلزار محمدی لاہور۔

قطع الوتین (۲) من بشیر الدین۔ حافظ عنایت اللہ وزیر آبادی۔ طبع دوم ۱۹۶۱ء

تصانیف مرزا غلام احمد قادیانی:

براہین احمدیہ، ازالہ اوہام، دافع الوساوس، جنگ مقدس، دافع البلاء، تریاق القلوب، کرامات الصادقین، ضمیمہ انجام آتھم، انوار الاسلام، تحفہ گولڑویہ، خطبہ الہامیہ، حمامۃ البشریٰ، سرمہ چشم آریہ، چشمہ معرفت، حقیقت الوحی، مکتوبات احمدیہ، مجموعہ اشتہارات۔

اخبارات و رسائل:

ماہنامہ اشاعۃ السنہ جلد ۱۶، ۱۷، ۲۱؛۔ ہفت روزہ شحنہ ہند میرٹھ ضمیمہ ۱۹۰۳ء

الحکم، قادیان؛۔ بدر، قادیان؛۔ ریویو آف ریلی جنز قادیان

ہفت روزہ الاعتصام لاہور؛۔ پندرہ روزہ جریدہ ترجمان دہلی

صحیفہ اہل حدیث کراچی؛۔ ماہنامہ الاخوہ، لاہور